# احسان الٰہی ظہیر کی کتاب البریلویۃ

کا

# تحقیقی اور تنقیدی جائزہ

تالیف: محمد عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی

تقدیم: پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہٗ
پرنسپل گورنمنٹ ڈگری کالج، سکھر

رضا دارالاشاعت لاہور

احسان الٰہی ظہیر کی کتاب البریلویۃ

کا

# تحقیقی اور تنقیدی جائزہ


تالیف: محمد عبد الحکیم شرف قادری نقشبندی

تقدیم: پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہ
پرنسپل گورنمنٹ ڈگری کالج، سکھر



رضا دار الاشاعت لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نام کتاب —— البریلویۃ کا تحقیقی اور تنقیدی جائزہ

تالیف —— محمد عبد الحکیم شرف قادری نقشبندی

تقدیم —— پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہٗ


صفحات —— ۱۴ ۴۸ (دوسرا ایڈیشن)

طباعت —— ۱۵ جمادی الاولیٰ ۲۳ نومبر ۱۴۱۲ھ/ ۱۹۹۱ء

مطبع —— احمد سجاد آرٹ پریس، موہنی روڈ لاہور

قیمت —— ۷۲/۰۰ روپے

ناشر —— رضا دارالاشاعت، ۲۵ نشتر روڈ، لاہور

ملنے کا پتہ

مکتبہ قادریہ جامعہ نظامیہ رضویہ اندرون لوہاری دروازہ لاہور

پوسٹ کوڈ نمبر ۵۴۰۰۰

# فہرست

## باب اول

## امام احمد رضا بریلوی

## ردِّ شیعہ



## چند دوسرے پہلو

## اسلامی سیاست

## وصال ۲۵۰



باب دوم

پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد بسم اللہ الرحمن الرحیم

# گفتنی و ناگفتنی

**نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم وعلی الہ واصحابہ اجمعین**

جب پاک و ہند میں اسلامی سلطنت کا آفتاب غروب ہو رہا تھا' تاریکیاں پھیل رہی تھیں' دل ڈوب رہے تھے' حوصلے پست ہو رہے تھے' کہ رحمت باری جوش میں آئی اور ایک آفتاب طلوع ہوا' جس نے فضاؤں کو منور کر دیا' ڈوبتے دلوں کو سہارا دیا' پست حوصلوں کو بلند کیا ......... تاریک فضاؤں میں طلوع ہونے والا یہ آفتاب کون تھا ......... وہی امام احمد رضا عرب و عجم نے جس کی عظمت و جلالت کی گواہی دی' جس نے اپنے نام و ناموس کو دین اسلام اور شارع علیہ السلام کی آن پر قربان کر دیا ......... دشمنان اسلام کو اس کی یہ وارفتگی و شیفتگی اور جاں باختگی پسند نہ آئی' اس کے خلاف سازشیں کی گئیں' اس کے خلاف کئی محاذ قائم کئے گئے اور ہر محاذ پر اس کی کردار کشی کی گئی' دلوں سے اس کی یاد کو مٹایا گیا' ذہنوں سے اس کے نقوش عظمت کو کھرچ دیا گیا ......... وہ جو فضاؤں پر چھایا ہوا تھا' دانش گاہوں میں اس کا نام لینا جرم ٹھہرا' علمی مجلسوں میں اس کی بات کرنی مشکل ہو گئی ......... جو نشان علم و فضل تھا سازشوں سے اس کو بے نشان کر دیا گیا ......... نصف صدی گزر گئی ......... اچانک خزاں رسیدہ گلشن میں پھر بہار آئی' ٹہنیاں جھولنے لگیں' پھول کھلنے لگے' بلبل چہکنے لگے ......... اسلامیہ جمہوریہ پاکستان کے شہر لاہور کو یہ سعادت حاصل ہوئی کہ آج سے تقریباً ۲۴ سال پہلے یہاں "مرکزی مجلس رضا" کے نام سے ایک اشاعتی ادارہ قائم کیا گیا' خلوص و للہیت سے قائم کیا تھا' ہر سطح پر **مخلصین** نے تعاون کیا اور اس ادارے نے امام احمد رضا کے حالات و افکار پر لاکھوں کی تعداد

میں لٹریچر چھاپ کر پھیلایا ' نہ صرف پاک و ہند میں بلکہ پوری دنیا میں ......... پھر گیارہ برس ہوئے کراچی میں " ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا " قائم ہوا اور اس نے اپنا لٹریچر پاک و ہند اور دنیا کے دور دراز علاقوں میں پھیلایا ......... پھر " رضا اکیڈمی لاہور نے پانچ برس ہوئے بڑی سرعت سے کام کیا اور اہل دانش سے خراج تحسین وصول کیا ......... اب " مرکزی مجلس رضا " نے بھی طویل خاموشی کے بعد پھر کام شروع کیا ہے ......... رضا اکیڈمی (یو ۔ کے ) رضا اکیڈمی ( بمبئی ) ' سنی رضوی سوسائٹی ( جنوبی افریقہ ) ' رضا انٹرنیشنل اکیڈمی ( صادق آباد ) ' المجمع الاسلامی ( مبارک پور ) غرض پاک و ہند اور بیرون ملک بیسیوں ادارے ہیں جو امام احمد رضا کے حالات و افکار پر مسلسل لٹریچر شائع کر رہے ہیں ' سنی دارالاشاعت مبارکپور نے فتاویٰ رضویہ کی پانچ جلدیں شائع کیں ......... الحمدللہ ان اداروں کی علمی مساعی کے نتائج سامنے آئے ' محققین کی بات سنی گئی ' یونیورسٹیوں اور پبلک سروس کمیشن کے امتحانی پرچوں میں امام احمد رضا پر سوالات آنے لگے ' جامعات میں ایم ۔ فل اور پی ۔ ایچ ۔ ڈی کے لیے تحقیقی مقالات لکھے جانے لگے اور ڈگریاں ملنے لگیں چنانچہ اس وقت چار براعظموں کی یونیورسٹیوں میں چھ اسکالر تحقیقی مقالات لکھ کر ایم ۔ فل یا پی ۔ ایچ ۔ ڈی کی ڈگریاں حاصل کر چکے ہیں ' گیارہ اسکالر اس وقت تحقیق میں مصروف ہیں اور کچھ رجسٹریشن کے لیے کوشاں ہیں [1]

الغرض معاندین کے الفاظ میں جس کو زیر زمین دفن کر دیا گیا تھا وہ پھر زندہ ہو گیا ......... خوب کہا ہے اور خود کہا ہے ؎

بے نشانوں کا نشاں مٹتا نہیں
مٹتے مٹتے نام ہو ہی جائے گا

بے شک عاشق مرا نہیں کرتے وہ شہید ہو کر بھی زندہ رہتے ہیں بلکہ ان کی موت زندہ انسانوں کے لیے باعث رشک ہو جاتی ہے ؎

قسمت نگر کہ کشتہ شمشیر عشق یافت

مرگے کہ زندگاں بدعا آرزو کنند !

عرض یہ کر رہا تھا کہ دفن کرنے والے دفن کر چکے تھے ........ جدید علمی حلقوں اور دانش گاہوں میں اس کا نام لینا جرم ٹھہرا لیکن پھر وہی علمی حلقے ' پھر وہی دانش کدے اس کے ذکر و اذکار سے گونجنے لگے ........ ستر برس بعد پھر ایک مہم چلائی گئی۔

۱۹۷۰ء میں راقم نے ترک موالات سے متعلق امام احمد رضا کے محققانہ رسالے **المحجتہ الموتمنہ فی ایتہ الممتحنہ** کی روشنی میں ایک مقالہ قلم بند کیا جو ۱۹۷۱ء میں مرکزی مجلس رضا لاہور نے شائع کیا ' اس مقالے میں تاریخی پس منظر پیش کرتے ہوئے ضمناً سید احمد بریلوی کا ذکر آگیا جس سے یہ تاثر ملتا تھا کہ سید صاحب کی جدوجہد سے اور تو کچھ ہوا یا نہیں انگریزوں کو ضرور فائدہ پہنچا۔ یہ تاثر اس عام تاثر کے خلاف تھا جو بعض محققین و مؤرخین نے غلط بیانیوں کے ذریعہ برسوں کی محنت کے بعد قائم کیا تھا ........ بہرحال راقم کے مقالے فاضل بریلوی اور ترک موالات کا شائع ہونا تھا کہ غیظ و غضب کی لہر دوڑ گئی ' کیونکہ تسلیم شدہ حقائق تار عنکبوت کی طرح بکھرنے لگے ........ ایک یونیورسٹی کے شیخ الحدیث نے اپنی نجی محفل میں راقم سے بیزاری کا اظہار کرتے ہوئے فرمایا ! "میں فلاں پبلشر سے کہوں گا کہ پروفیسر مسعود کی کتابیں نہ چھاپا کرو" ........ دوسری یونیورسٹی کے صدر شعبہ تاریخ بھی ناراض ہو گئے اور دیرینہ دوستی بھی ختم کر دی ' راقم نے عرض کیا " تاریخی حقائق ' عقائد نہیں ہوتے آپ میری بات غلط ثابت کر دیں میں اپنی بات کاٹ کر آپ کی بات لکھ دوں گا کوئی لڑائی جھگڑا نہیں یہ تو تحقیق و ریسرچ ہے جو بات ثابت ہو گی وہی لکھی جائے گی " ........ پھر خدا کی شان مولوی حسین احمد دیوبندی کی کتاب "الشہاب الثاقب" میں یہ بات مل گئی کہ جب سید صاحب صوبہ سرحد میں اپنی کاروائیوں میں مصروف تھے تو انگریز اسلحہ سے ان کی مدد کر رہے تھے چنانچہ مقالے کے دوسرے ایڈیشن میں یہ حوالہ پیش کر دیا گیا اور معترضین خاموش ہو گئے ........ تاریخ میں غلط بیانی یا دھونس سے کسی بات کو منوانے کی گنجائش نہیں ........ لیڈن

یونیورسٹی، ہالینڈ کے کہنہ سال مستشرق پروفیسر ڈاکٹر جے۔ ایم۔ ایس بلیان نے راقم کے اس مؤقف کی تائید کی کہ سید صاحب نے انگریزوں کے خلاف کوئی جدوجہد نہیں کی ........ حقائق و شواہد کی روشنی میں ہر محقق اسی نتیجے پر پہنچے گا ........ تو عرض یہ کر رہا تھا کہ راقم کا مقالہ فاضل بریلوی اور ترک موالات شائع ہوا تو امام احمد رضا کے مخالفین نے اس پر اپنے ردعمل کا اظہار کیا

پھر جب راقم کی کتاب "فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں" ۱۹۷۳ء میں شائع ہوئی اور امام احمد رضا کی عرب و عجم میں ہمہ گیر مقبولیت کے جلوے دکھائے گئے تو ماہر القادری نے اپنے رسالے فاران (کراچی) میں ایک طویل مضمون لکھ کر امام احمد رضا کے مخالفین و معاندین کو خبردار کیا کہ اگر دانشوروں نے امام احمد رضا کی عظمت و جلالت کے جلوے دیکھ لیے تو پھر ان کی نظروں میں کوئی نہیں سمائے گا ........ یہی کتاب جب مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ بھیجی گئی، تو وہاں شعبہ سنی دینیات کے صدر پروفیسر ڈاکٹر محمد رضوان اللہ مرحوم نے اپنے ساتھی پروفیسروں کو دکھائی انہوں نے پڑھ کر بیک زبان کہا کہ اس سے قبل ہم سخت غلط فہمی میں مبتلا تھے ........ بیس پچیس پروفیسروں نے یہ بات کہی ........ پھر کیا ہوا یہ کتاب ڈاکٹر صاحب کی میز پر رکھی ہوئی تھی وہ کسی کام سے کمرے کے باہر گئے امام احمد رضا کے کسی مخالف نے پار کر لی، واپس آئے تو کتاب میز پر نہ تھی ........ یہ بات مرحوم نے خود راقم کو بتائی ........ اس قسم کی اوچھی حرکتوں سے حق اور سچائی کو چھپایا نہیں جا سکتا ........ اس کی قسمت میں بلند ہونا ہے وہ بلند ہو کر رہتی ہے۔

تو عرض یہ کر رہا تھا کہ امام احمد رضا کی بات پھیلتی چلی گئی ........ معاندین اس سیلاب کے آگے پاڑھ باندھتے رہے ........ امام احمد رضا کا ترجمہ قرآن "کنزالایمان" جب لاکھوں کی تعداد میں مشرق و مغرب میں پھیلنے لگا تو بڑی تشویش ہوئی، کوشش کی گئی الزام تراشیوں کا سہارا لے کر کم از کم عرب ملکوں میں اس پر پابندی لگوا دی جائے اور بالآخر پابندی لگا دی گئی ........ جب کہ ایسے مترجمین کے ترجموں پر پابندی نہ لگی جو قرآن کی اداؤں کے رازدار نہیں، جو ترجمے کے مزاج سے

واقف نہیں ......... ۱۹۹۱ء کی بات ہے فقیر جب حج بیت اللہ شریف کی سعادت حاصل کر کے جدہ ایئرپورٹ سے کراچی روانہ ہو رہا تھا تو وہاں حکومت کی طرف سے تمام پاکستانی حاجیوں کو قرآن کریم کا تحفہ دیا گیا' جو احتیاط سے رکھ لیا گیا' بعد میں جو کھول کر دیکھا تو یہ قرآن مترجم تھا' مولوی محمود حسن دیوبندی کا ترجمہ اور مولوی شبیر احمد عثمانی کے تفسیری حواشی ......... جس کے متعلق عالم اسلام کے جانے پہچانے عالم مولوی ابوالحسن علی ندوی نے یہ تصدیق کی ہے : اردو زبان میں یہ سب سے اچھا ترجمہ و تفسیر ہے اس کی طباعت و اشاعت ہونی چاہئے ۲؎

یہ قرآن حکیم شاہ فہد قرآن پرنٹنگ کمپلیکس' مدینہ منورہ میں چھپا اور وزارت اوقاف سعودی عرب نے اس کو شائع کیا ......... اس ترجمے میں معاذاللہ ثم معاذاللہ حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو گنہگار بتایا گیا ہے ۳؎ اور بھٹکتا دکھایا گیا ہے ۴؎ ایسے ترجمہ کو "اردو زبان کا سب سے اچھا ترجمہ قرار دیا گیا" ......... اور وہ ترجمہ جس میں عظمت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا خیال رکھا گیا اور اس پر حرف آنے نہ دیا اس کو اس لائق نہیں سمجھا گیا کہ سعودی عرب میں اس کی اشاعت بھی ہو وہاں چھپنا تو دور کی بات ہے۔

بریں عقل و دانش بباید گریست!

پھر یہی نہیں کہ "کنزالایمان" پر پابندی لگوائی گئی بلکہ اس ترجمہ کے خلاف ایک فاضل کو لالچ دے کر کتاب لکھوائی گئی' پھر اس کو شائع کیا گیا' اس کتاب سے اور تو کچھ نہ ہوا مصنف کا نام بدنام ضرور ہوا اور ہاتھ کچھ نہ آیا......... یہ ایک راز ہے جو راز ہی رہے تو بہتر ہے' راقم کا مقصد کسی کو بدنام کرنا نہیں بلکہ حقائق سے پردہ اٹھانا ہے۔

عرض یہ کر رہا تھا کہ جب دور و نزدیک امام احمد رضا کا چرچا ہونے لگا تو ان کے مخالفین کو یہ بات اچھی نہ لگی اور انہوں نے ان کی کردار کشی کے مختلف حربے استعمال کئے ......... چند حربوں کا ذکر تو اوپر آچکا ہے ایک حربہ اور استعمال کیا گیا اور وہ یہ کہ احسان الٰہی ظہیر نامی ایک صاحب سے البریلویہ کے نام سے کتاب لکھوائی گئی'

یہ بھی نہیں معلوم کہ یہ انہوں نے لکھی ہے یا ان سے منسوب کی گئی ہے کیونکہ منسوب کرنے کے یہ حضرات عادی ہیں، بعض کتابوں اور عبارتوں کو شاہ ولی اللہ محدث دہلوی سے منسوب کیا گیا، یہ ایک طویل داستان ہے۔ ۵ے تو عرض یہ کر رہا تھا کہ البریلویہ کے نام سے عربی میں ایک کتاب لکھوائی، جس کو "جھوٹ کا پلندہ" کہا جائے تو بجا ہے اس میں امام احمد رضا کی جی بھر کے کردار کشی کی گئی ہے ......... جس زمانے میں یہ شائع ہوئی اسی زمانے میں راقم سیرت کانفرنس میں شرکت کے لیے اسلام آباد گیا وہاں اسمبلی ہال میں محترم جسٹس مفتی سید شجاعت علی قادری صاحب سے ملاقات ہو گئی، وہ اپنے ساتھ دولت کدے پر لے گئے وہاں اس کتاب کا ذکر نکل آیا ......... مفتی صاحب سے جب یہ کتاب طلب کی تو انہوں نے لا کر دکھائی ......... اس کی تقدیم شیخ عطیہ سالم نے لکھی ہے، جس میں انہوں نے البریلویہ کے سارے مندرجات کے تصدیق کی ہے، ان میں بعض الزامات چونکا دینے والے تھے، تفصیل آگے آتی ہے ......... کتاب کو ذرا آگے سے دیکھا تو ایک جگہ لکھا تھا کہ امام احمد رضا سخت غصے والے اور زبان دراز تھے اور حوالے میں راقم کی کتاب "فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں" کا نام ہی نہیں بلکہ صفحہ بھی تھا، پڑھ کر حیران رہ گیا۔

چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد

بہر حال گمراہ کن حوالے سے اتنا اندازہ ہو گیا کہ باقی مندرجات کا کیا حال ہو گا؟ ابھی کی بات ہے کہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے معمولات و افکار کا مستند ترین مجموعہ القول الجلی فی ذکر آثار الولی (مصنفہ محمد عاشق پھلتی، مطبوعہ دہلی ۱۹۸۹ء) سامنے آیا، معلوم ہوا کہ اس کو برسوں تک اس لیے دبایا گیا کہ اس سے امام احمد رضا کے مسلک کی تائید ہوتی تھی اور بعض ایسی کتابوں کی تغلیط ہوتی تھی جو شاہ صاحب کے نام سے گھڑی گئی تھیں ......... مگر جیسا کہ راقم نے پہلے عرض کیا کہ حق تو ظاہر ہو کر ہی رہتا ہے اور باطل کی قسمت میں مٹنا ہے، وہ مٹ کر ہی رہتا ہے، تو یہ کتاب ظاہر ہو گئی علمی خیانتوں اور الزام تراشیوں کا یہ سلسلہ نہ معلوم کب سے جاری ہے، اس کے مقاصد اہل علم و دانش سے پوشیدہ نہیں

ہاں تو جب البریلویہ پر نظر ڈالی تو امام احمد رضا کے متعلق یہ انکشافات سامنے آئے کہ امام احمد رضا کا رشتہ فکر ایک طرف مرزا غلام احمد قادیانی سے ملتا ہے تو دوسری طرف شیعہ حضرات سے "گویا اہلسنّت سے ان کا کوئی تعلق ہی نہیں" یا ہے تو برائے نام ......... راقم کے لیے یہ دریافت بالکل نئی تھی کیونکہ پندرہ سال امام احمد رضا پر ریسرچ کرنے کے باوجود یہ پہلو سامنے نہ آیا تھا' بلکہ راقم کے علم میں تو یہ تھا کہ امام احمد رضا نے قادیانیوں اور شیعوں کے خلاف رسالے لکھے تھے ......... چنانچہ یہ خیال کرتے ہوئے کہ شاید تقدیم نگار شیخ عطیہ سالم نے غلط فہمی کی بنا پر البریلویہ کے گمراہ کن مندرجات کی تصدیق کر دی ہے' دلائل و شواہد کے ساتھ ان کو خط لکھا گیا' مگر انہوں نے راقم کے خط کا جواب نہیں دیا' جس سے اندازہ ہوا کہ یا تو اس نام کا کوئی عالم نہیں اور اگر ہے تو وہ اس سازش میں شریک ہے ......... بہرحال البریلویہ کے الزامات ایسے ہیں کہ نہ اٹھائے جائیں نہ رکھے جائیں ......... جب البریلویہ کی حقیقت حکومت پاکستان کے علم میں آئی اور اس کے خلاف اہلسنّت نے احتجاج کیا تو اس پر پابندی لگا دی گئی ......... برسوں سے اس پر پابندی لگی ہوئی ہے لیکن اس کے باوجود بین الاقوامی یونیورسٹی اسلام آباد کے طلبہ کی ذہنی تطہیر کے لیے ان کو البریلویہ دکھائی جاتی ہے' ممکن ہے کہ تقسیم بھی کی جاتی ہو ......... اس یونیورسٹی میں امام احمد رضا کی بات نہیں سنی جاتی تھی' ۱۹۹۱ء میں غالباً پہلی بار امام احمد رضا انٹرنیشنل کانفرنس (منعقدہ کراچی' لاہور' اسلام آباد) کے مندوبین کو ایک سیمینار میں دعوت دی گئی اور انہوں نے مسلک اہلسنّت اور امام احمد رضا کے افکار و خیالات پر اظہار خیال کیا ......... راقم کے نزدیک اشخاص ہوں یا ان کے افکار اگر علمی دیانت کے ساتھ ان کو زیر بحث لایا جائے تو کوئی حرج نہیں ......... کردار کشی کو راقم بدترین گناہ تصور کرتا ہے۔

ہاں تو ذکر تھا احسان الٰہی ظہیر کی کتاب البریلویہ کا جس میں امام احمد رضا کی کردار کشی میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی گئی ......... عربی میں ایک مقولہ ہے سچ خود بلند ہوتا ہے' بلند نہیں کیا جاتا ......... الحمدللہ اہلسنّت حق پر ہیں ان کو جھوٹ اور افترا

پردازیوں کے سہارے کی ضرورت نہیں جب کہ جانب دیگر اس کی بہت ہی ضرورت ہے ......... یہ جھوٹ غیروں کی کردار کشی کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے اور اپنوں کی کردار سازی کے لیے بھی ......... یاد آیا ڈاکٹر محمد رضوان اللہ مرحوم (صدر شعبہ سنی دینیات، مسلم یونیورسٹی علی گڑھ) نے مولوی محمد انور شاہ کشمیری پر علی گڑھ سے ڈاکٹریٹ کیا تھا اور علمائے دیوبند پر قاہرہ کی ازہر یونیورسٹی سے ڈی لٹ اس میں مولوی حسین احمد کا بھی ذکر کیا تھا ......... کئی برس پہلے موصوف ٹھٹھہ (سندھ) میں غریب خانے پر تشریف لائے، راقم کے کتب خانے میں مولوی حسین احمد دیوبندی کی الشہاب الثاقب نظر سے گزری تو حیران رہ گئے اور فرمایا "یہ تو مجھے دکھائی ہی نہیں گئی، اگر مجھے پہلے علم ہوتا کہ اس شخص نے اعلیٰ حضرت کے لیے ایسے نازیبا الفاظ استعمال کئے ہیں تو اپنے مقالے میں ہرگز اس کا ذکر نہ کرتا" ......... وہ اپنے ساتھ اپنا مقالہ ڈاکٹریٹ بھی لائے تھے جس میں مولوی محمد انور شاہ کشمیری کی تعریف و توصیف میں بلا دلیل بہت سی باتیں کہی گئی تھیں ......... راقم نے عرض کیا آپ نے مولوی انور شاہ کشمیری پر مولانا مفتی محمد نور اللہ نعیمی علیہ الرحمتہ کے تعاقبات بھی ملاحظہ فرمائے؟ فرمایا نہیں ......... پھر راقم کو مقالہ کی مطبوعہ جلد دیتے ہوئے فرمایا "یہ ایک نسخہ میرے پاس تھا، آپ کو دیتا ہوں آپ اس پر بھرپور مقدمہ لکھیں، مخالف و موافق جو کچھ لکھیں آپ کو اجازت ہے، خوب دل کھول کر لکھیں" ......... سو ابھی تک مقدمہ لکھنے کی توفیق نہ ملی

یہ باتیں تو بہت ہیں کہاں تک بیان کی جائیں، اب راقم پھر البریلویہ کی طرف متوجہ ہوتا ہے ......... ۱۴ ستمبر ۱۹۹۱ء کو ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا اور رضا اکیڈمی لاہور کے تعاون سے لاہور میں اعلیٰ پیمانے پر پہلی مرتبہ بین الاقوامی امام احمد رضا کانفرنس منعقد ہوئی جس کی صدارت وزیراعظم پاکستان جناب محمد نواز شریف کے بھائی اور قومی اسمبلی کے ممبر جناب شہباز شریف نے کی۔ یہ خاندان مسلک اہلسنت کا دلدادہ ہے اور اپنے مسلک کے اظہار میں جھجک بھی محسوس نہیں کرتا ......... اپنے صدارتی خطبے میں موصوف نے یہ فرمایا کہ

" امام احمد رضا کی ذات کو خراج تحسین پیش
کرنے کا بہترین ذریعہ ان کی ذات پر لگائے گئے
الزامات کا جواب دینا ہے " البریلویہ " نامی کتاب جو
علامہ احسان الٰہی ظہیر کی تالیف ہے اس کا جواب دیا
جانا چاہئے اور جو شخص بھی یہ کام کرے گا میں اس کو
ایوارڈ دوں گا " ۶ ے

اس میں کوئی ایسی بات نہ تھی جس سے کوئی چراغ پا ہو ......... مگر نہ معلوم کیوں بعض حضرات کو یہ بات بہت ہی گراں معلوم ہوئی اور انہوں نے بھرپور احتجاج کیا ' شاید اس لیے جو جھوٹ بولا گیا تھا اس پر پردہ پڑا رہے تو اچھا ہے ' بہرحال جناب شہباز شریف کی آواز پر لبیک کہتے ہوئے اہلسنت کے ممتاز قلمکار اور عالم دین حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی ( شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور ) نے البریلویہ کی الزام تراشیوں اور افتراء پردازیوں کا تحقیقی اور تنقیدی جائزہ لیتے ہوئے یہ کتاب مرتب کی ' امید ہے کہ حق پسند حلقوں میں یہ کتاب پسند کی جائے گی اور جن حضرات نے البریلویہ کی روشنی میں امام احمد رضا کا امیج قائم کیا ہے وہ اصلاح فرمائیں گے ۔ حضرت علامہ موصوف اہلسنت کے جید عالم اور محقق ہیں ۔ البریلویہ اس لائق نہ تھی کہ وہ اس کی طرف توجہ فرماتے لیکن چونکہ اس کتاب نے دانشوروں کو اندرون ملک و بیرون ملک سخت غلط فہمی میں مبتلا کیا ہے اس لیے اس کا تدارک ضروری تھا تا کہ اصل حقائق سامنے آئیں اور بے بنیاد غلط فہمیاں دور ہوں ۔ حضرت علامہ کا اہلسنت پر احسان ہے کہ آپ نے مسلک اہلسنت کی حفاظت اور امام احمد رضا کے افکار و خیالات کی حمایت میں بیسیوں کتب و رسائل اور مقالات تحریر فرمائے ' مولیٰ تعالیٰ آپ کو قائم و دائم رکھے تا کہ حق کا بول بالا ہوتا رہے ......... زیر نظر کتاب خود ان کی ماہرانہ تحقیق اور علم و فضل پر شاہد عادل ہے ......... اس کے باوجود کہ البریلویہ کا انداز معاندانہ و مجادلانہ ہے حضرت علامہ نے بڑے محققانہ انداز سے جوابات دیئے ہیں اور سنجیدگی و وقار کو بہرحال قائم رکھا اور دلائل کو توڑ موڑ کر پیش کرکے قاری

پردازیوں کے سہارے کی ضرورت نہیں جب کہ جانب دیگر اس کی بہت ہی ضرورت ہے ......... یہ جھوٹ غیروں کی کردار کشی کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے اور اپنوں کی کردار سازی کے لیے بھی ......... یاد آیا ڈاکٹر محمد رضوان اللہ مرحوم (صدر شعبہ سنی دینیات، مسلم یونیورسٹی علی گڑھ) نے مولوی محمد انور شاہ کشمیری پر علی گڑھ سے ڈاکٹریٹ کیا تھا اور علمائے دیوبند پر قاہرہ کی ازہر یونیورسٹی سے ڈی لٹ اس میں مولوی حسین احمد کا بھی ذکر کیا تھا ......... کئی برس پہلے موصوف ٹھٹھہ (سندھ) میں غریب خانے پر تشریف لائے، راقم کے کتب خانے میں مولوی حسین احمد دیوبندی کی الشہا الثاقب نظر سے گزری تو حیران رہ گئے اور فرمایا "یہ تو مجھے دکھائی ہی نہیں گئی، اگر مجھے پہلے علم ہوتا کہ اس شخص نے اعلیٰ حضرت کے لیے ایسے نازیبا الفاظ استعمال کئے ہیں تو اپنے مقالے میں ہرگز اس کا ذکر نہ کرتا" ......... وہ اپنے ساتھ اپنا مقالہ ڈاکٹریٹ بھی لائے تھے جس میں مولوی محمد انور شاہ کشمیری کی تعریف و توصیف میں بلا دلیل بہت سی باتیں کہی گئی تھیں ......... راقم نے عرض کیا آپ نے مولوی انور شاہ کشمیری پر مولانا مفتی محمد نور اللہ نعیمی علیہ الرحمتہ کے تعاقبات بھی ملاحظہ فرمائے؟ فرمایا نہیں ......... پھر راقم کو مقالہ کی مطبوعہ جلد دیتے ہوئے فرمایا "یہ ایک نسخہ میرے پاس تھا، آپ کو دیتا ہوں آپ اس پر بھرپور مقدمہ لکھیں، مخالف و موافق جو کچھ لکھیں آپ کو اجازت ہے، خوب دل کھول کر لکھیں" ......... سو ابھی تک مقدمہ لکھنے کی توفیق نہ ملی

یہ باتیں تو بہت ہیں کہاں تک بیان کی جائیں، اب راقم پھر البریلویہ کی طرف متوجہ ہوتا ہے ......... ۱۴ ستمبر ۱۹۹۱ء کو ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا اور رضا اکیڈمی لاہور کے تعاون سے لاہور میں اعلیٰ پیمانے پر پہلی مرتبہ بین الاقوامی امام احمد رضا کانفرنس منعقد ہوئی جس کی صدارت وزیراعظم پاکستان جناب محمد نواز شریف کے بھائی اور قومی اسمبلی کے ممبر جناب شہباز شریف نے کی۔ یہ خاندان مسلک اہلسنت کا دلدادہ ہے اور اپنے مسلک کے اظہار میں جھجک بھی محسوس نہیں کرتا ......... اپنے صدارتی خطبے میں موصوف نے یہ فرمایا کہ

"امام احمد رضا کی ذات کو خراج تحسین پیش
کرنے کا بہترین ذریعہ ان کی ذات پر لگائے گئے
الزامات کا جواب دینا ہے "البریلویہ" نامی کتاب جو
علامہ احسان الٰہی ظہیر کی تالیف ہے اس کا جواب دیا
جانا چاہئے اور جو شخص بھی یہ کام کرے گا میں اس کو
ایوارڈ دوں گا" ۶ے

اس میں کوئی ایسی بات نہ تھی جس سے کوئی چراغ پا ہو ......... مگر نہ معلوم کیوں بعض حضرات کو یہ بات بہت ہی گراں معلوم ہوئی اور انہوں نے بھرپور احتجاج کیا، شاید اس لیے جو جھوٹ بولا گیا تھا اس پر پردہ پڑا رہے تو اچھا ہے، بہرحال جناب شہباز شریف کی آواز پر لبیک کہتے ہوئے اہلسنّت کے ممتاز قلمکار اور عالم دین حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی (شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور) نے البریلویہ کی الزام تراشیوں اور افتراء پردازیوں کا تحقیقی اور تنقیدی جائزہ لیتے ہوئے یہ کتاب مرتب کی، امید ہے کہ حق پسند حلقوں میں یہ کتاب پسند کی جائے گی اور جن حضرات نے البریلویہ کی روشنی میں امام احمد رضا کا امیج قائم کیا ہے وہ اصلاح فرمائیں گے۔ حضرت علامہ موصوف اہلسنّت کے جید عالم اور محقق ہیں۔ البریلویہ اس لائق نہ تھی کہ وہ اس کی طرف توجہ فرماتے لیکن چونکہ اس کتاب نے دانشوروں کو اندرون ملک و بیرون ملک سخت غلط فہمی میں مبتلا کیا ہے اس لیے اس کا تدارک ضروری تھا تا کہ اصل حقائق سامنے آئیں اور بے بنیاد غلط فہمیاں دور ہوں۔ حضرت علامہ کا اہلسنّت پر احسان ہے کہ آپ نے مسلک اہلسنّت کی حفاظت اور امام احمد رضا کے افکار و خیالات کی حمایت میں بیسیوں کتب و رسائل اور مقالات تحریر فرمائے، مولیٰ تعالیٰ آپ کو قائم و دائم رکھے تا کہ حق کا بول بالا ہوتا رہے ......... زیر نظر کتاب خود ان کی ماہرانہ تحقیق اور علم و فضل پر شاہد عادل ہے ......... اس کے باوجود کہ البریلویہ کا انداز معاندانہ و مجادلانہ ہے حضرت علامہ نے بڑے محققانہ انداز سے جوابات دیئے ہیں اور سنجیدگی و وقار کو بہرحال قائم رکھا اور دلائل کو توڑ مروڑ کر پیش کر کے قاری

کو گمراہ کرنے کی کوشش نہیں کی ......... جو بات کہی وہ دلیل و ثبوت کے ساتھ کہی ہے ......... یہی اس کتاب کا امتیاز ہے ......... ضرورت ہے کہ اس کتاب کا خلاصہ عربی زبان میں بھی شائع ہو تا کہ جو عرب البریلویہ کے مطالعہ سے امام احمد رضا کی طرف سے بدگمانی میں مبتلا ہو گئے ہیں ان کی بدگمانیاں بھی دور ہوں ......... ویسے حضرت علامہ موصوف نے ریاض سعودی عرب سے شائع ہونے والی ایک کتاب میں امام احمد رضا کے بارے میں البریلویہ کی پھیلائی ہوئی غلط فہمیوں کے ازالے کے لیے عربی لٹریچر ارسال فرمایا جس پر ادارہ نے شکریہ ادا کرتے ہوئے آئندہ ضروری ترمیم و اصلاح کا وعدہ کیا اسی طرح بیروت سے شائع ہونے والی ایک کتاب میں امام احمد رضا کے بارے میں گمراہ کن ریمارکس پڑھ کر راقم نے پبلشر کو متوجہ کیا تو انہوں نے بھی آئندہ اڈیشن میں ضروری تصحیح کا وعدہ کیا اور گزارشات کو قبول کیا .........

البریلویہ میں امام احمد رضا پر جو فرد جرم عائد کی گئی ہے وہ بہت طویل ہے جس کا محققانہ اور تسلی بخش جواب اس کتاب میں موجود ہے ۔ یہاں چار پانچ الزامات کا مختصراً ذکر کروں گا جو سفید جھوٹ کے زمرے میں آتے ہیں ......... اس سے آپ کو اندازہ ہو گا البریلویہ کے مصنف نے کس دیدہ دلیری سے جھوٹ بولا ہے ؎

چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد ؟

(۱) امام احمد رضا پر ایک الزام یہ ہے کہ وہ " بریلوی " فرقے کے بانی ہیں ......... اگر تاریخ کی روشنی میں دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ " بریلوی " کوئی فرقہ نہیں بلکہ سواد اعظم اہلسنّت کے مسلک قدیم کو عرف عام میں " بریلویت " سے تعبیر کیا جاتا ہے اور یہ عرف بھی پاک و ہند میں محدود ہے ۔ اصل میں امام احمد رضا اور اس مسلک قدیم کے مخالفین نے اس کو " بریلویت " کے نام سے یاد کیا ہے اور بقول ابویحییٰ امام خان نوشہروی ' یہ نام علماء دیوبند کا دیا ہوا ہے ......... پروفیسر ڈاکٹر جمال الدین ( جامعہ ملیہ دہلی ) نے بھی اپنے ایک تحقیقی مقالے میں یہی تحریر فرمایا ہے کہ یہ نام مخالفین کا دیا ہوا ہے ......... حقیقت یہ ہے کہ امام احمد رضا خان بریلوی نے پوری قوت کے ساتھ سواد اعظم اہلسنّت کے اس عالمی مسلک کی حفاظت اور مدافعت

فرمائی اور اس کو دشمنوں کے ہاتھوں برباد ہونے نہیں دیا ۔ مسلمانوں کی سب سے بڑی حکومت ' سلطنت عثمانیہ جو دنیا کے تین براعظموں پر پھیلی ہوئی ' دنیا کی سب سے بڑی حکومت تھی ' سواداعظم اہلسنت کے اسی مسلک کی علم بردار تھی جس کی تائید و حمایت امام احمد رضا ساری عمر کرتے رہے ......... دشمنان اسلام عرصہ دراز سے اس حکومت اور اس کے مسلک کے درپے تھے تاآں کہ انہوں نے اس حکومت کو پارہ پارہ کیا اور اس کے مسلک کو بھی ریزہ ریزہ کرنا چاہا کیونکہ اس میں زندگی و حرارت تھی ۔ کولمبیا یونیورسٹی ' امریکہ کی فاضلہ خاتون ڈاکٹر اوشا سانیال نے اپنے مقالہ ڈاکٹریٹ میں بھی اس مفروضہ کو غلط قرار دیا ہے کہ " بریلوی " کوئی فرقہ ہے ۔ ان کا مؤقف بھی یہی ہے کہ یہ وہی عالمی مسلک ہے جس کو سواداعظم اہلسنت کے نام سے یاد کیا جاتا ہے ......... مطالعہ و تحقیق سے پہلے موصوفہ یہی سمجھتی تھیں کہ " بریلوی " کوئی فرقہ ہے جب ان کو بتایا گیا اور انہوں نے خود مطالعہ کیا تو ان پر حقیقت عیاں ہو گئی ......... علامہ شرف صاحب نے اس الزام کا خوب رد فرمایا ہے ۔

(۲) امام احمد رضا پر دوسرا الزام یہ تھا کہ ان کے عقائد مشرکانہ تھے اور انہوں نے مشرکانہ اعمال و عقائد کی تشہیر میں اہم کردار ادا کیا ......... یہ سب کو معلوم ہے اور سب جانتے ہیں کہ امام احمد رضا کے مخالفین بھی اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں کہ وہ عاشق رسول تھے اس میں کسی کو شک نہیں ......... تو جو عاشق رسول ہے نہ مشرک ہو سکتا ہے اور نہ شرک و بدعت کی تعلیم دے سکتا ہے ہاں ابلیس کا عاشق یہ کام ضرور کر سکتا ہے ......... اصل میں اختلاف ہے تو اظہار عشق میں ......... ایک عالم نے ان سے عرض کیا کہ آپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حد سے بڑھا دیتے ہیں تو امام احمد رضا نے بڑی خاموشی سے ان کے سامنے کاغذ و قلم رکھتے ہوئے فرمایا " آپ حد مقرر فرما دیجئے " ......... وہ عالم امام احمد رضا کا منہ تکتے رہ گئے ......... کس کی مجال کہ حد مقرر کرے ؟ جب کہ ان کا مولیٰ خود ان پر رحمت بھیج رہا ہے ہم کو تعریف و تعظیم اور درود و سلام کا حکم دے رہا ہے اور سورۂ توبہ میں محبت و عشق کا عظیم معیار بتا رہا ہے ......... ہاں مولیٰ تعالیٰ کے سوا کوئی حد مقرر نہیں کر سکتا مگر وہ

تو بے حد درود و سلام بھیجنے کا حکم فرما رہا ہے ......... بات یہ ہے کہ جس نے عشق ہی نہ کیا ہو اس کو عشق عجیب لگتا ہے ......... عاشق کی ایک ایک بات عجیب سی لگتی ہے شرک و بدعت سی لگتی ہے ......... یہ اس کی آنکھوں کا قصور ہے ' یہ اس کی عقل کا فتور ہے ......... ایسے انسان کا دل پتھر سے بھی زیادہ سخت ہو جاتا ہے ' پتھر کبھی ریزہ ریزہ بھی ہو جاتا ہے ' کبھی اس میں سے چشمے پھوٹ نکلتے ہیں مگر یہ ٹس سے مس نہیں ہوتا ؟ ......... ایک صاحب نے سوال کیا لوگ روتے کیوں ہیں ......... اللہ اکبر ! ان کی آنکھوں میں آنسو اتنے خشک ہو گئے ہیں کہ ان کو رونے پر تعجب ہو رہا ہے ۔

عاشق نہ شدی و محنت الفت نہ کشیدی
کس پیش تو غم نامۂ ہجراں چہ کشاید ؟

ان کے حضور ادب و تعظیم کی بات الگ رہی ' اگر عبادات پر نظر ڈالیں تو ایک ایک ادا میں ان کے جلوے جھلکتے نظر آئیں گے ......... اللہ تعالیٰ نے اپنے کرم سے ان کی نشانیوں کو اپنی نشانیاں بنا دیا ......... اللہ اکبر ! ......... کیا آپ نے کبھی اس حقیقت پر غور فرمایا ؟ ......... حضرت ابراھیم علیہ السلام کے نشان قدم کو بیت اللہ میں رکھوایا گیا ' یہی نہیں بلکہ یہ حکم دیا گیا کہ جب سات پھیرے مکمل کر لو تو اس کے سامنے دوگانہ ادا کرو اور **سربسجود** ہو ......... بے شک اگر یہ بات قرآن پاک میں نہ ہوتی تو کھلا شرک قرار دی جاتی ......... پھر صفا و مروہ پہاڑیوں کے درمیان حضرت ہاجرہ علیہا السلام دوڑی تھیں اور چلی تھیں فرمایا صفا و مروہ ہاجرہ علیہا السلام کی نشانی نہیں ' یہ تو ہماری نشانیاں ہیں ۔ اس کا بھی چکر لگایا کرو ......... سارا عالم چکر لگاتا ہے اور ہر چکر میں ایک نظر دیوار کعبہ کو دیکھتا ہے جو ابراھیم و اسماعیل علیہما السلام نے تعمیر کی تھی اور تعمیر کرتے کرتے سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آمد آمد کے لیے دعا کی تھی ......... یہ سب انہیں کے جلوے ہیں ......... یہ سب انہیں کی رونقیں ہیں ......... حضرت ابراھیم علیہ السلام کون تھے ؟ ......... حضرت اسماعیل علیہ السلام کون تھے ؟ ......... حضرت ہاجرہ علیہا السلام کون تھیں ؟ ......... یہ سب

نور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے امین تھے ......... تو پھر سب ان کی رونقیں نہیں تو کس کی رونقیں ہیں ؟ بے شک ؎

زمین و زماں تمہارے لیے چنین و چناں تمہارے لیے
ہم آئے یہاں تمہارے لیے اٹھیں بھی وہاں تمہارے لیے

بے شک وہ معبود نہیں ' مسجود نہیں ......... مطلوب و محبوب تو ہیں ؎

یہ داستان عشق تو اتنی لذیذ ہے کہ عمر ختم ہو جائے مگر یہاں عشق و محبت ختم نہ ہو ......... امام احمد رضا نے اس عشق جہاں تاب کا راگ الاپا اور تاریکیوں میں اجالا کرتے ہوئے ہمارے لیے اپنا یہ پیغام چھوڑ گئے .........

دنیا ! ترے قرطاس پہ کیا چھوڑ گئے ہم
اک حسن یہاں ' حسن ادا چھوڑ گئے ہم

ماحول کی ظلمات میں جس راہ سے گزرے
قندیل محبت کی ضیاء چھوڑ گئے ہم

(۳) امام احمد رضا پر تیسرا الزام یہ تھا کہ وہ جاہل تھے ......... ظاہر ہے کہ جاہل ہی نئے فرقے نکال سکتا ہے اور وہی شرک و بدعت پھیلا سکتا ہے اس لیے یہ الزام لگانا ضروری ہوا ۔ مگر یہ ایسا مضحکہ خیز الزام ہے جس نے مخالف کی جہالت اور عداوت کو آشکار کر دیا ہے ......... امام احمد رضا کے علم و فضل کی کیا بات ! ......... ہر مکتب فکر اور ہر شعبۂ زندگی سے متعلق دانشور ' قلمکار ان کے علم و فضل کے معترف ہیں ' عرب و عجم کے علماء و فضلاء ان کے علم و فضل کے معترف ہیں ۷ے ......... اس قسم کے تاثرات پر مشتمل ابتک پانچ مجموعے شائع ہو چکے ہیں اور امام احمد رضا کا علم و فضل ایک طے شدہ حقیقت بن چکا ہے ' تفسیر و حدیث اور فقہ میں تو ان کا جواب نہ تھا ......... جدید تحقیق کے مطابق ۷۵ علوم و فنون پر ان کی ایک ہزار سے زیادہ تصانیف اردو ' فارسی اور عربی میں موجود ہیں ......... عربی ادب و لغت پر ان کی

مہارت کا یہ عالم تھا کہ پاک و ہند کے مشہور اہل حدیث عالم علامہ عبدالعزیز میمن (م ۔ ۱۹۷۸ء) جن کو بقول شاکر انعام عربی ادب اور لغت پر بے پناہ دسترس حاصل تھی (المعارف لاہور شمارہ ۹ ص ۵۴) جو پچاس برس تک المجمع العربی دمشق کے مستقل ممبر اور مقالہ نگار رہے ......... اس فاضل جلیل کے اساتذہ میں شیخ محمد طیب مکی (پرنسپل مدرسہ عالیہ رامپور) بھی تھے۔ موصوف سے امام احمد رضا کی عربی زبان میں مراسلت ہوئی اور امام احمد رضا نے ان کے خطوط میں جو نحوی اور لغوی غلطیوں کی نشاندہی کی تو وہ زچ ہو کر رہ گئے۔ یہ مراسلت ایک رسالے کی شکل میں رسائل رضویہ ' جلد اول ' مطبوعہ لاہور (مرتبہ علامہ محمد عبدالحکیم اختر شاہجہان پوری) میں موجود ہے جس کو حق کی تلاش ہو مطالعہ کر سکتا ہے ......... اردو اور عربی ادب میں بے مثال مہارت اور مختلف علوم و فنون پر ان کی دسترس نے ان سے قرآن حکیم کا ایسا ترجمہ کرایا جس کی مثال نہیں ......... ابھی کی بات ہے چکوال کے ڈپٹی کمشنر ڈاکٹر لیاقت علی خان نے ایک مقالہ لکھا ہے جس کا عنوان ہے "قرآن / سائنس اور امام احمد رضا بریلوی" ......... یہ مقالہ چکوال سے شائع ہوا ہے اس مقالے میں موصوف امام احمد رضا کے ترجمہ قرآن کے بارے میں اظہار خیال کرتے ہوئے فرماتے ہیں ......... "جنہوں نے قرآن حکیم کے سائنسی علوم پر کھل کر بحث کی ہے ' آپ نے ثابت کر دیا کہ قرآن حکیم میں ہر موضوع موجود ہے" ۸۔

(۴) امام احمد رضا پر چوتھا الزام یہ تھا کہ وہ انگریزوں کے ایجنٹ تھے غالباً یہ الزام تحریک خلافت (۱۹۱۹ء) اور تحریک ترک موالات (۱۹۲۰ء) کی مخالفت کی وجہ سے لگا جو انگریزوں کے خلاف چلائی گئی تھی ......... اصل میں یہ تحریکیں ہندوستانی سیاسی لیڈروں سے انگریزوں کی بدعہدی کا ردعمل تھا ......... دوسری جنگ عظیم جس میں انگریز ' ترکوں کے خلاف لڑ رہے تھے برطانوی حکومت کو ہندوستانی فوجیوں کی ضرورت پڑی ' انہوں نے سیاسی لیڈروں سے وعدہ کیا کہ اگر ہم جیت گئے تو ہندوستانیوں کو محدود قسم کی آزادی دے دیں گے ......... چنانچہ مسٹر گاندھی اور مولانا محمد علی نے فوجی بھرتی میں اپنی انتھک کوشش کی اور ہندوؤں اور مسلمانوں کو بھرتی کرایا

ان مسلمان فوجیوں نے جا کر اپنے ترک بھائیوں کا خون بہایا ......... جب برطانوی حکومت جنگ جیت گئی تو وعدے سے پھر گئی ......... اس لیے اس کو مزہ چکھانے کے لیے تحریک خلافت اور پھر تحریک ترک موالات چلائی گئی ......... کل جو لیڈر ترکوں کے خلاف لڑنے کے لیے فوجی بھرتی کرا رہے تھے آج وہی لیڈر ترکوں کی حفاظت و حمایت کا دم بھر رہے تھے ......... سیاست میں عقل کو دخل نہیں ......... جذبات بھڑکا کر عقل اندھی کر دی جاتی ہے مگر امام احمد رضا کی عقل بیدار تھی ' ان سے سیاسی بازی گروں کا یہ خون آشام تماشا دیکھا نہ گیا اور انھوں نے ان کے رازوں کو طشت ازبام کرنا شروع کیا ۔ اس کی سزا یہ ملی کہ ان پر انگریزوں سے دوستی اور انگریزوں کی حمایت کا الزام لگایا گیا جو قطعی بے بنیاد الزام ہے ......... راقم نے اپنے مقالے "گناہ بے گناہی" میں تحقیق کی ہے ' یہ مقالہ ہزاروں کی تعداد میں پاکستان و ہندوستان سے شائع ہوچکا ہے اور اب ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی نے ۱۹۹۱ء میں اس کا انگریزی ترجمہ بھی شائع کیا ہے ۔ کولمبیا یونیورسٹی کی فاضلہ ڈاکٹر اوشا سانیال نے بھی اپنے مقالۂ ڈاکٹریٹ میں ثابت کیا ہے کہ امام احمد رضا انگریزوں کے مخالف تھے ......... ایک نو مسلم انگریز فاضل ڈاکٹر محمد ہارون بھی امام احمد رضا کے سیاسی کردار پر تحقیق کر رہے ہیں ' ان کی تحقیق دسمبر ۱۹۹۱ء تک مکمل ہوجائے گی انشاء اللہ ......... ہاں یہ عرض کرنا بھول گیا کہ تحقیق کے دوران امام احمد رضا کی تصانیف میں تو انگریزوں کی حمایت و دوستی میں ایک جملہ نہ ملا ' لیکن ان کے ہر مخالف کی تصنیف یا حالات میں کوئی نہ کوئی جملہ ایسا ضرور ملا جس سے اندازہ ہوتا تھا کہ انگریزوں کے ان سے ظاہری و باطنی مراسم و روابط تھے ......... اس سے یہ اشارہ ملتا ہے کہ ممکن ہے انگریزوں نے ہی ان لوگوں کو امام احمد رضا کے خلاف محاذ آرائی کے لئے تیار کیا ہو کیونکہ انگریز سمجھتے تھے جب تک سواد اعظم اہلسنّت زندہ ہیں ' ایمان میں گرمی و حرارت موجود رہے گی اور یہی وہ گرمی و حرارت ہے جو سلطنتوں کو بناتی اور بگاڑتی ہے ......... اس کا تجربہ سلطنت عثمانیہ کی صورت میں صدیوں تک وہ کرتے رہے .........

(۵) امام احمد رضا پر پانچواں الزام یہ تھا کہ امام احمد رضا نے چونکہ مرزا غلام قادر بیگ سے پڑھا تھا' اور مرزا غلام احمد قادیانی کے ایک بھائی کا نام بھی مرزا غلام قادر تھا' ہو نہ ہو یہ استاد گرامی وہی غلام احمد قادیانی کے بھائی تھے۔ بھائی تھے' تو ضرور قادیانی مذہب رکھتے ہوں گے' جب امام احمد رضا نے ایک قادیانی سے پڑھا تو ضرور وہ بھی قادیانی ہوں گے یا کم از کم اس کی طرح گمراہ ہوں گے ......... آپ نے یہ نادر روزگار استدلال ملاحظہ فرمایا' یہ وہ مقام ہے جہاں عقل کو بھی دخل نہیں

کیونکہ مستند ہے میرا فرمایا ہوا!

علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری نے اس الزام کا بہترین اور تشفی بخش رد فرمایا ہے' لب لباب یہ ہے کہ امام احمد رضا کے استاد مرزا غلام قادر بیگ تو اس وقت تک زندہ تھے جب غلام احمد قادیانی کے بھائی مرزا قادر مر چکے تھے۔ ڈاکٹر اوشا سانیال اور دوسرے محقق نے بھی اپنی تحقیقات میں اس الزام کو بے بنیاد قرار دیا خصوصاً جب کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے خلاف امام احمد رضا کی کئی تصانیف موجود ہیں ......... ایسی صورت میں کوئی ہٹ دھرم اور ضدی و بے عقل ہی اصرار کر سکتا ہے .........

الغرض البریلویہ میں امام احمد رضا پر بہت سے بے بنیاد الزامات لگائے گئے ہیں جن کا مسکت' معقول اور محققانہ جواب حضرت علامہ شرف صاحب نے دیا۔ جو آپ خود ملاحظہ فرمائیں گے .........

دشمن اپنی دشمنی میں کبھی حد سے گزر جاتا ہے' بعض اوقات یہ دشمنی اس کے مخالف کے لئے رحمت بن جاتی ہے ......... البریلویہ کے مصنف کی دشمنی حد سے گزر گئی لیکن یہ امام احمد رضا کے لئے رحمت ثابت ہوئی ......... البریلویہ کی اشاعت کے بعد یہ احساس قوی سے قوی تر ہوتا چلا گیا کہ امام احمد رضا پر عربی میں کام ہونا چاہئے ......... اس سے قبل جسٹس سید شجاعت علی قادری کی مجددالامہ شائع ہو چکی تھی' مولانا محمد احمد مصباحی کا ایک مقالہ ادارۂ تحقیقات اسلامی' اسلام آباد کے عربی مجلے میں شائع ہو چکا تھا لیکن البریلویہ کی اشاعت کے بعد عربی میں مسلسل کام ہونے لگا .........
امام احمد رضا کا عربی حاشیہ جدالممتار علی **ردالمحتار** حیدر آباد دکن سے چھپ کر المجمع

الاسلامی' مبارکپور سے شائع ہوا۔ اس پر مولانا محمد احمد مصباحی' مولانا افتخار احمد قادری' مولانا عبدالمبین نعمانی نے امام احمد رضا کے حالات و افکار اور علامہ ابن عابدین شامی کے حالات پر عربی میں وقیع مقالات کا اضافہ کیا.......... ڈاکٹر عبدالباری ندوی کی نگرانی میں مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے پروفیسر محمود حسین بریلوی نے امام احمد رضا کے عربی آثار پر مقالہ قلم بند کر کے ایم۔ فل کیا' عثمانیہ یونیورسٹی' حیدر آباد دکن سے پروفیسر عبدالسمیع صاحب نے امام احمد رضا کی عربی شاعری پر ایم۔ فل کے لئے مقالہ لکھا.......... مفتی محمد مکرم احمد صاحب (شاہی امام مسجد فتح پوری' دہلی) نے بین الاقوامی امام احمد رضا کانفرنس (منعقدہ کراچی ۱۹۹۱ء) میں امام احمد رضا کے عربی قصائد پر ایک وقیع مقالہ پڑھا.......... کراچی یونیورسٹی کے پروفیسر جلال الدین نوری نے امام احمد رضا کے معاشی نظریہ پر ایک مفصل مقالہ لکھا جو طبع ہو کر بغداد کی بین الاقوامی اسلامی کانفرنس کے مندوبین میں تقسیم کیا گیا موصوف ہی نے امام احمد رضا پر عربی میں ایک ضخیم کتاب لکھی ہے.......... افغانستان کی عبوری حکومت کے چیف جسٹس محمد نصراللہ خان صاحب نے امام احمد رضا کے حالات و افکار پر کلاسیکل عربی میں ایک شاندار مقالہ قلم بند کیا.......... راقم نے ایک تحقیقی مقالہ لکھا جس کا عربی ترجمہ مولانا ممتاز احمد سدیدی نے کیا۔ یہ مقالہ **مجمع الملکی لبحوث الحضارۃ الاسلامیہ**' عمان (اردن) سے شائع ہونے والی انسائیکلوپیڈیا کی پہلی جلد میں طبع ہوا' ایک اور مفصل تحقیقی مقالہ جو پاکستان ہجرہ کونسل' اسلام آباد کی طرف سے شائع ہونے والی عالمی مسلم مشاہیر کی انسائیکلوپیڈیا کے لئے لکھا تھا۔ مولانا محمد عارف اللہ مصباحی نے اس کا عربی میں ترجمہ کیا جو ادارہ تحقیقات امام احمد رضا' کراچی اور رضا فاؤنڈیشن' جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور کے تعاون سے ۱۹۹۱ء میں شائع ہوا۔

الغرض کہاں تک ذکر کروں

سفینہ چاہئے اس بحر بیکراں کے لئے

احسان الٰہی ظہیر' امام احمد رضا کی عداوت میں البریلویہ پیش نہ کرتے تو شاید عربی زبان میں امام احمد رضا پر اس سرعت سے کام نہ ہوتا لیکن اس عداوت سے

مصنف البریلویہ کو کوئی فائدہ نہ ہوا ' سارا فائدہ اہلسنت و جماعت کو ہوا .......... رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور عاشقان رسول علیہ التحیتہ والتسلیم کی شان میں گستاخیوں اور زبان درازیوں کا انجام اچھا نہیں ہوتا۔

امام احمد رضا عاشق رحمتہ للعالمین محبوب رب العالمین تھے .......... ان کا آغاز و انجام دونوں ایک سے ایک بڑھ کر ہوا .......... ان کے عشق نبوی (صلی اللہ علیہ وسلم) کا یہ عالم تھا کہ روئیں روئیں سے یہ صدا بلند ہو رہی تھی۔

کاش ہر موئے من زباں بودے
در ثنائے تو یا رسول اللہ !

۱۹۹۱ء میں مدینہ منورہ حاضر ہوا مواجھہ شریف میں کچھ غلام ہاتھ باندھے امام احمد رضا کا سلام ۔

مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام

عرض کر رہے تھے خود راقم نے بھی امام احمد رضا کا درود ؎

کعبہ کے بدرالدجیٰ تم پہ کروڑوں درود

اور سلام

مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام

پیش کیا ۔ کیا عرض کروں کیا لطف و سرور آیا ' زبان و قلم دونوں عاجز ہیں مدینہ منورہ میں محافل نعت میں شرکت کی سعادت حاصل ہوئی ' ہر محفل میں امام احمد رضا کا سلام پڑھا گیا .......... اللہ اللہ کیا مقبولیت اور محبوبیت ہے کہ دیار حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی فضائیں بھی امام احمد رضا کے سلام سے گونج رہی ہیں ۔ تاجدار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور بھی پڑھنے والے یہ سلام پڑھ رہے ہیں' آنسو بہا رہے ہیں ' دل بچھا رہے ہیں .......... اللہ اللہ وہ تاجدار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار میں کتنے مقبول ہیں ! .......... کوئی ان سے محبت کر کے تو دیکھے وہ اپنے عاشقوں سے کتنا پیار کرتے ہیں' وہ اپنے جاں نثاروں کو کتنا چاہتے ہیں .......... وہ جب دینے پر آتے

ہیں دیتے ہی چلے جاتے ہیں۔

میرے کریم سے گر قطرہ کسی نے مانگا
دریا بہا دیئے ہیں در بے بہا دیئے ہیں

اے کاش! ہم سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرنا سیکھ جائیں ......... اے کاش! ہم عاشقان رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) سے عشق و محبت کا سلیقہ سیکھ جائیں ......... اے کاش! ہم عقل کی بھول .بھلیوں سے باہر نکلنا سیکھ جائیں ......... اے کاش! ہم دل کی گہرائیوں میں گم ہونا سیکھ جائیں ......... اے کاش ! ہم خود کو کھونا اور ان کو پانا سیکھ جائیں .........

آئی جو ان کی یاد تو آتی چلی گئی
ہر نقش ماسوا کو مٹاتی چلی گئی

احقر محمد مسعود احمد عفی عنہ
پرنسپل گورنمنٹ ڈگری کالج اینڈ پوسٹ
گریجویٹ سٹڈیز سنٹر۔ سکھر (سندھ) پاکستان

۱۴ ربیع الثانی ۱۴۱۲ھ
۲۳ اکتوبر ۱۹۹۱ء

# حواشی

۱۔ مزید تفصیلات کے لئے راقم کا مقالہ "امام احمد رضا اور عالمی جامعات" مطالعہ فرمائیں جو پاکستان سے رضا انٹرنیشنل اکیڈمی (صادق آباد) اور ہندوستان سے افکار حق اکیڈمی (پورنیہ۔ بہار) نے بالترتیب ۱۹۹۰ء۔ ۱۹۹۱ء میں شائع کر دیا ہے (مسعود)

۲۔ قرآن کریم (مترجم محمود حسن دیوبندی) مطبوعہ مدینہ منورہ ۱۴۰۹ھ۔۱۹۸۹ء ص

۳۔ ایضاً سورۃ فتح آیت نمبر ۲ صفحہ نمبر ۶۷۸

۴۔ ایضاً سورۃ ضحیٰ آیت نمبر صفحہ نمبر ۷۹۴

۵۔ تفصیلات کے لئے مطالعہ فرمائیں :۔

حضرت شاہ ابوالحسن زید فاروقی و حکیم سید محمود احمد برکاتی :

**القول الجلی** کی بازیافت، مطبوعہ لاہور ۱۹۹۱ء

۶۔ ماہنامہ ضیائے حرم (لاہور) اکتوبر ۱۹۹۱ء

سر دلبراں از صاجزادہ محمد امین الحسنات صاحب ص ۴

۷۔ تفصیلات کے لئے مطالعہ فرمائیں :۔

محمد مسعود احمد : فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں لاہور ۱۹۷۳ء

محمد مسعود احمد : امام احمد رضا اور عالم اسلام کراچی ۱۹۸۲ء

۸۔ ڈاکٹر لیاقت علی خان نیازی قرآن، سائنس اور امام احمد رضا بریلوی (چکوال) ۱۹۹۱ء ص ۸۷

۹۔ محمد مسعود احمد : الشیخ احمد رضا خان البریلوی (کراچی) ۱۹۹۱ء

# بابِ اوّل

## امام احمد رضا بریلوی کے خلاف احسان الٰہی ظہیر کی افترا پردازیوں کا تحقیقی جائزہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حرفِ آغاز

متحدہ پاک وہند میں ہمیشہ اہل سنت و جماعت کی غالب اکثریت رہی ہے۔ سرزمینِ ہند میں بڑے بڑے نامور اور باکمال علماء و مشائخ پیدا ہوئے، جنھوں نے دینِ اسلام کی زرّیں خدمات انجام دیں اور اُن کے دینی اور علمی کارنامے آبِ زر سے لکھنے کے قابل ہیں۔

تیرھویں صدی ہجری کے آخر میں افقِ ہند پر ایک ایسی شخصیت اپنی تمام ترجلوہ سامانیوں کے ساتھ نظر آتی ہے جس کی ہمہ گیر اسلامی خدمات، اسے تمام معاصرین میں امتیازی حیثیت عطا کرتی ہیں۔ شخص واحد جو عظمتِ الوہیت، ناموسِ رسالت، مقامِ صحابہ و اہل بیت اور حرمتِ ولایت کا پہرہ دیتا ہوا نظر آتا ہے۔ عرب و عجم کے اربابِ علم جسے خراجِ عقیدت پیش کرتے ہیں —— ہماری مراد ہے امامِ اہل سنّت مولانا شاہ احمد رضا قادری بریلوی قدس سرہ العزیز جنہوں نے مسلکِ اہل سنّت اور مذہبِ حنفی کے خلاف اٹھنے والے نت نئے فتنوں کا کامیابی سے مقابلہ کیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہر مرحلے پر سرخرو ہوئے۔

اہل سنّت و جماعت کے عقائد ہوں یا معمولات جس موضوع پر بھی انہوں نے قلم اُٹھایا، اُسے کتاب و سنّت، ائمہ دین اور فقہاء اسلام کے ارشادات کی روشنی میں پایۂ ثبوت تک پہنچایا۔ آپ کی سینکڑوں تصانیف میں سے کسی کو اٹھا کر دیکھ لیجئے، ہر کتاب میں آپ کو یہ اندازِ بیان مل جائے گا۔

## بریلوی نیا فرقہ؟

امام احمد رضا بریلوی کے افکار و نظریات کی بے پناہ مقبولیت سے متاثر ہو کر مخالفین نے ان کے ہم مسلک علماء و مشائخ کو بریلوی کا نام دے دیا۔ مقصد یہ ظاہر کرنا تھا کہ دوسرے فرقوں کی طرح یہ بھی ایک نیا فرقہ ہے جو سرزمین ہند میں پیدا ہوا ہے۔

ابو یحییٰ امام خاں نوشہروی اہل حدیث لکھتے ہیں:

"یہ جماعت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی تقلید کی مدعی ہے، مگر دیوبندی مقلدین (اور یہ بھی بجائے خود ایک جدید اصطلاح ہے) یعنی تعلیم یافتگان مدرسہ دیوبند اور ان کے اتباع انہیں "بریلوی" کہتے ہیں۔"[1]

جبکہ حقیقتِ حال اس سے مختلف ہے۔ بریلی کے رہنے والے یا اس سلسلہ سے شاگردی یا بیعت کا تعلق رکھنے والے اپنے آپ کو بریلوی کہیں تو یہ ایسا ہی ہوگا، جیسے کوئی اپنے آپ کو قادری، چشتی، یا نقشبندی اور سہروردی کہلائے، لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ خیر آبادی، بدایونی، رامپوری سلسلہ کا بھی وہی عقیدہ ہے جو علماء بریلی کا ہے، کیا ان سب حضرات کو بھی بریلوی کہا جائے گا؟ ظاہر ہے کہ حقیقت میں ایسا نہیں ہے، اگرچہ مخالفین ان تمام حضرات کو بھی بریلوی ہی کہیں گے۔ اسی طرح اسلاف کے طریقے پر چلنے والے قادری، چشتی، نقشبندی، سہروردی اور رفاعی مخالفین کی نگاہ میں بریلوی ہی ہیں۔[2]

مبلغِ اسلام حضرت علامہ سید محمد مدنی کچھوچھوی فرماتے ہیں:

"غور فرمائیے کہ فاضل بریلوی کسی نئے مذہب کے بانی نہ تھے از اوّل تا آخر مقلد رہے۔ ان کی ہر تحریر کتاب و سنّت اور اجماع و قیاس کی صحیح

---

[1] ابو یحییٰ امام خاں نوشہروی: تراجم علمائے حدیث ہند (سبحانی اکیڈمی لاہور) ص ۳۷۶

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۷

ترجمان رہی۔ نیز سلف صالحین و ائمہ و مجتہدین کے ارشادات اور مسلکِ اسلاف کو واضح طور پر پیش کرتی رہی، وہ زندگی کے کسی گوشے میں ایک پل کے لیے بھی "سبیل مومنین صالحین" سے نہیں ہٹے۔

اب اگر ایسے کے ارشاداتِ حقانیہ اور توضیحات و تشریحات پر اعتماد کرنے والوں، انہیں سلفِ صالحین کی رُوش کے مطابق یقین کرتے والوں کو "بریلوی" کہہ دیا گیا تو کیا بریلویت و سُنیت کو بالکل مترادف المعنی نہیں قرار دیا گیا؛ اور بریلویت کے وجود کا آغاز فاضل بریلوی کے وجود سے پہلے ہی تسلیم نہیں کر لیا گیا؟"[1]

خود مخالفین بھی اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں:

"یہ جماعت اپنی پیدائش اور نام کے لحاظ سے نئی ہے، لیکن افکار اور عقائد کے اعتبار سے قدیم ہے۔"[2]

اب اس کے سوا اور کیا کہا جائے کہ بریلویت کا نام لے کر مخالفت کرتے والے دراصل ان ہی عقائد و افکار کو نشانہ بنا رہے ہیں جو زمانۂ قدیم سے اہل سنّت و جماعت کے چلے آرہے ہیں۔ یہ الگ بات ہے کہ ان میں اتنی اخلاقی جرأت نہیں ہے کہ کھلے بندوں اہل سنّت کے عقائد کو مشرکانہ اور غیر اسلامی قرار دے سکیں۔ بابِ عقائد میں آپ دیکھیں گے کہ جن عقائد کو بریلوی عقائد کہہ کر مشرکانہ قرار دیا گیا ہے، وہ قرآن و حدیث اور متقدمین علمائے اہل سنّت سے ثابت اور منقول ہیں۔ کوئی ایک ایسا عقیدہ بھی تو نہیں پیش کیا جا سکا جو بریلویوں کی ایجاد ہو، اور متقدمین ائمۂ اہل سنّت سے ثابت نہ ہو۔

امام اہل سنّت شاہ احمد رضا بریلوی کے القاب میں سے ایک لقب ہی عالم اہل السنۃ

---

[1] سید محمد مدنی، شیخ الاسلام، تقدیم دورِ حاضر میں بریلوی؛ اہل سنّت کا علامتی نشان (مکتبہ حبیبیہ لاہور) ص ۱۰۰

[2] ظہیر؛ البریلویۃ، ص ۷

تھا ـــــــ اہل سنت وجماعت کی نمائندہ جماعت آل انڈیا سُنی کانفرنس کا رکن بننے کے لیے سُنی ہونا شرط تھا، اس کے فارم پر سُنی کی یہ تعریف درج تھی:

"سُنی وہ ہے جو ما انا علیہ واصحابی کا مصداق ہو سکتا ہو۔ یہ وہ لوگ ہیں، جو ائمۂ دین، خلفاء اسلام، اور مسلّم مشائخ طریقت اور متاخرین علماء دین سے شیخ عبدالحق صاحب محدث دہلوی، حضرت ملک العلماء بحر العلوم صاحب فرنگی محلی، حضرت مولانا فضل حق صاحب خیر آبادی، حضرت مولانا فضل رسول صاحب بدایونی، حضرت مولانا ارشاد حسین صاحب رامپوری، اعلیٰ حضرت مولانا مفتی احمد رضا خاں رحمہم اللہ تعالیٰ کے مسلک پر ہو۔" [1]

خود مخالفین بھی اس حقیقت کا اعتراف کرتے ہیں کہ یہ لوگ قدیم طریقوں پر کاربند رہے۔ مشہور مؤرخ سلیمان ندوی جن کا میلانِ طبع اہل حدیث کی طرف تھا، لکھتے ہیں:

"تیسرا فریق وہ تھا جو شدت کے ساتھ اپنی روش پر قائم رہا اور اپنے آپ کو اہل السنۃ کہتا رہا۔ اس گروہ کے پیشوا زیادہ تر بریلی اور بدایوں کے علماء تھے۔" [2]

شیخ محمد اکرام لکھتے ہیں:

"انہوں (امام احمد رضا بریلوی) نے نہایت شدت سے قدیم حنفی طریقوں کی حمایت کی۔" [3]

اہل حدیث کے شیخ الاسلام مولوی ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں:

"امرتسر میں مسلم آبادی، غیر مسلم آبادی (ہندو سکھ وغیرہ) کے مساوی ہے،

---

[1] محمد جلال الدین قادری، مولانا: خطباتِ آل انڈیا سنی کانفرنس (مکتبہ رضویہ، لاہور) ص ۸۶-۸۵

[2] سلیمان ندوی: حیاتِ شبلی ص ۴۶ (بحوالہ تقریب تذکرہ اکابر اہل سنت، ص ۲۲)

[3] محمد اکرام شیخ: موجِ کوثر، طبع ہفتم ۱۹۶۶ء ص ۷۰ (بحوالہ سابقہ)

اسّی سال قبل پہلے سب مسلمان اسی خیال کے تھے، جن کو بریلوی حنفی خیال کیا جاتا ہے۔" [1]

یہ امر بھی سامنے رہے کہ غیر مقلدین براہِ راست قرآن و حدیث سے استنباط کے قائل ہیں اور ائمۂ مجتہدین کو استنادی درجہ دینے کے قائل نہیں ہیں۔ دیوبندی مکتبِ فکر رکھنے والے اپنے آپ کو حنفی کہتے ہیں، تاہم وہ بھی ہندوستان کی کسی مسلّم شخصیت یہاں تک کہ شاہ ولی اللہ محدّث دہلوی اور شیخ محقق عبدالحق محدّث دہلوی کو دیوبندیت کی ابتدا ماننے کے لیے تیار نہیں ہیں۔

علامہ انور شاہ کشمیری کے صاحبزادے، دارالعلوم دیوبند کے استاذ التفسیر مولوی انظر شاہ کشمیری لکھتے ہیں؛

"میرے نزدیک دیوبندیت خالص ولی اللّٰہی فکر بھی نہیں اور نہ کسی خانوادہ کی لگی بندھی فکر دولت و متاع ہے، میرا یقین ہے کہ اکابر دیوبند جن کی ابتداء میرے خیال میں سیدنا الامام مولانا قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور فقیہ اکبر حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی سے ہے ...... دیوبندیت کی ابتدا حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے کرنے کے بجائے مذکورہ بالا دو عظیم انسانوں سے کرتا ہوں۔" [2]

پھر شیخ عبدالحق محدّث دہلوی سے دیوبند کا تعلق قائم نہ کرنے کا ان الفاظ میں اظہار کرتے ہیں؛

"اوّل تو اس وجہ سے کہ شیخ مرحوم تک ہماری سند ہی نہیں پہنچتی۔ نیز حضرت شیخ عبدالحق کا فکر کلیتہً دیوبندیت سے جوڑ بھی نہیں کھاتا ..... سنا ہے

---

[1] ثناء اللہ امرتسری؛ شمع توحید (مطبوعہ سرگودھا) ص ۴۰

[2] انظر شاہ کشمیری، استاذ دیوبند ماہنامہ البلاغ (مارچ ۱۹۶۹ء/۱۳۸۸ھ) ص ۴۸

حضرت مولانا انور شاہ کشمیری فرماتے تھے کہ "شامی اور شیخ عبدالحق پر بعض مسائل میں بدعت وسنت کا فرق واضح نہیں ہو سکا" بس اسی اجمال میں ہزارہا تفصیلات ہیں، جنہیں شیخ کی تالیفات کا مطالعہ کرنے والے خوب سمجھیں گے۔" [1]

## امام احمد رضا اور عالمی جامعات

امام احمد رضا بریلوی کے وصال کے بعد نصف صدی تک ان پر کوئی قابل ذکر کام نہیں ہوا، لیکن گزشتہ چند سال سے مرکزی مجلس رضا لاہور اور المجمع الاسلامی، مبارک پور انڈیا نے دورِ جدید کے تقاضوں کے مطابق جو کام کیا ہے، عالمی سطح پر اس کے خوش گوار اثرات مرتب ہوئے ہیں۔ پٹنہ یونیورسٹی (بھارت) میں حال ہی میں فاضل بریلوی کی فقاہت پر مولانا حسن رضا خاں نے کام کیا ہے جس پر انہیں ڈاکٹریٹ کی ڈگری مل گئی ہے۔ جبل پور یونیورسٹی (بھارت) سندھ یونیورسٹی (پاکستان) اور علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی (پاکستان) میں بھی کام ہو رہا ہے۔

۱۹۷۵ء میں جامعہ ازہر مصر کے پروفیسر محی الدین الوائی (اہل حدیث) نے فاضل بریلوی پر عربی میں ایک مقالہ لکھا جو صوت الشرق قاہرہ میں شائع ہوا، کیلی فورنیا یونیورسٹی، امریکہ کے شعبۂ تاریخ کی فاضلہ، ڈاکٹر باربرا مٹکاف نے فاضل بریلوی پر اپنے انگریزی مقالہ میں اظہارِ خیال کیا ہے، مگر انہوں نے گہرا مطالعہ نہیں کیا۔ ہالینڈ کی لیڈن یونیورسٹی، شعبۂ اسلامیات کے پروفیسر جے ایم ایس بلیان بھی اس طرف متوجہ ہوئے ہیں اور دیگر فتاویٰ کے ساتھ فتاویٰ رضویہ کا مطالعہ کر رہے ہیں۔ [2]

---

[1] انظر شاہ کشمیری، فٹ نوٹ ماہنامہ البلاغ (مارچ ۱۹۶۹ء/ ۱۳۸۸ھ) ص ۴۹

[2] محمد مسعود احمد، ڈاکٹر حیاتِ امام اہل سنت (مرکزی مجلس رضا لاہور) ص ۶-۵۴

## البریلویۃ

امام احمد رضا بریلوی کی روز افزوں مقبولیت نے مخالفین کو تشویش اور اضطراب میں مبتلا کر دیا ہے جس کے نتیجے میں بعض لوگ محض عناد کی بنا پر انصاف و دیانت کے تمام اصولوں کو پس پشت ڈال کر الزام کی حد سے گزر کر اتہام تک جا پہنچے ہیں۔ ایسی ہی کوشش بقلمِ خود علامہ، احسان الٰہی ظہیر نے کی ہے اور عربی زبان میں البریلویۃ نامی کتاب لکھ کر سعودی ریال کھرے کئے ہیں۔ خدا جانے علماء نجد کی آنکھوں پر کونسا پردہ پڑا ہوا ہے کہ وہ سر اس کتاب کے دل و جان سے خریدار ہیں جس میں عامۃ المسلمین کو مشرک اور بدعتی قرار دیا گیا ہو۔

اس کتاب کی چند نمایاں خصوصیات یہ ہیں:

۱۔ پہلے باب میں کوئی بات بھی اُس کے صحیح پس منظر میں بیان نہیں کی گئی۔ ہر جگہ دستِ تصرف نے خوبصورت کو بدصورت بنا کر پیش کیا ہے۔ ایک فاضل نے اس کتاب پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا:

"یہ کتاب تنقید کی بجائے تنقیص کی حد میں داخل ہو گئی ہے۔"

حافظ عبد الرحمٰن مدنی اہل حدیث لکھتے ہیں:

"یہ شکایت اُس (ظہیر) کی کتابوں میں اُردو اور عربی اقتباسات کا مطالعہ کرنے والے عام حضرات کو بھی ہے کہ اُردو عبارت کچھ، جو یونہی عربی میں من گھڑت طور پر شائع کر دی جاتی ہے۔"[۱]

۲۔ دوسرے اور تیسرے باب میں وہی عقائد و معمولات مضحکہ خیز انداز میں بریلویوں کی طرف منسوب کیے ہیں، جن کے قائل اور عامل متقدمین اہل سنت و جماعت رہے، اور

---

[۱] عبد الرحمٰن مدنی، حافظ: ہفت روزہ اہل حدیث لاہور، ۳ اگست ۱۹۸۴ء، ص ۶

نجدی وہابی علماء ان کی مخالفت کرتے رہے ہیں، بلکہ ایسے عقائد کا بھی تمسخر اڑایا ہے جن کے خود اُن کے اپنے اکابر مثلاً علامہ ابن قیم، شوکانی، نواب صدیق حسن خاں، نواب وحید الزماں قائل ہیں، جیسا کہ آئندہ ابواب میں بیان کیا جائے گا۔

۳۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی کی عربی زبان پر جا بجا چوٹیں کی ہیں، جبکہ اپنی حالت یہ ہے کہ اُن کی عربی تحریر سمجھنے کی لیاقت بھی نہیں ہے اور اپنی عربی زبان کا عالم یہ ہے کہ عجمیت زدہ ہے۔

حافظ عبد الرحمٰن مدنی اہل حدیث لکھتے ہیں:

"جہاں تک اس کی عربی دانی کا تعلق ہے، اس کا بھی صرف دعویٰ ہی ہے ورنہ اس کی مطبوعہ کتابوں کا شاید ہی کوئی صفحہ گرامر یا زبان کی غلطیوں سے پاک ہوگا، چنانچہ عربی دان حضرات اپنی مجلسوں میں احسان الٰہی کی عربی کتب کے سلسلہ میں ایسی باتوں کا اکثر ذکر کرتے ہیں"[1]

یہ چند مثالیں ملاحظہ ہوں جو چند صفحات کے سرسری مطالعہ سے سامنے آئی ہیں، گہری نظر سے پوری کتاب کا مطالعہ کیا جائے، تو طویل فہرست تیار کی جا سکتی ہے۔ البریلویۃ کے ص ۲۳ پر ایک درود شریف نقل کیا ہے جس میں امام احمد رضا بریلوی نے صنعت ایہام میں مشائخ سلسلہ قادریہ کے اسماء ذکر کیے ہیں۔ ظہیر صاحب اس عبارت کا مطلب ہی نہیں سمجھے جیسا کہ آئندہ صفحات میں وضاحت سے بیان کیا گیا ہے۔

ایک جگہ لکھتے ہیں:

فانهم اعطوا الحصاة البغاة رسید الجنة [2]

یہ احساس ہی نہ ہوا کہ "رسید" لفظ عربی نہیں، فارسی ہے۔

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں:

---

[1] عبد الرحمٰن مدنی، حافظ: ہفت روزہ اہل حدیث لاہور، ۳۱ اگست ۱۹۸۴ء، ص ۶

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۱۳۵

## بل اصدروا فرمانا[1]

انہیں کون سمجھائے کہ "فرمان" لفظ عربی نہیں ہے، فارسی ہے۔ ذیل میں اغلاط کی مختصر فہرست ملاحظہ ہو:

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۱۲ | ان اخلص المحبین قلوہ | قلاہ |
| ″ | ۱۷ | انفصلت البریلویۃ | عن البریلویۃ |
| ۱۸ | ۱۰ | مع الثابت | مع ان الثابت |
| ۲۰ | ۱۱ | عبدالحق خیرآبادی | الخیرآبادی |
| ″ | ۱۷ | من ابنہ ابی الحسین | من ابن ابنہ |
| ۲۱ | ۱۵ | لم تکن رائجۃ بین السنّۃ | بین اہل السنّۃ |
| ۲۱ | ۲۰ | یروجھا بین السنّۃ | بین اہل السنّۃ |
| ۲۲ | ۱۴ | کتب فیہا الآل البیت | لاہل البیت |
| ۲۴ | ۴ | کفر السنّۃ | اہل السنّۃ |
| ۲۵ | ۳ | حلی | حلیًا |
| ″ | ۲۱ | ولا فلسا | فلسا |
| ۲۷ | ۱۴ | ای یصفہ بھا | ان یصفہ بھا |
| ۲۸ | ۱۷ | ان القوم | الی ان القوم |
| ″ | ۲۱ | المواضیع | المواضع |
| ۲۹ | ۱۲ | ھٰذہ الکتب | تلک الکتب |
| ″ | ″ | الی البریلویۃ | الی البریلوی |

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۳۷

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳۴ | ۱۶ | الحجم الصغير | القطع الصغير |
| // | ۱۸ | يشتمل على ٢٦٤ صفحة | ٤٦٤ صفحة |
| ۳۷ | ۱۶ | اصدروا فرمانا | حكما (فرمان لفظ فارسی) |
| ۳۹ | ۱۲ | نظرة تقدير واحترام | نظرة تعظيم واحترام |
| ۴۰ | ۱ | اعتزلت البريلوى | اعتزل البريلوى |
| // | ۱۵ | غضبوها | غصبوها |
| // | ۱۸ | استرتقاق | استرقاق |
| // | ۲۲ | فى صالح المستعمرين | فى مصالحة المستعمرين |
| ۴۱ | ۲۰ | استخالاص | استخلاص |
| ۴۲ | ۴ | والا المقصود الاصلى | والا فالمقصود الاصلى |
| // | ۲۱ | مناصرة للاستمار | للاستعمار |
| ۴۴ | ۱۰ | الاستعمرا | الاستعمار |
| ۵۲ | ۱۶ | ستمبر | سبتمبر |
| ۵۳ | ۱۲ | من ابن البريلوى احمد رضا | حامد رضا |
| ۵۵ | ۱۸ | بعد ما كنت مرفوضة | كانت |
| ۶۷ | ۷ | فلينصف القراءة | القراء |
| // | ۸ | ومن جاء | الى من جاء |
| // | ۱۷ | كبيب النمل | كدبيب النمل |
| ۷۸ | ۷ | فيكتنبت | فيكتب |
| ۷۶ | ۶ | الذى بينهما | التى بينهما |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۱۰ | ۱۶ | ولم یبیقی | ولم یبق |
| ۱۱۱ | ۸ | ولکنّ تعمی | ولکنُ تعمی |
| ۱۱۷ | ۳ | ردّ المختار | ردّ المحتار |
| " | " | دار المختار | الدُرّ المختار |
| ۱۳۵ | ۸ | رسید الجبنۃ | رسید عجمی لفظ |
| ۱۳۸ | ۱۹ | ان یبوس | عجمی بوسہ سے ماخوذ |
| ۲۰۵ | ۳ | ترک التکایا | تکیہ کی جمع، عجمی لفظ |

۴- بریلویت کی آڑ میں دنیا بھر کے عامۃ المسلمین اور اہل سنّت وجماعت کو مشرک قرار دیا گیا ہے۔ تصریح ملاحظہ ہو:

● "ابتداءً میرا گمان تھا کہ یہ فرقہ پاک وہند سے باہر موجود نہیں ہوگا، مگر یہ گمان زیادہ دیر قائم نہیں رہا۔ میں نے یہی عقائد مشرق کے آخری حِصّے سے مغرب کے آخری حِصّے تک اور افریقہ سے ایشیا تک اسلامی ممالک میں دیکھے" (ملخصًا) [۱]

اب ذرا دنیا بھر کے مسلمانوں کے خلاف یلغار کے چند نمونے بھی دیکھتے چلیں:

● سال کے مخصوص دنوں میں ان لوگوں کی قبروں پر حاضر ہونا، جنہیں وہ اولیاء وصالحین گمان کرتے ہیں، عرسوں کا قائم کرنا، عید میلاد وغیرہ منکرات جو ہندوؤں، مجوسیوں اور بُت پرستوں سے مسلمانوں سے در آئے ہیں" (ترجمہ وتلخیص) [۲]

● ان کے عقائد کا اسلام سے دور و نزدیک کا کوئی تعلق نہیں ہے، بلکہ یہ بعینہٖ وہی عقائد ہیں جو جزیرۂ عرب کے مشرک اور بُت پرست رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

---

۱ ظہیر: البریلویۃ ص ۱۰

۲ ایضاً: " ص ۷-۸

کی بعثت سے پہلے رکھتے تھے، بلکہ دورِ جاہلیت کے لوگ بھی شرک میں اس قدر غرق نہ تھے، جس قدر یہ ہیں۔" [1]

● "بریلویوں کے امتیازی عقائد وہ ہیں جو دین کے نام پر بُت پرستوں، عیسائیوں، یہودیوں اور مشرکوں سے مسلمانوں کی طرف منتقل ہوتے ہیں۔" [2]

● "کفارِ مکہ، جزیرۂ عرب کے مشرکین اور دورِ جاہلیت کے بُت پرست بھی ان سے زیادہ فاسد اور ردّی عقیدہ والے نہیں تھے۔" [3]

یہ وہ کیفِ باطن ہے جو کتاب کے مختلف صفحات پر بکھرا ہوا ہے۔ اگر یہی وہابیت ہے اور یقیناً یہی ہے، تو علماءِ حق نے وہابیوں کے خلاف جو فتوے دیئے تھے، بالکل صحیح دیئے تھے۔ جو فرقہ دنیا بھر کے مسلمانوں کو مشرک اور جہنمی قرار دے، وہ خود ان خلعتوں کا مستحق ہے۔

قد بدت البغضاء من افواههم وما تخفي صدورهم اكبر

طرفہ یہ کہ دنیا بھر کے مسلمانوں کو کافر و مشرک قرار دیتے دیتے خود اپنے مشرک ہونے کا فیصلہ بھی دے گئے ہیں۔ اتحاد کی دعوت دینے والوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"میں جانتا ہوں کہ وحدت و اتحاد اور اسلامی فرقوں کو قریب کرنے کے احمق اور بیوقوف داعیوں کی پیشانیوں پر بَل پڑ جائیں گے، لیکن میں کئی دفعہ یہ کہہ چکا ہوں کہ عقائد و افکار کے اتحاد و اتفاق کے بغیر اتحاد و اتفاق نہیں ہو سکتا، کیونکہ اتحاد کا مطلب ہی یہ ہے کہ بنیادی امور میں اتفاق ہو۔" [4] (ترجمہ و تلخیص)

---

| | | |
|---|---|---|
| [1] ظہیر: | البریلویہ | ص ۹ |
| [2] ایضاً: | ″ | ص ۵۵ |
| [3] ایضاً: | ″ | ص ۶۵ |
| [4] ایضاً: | ″ | ص ۱۱ |

دوسری طرف اہل سنت وجماعت (بریلوی) کی نمائندہ سیاسی جماعت جمعیۃ العلماء پاکستان کے ساتھ ظہیر صاحب کی جماعت کا اتحاد ہو چکا ہے جو سہ جماعتی اتحاد کے نام سے یاد کیا جاتا ہے[1]۔ اور وہ خود تصریح کر رہے ہیں کہ بنیادی امور میں اتحاد کے بغیر اتحاد نہیں ہو سکتا، تو جن کا مشرکوں کے ساتھ بنیادی امور میں اتحاد ہوگا، وہ مشرک نہیں ہوگا تو کیا ہوگا؟

۵۔ خاص طور پر امام احمد رضا بریلوی کے بارے میں تو وہ غلط بیانی کی ہے کہ حیرت ہوتی ہے:

"وہ شیعہ خاندان سے تعلق رکھتے ہیں[2]۔ انہوں نے سنیت کا نقاب اوڑھ رکھا تھا[3]۔ وہ مرزا غلام احمد قادیانی کے بھائی کے شاگرد تھے[4]۔ انگریز نے مسلمانوں میں تفریق کے لیے ایک تو قادیانی کو مقرر کیا اور دوسرا بریلوی کو[5] وغیرہ وغیرہ۔"

غرض یہ کہ:

شرمِ نبی، خوفِ خدا، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

۶۔ غلط بیانی ان کا شیوہ ہے اور اس پر انہیں فخر ہے۔ ایک مثال دیکھئے تکبیر تحریمہ کے علاوہ نماز میں ہاتھ اُٹھانے اور نہ اُٹھانے کے بارے میں مختلف احادیث وارد ہیں، شافعیہ نے امام شافعی کی پیروی میں احادیث کی پہلی قسم پر عمل کیا اور احناف نے امام ابوحنیفہ کی پیروی میں احادیث کی دوسری قسم پر عمل کیا۔ کوئی فریق بھی دوسرے فریق کو شرک یا مخالفتِ رسول کا الزام نہیں دے سکتا، کیونکہ ہر فریق کا عمل احادیث مبارکہ پر ہے:

شاہ اسمٰعیل دہلوی امام معین کی تقلید پر رد کرتے ہوئے تنویر العینین میں لکھتے ہیں:

---

[1] عبدالرحمٰن مدنی، حافظ: ہفت روزہ اہل حدیث، لاہور، ۳ اگست ۱۹۸۴ء، ص ۷

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۱

[3] ایضاً: 〃 ص ۲۴

[4] ایضاً: 〃 ص ۱۹

[5] ایضاً: 〃 ص ۳۸

"شخص معین کی تقلید سے چمٹے رہنا کیسے جائز ہو سکتا ہے؟ جبکہ امام کے قول کے خلاف صریح دلالت کرنے والی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول احادیث موجود ہوں۔ اگر امام کے قول کو ترک نہ کرے، تو اس میں شرک کا شائبہ ہوگا۔"

اس پر امام احمد رضا بریلوی نے رد کرتے ہوئے فرمایا کہ امام ربانی مجدد الف ثانی، شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور شاہ عبد العزیز محدث دہلوی سب امام معین (امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کے مقلد تھے، اور شاہ اسمٰعیل دہلوی کے مسلّم پیشوا، اب دو ہی صورتیں ہیں:

(۱) یا تو یہ تمام بزرگ، امام معین کی تقلید کے سبب مشرک ہوں (معاذ اللہ) اور جب امام و مقتدا مشرک ہو تو مقتدی اور مداح بطریق اَولیٰ مشرک ہوگا۔

(۲) یہ بزرگ، مقلد ہوتے ہوئے بھی مؤمن، مسلمان تھے اور اسمٰعیل دہلوی البتہ گمراہ، بددین، مسلمانوں کو کافر کہنے والا تھا۔

بہر صورت اس کا اپنا حکم ظاہر ہوگیا (ملخصاً) [1]

یہ بہت ہی معقول گرفت تھی، جسے ظہیر نے من مانی کرتے ہوئے من گھڑت انداز میں پیش کیا ہے، اُس نے لکھا ہے:

"یعنی دہلوی اس لیے کافر ہے کہ اس کے نزدیک تقلید شخصی جائز نہیں ہے جبکہ امام کے قول کے خلاف پر دلالت کرنے والی احادیث کی طرف رجوع کیا جا سکے اور اس کے نزدیک کسی بھی شخص کے قول کے مقابل سنّت کا ترک کرنا جائز نہیں ہے، تو یہ بریلوی کی نظر میں کفر ہے اور اگر یہ کفر ہے تو ہم نہیں جانتے کہ اسلام کیا ہے؟" [2]

سُبۡحٰنَكَ هٰذَا بُهۡتَانٌ عَظِيۡمٌ

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: الکوکبۃ الشہابیۃ (مطبوعہ مراد آباد) ص ۱-۵۰

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۷-۱۶۶

امام احمد رضا بریلوی نے قطعاً یہ نہیں فرمایا جو ان کے ذمہ لگایا جا رہا ہے۔ انہوں نے تو یہ فرمایا ہے کہ ائمۂ کرام کے مقلدین، عامۃ المسلمین کو مشرک کہنے والا خود بھی مشرک یا گمراہ ہونے سے بچ نہیں سکتا، کیونکہ اس کا فتویٰ اگر صحیح ہے تو حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی اور دیگر مسلّم حضرات کا مشرک ہونا لازم آئے گا اور جب امام مشرک ہو تو مقتدی اور مدّاح بھی اُسی خانے میں جائے گا، اور اگر فتویٰ غلط ہے، تو خود اُس کا گمراہ ہونا ثابت ہوگیا۔

پھر یہ امر بھی قابلِ توجہ ہے کہ ائمۂ دین مجتہدین نے جو احکام بیان کیے ہیں، وہ ان کے خود ساختہ نہیں ہیں، بلکہ یا تو صراحۃً کتاب و سنت میں بیان کیے گئے ہیں یا قیاس صحیح کے ساتھ کتاب و سنت سے مستنبط ہیں، لہٰذا غیر مقلدین کا یہ کہنا کسی طرح بھی صحیح نہیں ہے کہ ہم کتاب و سنت کی پیروی کرتے ہیں اور مقلدین ائمہ کی پیروی کرتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ مقلدین کتاب و سنت کے ان احکام پر عمل پیرا ہیں جو ائمۂ مجتہدین نے بیان کیے ہیں اور غیر مقلدین براہِ راست استنباطِ احکام کے مدعی ہیں۔ گویا یہ لوگ اپنے فہم پر اعتماد کرتے ہیں اور مجتہدین کے فہم پر اعتماد نہیں کرتے، جن پر مسلمانوں کی غالب اکثریت نے اعتماد کیا ہے اور جن کے علم و فضل اور تقویٰ و پرہیزگاری کی قسم کھائی جا سکتی ہے۔

۷۔ اہل سنت پر بریلویت کی آڑ میں رد کرنے کے لیے ان امور پر بھی طعن کیا ہے جو صراحۃً کتبِ احادیث یا کتبِ سلف میں وارد ہیں۔

- ایک جگہ بطورِ اعتراض لکھا ہے:

"ایک بریلوی کہتا ہے کہ انبیاء اپنی قبروں میں زندہ ہیں، چلتے پھرتے ہیں اور نماز پڑھتے ہیں۔" [1]

حالانکہ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۸۰

ان اللہ حرّم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء

فنبیّ اللہ حیٌّ یرزق رواہ ابن ماجۃ [1]

"اللہ تعالیٰ نے زمین پر انبیاء کرام کے اجسام کا کھانا حرام فرمایا ہے۔ پس اللہ تعالیٰ کا نبی زندہ ہے، اسے رزق دیا جاتا ہے۔ اس حدیث کو امام ابن ماجہ نے (کتاب الجنائز کے آخر میں) روایت کیا۔

اور حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

مررت علی موسیٰ لیلۃ اسری بی عند الکثیب الاحمر وھو قائم یصلی فی قبرہ [2]

"شبِ معراج کثیب احمر (سُرخ ٹیلے) کے پاس، میں موسیٰ علیہ السلام کے پاس سے گزرا، وہ اپنی قبر میں کھڑے نماز پڑھ رہے تھے۔"

- ایک دوسرا بریلوی کہتا ہے:

"جب واقعۂ حرّہ میں لوگ مدینہ سے تین دن کے لیے چلے گئے اور مسجد نبوی میں کوئی بھی داخل نہ ہوا، تو پانچوں وقت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر سے اذان سُنی جاتی تھی۔" [3]

جبکہ امام ابومحمد عبدالرحمٰن دارمی راوی ہیں کہ سعید بن عبدالعزیز فرماتے ہیں کہ واقعۂ حرّہ کے دنوں میں تین دن نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مسجد میں نہ تو اذان کہی گئی اور نہ تکبیر، حضرت سعید بن مسیّب (جو اجلّۂ تابعین میں سے ہیں) مسجد میں ہی رہے۔

---

[1] ولی الدّین، شیخ خطیب: مشکوٰۃ شریف (نور محمد، کراچی) ص ۱۲۱

[2] مسلم بن الحجاج القشیری، امام: مسلم شریف (رشیدیہ، دہلی) ج ۲، ص ۲۶۸

[3] ظہیر: البریلویۃ ص ۸۱

وكان لا يعرف وقت الصّلوٰة الا بهمهمة يسمعها

من قبر النبي صلى الله عليه وسلم ۔ [1]

"انہیں نماز کا وقت صرف اُس دھیمی آواز سے معلوم ہوتا تھا جو انہیں نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روضۂ مبارکہ سے سُنائی دیتی تھی۔"

• ایک اور بریلوی کہتا ہے :

"جب حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جنازہ حجرۂ شریف کے سامنے رکھا گیا تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اور لوگوں نے سنا کہ حبیب کو حبیب کے پاس لے آؤ۔" [2]

حالانکہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی اس کرامت کا تذکرہ امام فخر الدین رازی نے ان الفاظ میں کیا ہے :

فاما ابوبکر فمن کراماته انه لما حملت جنازته الى باب قبر النبی صلى الله عليه وسلم ونودی السلام عليك يا رسول الله هذا ابوبكر بالباب قد انفتح واذا بهاتف يهتف من القبر

ادخلوا الحبيب الى الحبيب [3]

"حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک کرامت یہ ہے کہ جب آپ کا جنازہ، نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روضۂ مبارکہ کے دروازہ پر حاضر کیا گیا اور عرض کیا گیا السلام علیک یا رسول اللہ! یہ ابوبکر دروازے پر حاضر ہیں، تو دروازہ کھُل گیا اور قبر انور سے یہ آواز آئی کہ حبیب کو حبیب کے پاس لے آؤ۔"

---

[1] عبداللہ بن عبدالرحمٰن الدارمی، امام، سنن الدارمی (دار المحاسن قاہرہ) ج ۱، ص ۴۳

[2] ظہیر، البریلویۃ ص ۸۱

[3] امام رازی، تفسیر کبیر (عبدالرحمٰن محمد، مصر) ج ۲۱، ص ۸۷

اب کوئی شخص یہ پوچھ سکتا ہے کہ یہ کیسے اہل حدیث ہیں اور کیسے سلفی ہیں جو حدیثوں اور ارشاداتِ سلف کو ہی نہیں مانتے۔

۸۔ اہل سنت کو بدنام کرنے کے لیے بے دریغ غلط باتیں ان کی طرف منسوب کردی ہیں، مثلاً:

● "بریلویوں نے اللہ تعالیٰ کو معطّل اور اختیار، قدرت اور اقتدار سے معزول قرار دے رکھا ہے اور ان کے گمان میں اللہ تعالیٰ کی قدرت، اس کا ملک اور اختیارات، انبیاء و اولیاء کی طرف منتقل ہو چکے ہیں"[۱] (ملخصاً)

یہ افترا محض ہے، یہ عقیدہ رکھنا کفر ہے۔ یہ بیان اس مفروضۂ باطلہ پر مبنی ہے کہ اللہ تعالیٰ کسی مخلوق کو قدرت و اختیار دے دے تو معاذ اللہ! نہ اس کے پاس قدرت رہتی ہے نہ اختیار۔

● "رسول اللہ پر ایک لحظہ کے لیے بھی موت طاری نہیں ہوئی"[۲]

یہ بھی افتراء ہے، خود اسی صفحہ پر اہل سنت کا یہ عقیدہ نقل کیا ہے:

ان حياة الانبياء حياة حقيقية حسية دنيوية يطرأ عليهم الموت لثانية من الثواني ليصدق وعد الله[۳]

"انبیاء کی حیات، حقیقی، حسی، دنیاوی ہے، ان پر ایک لحظہ کے لیے موت طاری ہوتی ہے تاکہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ سچا ہوجائے۔"

● "بریلویوں نے انبیاء اور رُسل کی بشریت کا انکار کیا ہے"[۴]

---

[۱] ظہیر: البریلویۃ ص ۶۵

[۲] ایضاً: " ص ۸۰

[۳] ایضاً: " ص ۸۰ سطر ۱

[۴] ایضاً " ص ۱۰۲

یہ بھی غلط محض ہے، امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں:

"جو مطلقاً حضور سے بشریت کی نفی کرے، وہ کافر ہے۔" [1]

یہ چند مثالیں ہیں، ورنہ اس قسم کی غلط بیانیاں اس کتاب میں کثرت سے ہیں۔

۹۔ مصنف کا دعویٰ یہ ہے:

"ہم نے بریلویوں کا جو عقیدہ بھی ذکر کیا ہے، وہ ان کی معتبر اور معتمد کتابوں سے صفحہ اور جلد کے حوالہ سے ذکر کیا ہے۔" [2]

اور حال یہ ہے کہ تجانب اہل سنت، نغمۃ الروح، باغ فردوس، اور مدائح اعلیٰ حضرت وغیرہ قسم کی کتابوں کے جا بجا حوالے دیئے گئے ہیں، یہ کہاں کی مستند اور معتبر کتابیں ہیں؟

۱۰۔ پانچویں باب میں مختلف حکایتیں بیان کر کے یہ تاثر دینے کی ناکام کوشش کی ہے کہ اہل سنت کے عقائد کا دارومدار ان حکایات پر ہے، حالانکہ معمولی سوجھ بوجھ رکھنے والا بھی جانتا ہے کہ حکایات کسی عقیدے کی عکاسی تو کر سکتی ہیں، مگر عقائد کے لیے بنیاد نہیں بن سکتیں۔

البتہ کوئی صاحب کرامات کا تذکرہ پڑھنا چاہے تو وہ عبدالمجید خادم سوہدروی کی تالیف کرامات اہل حدیث کا مطالعہ کرے۔ اسلامی کتب خانہ، سیالکوٹ سے اس کا عکس چھپ چکا ہے یا پھر سوانح حیات مولانا غلام رسول، قلعہ میہاں سنگھ، گوجرانوالہ کا مطالعہ کرے، جو اُن کے صاحبزادے عبدالقادر نے لکھی ہے اور وہ حال ہی میں دوبارہ شائع ہوئی ہے۔

یاد رہے کہ یہ مولانا غلام رسول اہل حدیث کے شیخ الکل میاں نذیر حسین دہلوی کے شاگرد تھے۔ [3]

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: فتاویٰ رضویہ (مبارکپور، انڈیا) ج ۶، ص ۶۷

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۱۱۲

[3] عبدالقادر: سوانح حیات مولانا غلام رسول (فضل بکڈپو، گوجرانوالہ) ص ۳۹

ایک کرامت سُن لیجیے: قلعہ میہاں سنگھ کا ایک چوکیدار گلاب نامی موضع مرالیوالہ میں چوکیدار مقرر ہوا اور وہاں کی ایک بیوہ دھوبن پر فریفتہ ہوگیا۔ مرالیوالہ کے لوگوں کو اس کا علم ہوا تو انہوں نے چوکیدار کو نکال دیا۔ وہ روزانہ مولوی صاحب کے پاس جاتا اور کہتا کہ حضرت میں مر چکا ہوں کوئی تدبیر کریں۔ ایک دن مولوی صاحب نے اپنے خادم بڈھا کشمیری کو کہا کہ اس سے قسم لے لو کہ نکاح کے بغیر اُسے نہیں چھوئے گا۔ اُس نے قسم اُٹھالی۔ مولوی صاحب نے کہا کہ عشاء کے بعد اپنے گھر کی چھت پر کھڑے ہو کر مرالیوالہ کی طرف منہ کرکے تین دفعہ کہنا: آجا۔ آجا۔ آجا۔ پھر مجھے بتانا۔ باقی حصہ عبدالقادر صاحب کے الفاظ میں سنیئے:

"تیسرے روز عصر کے قریب عورت مذکورہ گلاب کے گھر آگئی اور کہنے لگی کہ پرسوں عشاء سے لے کر اب تک میرے تن بدن میں آگ لگی ہوئی تھی تمہارے گھر میں داخل ہوتے ہی آرام ہوگیا۔ گلاب اس عورت کو پکڑ کر اندر لے گیا اور متواتر تین روز اندر ہی رہا۔

تیسرے روز قیلولہ کے وقت مولوی صاحب نے بڈھا کشمیری کو بلا کر فرمایا کہ جاؤ اور اُس موذی کو پکڑ لاؤ، وہ اس وقت زنا کر رہا ہے۔ بڈھا گیا اور گلاب کو فوراً پکڑ لایا۔ مولوی صاحب نے کہا جا میری آنکھوں کے سامنے سے دُور ہوجا۔ وہ لوٹ کر گھر گیا، وہ عورت جیسے آئی تھی ویسے ہی خفا ہو کر چلی گئی۔" [1]

دیکھا آپ نے قدرت و اختیار کا مظاہرہ کہ وہ عورت کس طرح کھنچی ہوئی چلی آئی اور یہ علمِ غیب کہ گلاب اس وقت فعلِ بد میں مصروف ہے۔ شاید اس کرامت پر اس لیے اعتراض نہ ہو کہ یہ ایک اہل حدیث مولوی کی کرامت ہے لیکن کوئی شخص یہ بھی تو پوچھ سکتا ہے کہ اتنی قدرت اور اتنا علمِ غیب رکھنے کے باوجود گلاب کو اتنی چھٹی کیوں دے رکھی کہ وہ اس عورت کے ساتھ تین دن تک اندر ہی رہا اور اپنی حسرتیں نکالتا رہا کیونکہ یہ کہنے کی تو گنجائش نہیں ہے کہ یہ فعلِ بد تیسرے دن ہی ہوا ہوگا۔

---

[1] عبدالقادر: سوانح حیات مولانا غلام رسول ص ۱۰۰-۹۹

## کچھ اس تالیف کے بارے میں

پیشِ نظر کتاب کے پہلے باب میں آپ اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہٗ کے حالاتِ زندگی، مذہبی اور سیاسی خدمات کا مطالعہ کریں گے۔ نیز اہلِ علم و نظر دانشوروں کے تاثرات ملاحظہ فرمائیں گے جو انہوں نے امام اہل سنت احمد رضا خاں بریلوی کے بارے میں بیان کیے۔ اس کے علاوہ البریلویۃ، دھماکہ، بریلوی مذہب وغیرہ قسم کی کتابوں میں جو اتہامات اور مطاعن امام احمد رضا خاں بریلوی پر قائم کیے گئے ہیں، ان کا ٹھنڈے دل سے جائزہ لیا گیا ہے۔ اُمید ہے کہ تعصب کا چشمہ لگائے بغیر حقائق کا مطالعہ کرنے سے دلچسپی رکھنے والے حضرات اس میں تسکین کا بہت کچھ سامان پائیں گے اور جو تاریخ کو عقیدے کی نظر سے دیکھنے کے عادی ہیں، اُن کے لیے یہ کوشش بے سود ہوگی۔ اللہ تعالیٰ قادر و کریم ہے چاہے تو انہیں بھی فائدہ عطا فرمادے۔

دوسرے باب "تذکرہ علمائے اہل حدیث" میں آئینۂ حقائق سامنے رکھا گیا ہے کہ اس طبقہ نے انگریزی حکومت کے ساتھ کس طرح کے روابطِ عقیدت و محبت قائم کر رکھے تھے اور کن مراحل سے گزر کر ترقی کی منزلیں طے کیں۔ اس باب کے مطالعہ سے آپ کو معلوم ہوگا کہ "پولیٹیکل ذہن" رکھنے والے کس طرح زندگی گزارتے ہیں اور یہ کہ اگر ذرہ برابر انصاف ہو تو یہ الزام زبان پر بھی نہ لائیں کہ انگریز گورنمنٹ کے ساتھ علمائے اہل سنت کا کوئی تعلق بھی تھا۔

آئندہ ابواب میں اہل سنت وجماعت کے عقائد و معمولات پر گفتگو کی جائے گی۔ ان شاء اللہ!

## ہدیۂ سپاس

سلسلۂ گفتگو اس وقت تک ادھورا رہے گا، جب تک اس تالیف میں علمی اور اخلاقی امداد کرنے والوں کا شکریہ ادا نہ کروں، خصوصًا اراکین مرکزی مجلس رضا لاہور جن کی مساعی سے یہ

کتاب زیورِ طبع سے آراستہ ہو رہی ہے۔

۱۔ حکیم اہلِ سنت حکیم محمد موسیٰ امرتسری، لاہور

۲۔ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، ٹھٹھ، سندھ

۳۔ مفتی محمد عبد القیوم قادری ہزاروی، لاہور

۴۔ استاذ الاساتذہ مولانا عطا محمد گولڑوی، کراچی

۵۔ علامہ غلام رسول سعیدی، لاہور

۶۔ مجاہد ملت مولانا عبد الستار خاں نیازی، لاہور

۷۔ پروفیسر محمد اقبال مجددی، لاہور
۸۔ محمد عالم مختار حق، لاہور
۹۔ حکیم اسد نظامی، جہانیاں
۱۰۔ جناب خلیل احمد، جہانیاں

} ان حضرات کے ذاتی کتاب خانوں سے راقم نے استفادہ کیا۔

۱۱۔ میاں زبیر احمد قادری، لاہور

۱۲۔ مولانا محمد منشا تابش قصوری، مریدکے

۱۳۔ مولانا محمد شفیع رضوی، لاہور

۱۴۔ مولانا اظہار اللہ ہزاروی، لاہور

۱۵۔ مولانا حافظ عبد الستار قادری، لاہور ۱۶۔ حکیم محمد سلیم چشتی، فیصل آباد

۱۷۔ جناب سید ریاست علی قادری، کراچی، ۱۸۔ جناب خواجہ محمود، لاہور

مولائے کریم اسلام اور مسلمانوں کی سربلندی کے لیے ان حضرات کو کامیابی کے ساتھ کام کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین!

۸ ربیع الثانی ۱۴۰۵ھ
یکم جنوری ۱۹۸۵ء

محمد عبد الحکیم شرف قادری

# شیخ عطیّہ محمّد سالم کے نام

مسلمان کا ایک امتیازی وصف یہ ہے کہ اُس کے قول وفعل میں مطابقت پائی جاتی ہے۔ یہی کتاب وسُنّت کی تعلیم ہے اور یہی عقلِ سلیم کا تقاضا ہے۔ اس کے برعکس آج کل فیشن بن چکا ہے کہ الفاظ کی دُنیا میں اتحّاد اور یک جہتی کی تلقین کی جاتی ہے اور جیسے ہی کسی مخالف کا ذکر آیا، ہر قسم کی احتیاط بالائے طاق رکھ کر شدید سے شدید تر فتویٰ صادر کر دیا جاتا ہے۔ ایسا فتویٰ اگر تحقیق اور دیانت پر مبنی ہو تو بے شک قابلِ قبول ہوگا، لیکن اگر محض جانبداری، ظن وتخمین اور سُنی سُنائی باتوں پر مشتمل ہو تو وہ ہرگز لائقِ قبول نہ ہوگا۔

حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

كفىٰ بالمرء كذبا ان يحدث بكل ما سمع [1]

"آدمی کے جھوٹا ہونے کے لیے یہ کافی ہے کہ وہ ہر سُنی سنائی بات بیان کر دے۔"

شیخ عطیہ محمد سالم نجدی نے البریلویۃ کی تقدیم میں بڑی خوبصورت خواہش کا اظہار کیا ہے وہ لکھتے ہیں:

وفی هذا الوقت الذی نحن احوج ما نكون الی وحدة الكلمة وتوحيد الصف [2]

---

[1] مسلم بن الحجاج قشیری، امام: مسلم شریف، عربی (نور محمد، کراچی) ج ۱، ص ۸

[2] ظہیر: البریلویۃ (تقدیم) ص ۵

"اس وقت کی شدید ترین ضرورت یہ ہے کہ ہمارے درمیان اتحاد پایا جائے اور ہماری صفیں وحدت کی لڑی میں پروئی ہوئی ہوں۔"

اس حسین آرزو کے باوجود چھ صفحے کی تقدیم میں سوادِ اعظم اہل سنّت وجماعت کے بارے میں جو تبصرہ کیا ہے، وہ اس آرزو کے یکسر منافی اور قول وفعل کے تضاد کی واضح مثال ہے۔ مصنّف کو اعتراف ہے کہ دنیا کے ہر خطّے میں پائے جانے والے تمام قادری، سہروردی، نقشبندی، چشتی، رفاعی، وہی عقائد و تعلیمات رکھتے ہیں، جو بریلویوں کے ہیں[1] اور تقدیم نگار بریلویوں کو کافر، مشرک، قادیانیوں کے بھائی، انگریز کے خادم اور نہ جانے کیا کیا کہہ رہے ہیں[2]۔ مقامِ حیرت ہے کہ وحدت واتّحاد کو ایک ضرورت قرار دینے والا دنیا بھر کے عامۃ المسلمین کو کس بے دردی سے کافر و مشرک قرار دے رہا ہے۔

پھر ستم بالائے ستم یہ کہ ایسا سنگین فیصلہ صادر کرتے وقت کسی تحقیق وجستجو کی ضرورت محسوس نہیں کی، بلکہ ایک مخالف کے بیان پر آنکھیں بند کر کے بے دھڑک فیصلہ دے دیا ہے، انہیں خود اعتراف ہے:

اگر فاضل مصنّف کا اس گروہ کے ساتھ میل جول اور ہمیں ان کی علمی دیانت پر اعتماد نہ ہوتا تو ہم تصور بھی نہیں کر سکتے تھے کہ ایسا فرقہ موجود ہوگا"[3]

علمی دنیا میں ایسی تحقیقات کا کیا مقام و مرتبہ ہوگا کہ ایک شخص اپنے کنوئیں سے باہر جھانکنے کی زحمت بھی گوارا نہ کرے، اربابِ علم و دانش پر مخفی نہیں ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

یا ایّھا الذین اٰمنوا ان جاءکم فاسق بنبأ فتبیّنوا[4]

---

| | | |
|---|---|---|
| [1] ظہیر: | (مقدمہ) البریلویۃ | ص ۷ |
| [2] ایضاً: | (تقدیم) " | ص ۴-۲ |
| [3] ایضاً: | " " | ص ۱ |
| [4] القرآن: | الحجرات ۴۹ | آیت ٦ |

"اے ایمان والو! اگر تمہارے پاس کوئی فاسق خبر لائے تو تم تحقیق کرو۔"

شیخ عطیہ محمد سالم نے چونکہ تحقیق کی زحمت گوارا نہیں کی اور ہو سکتا ہے کہ وہ تحقیق کرنا ہی نہ چاہتے ہوں۔ ذیل میں ہم اُن کے "فاضل مصنف" کے بارے میں ایک اہل حدیث فاضل کے تاثرات بلا تبصرہ پیش کرتے ہیں تاکہ اندازہ ہو جائے کہ شیخ عطیہ محمد سالم کی تحریر قطعاً غیر تحقیقی ہے۔

## ظہیر، حافظ عبدالرحمٰن مدنی کی نظر میں

میاں فضل حق صاحب اہل حدیث پاکستان کے راہنما اور سنجیدہ شخصیت کے مالک ہیں، ہفت روزہ اہل حدیث، لاہور ان کی ادارت میں شائع ہوتا ہے۔ اس پرچے کا شمارہ ۳۱ اگست ۱۹۸۴ء ہمارے پیشِ نظر ہے۔ اس میں صفحہ پانچ سے سات تک حافظ عبدالرحمٰن مدنی، فاضل مدینہ یونیورسٹی کا ایک مضمون ہے، جس کا عنوان ہے:

"احسان الٰہی ظہیر کے لیے چیلنج مباہلہ"

ذیل میں اس مضمون کے چند اقتباسات پیش کیے جاتے ہیں:

● حقیقت یہ ہے کہ دنیا اس شخص کی محبت میں نہیں، بلکہ اس کے شر سے بچنے کے لیے اسے سلام کرنے کی روادار ہے۔ چنانچہ اُس کے چھچھورے پن کا یہ عالم ہے کہ بات بات پر لوگوں کو گالیاں دیتا ہے۔

● الحمدللہ! مجھے اس شخص کی طرح کسی احساسِ کمتری کا شکار ہونے کی ضرورت نہیں کہ اپنی تعریف میں خود ہی مضمون لکھ کر دوسروں کے نام سے یا دوسروں سے مضامین اور کتابیں لکھوا کر اپنے نام سے شائع کروں، اس سلسلہ میں مَیں کسی غیر کی گواہی کا محتاج بھی نہیں، بلکہ میرے گواہ، میرے اپنے شاگرد ہیں، جو خود احسان الٰہی ظہیر کے لیے عربی، اُردو میں کتابیں لکھتے ہیں اور پھر احسان الٰہی ظہیر اُن کا نام دیئے بغیر اپنے نام سے یہ کتابیں شائع کر کے اپنی شہرت کا ڈھنڈورا پیٹتا ہے۔

● کیا دنیا اس پر تعجب نہ کرے گی کہ جو شخص انگریزی زبان نہ بول سکتا ہو، نہ پڑھ اور سمجھ سکتا ہو، اُس کی مستقل کتابیں انگریزی زبان میں اُس کے نام سے شائع ہوں۔

● جہاں تک عربی دانی کا تعلق ہے، اس کا بھی صرف دعویٰ ہی ہے، ورنہ اُس کی مطبوعہ کتابوں کا شاید ہی کوئی صفحہ گرامر یا زبان کی غلطیوں سے پاک ہوگا، چنانچہ عربی دان حضرات اپنی مجلسوں میں احسان الٰہی ظہیر کی عربی کتب کے سلسلہ میں ایسی باتوں کا اکثر ذکر کرتے ہیں۔

● یہ شکایت اس کی کتابوں میں اُردو اور عربی اقتباسات کا مطالعہ کرنے والے عام حضرات کو بھی ہے کہ اُردو عبارت کچھ ہوتی ہے اور عربی عبارت کچھ، جو یونہی عربی میں من گھڑت طور پر شائع کر دی جاتی ہے۔

● مسجد چینیانوالی اور احسان الٰہی ظہیر کے سابق اہلِ محلہ، ان دنوں کو نہیں بھُولے جب یہ شخص چھوٹے بچوں کو چند ٹکے بلکہ بسا اوقات روپے دے کر یہ کہلایا کرتا تھا کہ مجھے علامہ کہا کرو اور اب بھی اس شخص نے اپنی ذات سے دوستی یا دشمنی کا یہی معیار قرار دے رکھا ہے کہ کون اُن کے نام سے پہلے "علّامہ" لگاتا ہے اور کون نہیں۔

● ان خود ساختہ علامہ صاحب کے کویتی سرپرستوں کو تو ہم نے مباہلہ کا چیلنج پہلے سے دے رکھا ہے۔ اب ہم ان کے پیش کردہ نہ صرف جملہ نکات پر ان کا مباہلہ کا چیلنج قبول کرتے ہیں، بلکہ ان نکات میں ان حضرات کے بدنامِ زمانہ کردار کا اضافہ کر کے اس کو بھی شاملِ مباہلہ کرتے ہیں، یعنی:

۱۔ کیا ذوالفقار علی بھٹو کے خلاف قومی اتحاد کی تحریک میں اس شخص نے قومی اتحاد کی جاسوسی کے عوض بھٹو حکومت سے لاکھوں روپے بطور رشوت

یا برائے نام قیمت پر پلاٹ اور کاروں کے پرمٹ حاصل نہ کیے تھے ؟

(۲) یورپ کے نائٹ کلبوں میں پاکستان کے یہ علامہ صاحب "رئیس التحریر مجلہ ترجمان الحدیث" کیا گل کھلاتے رہے ہیں ؟

(۳) اس شخص کے وہ "راز ہائے دروں" جو اس کی جلوتوں اور خلوتوں کے امین ساتھیوں کی شہادتوں سے منظرِ عام پر آنے کی سعادت حاصل کرتے ہیں، کیا یہ اُن کی صداقت کے خلاف مباہلہ کر سکتا ہے۔

(۴) اپنے گھر میں جوان نوکرانیوں کے قصوں کے بارے میں مباہلہ کی جرأت پاتا ہے ؟

(۵) حکومتِ عراق سے لاکھوں روپے آپ نے کس کارِ خیر کے سلسلہ میں وصول فرمائے تھے ؟

(۶) حکومتِ سعودیہ کو ورغلانے کے لیے موجودہ حکومتِ پاکستان کی شیعہ حمایت کے بے بنیاد قصوں کے محاسبہ اور دونوں حکومتوں کے درمیان جاسوسی کے متضاد کردار کو بھی شاملِ مباہلہ فرمالیجئے۔

(۷) شاہی مسجد لاہور کے حالیہ واقعہ" یا رسول اللہ کانفرنس" کے سلسلہ میں حکومتِ پاکستان کے خلاف پروپیگنڈہ کے لیے حکومتِ سعودیہ کو رپورٹیں دینے اور کویتی وفد سے طویل مجلس کو بھی عنوان مباہلہ کا شرف عنایت کیجئے۔

۸۔ "البریلویۃ" کے نام سے عرب ممالک میں ایک عربی کتاب کی وسیع پیمانہ پر اشاعت، لیکن انہی دنوں میں پاکستان کے بریلویوں سے اتحاد، جسے اخبارات نے "سہ جماعتی اتحاد" کا نام دیا۔

اسی طرح "الشیعہ والسنۃ" لکھنے کے باوجود شیعہ علماء کے لیے عرب ممالک کے ویزے کے لیے کوششیں کرنے، نیز حکومت کے ایک اعلیٰ

عہدیدار کی والدہ کی وفات کی رسمِ قُل میں شرکت، لیکن سٹیجوں پر اس رسم کو بدعت قرار دینے کو بھی موضوعِ مباہلہ بنا لیجئے۔

(۹) ریس کورس کے لیے گھوڑوں پر شرطیں بدنے اور اس خلافِ اسلام کاروبار میں شرکت پر بھی مباہلہ کے سلسلہ میں نظرِ کرم ہو جائے۔

(۱۰) کویتی وفد کی اعلیٰ حیثیت اور ان کی طرف سے کروڑوں روپے کے تعاون کے اعلانات کے پسِ پردہ حالیہ حکومتِ پاکستان کے خلاف، اسلام دشمن سیاسی تنظیموں کی سرپرستی اور ایم۔ آر۔ ڈی کو تقویت بھی مباہلہ میں شرکت کی اجازت چاہتی ہے۔

قارئین کرام! مندرجہ بالا الزامات، جناب علامہ (احسان الٰہی ظہیر) صاحب کے خلاف سماجی اور سیاسی حلقوں میں مشہور ہیں۔ ان میں سے بعض رسائل و جرائد میں چھپ بھی چکے ہیں، لیکن حقیقت حال کی وضاحت نہ کی گئی اور ایک چُپ میں ہزار بلائیں ٹال دی گئیں۔

علاوہ ازیں ان جملہ "خدمات" کے ثبوت کے عینی شاہدان حضرت کے منہ پر یہ باتیں بیان کرنے کی خواہش رکھتے تھے، لیکن چونکہ بات مباہلہ تک پہنچ چکی ہے، اس لیے مباہلہ میں، مولویت کے لبادے میں اس فتنہ پرور آدمی کے کردار سے پردہ اُٹھ ہی جانا چاہیے، جس کے باعث جماعت اہلحدیث کسی بھی شرعی مسئلہ میں اختلاف نہ رکھنے کے باوجود بُری طرح انتشار کا شکار ہو کر رہ گئی ہے۔

● درحقیقت مذکورہ بالا الزامات حکومت کے ریکارڈ اور عین (عینی) گواہوں کی شہادتوں سے ثابت کیے جا سکتے تھے، لیکن احسان ظہیر نے اپنے اور اپنے ساتھیوں کے گھناؤنے کردار کو چھپانے کے لیے خود پہلا وار کر نا مناسب

سمجھا اور بوکھلا کر خود ہی مباہلہ کا چیلنج دے دیا، حالانکہ یہ بھی ایک دھوکہ ہے۔

● ہمیں یقین ہے کہ انشاء اللہ اس مباہلہ کے ذریعے ہم سرخرو ہوں گے، اور اُس کے جھوٹوں اور بہتانوں، نیز اس کے اپنے کردار پر ایک عظیم اجتماع گواہ ہوسکے گا۔ یوں معلوم ہوتا ہے یہ شخص جس کی دراز دستیوں اور زبان درازیوں کی ابتدا اپنے ہی باپ پر زیادتی سے ہوئی تھی، اپنے انجام کو جلد پہنچنا چاہتا ہے۔"[1]

یہ طویل اقتباسات کسی سُنّی بریلوی عالم کے نہیں ہیں، بلکہ خود ان کے ہم مسلک بھائی اہل حدیث حافظ عبدالرحمٰن مدنی، فاضل مدینہ یونیورسٹی کے ارشادات ہیں — شائستگی اور متانت ہمیں اس قسم کی گفتگو کی اجازت نہیں دیتی، ورنہ یہ سلسلہ مزید دراز ہوسکتا ہے، اسی لیے قارئین کرام ملاحظہ فرمائیں گے کہ ہم نے انتہائی تندو تیز زبان میں عائد کیے گئے الزامات کے جواب میں وہ زبان استعمال نہیں کی، صرف حقائق کے چہرہ سے نقاب الٹنے پر اکتفا کیا ہے۔ کاش کہ شیخ عطیہ محمد سالم اللہ تعالیٰ کے اس فرمان پر تھوڑی سی توجہ مبذول کر دیتے:

یا ایہا الذین اٰمنوا ان جاءکم فاسق بنبإ فتبینوا ان تصیبوا قوما بجہالۃ فتصبحوا علیٰ ما فعلتم ندمین[2]

"اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق تمہارے پاس کوئی خبر لائے تو تحقیق کر لو کہ کہیں کسی قوم کو بے جا ایذا نہ دے بیٹھو، پھر اپنے کئے پر پچھتاتے رہ جاؤ۔"
(کنز الایمان)

---

[1] عبدالرحمٰن مدنی، حافظ: ہفت روزہ اہل حدیث، لاہور، شمارہ ۳ / اگست ۱۹۸۴ء، ص ۵

[2] القرآن: الحجرات ۴۹ آیت ۶

جہاں مذہبی اختلافات اس حد تک پہنچ جائیں کہ ایک فریق دوسرے کو کافر و مشرک قرار دے رہا ہو، وہاں محض کسی ایک فریق کے بیان پر اعتماد کر کے دوسرے کے حق میں فیصلہ صادر کر دینا کسی طرح بھی معقول نہیں، جب تک خود دوسرے فریق کے اقوال و معتقدات کا جائزہ نہ لے لیا جائے۔

غزوۂ بدر میں مسلمانوں کی شاندار کامیابی کے بعد کعب بن اشرف پیچ و تاب کھاتا ہوا مکہ معظمہ پہنچا، ابوسفیان (جو ابھی ایمان نہیں لائے تھے) نے پوچھا، کیسے آتے؟ کعب نے کہا، ہم محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) سے معاہدہ ختم کر کے جنگ کرنا چاہتے ہیں۔ ابوسفیان کے کہنے پر کعب نے بُت کو سجدہ کیا، پھر ابوسفیان نے کہا تم کتاب پڑھتے ہو اور ہم اُمّی ہیں، یہ تو بتاؤ کہ ہم میں سے کون ہدایت پر ہے، ہم یا محمد؟ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کعب نے کہا تمہارا دین کیا ہے؟ ابوسفیان نے کہا:

"ہم حجاج کے لیے اونٹ نحر کرتے ہیں، انہیں پانی پلاتے ہیں، مہمان نوازی کرتے ہیں، قیدیوں کو رہائی دلانا، بیت اللہ شریف کی تعمیر اور اس کا طواف ہمارا کام ہے اور ہم اہلِ حرم ہیں۔

اور محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) نے اپنا آبائی دین اور حرم بیت اللہ چھوڑ دیا قطع رحمی کی، ہمارا دین قدیم اور محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کا دین نیا ہے۔

کعب نے آنکھیں بند کر کے ابوسفیان پر اعتماد کرتے ہوئے یہ فیصلہ دیا:

انتم واللہ اھدٰی سبیلا مما علیہ محمد [1]

اس پر اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک کی یہ آیت نازل فرمائی:

الم تر الی الذین اوتوا نصیبا من الکتاب یؤمنون بالجبت والطاغوت ویقولون للذین کفروا ھٰؤلاء

---

[1] احمد بن محمد الصاوی المالکی، علامہ: حاشیۃ الصاوی علی الجلالین (مصطفی البابی مصر) ج ۱، ص ۲۱۰

اهدٰی من الذین اٰمنوا سبیلا اولئك الذین لعنهم الله ومن یلعن الله فلن تجد له نصیرا[1]

"کیا تم نے وہ نہ دیکھے جنہیں کتاب کا ایک حصّہ ملا، ایمان لاتے ہیں بُت اور شیطان پر اور کافروں کو کہتے ہیں کہ یہ مسلمانوں سے زیادہ راہ پر ہیں، یہ ہیں جن پر اللہ نے لعنت کی اور جسے خدا لعنت کرے، تو ہرگز اس کا کوئی یار نہ پائے گا۔"

کہنا یہ ہے کہ محض مخالف کے بیان پر اعتماد کرتے ہوئے بلا تحقیق فیصلہ صادر کر دینا نہ تو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں مقبول اور پسندیدہ ہے اور نہ ہی اسے اہل علم و دانش قبول کر سکتے ہیں۔ ابوسفیان نے جس طرح اپنے دین کی خوبیاں اور دینِ مصطفےٰ کی خامیاں بیان کیں، کیا کوئی ہوشمند اور منصف جج اس بیان پر یک طرفہ فیصلہ کر سکتا ہے؟ اگر نہیں تو شیخ عطیہ محمد سالم کے لیے یک طرفہ فیصلہ کا کیا جواز رہ جاتا ہے؟

شیخ عطیہ محمد سالم نے محض ایک مخالف کے بیانات پر اعتماد کر کے اہل سنّت و جماعت کے خلاف جو یک طرفہ فیصلہ دیا ہے اور جارحانہ رویّہ اختیار کیا ہے، اس سے ان کے غیر علمی اور غیر ذمّہ دارانہ اندازِ فکر کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

وہ کہتے ہیں:

"اس کتاب (البریلویۃ) کے مصنف نے فرقۂ بریلویہ اور ان کے قریبی فرقوں قادیانیہ اور بابیہ کو قوی اسلوب اور علمی تحقیق کے ساتھ پیش کیا ہے۔"[2] (ترجمہ ملخصاً)

"اس کی تمام تحریرات پختگی، اعتدال، دلائل اور صداقت سے مالا مال ہیں۔"[3]

---

[1] القرآن: النساء ۴ الآیۃ ۵۱

[2] عطیہ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ ص ۲

[3] ایضاً: ” ” ص ۳

کاش! کہ وہ انصاف اور دیانت کے تقاضوں کے مطابق اہل سنت کے لٹریچر کا مطالعہ کرنے کی زحمت اٹھا لیتے، تو اُن کا فیصلہ یقیناً مختلف ہوتا۔

## دَورِ زوال یا دَورِ کمال؟

امام احمد رضا بریلوی (۱۲۷۲ھ/ ۱۸۵۶ء — ۱۳۴۰ھ/ ۱۹۲۱ء) کا دَور سیاسی اعتبار سے پہلے زوال اور پھر عروج کا زمانہ ہے، لیکن علمی، ادبی اور فکری لحاظ سے یہ دور مسلمانانِ ہند کا زرّین دور ہے۔ اس عرصے میں جتنی قدآور شخصیتیں، اُفقِ متحدہ پاک و ہند پر نمودار ہوئیں، بعد کے زمانوں میں ان کی مثال نہیں ملتی۔

حکیم عبدالحئی لکھنوی نے نزہۃ الخواطر میں علماءِ ہند کا تذکرہ کیا ہے۔ ساتویں اور آٹھویں جلد میں تیرھویں اور چودھویں صدی کے علماء کا تذکرہ ہے۔ ایک نظر ان جلدوں کے دیکھنے سے ہمارے بیان کی صداقت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

ابوالحسن علی ندوی، آٹھویں جلد کے مقدمہ میں لکھتے ہیں:

"اس جلد میں سابقہ تمام زمانوں کی نسبت، حالاتِ علماء کی کثرت اور رنگارنگی میں زیادہ وسعت ہے، اس میں بڑے بڑے علماء، نابغۂ عصر مؤلفین اجلّہ مشائخ، تربیت دینے والے اربابِ قلوب، عظیم معلّم، اصحابِ درس و تخریج ہیں، ان میں جدید فکر کے قائدین اور تحریکوں کے راہنما ہیں، ان میں ادباء ہیں، شعراء ہیں اور سیاسی معرکوں میں بے خطر کود جانے والے لیڈر ہیں"[1]

شیخ عطیہ محمد سالم نے تاریخ ہند کا مطالعہ نہیں کیا، اس لیے وہ کہتے ہیں:

"یہ دور، ہند میں علمی، فکری، حتّٰی کہ ادبی ترقی کا دور نہیں ہے۔"[2]

---

[1] ابوالحسن علی ندوی: مقدمہ نزہۃ الخواطر (نور محمد کراچی) ج ۸، ص ۸

[2] عطیہ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ ص ۳

لُطف کی بات یہ ہے کہ مصنف علمی اور فکری لحاظ سے اس دور کو سنہری قرار دے رہا ہے، ان کا بیان ہے:

"۱۸۵۷ء کے بعد ۱۸۶۳ء سے ۱۸۶۵ء تک وہابیوں کو بیخ و بُن سے اُکھیڑنے کے لیے ان کے علماء، زعماء اور قائدین کو تختۂ دار تک پہنچایا گیا؛ اس دور میں جنہیں قید کیا گیا؛ وہ اہلِ توحید کے عموماً اور اہل حدیث کے خصوصاً سربرآوردہ علماء تھے۔ مثلاً شیخ جعفر تھانیسری، شیخ عبد الرحیم، عبد الغفار، شیخ المسلمین شیخ یحییٰ علی صادق پوری اور شیخ احمد اللہ وغیرہ، پھر اُن کے بعد اہل حدیث کے قائد، زعیم اور سلف صالح کے متبع، العلم الرفیع، شیخ الکل سید نذیر حسین دہلوی"[1]

جبکہ عطیۂ محمد سالم، اس دور کو بانجھ اور ناقابلِ ذکر قرار دے رہے ہیں، گویا تقدیم نگار خود مصنف کی تکذیب کر رہے ہیں، بلکہ وہ تو یہاں تک کہہ گئے کہ:

"استعمار کی عادت یہ ہے کہ ہر اس تحریک کا گلا گھونٹ دے جس میں زندگی کی رمق موجود ہو، لہٰذا یہ طائفہ (بریلویہ) استعمار کے سائے میں اس کی خدمت کے بغیر اُبھر ہی نہیں سکتا تھا۔"[2]

یہ تو آپ الگ باب میں ملاحظہ کریں گے کہ اہل حدیث نے انگریزی دور میں کتنی ترقی کی اور کس قدر خادمانہ روابط استوار رکھے، اس جگہ صرف ایک اقتباس پیش کرنا مناسب رہے گا۔

ایک دفعہ کسی مخالف کی شکایت پر میاں نذیر حسین دہلوی گرفتار ہو گئے۔ پھر کچھ وقت کے بعد رہا کر دیئے گئے، ایسا کیوں ہوا؟

" انگریز ان کی ہیبتِ علمی، بلند مقام اور مسلمانوں میں ان کے اثر و رسوخ

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۳۷

[2] عطیۃ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ ص ۳

سے خائف تھے، اس لیے ان کے معاملہ میں پریشان ہو گئے، کہیں مسلمان بھڑک نہ اٹھیں اور قیامت نہ آجائے۔" [1]

عطیہ محمد سالم کے بیان کی روشنی میں سوچیے کہ میاں صاحب کو اس قدر عروج اور قوت وشوکت کیسے حاصل ہو گئی؛ جبکہ استعمار اُس تحریک کو موت کے گھاٹ اتار دیتا ہے جس میں زندگی کی کوئی بھی علامت موجود ہو۔

## مرزا غلام قادر بیگ

ہٹلر کے دستِ راست گوئبلز کا قول ہے کہ "جھوٹ اتنا بولو کہ اس پر سچ کا گمان ہونے لگے۔" امام احمد رضا بریلوی کے چند ابتدائی کتب کے استاد، مرزا غلام قادر بیگ رحمۃ اللہ تعالیٰ کے بارے میں مخالفین نے اسی مقولے پر عمل کرتے ہوئے زور شور سے یہ پروپیگنڈا کیا کہ وہ مرزا غلام احمد قادیانی کے بھائی تھے۔ نعوذ باللہ من ذالک۔

مرزا کا بھائی ۱۸۸۳ء میں فوت ہو گیا تھا، جبکہ مرزا غلام قادر بیگ ۱۸۹۷ء میں کلکتہ میں حیات تھے۔ تفصیل آئندہ صفحات میں ملاحظہ کی جائے۔ دراصل نام کے اشتراک سے فائدہ اٹھاتے ہوئے انہوں نے ایک صحیح العقیدہ مسلمان کو مرزائی اور کافر بنا دیا اور اس سے ان کے دل پر کوئی ملال نہیں آیا کہ کسی دلیل اور ثبوت کے بغیر ہم نے ایک مسلمان کو کافر کیوں قرار دیا؛ اور ملال آئے بھی تو کیوں کر؛ جبکہ یہ لوگ تمام عامۃ المسلمین کو کافر قرار دے کر بھی اپنے ضمیر پر کوئی بوجھ محسوس نہیں کرتے۔

عطیہ محمد سالم بھی اسی پروپیگنڈے کے زیرِ اثر یہ کہہ گئے:

"بریلویۃ کے بانی کا پہلا استاذ، مرزا غلام قادر بیگ، مرزا غلام احمد قادیانی

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۳۸

[2] عطیہ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ ص ۴

کا بھائی تھا، لہٰذا یہ کہا جاسکتا ہے کہ قادیانیت اور بریلویت دونوں استعمار کی خدمت میں بھائی بھائی ہیں۔"[1]

اگر کسی دعوے کا ثابت کرنا واقعی محتاج دلیل ہوتا ہے، تو ہم ان سے مطالبہ کرتے ہیں کہ اپنے دعوے کی صداقت پر کوئی دلیل پیش کریں۔ ہمیں یقین ہے کہ وہ قیامت تک کوئی دلیل نہ لاسکیں گے۔

## نادر استدلال

عطیہ محمد سالم، نہ جانے کس قابلیت کی بنا پر قاضی بنا دیئے گئے کہ وہ فیصلہ دیتے وقت محض سنی سنائی باتوں پر اس قدر اعتماد کرتے ہیں کہ دلائل و شواہد پر توجہ دینے کی زحمت بھی گوارا نہیں کرتے اور جن امور کو وہ منطقی دلائل کے طور پر پیش کرتے ہیں، انہیں دیکھ کر منطق کا ابتدائی طالب علم بھی مسکرائے بغیر نہ رہ سکے گا۔

ذرا اندازِ استدلال ملاحظہ ہو، مغالطہ کی صحیح تصویر آپ کے سامنے آجائے گی، وہ لکھتے ہیں:

"بریلویوں نے دیوبندیوں کی تکفیر کی ہے
دیوبندی حنفی ہیں
بریلوی بھی حنفی ہیں
لہٰذا بریلوی خود کافر ہوں گے
یہ واضح منطقی قیاس ہے۔"[2]

اگر عطیہ محمد سالم نے منطق کی کوئی ابتدائی کتاب بھی پڑھی ہوتی، تو وہ کبھی اس مغالطہ

---

[1] عطیہ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ، ص ۴

[2] ایضاً: 〃 〃 ص ۴

کو قیاسِ منطقی قرار دینے کی جرأت نہ کرتے۔ ان کی منطق کے مطابق کوئی شخص یہ کہہ سکتا ہے:

"عطیہ محمد سالم اور دیگر نجدی علماء، بریلویوں کو کافر و مشرک قرار دیتے ہیں"

حالانکہ:

بریلوی کلمہ گو ہیں

اور نجدی بھی کلمہ گو ہیں

لہذا نجدی خود کافر و مشرک ہوں گے

اور یہ واضح قیاس منطقی ہے

منطقی اصطلاح کے مطابق یہ قیاس اقترانی حملی، شکل ثانی ہے جس میں حدِ اوسط، صغریٰ اور کبریٰ دونوں میں محمول ہوتی ہے، لیکن اس شکل کے نتیجہ دینے کے لیے ضروری ہے کہ دونوں مقدمے ایجاب وسلب میں مختلف ہوں، یعنی ایک موجبہ ہو تو دوسرا سالبہ ہو۔

علامہ تفتازانی فرماتے ہیں:

وفی الثانی اختلافهما فی الکیف وکلیۃ الکبریٰ [۱]

"شکل ثانی میں شرط یہ ہے کہ دونوں مقدمے ایجاب وسلب میں مختلف ہوں، اور کبریٰ کلیہ ہو۔"

شیخ عطیہ کے پیش کردہ دونوں مقدمے موجبے ہیں:

دیوبندی حنفی ہیں

بریلوی بھی حنفی ہیں

اول تو یہ قیاس منطق کے قواعد کی رُو سے ہے ہی غلط، اور اگر صحیح بھی ہوتا تو اس کا نتیجہ یہ ہوتا: — دیوبندی، بریلوی ہیں

سُبحان اللہ! کیا منطق ہے اور کیا شانِ استدلال!

---

[۱] مسعود بن عمر تفتازانی، سعد الدین: تہذیب مع شرح (سکندر علی، کراچی) ص ۴۶

یہ تو عقلی استدلال تھا، نقلی دلیل بھی ملاحظہ ہو:

"علماء کا قدیم مقولہ ہے کہ جس نے اپنی جنس کو گالی دی، اس نے اپنے آپ کو گالی دی، تو انہوں نے غیر محسوس طریقے پر اپنے آپ کو کافر قرار دے دیا"[1]

قطع نظر اس سے کہ حکم شرعی کے بیان کو گالی دینا نہیں کہہ سکتے، یہ کہنا سرے سے غلط ہے کہ دیوبندی، بریلوی کی جنس ہے، انہوں نے خود کہا ہے:

"دیوبندی مذہب حنفی کی طرف منسوب ہونے میں بریلویوں کے ساتھ شریک ہیں"[2]

اس لیے دیوبندی اور بریلوی میں سے کسی کو دوسرے کے لیے جنس نہیں کہہ سکتے۔ ہر ایک الگ الگ نوع ہے اور ضروری نہیں کہ ایک نوع کا حکم دوسری نوع پر بھی لگے۔

## قائدِ اعظم، اقبال اور ضیاء

تحریکِ پاکستان کے دور میں سیاسی لیڈر مختلف گروہوں میں منقسم تھے۔ کچھ لوگ انگریز کے حامی اور مؤید تھے، کچھ انگریز کے دشمن لیکن ہندو کے دل و جان سے دوست اور اتحادی تھے۔ امام احمد رضا بریلوی اور اُن کے ہم مسلک علماء کا دینی اور اسلامی نقطۂ نظر یہ تھا کہ انگریز اور ہندو دونوں ہی ہمارے دشمن ہیں۔ ہندو اور مسلمان دو الگ الگ قومیں ہیں، یہی وہ دو قومی نظریہ تھا جسے بعد میں علامہ اقبال اور قائدِ اعظم نے اپنایا اور اسی نظریئے کی بناء پر پاکستان معرضِ وجود میں آیا۔

۱۹۴۶ء میں آل انڈیا سنی کانفرنس کا بنارس میں تاریخی اجلاس ہوا جس میں اہلِ سنت وجماعت (بریلوی) کے تمام علماء اور مشائخ نے شرکت کی اور مطالبۂ پاکستان کی بھرپور

---

[1] عطیہ محمد سالم، تقدیم البریلویۃ ص ۴

[2] ایضاً: " ص ۴

حمایت کی۔ اس دور میں مسلم لیگ اور قائدِ اعظم کے مطالبۂ پاکستان کی حمایت جس زور دار اور اجتماعی انداز میں اہل سنت وجماعت کے سٹیج سے کی گئی اور کسی طرف سے نہیں کی گئی۔

عطیہ محمد سالم کی تاریخ سے بے خبری ملاحظہ ہو، وہ کہتے ہیں:

"بریلویوں نے بانی پاکستان محمد علی جناح اور شاعرِ اسلامی پاکستانی محمد اقبال بلکہ پاکستان کے موجودہ صدر محمد ضیاء الحق کی تکفیر کی ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ لوگ بریلویوں کے دوست انگریزی استعمار کے دشمن تھے اور انہوں نے انگریز کو نکالنے کے لیے جہاد کیا تھا۔" [1]

حالانکہ تحریکِ پاکستان کی تاریخ گواہ ہے کہ اگر علماء اور مشائخ اہل سنت حمایت نہ کرتے، تو یہ تحریک کامیابی سے ہمکنار نہ ہوسکتی تھی یا پھر پاکستان کا نقشہ ہی کچھ اور ہوتا — تفصیل آئندہ اوراق میں "اسلامی سیاست" کے عنوان کے تحت ملاحظہ ہو۔

علامہ اقبال اور قائدِ اعظم کے خلاف فتوی دینے کے سلسلے میں تجانب اہل السنۃ کا حوالہ دیا جاتا ہے [2] حالانکہ یہ مولانا محمد طیب کی انفرادی رائے تھی جسے علماء اہل سنت کی جماعتی طور پر تائید حاصل نہیں ہوئی۔ شخص واحد کی انفرادی رائے کو پوری جماعت پر ٹھونس دینا کسی طرح بھی قرینِ انصاف نہیں ہے۔

احسان الٰہی ظہیر لکھتے ہیں:

"ہم یہ عقائد و معتقدات اور ان کے دلائل خود احمد رضا بریلوی، ان کے خواص اور اس گروہ کے خواص و عوام کے نزدیک معتمد حضرات اور اُن نمایاں شخصیات سے نقل کریں گے جو ان کے نزدیک بغیر کسی اختلاف کے مسلّم ہوں۔" [3]

---

[1] عطیہ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ ص ۵

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۰۵-۲۰۷

[3] ظہیر: " ص ۵۶

اب ان لوگوں سے کون پوچھے کہ تجانب اہل السنۃ کے مصنف مولانا محمد طیب کہاں کی مسلّم نمایاں اور غیر متنازع فیہ شخصیت ہیں؟ خود ظہیر صاحب نے بریلویوں کے جن زعماء کا ذکر کیا ہے[1] ان میں مولانا محمد طیب کا ذکر نہیں ہے، یہ کہاں کی دیانت ہے کہ ان کے اقوال تمام اہل سنّت کے سر تھوپ دیئے جائیں؟

علامہ غلام رسول سعیدی لکھتے ہیں:

"مولانا طیب صاحب ہمدانی مصنّف "تجانبِ اہلِ سنّت" علمی اعتبار سے کِسی گنتی اور شمار میں نہیں ہیں، وہ مولانا حشمت علی کے داماد تھے اور ان کا مبلغ علم فقط اتنا تھا کہ وہ شیر پور کی ایک چھوٹی سی مسجد کے امام تھے اور بس! "تجانب اہلِ سنّت" میں جو کچھ انہوں نے لکھا وہ ان کے ذاتی خیالات تھے، اہل سنّت کے پانچ ہزار علماء و مشائخ نے بنارس کانفرنس میں قرار داد قیام پاکستان منظور کر کے مولانا حشمت علی کے سیاسی افکار اور "تجانب اہل سنّت" کے مندرجات کو عملاً رد کر دیا تھا، لہٰذا سیاسی نظریات میں ایک غیر معروف مسجد کے غیر معروف امام (مولانا طیب) اور غیر مستند شخص کے سیاسی خیالات کو سوادِ اعظم اہل سنّت پر لاگو نہیں کیا جا سکتا، نہ یہ شخص ہمارے لیے حجت ہے اور نہ اس کے سیاسی افکار۔"[2]

غزالیٔ زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی فرماتے ہیں:

"تجانبِ اہل سنّت کسی غیر معروف شخص کی تصنیف ہے جو ہمارے نزدیک قطعاً قابلِ اعتماد نہیں ہے، لہٰذا اہل سنّت کے مسلّمات میں اس کتاب کو شامل کرنا قطعاً غلط اور بے بنیاد ہے اور اس کا کوئی حوالہ ہم پر حجت نہیں

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۴۷-۵۱

[2] غلام رسول سعیدی، علامہ: ماہنامہ فیضان، فیصل آباد، شمارہ اپریل ۱۹۷۸ء، ص ۸-۲۷

ہے، سالہا سال سے یہ وضاحت اہل سنت کی طرف سے ہو چکی ہے کہ ہم اس کے کسی حوالہ کے ذمہ دار نہیں۔" [1]

اس جگہ اس امر کا تذکرہ بھی بے محل نہ ہوگا کہ تحریکِ پاکستان کے زمانے میں علمائے اہلحدیث اور علماء دیوبند کی اکثریت مخالف تھی البتہ بعض علماء حامی تھے۔ مولوی داؤد غزنوی اہلحدیث اور علامہ شبیر احمد عثمانی دیوبندی آخر میں جاکر مسلم لیگ میں شریک ہوئے، جبکہ اہل سنت و جماعت (بریلوی) کے تمام تر علماء پاکستان اور مسلم لیگ کے حامی تھے۔ اِکا دُکا علماء جیسے مولانا حشمت علی وغیرہ ضرور اختلاف رکھتے تھے، لیکن وہ بھی نظریۂ پاکستان کے مخالف یا کانگریس کے حامی نہ تھے۔ ان کا اختلاف محض اس بناء پر تھا کہ مسلم لیگ مختلف بدمذہبوں کا ملغوبہ ہے، ہم اس کی حمایت نہیں کرسکتے۔ اہل سنت کی نمائندہ تنظیم آل انڈیا سُنّی کانفرنس چونکہ مسلم لیگ کی حامی تھی، اس لیے وہ اس تنظیم سے بھی اختلاف رکھتے تھے۔ ۱۹۴۶ء میں آل انڈیا سنی کانفرنس، بنارس کے اجلاس میں پانچ ہزار علماء و مشائخ نے ڈنکے کی چوٹ پر مطالبہ پاکستان اور مسلم لیگ کی حمایت کر کے ان حضرات کا انفرادی موقف مسترد کر دیا تھا۔ بعد میں مولانا حشمت علی خاں نے بریلی جاکر سُنّی کانفرنس کی مخالفت سے رجوع کر لیا تھا، جس کا مطلب سوائے اس کے کچھ نہیں ہوسکتا کہ انہوں نے سُنّی کانفرنس کی مسلم لیگ حمایت کو تسلیم کر لیا تھا۔

حضرت علامہ احمد سعید کاظمی مدظلہ فرماتے ہیں:

"مولانا حشمت علی خاں کے بارے میں مشہور اور ناقابلِ انکار واقعہ ہے کہ انہوں نے بریلی شریف جاکر مفتی اعظم ہند رحمہ اللہ تعالیٰ کے سامنے، قیامِ پاکستان اور مسلم لیگ کی حمایت میں منعقد ہونے والی آل انڈیا سنی کانفرنس، بنارس کی مخالفت سے توبہ کی تھی۔" [2]

---

[1] قلمی یادداشت، حضرت غزالیٔ زماں، تحریر ۲۹ اکتوبر ۱۹۸۴ء، محفوظ نزد راقم (اشرف قادری)

[2] ایضاً، " " " " " "

علامہ عثمانی دیوبندی نے حفظ الرحمٰن سیوہاروی وغیرہ کو مخاطب کرتے ہوئے کہا؛

"دارالعلوم دیوبند کے طلباء نے جو گندی گالیاں اور فحش اشتہارات اور کارٹون ہمارے متعلق چسپاں کیے جن میں ہم کو ابوجہل تک کہا گیا اور ہمارا جنازہ نکالا گیا' آپ حضرات نے اس کا بھی کوئی تدارک کیا تھا؟" [1]

اس سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ پاکستان کی حمایت کرنے پر دیوبند کی فضا میں ان کے خلاف کس قدر اشتعال تھا؛

مجاہد ملت مولانا عبدالستار خاں نیازی زیرِ عنوان "تحریک پاکستان میں غیر مقلدین کا طرزِ عمل" لکھتے ہیں؛

"برِ صغیر پاک و ہند کے ہر کہ و مہ کو معلوم ہے کہ آپ کے اکثر اکابر نے تحریکِ پاکستان کی سرتوڑ مزاحمت کی، بلکہ پاکستان دشمن جماعتوں کے سرخیل اور سرگرم رہے ہیں۔ مولانا سید اسمٰعیل صاحب غزنوی کی ذات مستثنیٰ ہے کہ انہوں نے اصولی طور پر پاکستان کی حمایت کی، مگر ان کا کردار نمایاں نہیں رہا، دوسرے عظیم رہنما حضرت مولانا سید محمد داؤد صاحب غزنوی جو پنجاب میں ہند ونیشنل کانگرس کے صدر تھے، کانگریس کے ٹکٹ پر کامیاب ہوئے اور مولانا ابوالکلام آزاد کے ساتھ مل کر مسلمانوں پر خضر وزارت کو مسلط کیا، البتہ عوام اہل حدیث کا رجحان نظریۂ پاکستان کے حق میں تھا اور بالآخر ان کے دباؤ سے مولانا سید محمد داؤد صاحب غزنوی بھی تحریکِ پاکستان میں شامل ہوگئے۔" [2]

احسان الٰہی ظہیر، وکیل اہل حدیث محمد حسین بٹالوی کی انگریز نوازی سے انکار نہیں کرسکے' اس لیے گلو خلاصی کرانے کے لیے اپنے خیال میں آسان راستہ تجویز کرتے ہوئے لکھتے ہیں؛

---

[1] طاہر احمد قاسمی، مکالمۃ الصدرین (دارالاشاعت، دیوبند) ص ۲۱

[2] عبدالستار خاں نیازی، مولانا، نعرۂ حق (مکتبہ رضویہ، گجرات) ص ۴۵

"رہا معاملہ محمد حسین بٹالوی کے دو ایڈریسوں کا، تو ہم اس سلسلہ میں متنبی قادیانی کی امت کی طرح کسی قسم کی تاویل و تحریف کے چکر میں پڑنے کی بجائے اس بات کا اظہار کرتے ہیں کہ اگر کسی فرد یا چند افراد نے ایسا کیا، تو غلط کیا۔ ہم انہیں نہ معصوم سمجھتے ہیں نہ صاحب شریعت کہ ان کی ہر بات ہمارے لیے حجت و سند ہو۔ قوم میں ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں، جن سے غلطیوں اور لغزشوں کا صدور ہوتا ہے، ان سے مجموعی طور پر قوم کے دامن پر دھبہ نہیں لگ سکتا اور نہ ہی ان کی بنا پر کسی گروہ کو مطعون کیا جا سکتا ہے۔"[1]

یہی فارمولا اہل سنت کی طرف سے پیش کیا جائے، تو قابلِ قبول کیوں نہیں ہے۔ چند افراد کے افکار کی ذمہ داری تمام جماعت پر کس طرح ڈالی جا سکتی ہے؟ ہمارے علماء نے بھی لگی لپٹی کے بغیر تجانب اہل السنۃ کی ذمہ داری قبول کرنے سے انکار کر دیا ہے۔

پھر یہ امر بھی لائق توجہ ہے کہ جن ایڈریسوں کی ذمہ داری تنہا بٹالوی صاحب پر ڈالی جا رہی ہے، ان میں وہ تنہا نہیں ہیں، بلکہ اہل حدیث کے بڑے بڑے (شیخ الکل قسم کے) علماء بھی شامل ہیں۔ چند اسماء ملاحظہ ہوں۔ لارڈ ڈفرن، گورنر جنرل اور وائسرائے ہند کو دیئے گئے ایڈریس (سپاس نامہ) میں شامل چند علماء کے نام یہ ہیں:

"مولوی سید محمد نذیر حسین دہلوی، ابو سعید محمد حسین (بٹالوی) وکیل اہلحدیث ہند، مولوی محمد یونس خاں، رئیس دتاولی علیگڑھ، مولوی قطب الدین، پیشوائے اہل حدیث روپڑ، مولوی محمد سعید، بنارس، مولوی الٰہی بخش پلیڈر، لاہور۔ مولوی سید نظام الدین پیشوائے اہل حدیث، مدراس وغیرہ۔"[2]

اُس وقت کے اہل حدیث کے جتنے بڑے بڑے پیشوا ہیں، وہ سب اس ایڈریس (سپاسنامے)

---

[1] ظہیر: مرزائیت اور اسلام (ادارہ ترجمان السنۃ، لاہور) ص ۲۳۳

[2] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ ج ۱۱ شمارہ ۲، ص ۴۲-۴۱

میں شریک ہیں، مگر پوری قوم کا جُرم ایک بے چارے بٹالوی کے سر منڈھا جا رہا ہے۔ اس کے برعکس اہل سنّت وجماعت کے چند افراد کے افکار کی ذمّہ داری پوری جماعت پر ڈالی جا رہی ہے۔ اس اُلٹی گنگا کا کیا علاج ؟

پھر لُطف کی بات یہ کہ سرِفہرست میاں نذیر حسین دہلوی کا نام ہے۔ آپ جانتے ہیں کہ وہ کون ہیں ؟ خود اُن سے سُنیئے :

"قائدِ اہلِ حدیث، سلف صالح کے متبعین کے زعیم، بلند پہاڑ، شیخ الکل سید نذیر حسین محدث دہلوی۔" [1]

"محدثِ جلیل، عالمِ نبیل، اپنے دور میں طائفۂ منصورہ کے شیخ ربانی، اولادِ رسول، سید نذیر حسین دہلوی، جنہوں نے پاک وہند میں سنّت کا جھنڈا بلند کیا، جہالت اور گمراہی کے اندھیروں کو دُور کیا، اس خطّے کو کتاب وسنّت کے نور سے منوّر کیا، جو شاہ ولی اللہ دہلوی کی مسند پر بیٹھا اور اُس نے اُن کی تعلیمات کی تنقیح، تہذیب اور تجدید کی" [2]

ہاتھی کے پاؤں میں سب کا پاؤں، اہل حدیث کے شیخ الکل کی اس سپاسنامے میں حاضری ہی پوری جماعت اہل حدیث کی حاضری تھی، لیکن ان کے ساتھ ساتھ علی گڑھ، روپڑ، بنارس، لاہور اور مدراس وغیرہ مقامات کے پیشوایانِ اہل حدیث بھی شامل ہوں تو اس سپاسنامے کی ذمّہ داری صرف بٹالوی کے سر ڈال دینا انصاف کا خون بہا دینے کے مترادف ہوگا پھر محمد حسین بٹالوی بھی اہل حدیث جماعت کا کوئی معمولی فرد نہیں ہے، بلکہ تمام اہلحدیث کا وکیل ہے، اس کی ایک اپیل پر ہزاروں قراردادیں ملک کے طول وعرض سے موصول ہو جاتی ہیں۔

---

[1] ظہیر؛ البریلویۃ ص ۳۷

[2] ایضاً " ص ۱۲۲

# علامہ اقبال نجدی علماء کی نظر میں

عطیہ محمد سالم، علامہ اقبال کا ذکر ان الفاظ میں کرتے ہیں،

اسلامی پاکستانی شاعر، محمد اقبال [1]

البریلویۃ کے مصنف ان کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتے ہیں:

"شاعر رسالتِ محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام، ہند و پاک میں مسلمانوں کا شاعر جس نے اس خطہ کے لوگوں میں جہاد کی روح پھونکی۔ . . . .

ڈاکٹر محمد اقبال۔" [2]

غالباً ان دونوں (مصنف اور مقدمہ نگار) کو معلوم نہیں ہے کہ نجدی علماء کی علامہ اقبال کے بارے میں کیا رائے ہے؟ روزنامہ نوائے وقت لاہور میں جناب محمد امین کا ریاض سے بھیجا ہوا مراسلہ چھپا تھا، جس کا عنوان ہے:

سعودی عرب میں اقبالیات کا ابلاغ

ان کا بیان ہے کہ ۱۹ نومبر (۱۹۸۰ء) کو ریاض یونیورسٹی میں اسلامی فکر کی تجدید کے عنوان سے ایک سیمینار ہوا، جس میں سعودی عرب کے سب سے بڑے مذہبی رہنما شیخ عبدالعزیز بن باز، معروف مصری مفکر محمد قطب (سید قطب شہید کے بھائی) سوڈان کے ڈاکٹر جعفر شیخ ادریس اور معروف مؤلف اور روشن نظر عالم دین جناب محمد صباغ نے خطاب کیا۔ سیمینار کے آخر میں سوال و جواب کا ایک پروگرام ہوا اور اس نشست کا آخری سوال اقبال کی کتاب تشکیل جدید الٰہیات اسلامی کے بارے میں تھا جس کا عربی ترجمہ تجدید التفکیر الدینی فی الاسلام کے نام سے موجود ہے۔ ڈاکٹر جعفر شیخ ادریس نے

---

[1] عطیہ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ ص ۵

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۰۵

یہ تسلیم کرنے کے باوجود کہ اس کتاب میں کچھ باتیں قابلِ اعتراض ہیں۔ معتدل مؤقف اختیار کیا، لیکن استاذ صباغ نے اقبال پر شدید تنقید کی اور کہا:

"اس کتاب کی عبارتیں گمراہ کن ہیں، بلکہ اس میں بعض باتیں کفر تک لے جانے والی ہیں۔ یہ انتہائی خطرناک کتاب ہے اور طلباء کو اس سے متنبہ رہنا چاہیے۔ انہوں نے اس امر پر افسوس کا اظہار بھی کیا کہ ایسی کتابیں بغیر تعلیق اور حواشی کے نہیں چھپنی چاہئیں۔"

مراسلہ نگار لکھتے ہیں:

"سوءِ اتفاق سے جناب محمد قطب نے بھی استاذ صباغ کی تائید کی اور کہا کہ اس کتاب کا پڑھنا عام طلباء کے لیے خطرے سے خالی نہیں، اس میں بہت سی باتیں خلافِ حقیقت ہیں۔ نیز یہ کہ اقبال مغربی فلسفے اور خاص کر جرمن فلسفے سے متاثر ہے اور تصوف کے بعض غیر اسلامی نظریوں کا قائل ہے"[1]

کیا البریلویۃ کے مصنف اور تقدیم نگار یہ وضاحت کریں گے کہ شاعرِ اسلامی، شاعرِ رسالتِ محمدیہ کے بارے میں یہ رویہ کیوں اختیار کیا گیا؟ اور شیخ عبد العزیز اور دیگر سکالروں نے یہ سب فتوے سُن کر اختلاف کیوں نہ کیا؟ کیا یہ نجدی علماء کا اجماعِ سکوتی نہ ہوگا؟ پھر تصوف کے ان غیر اسلامی نظریوں کی وضاحت بھی ہونی چاہیے، جن کا اقبال قائل ہے۔

## صدرِ پاکستان

عطیہ محمد سالم کہتے ہیں کہ "یہ لوگ تکفیر میں جلد باز واقع ہوئے ہیں۔ یہاں تک کہ پاکستان کے موجودہ صدر محمد ضیاء الحق کو بھی کافر قرار دے چکے ہیں۔"[2]

---

[1] روزنامہ نوائے وقت، لاہور: شمارہ یکم دسمبر ۱۹۸۰ء ص ۳

[2] عطیہ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ ص ۵

اس کھوکھلے دعوے کی بنیاد یہ فراہم کی گئی ہے کہ جب مسجدِ نبوی اور مکۂ معظمہ کے امام پاکستان آئے، تو صدر اور گورنر پنجاب سوار خاں نے ان کے پیچھے نماز ادا کی، کسی نے سوال کیا کہ ان کا کیا حکم ہے؟ مفتی سید شجاعت علی قادری نے جواب دیا:

"حضرتِ نورانی فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فتویٰ ہے کہ جو شخص وہابی نجدیوں کو مسلمان جانے یا ان کے پیچھے نماز پڑھے، وہ کافر و مرتد ہے۔"[1]

اس مضحکہ خیز دعویٰ اور اس کی دلیل کا بودا پن اس سے ظاہر ہے کہ مفتی سید شجاعت علی قادری کو حکومتِ پاکستان نے وفاقی شرعی عدالت کا جج بنا دیا ہے۔ کیا عقلِ سلیم یہ باور کر سکتی ہے؟ کہ صدرِ پاکستان محمد ضیاء الحق اس شخص کو وفاقی شرعی عدالت کا جج بنا دیں گے جو ان کے کفر کا فتویٰ دے چکا ہو، گویا تکفیر ایسا کارنامہ ہے جس پر اعزاز و اکرام سے نوازا جا رہا ہے۔

مفتی سید شجاعت علی قادری کی وضاحت بھی ملاحظہ ہو:

"میرے نام سے بہت سے ایسے فتاویٰ شائع ہو چکے ہیں، جن پر کوئی ذی ہوش انسان کبھی یقین نہیں کر سکتا ہے اور جن کی تردید میں بارہا کر چکا ہوں، مثلاً یہ کہ میں نے صدرِ پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق صاحب وغیرہ کو کافر کہا ہے۔"[2]

پاکستان کے موجودہ صدر، سعودی عرب حکومت اور علماء کے منظورِ نظر ہیں، سعودی عرب اور اس کے زیرِ اثر عرب ریاستوں میں امامِ اہلِ سنّت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی کے ترجمۂ قرآن کنز الایمان اور مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی کی تفسیر خزائن العرفان پر پابندی عائد کی گئی، تو علماء اہلِ سنّت کا ایک وفد صدر صاحب سے ملا، صدر نے کہا کہ یہ ان ممالک کا داخلی معاملہ ہے، میں کس طرح مداخلت کر سکتا ہوں؟ بادشاہی مسجد میں "نعرۂ رسالت" کے جواب میں ذلیل جواب دینے والے شخص کے خلاف یا رسول اللہ کانفرنس

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۰۸

[2] قلمی یادداشت، مفتی سید شجاعت علی قادری، تحریر ۱۱ جولائی ۱۹۸۴ء، محفوظ نزد راقم شرف قادری

کے مطالبہ پر قائم کردہ ٹریبونل کا فیصلہ آج تک منظرِ عام پر نہ آسکا، حالانکہ یہ تو پاکستان کا خالص داخلی معاملہ تھا۔

سعودیہ کا مکتبۃ الدعوۃ لاہور کروڑوں روپے کا دل آزار لٹریچر پاکستان میں مفت تقسیم کر رہا ہے، جس میں عامۃ المسلمین کو مشرک اور بت پرست قرار دیا جا رہا ہے۔ یہ تو پاکستان کا خالص داخلی معاملہ ہے، لیکن حکومت نے اس کا بھی کوئی نوٹس نہیں لیا۔

چند اقتباسات ملاحظہ ہوں:

- "پاکستان میں قبروں پر پھول و نذر و نیاز کے سلسلے کی وجہ سے لوگوں کی عقیدت اللہ تعالیٰ سے ختم کی جا رہی ہے۔ ایسے ملک کی حکومت کو اسلامی کہنا کسی طرح زیب نہیں دیتا"۔[1]
- "جو شخص حضور علیہ السلام کی قبر کی طرف منہ کرتا ہے، اُس نے آپ کی قبر کو قبلہ وکعبہ بنا لیا، یہی شرکِ اکبر ہے اور یہی بعینہٖ بتوں کی عبادت ہے۔"[2]
- "باہر سے آنے والے لوگ قبر النبی کو بُت سمجھ کر پوجتے ہیں۔"[3]
- "تمام عالمِ اسلام میں شرک کیا جا رہا ہے اور وہ ہے قبروں کی عقیدت"[4]
- "صحابہ کرام اور اہل بیت کی قبروں کے سامنے دُعا مانگنا اور غارِ حراء و ثور سے تبرک لینا حرام ہے۔"[5]
- "مسجدِ نبوی اور قبر شریف (روضۂ رسول علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام) کے درمیان

---

[1] محمد صادق خلیل، فیصل آباد: مقدمہ محمد بن عبدالوہاب ص ۱۰۰

[2] محمد سلطان المعصومی المکی: المشاہدات المعصومیۃ (ادارات البحوث العلمیۃ السعودیۃ)، ص ۷

[3] ایضاً: 〃 〃 〃 〃 ص ۷

[4] محمد بن اسماعیل یمنی: تطہیر الاعتقاد (ادارات البحوث العلمیۃ السعودیۃ) ص ۴

[5] عبدالعزیز بن عبداللہ: حج اور زیارت کے شرعی آداب (مطابع النصر الریاض) ص ۴

ایک دیوار کھڑی کی جائے تاکہ موحد کو اطمینان ہو۔"[1]

- "انبیاء اور صلحاء کو سفارشی ماننا بالکل مشرکوں کا عقیدہ ہے۔"[2]
- "صالحین کی قبروں سے تبرک حاصل کرنے والے اس زمانے کے مسلمان تو مشرکین عرب سے کہیں آگے ہیں۔"[3]

عطیہ محمد سالم کہتے ہیں:

"اس وقت جبکہ ہمیں وحدت کلمہ اور اپنی صفوں میں اتحاد کی شدید ضرورت ہے، بریلوی اپنے علاوہ ہر شخص کی تکفیر کرتا ہے۔"[4]

یہ صریح بہتان ہے کہ فاضل بریلوی اپنے علاوہ ہر شخص کی تکفیر کرتے ہیں۔ انہوں نے صرف ایسے لوگوں کی تکفیر کی، جنہوں نے خدا اور رسول کی بارگاہ میں صریح گستاخی کی یا گستاخی پر آگاہ ہو کر بھی اسے صحیح قرار دیا۔

شیخ عطیہ نے اپنے ہم خیال نجدی علماء کے رویے پر غور نہیں کیا جو اپنے علاوہ دنیا بھر کے مسلمانوں کو مشرک قرار دینے پر تلے ہوئے ہیں۔ چند اقتباسات ابھی ابھی پیش کیے جا چکے ہیں، چند مزید حوالے دیکھ لیجئے:

## مترجم قرآن پاک جلا دو

شیخ عبدالعزیز بن باز ایک مکتوب میں لکھتے ہیں:

---

[1] عطیہ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ ص ۵

[2] ناصر الدین البانی: قبروں پر مسجدیں (ضیاء السنۃ، لائل پور) ص ۱۲۵

[3] احمد بن حجر آل ابوطامی سلفی: التوحید (الدار السلفیہ، بمبئی) ص ۷۵

[4] عبدالرحمن بن حسن: ہدایۃ المستفید شرح کتاب التوحید ترجمہ (انصار السنۃ، لاہور) ج ۱ ص ۵۴-۵۵

"ہمیں بھی مختلف اداروں کی طرف سے اس مترجم کے نمونے موصول ہوئے ہیں، جن کی تحقیق سے یہ نتیجہ نکلا ہے کہ اس میں تحریفات اور جھوٹ بھرا پڑا ہے۔۔۔۔۔۔۔ لہٰذا تمام متعلقہ اداروں کو یہ اطلاع کردی جائے کہ جن مساجد میں اس کے نسخے ہیں یا کسی اور جگہ ہوں تو اُن کو ضبط کر لیا جائے اور جلا دیا جائے۔" [1]

## قصیدہ بُردہ اور دلائل الخیرات جلادو

محمود مہدی استانبولی کی ایک تصنیف کُتُبٌ لَیْسَتْ مِنَ الْاِسْلَامِ (غیر اسلامی کتابیں) المکتب الاسلامی، بیروت سے طبع ہوئی ہے[2] اس کا ایک عنوان ہے:

حرّقوا هذه الكتب [2] (ان کتابوں کو جلادو)

اس میں غیر اسلامی کتب میں سرِ فہرست جن کتابوں کو شمار کیا گیا ہے وہ ہیں:

قصیدہ بُردہ اور دلائل الخیرات [3]

## بخاری شریف جلادو

۱۹۸۲ء میں عالمی سیرت کانفرنس، تہران میں اتحادِ امت کے موضوع پر اظہارِ خیال کرتے ہوئے گوجرانوالہ کے اہل حدیث کے مولوی بشیر الرحمٰن مستحسن نے اپنی تقریر میں کہا:

"اب تک جو کچھ کہا گیا ہے، وہ قابلِ قدر ضرور ہے، قابلِ عمل نہیں، اختلاف ختم کرنا ضروری ہے، مگر اختلاف ختم کرنے کے لیے اسبابِ اختلاف کو مٹانا

---

[1] عبدالستار خاں نیازی، مولانا: اتحاد بین المسلمین (مکتبہ رضویہ، لاہور) ص ۳۵

[2] محمود مہدی استانبولی: کتب لیست من الاسلام (بیروت) ص ۷

[3] ایضاً: " " " ص ۲۷-۱۱

ہوگا۔ فریقین کی جو کتب قابلِ اعتراض ہیں، ان کی موجودگی اختلاف کی بھٹی کو تیز تر کر رہی ہے، کیوں نہ ہم ان اسباب ہی کو ختم کر دیں۔

اگر آپ صدقِ دل سے اتحاد چاہتے ہیں، تو اُن تمام روایات کو جلانا ہوگا جو ایک دوسرے کی دل آزاری کا سبب ہیں، ہم "بخاری" کو آگ میں ڈالتے ہیں، آپ "اصولِ کافی" کو نذرِ آتش کر دیں۔ آپ اپنی فقہ صاف کریں ہم اپنی فقہ صاف کر دیں گے۔" [1]

اگر خدانخواستہ جلانے اور آگ لگانے کی یہ تحریک چل پڑی اور کامیاب ہوگئی، تو اس کا نتیجہ تخریب ہی تخریب ہوگا، تعمیر کی کوئی صورت ممکن نہ ہوگی۔

## حکومتِ پاکستان فتوے کی زد میں

اربابِ اقتدار کو اس خوش فہمی میں نہیں رہنا چاہیے کہ یہ سب اہلِ سنّت وجماعت کا مسئلہ ہے، ہمیں اس سے کیا سروکار؟ کیونکہ اس فکر کے حاملین تو حکومتِ پاکستان کے بارے میں بھی وہی رائے رکھتے ہیں جو عامۃ المسلمین سے متعلق رکھتے ہیں۔ فیصل آباد کے محمد صادق خلیل لکھتے ہیں:

"جس ملک میں مزارات کو مذہبی حیثیت دی جائے اور اُن کے تقدس کو برقرار رکھنے کے لیے کوششیں کی جائیں، ان پر قبے تعمیر کیے جائیں اور ان پر سالانہ عُرسوں کا انعقاد حکومت کی جانب سے کیا جائے، ان کی عظمت کو اُجاگر کیا جائے، مزارات پر پھولوں کی چادریں چڑھائی جائیں۔ عرقِ گلاب اور خوشبودار عطریات سے اُن کو غسل دیا جائے اور نذر و نیاز کے سلسلے کو بجائے بند کرنے کے اس کو بقا عطا کیا جائے اور اللہ پاک سے لوگوں کی عقیدت کو ختم کر کے مزارات کی جانب ان کی عقیدت کو پھیرا جائے اور اللہ پاک کے

---

[1] اختر کاشمیری: آتشکدۂ ایران (ندیم بک ہاؤس، لاہور ۱۹۸۴ء) ص ۱۰۹

ساتھ بغاوت کا ثبوت پیش کیا جائے تو

ایسے ملک کی حکومت کو اسلامی کہنا کسی طرح زیب نہیں دیتا۔"[1]

یاد رہے کہ یہ کتاب سعودی عرب کے خرچ پر چھاپ کر پاکستان میں مفت تقسیم کی گئی ہے

## یہ سب آلِ شیخ کا کیا دھرا ہے

سعودی عرب میں ملکی زمامِ اقتدار آلِ سعود کو مذہبی قیادت آلِ شیخ کے ہاتھ میں ہے۔ یہ فرقہ وارانہ لٹریچر اور پروپیگنڈا سب آلِ شیخ کی کوششوں سے ہے۔ حکومتِ پاکستان فرقہ وارانہ انتشار کے حق میں نہیں ہے تو اسے حکومتِ سعودیہ سے براہِ راست اس مسئلے پر گفتگو کرنی چاہیئے کہ منافرت انگیز لٹریچر کی پاکستان میں تقسیم پر پابندی عائد کی جائے اور ملک کے داخلی امن عامہ کو تباہ کرنے کے اسباب مہیا نہ کیے جائیں۔

اس جگہ اس امر کا تذکرہ بھی بے جا نہ ہوگا کہ جب نجدی علماء، عامۃ المسلمین کو بے دریغ کافر و مشرک قرار دیں گے، تو اس کے جواب میں انہیں دوستی اور اخوت و محبت کی ہرگز توقع نہیں رکھنی چاہیے۔ جواباً جتنا بھی سخت سے سخت لب و لہجہ اختیار کیا جائے، وہ جائز اور روا ہوگا۔ وہ اگر اپنے دلوں میں وسعت پیدا کریں اور تنگ نظری کا راستہ چھوڑ دیں تو عامۃ المسلمین کو اپنے سے زیادہ وسیع القلب پائیں گے

## شرک کا ہوّا کیوں؟

نجدی اور اہلِ حدیث علماء کو ہر وقت شرک کی فکر سوار رہتی ہے۔ بات بات پر دُنیا بھر کے مسلمانوں کو بلا تردد، مشرک اور شرکِ اکبر میں مبتلا قرار دے دیتے ہیں حالانکہ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ مجھے خوف نہیں کہ تم میرے بعد شرک کرو گے،

---

[1] محمد صادق خلیل، فیصل آباد: محمد بن عبدالوہاب، ص ۱۶

(قریب قیامت، حالت اس سے البتہ مختلف ہوگی)

حضرت عقبہ ابن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شہدائے احد کے لیے دعا فرمائی، اس کے بعد منبر پر تشریف فرما ہوئے، انداز ایسا تھا گویا زندوں اور مردوں کو الوداع فرما رہے ہوں، دوران خطبہ فرمایا:

اِنِّیْ لَسْتُ اَخْشٰی اَنْ تُشْرِکُوْا بَعْدِیْ وَلٰکِنِّیْ اَخْشٰی عَلَیْکُمُ الدُّنْیَا اَنْ تَنَافَسُوْا فِیْھَا وَتَقْتَتِلُوْا فَتَھْلِکُوْا کَمَا ھَلَکَ مَنْ کَانَ قَبْلَکُمْ[1]

"مجھے اس بات کا خوف نہیں کہ تم میرے بعد شرک کرو گے، البتہ مجھے خوف ہے کہ تم دنیا میں دلچسپی لوگے اور مرنے مارنے پر تُل جاؤ گے، تو تم ہلاک ہو جاؤ گے جس طرح تم سے پہلے ہلاک ہو گئے۔"

حضرت شداد بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ مجھے اپنی امت پر شرک اور شہوتِ خفیہ کا خطرہ ہے۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیک وسلم) کیا آپ کے بعد آپ کی امت شرک کرے گی؟ فرمایا: ہاں!

اما انھم لا یعبدون شمسا ولا قمرا ولا حجرا ولا وثناء ولکن یراءون باعمالھم[2]

"یہ لوگ چاند، سورج یا کسی پتھر اور بت کی عبادت نہیں کریں گے، بلکہ اپنے اعمال کی نمائش کریں گے۔"

• دیکھا آپ نے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کس صراحت کے ساتھ فرما دیا کہ میری امت بت پرستی نہیں کرے گی، اس کے شرک میں مبتلا ہونے کا کوئی خطرہ نہیں ہے، لیکن

---

[1] مسلم بن الحجاج القشیری، امام: مسلم شریف عربی (رشیدیہ دہلی) ج ۲، ص ۲۵۰

[2] ولی الدین، امام شیخ: مشکوٰۃ شریف، باب الریا والسمعۃ ص ۴۵۵-۶

نجدیوں وہابیوں پر شرک کا بھوت اس طرح سوار ہے کہ ہر طرف شرک ہی شرک دکھائی دیتا ہے۔ حضور سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے دُنیا اور مال وزر کے خطرے کی واضح نشان دہی فرمائی ہے، لیکن اس طرف کوئی توجہ ہی نہیں دیتا۔

اسی طرح ایران، عراق جنگ میں محض دنیا کی خاطر اربوں، کھربوں روپے ضائع کیے جا چکے ہیں۔ امریکہ، رُوس اور دیگر ممالک کی اسلحہ ساز فیکٹریوں کو بہترین مارکیٹ مل چکی ہے۔ کئی سال سے فریقین کا خون بہا کر غیر مسلموں کے خزانے بھرنے کا اہتمام کیا جا رہا ہے۔[1]

عطیّہ محمد سالم کہتے ہیں:

"میں بریلوی جماعت کو اپیل کرتا ہوں کہ وہ اپنی ابتدا کی طرف لوٹ جائے اور اپنے مذہب اور اپنے امام (ابو حنیفہ) رحمہ اللہ تعالیٰ کے عقیدے اور خاص طور پر اُن کی کتاب "الفقہ الاکبر" پر از سرِ نو نظر ڈالیں۔ کتاب، سنّتِ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور اُمّتِ مُسلمہ کے سلف صالحین کی سیرت میں غور کرے۔ ہو سکتا ہے اللہ تعالیٰ ان کی بصیرتوں کو روشن فرما دے"[2]

آئندہ ابواب میں انشاء اللہ العزیز اہل سنّت و جماعت کے عقائد اور معمولات، کتاب و سنّت اور سلف صالحین کے ارشادات کی روشنی میں پیش کیے جائیں گے۔ کسی کو قائل کر دینا ہمارے اختیار میں نہیں ہے۔ دلوں کی دُنیا کو ہدایت آشنا کرنا، ربِ کریم جلّ مجدہٗ کا کام ہے۔

وھو ولی التوفیق والھدایۃ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ حبیبہٖ محمد وعلیٰ آلہٖ واصحابہٖ اجمعین۔

---

[1] رپورٹ عبداللہ طارق سہیل — روزنامہ جنگ، لاہور، ۲۳ جون ۱۹۸۴ء

[2] عطیّہ محمد سالم: تقدیم البریلویۃ ص ۶

اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی ۱۰ شوال المکرم ۱۲۷۲ھ/۱۴ جون ۱۸۵۶ء کو بریلی (یوپی - بھارت) میں پیدا ہوئے[1] والد ماجد مولانا شاہ نقی علی خاں اور جد امجد مولانا رضا علی خاں اپنے دور کے اکابر علماء اہل سنت اور اولیاء اللہ میں سے تھے۔

حبیب کبریا علیہ التحیۃ والثناء کی محبت و اطاعت آپ کی رگ و پے میں رچی بسی تھی - اپنے تو اپنے بیگانے بھی برملا اقرار کرتے ہیں کہ وہ واقعی عاشقِ رسول تھے - صرف یہی نہیں، بلکہ آپ کی تصانیف اور نعتیہ کلام نے لاکھوں دلوں کو عشقِ مصطفے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حلاوت سے آشنا کر دیا۔

امام احمد رضا اکثر و بیشتر اپنے نام کے ساتھ عبد المصطفےٰ کا سابقہ نام استعمال کیا کرتے تھے - بعض لوگ اس کے جواز اور عدم جواز میں کلام کرتے ہیں، اس لیے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ایسا نام رکھنے کے بارے میں شرعی حکم معلوم کیا جائے۔

## عبد المصطفےٰ

لفظِ عبد دو معنوں میں استعمال ہوتا ہے : (۱) عابد (۲) غلام اور خادم - پہلے معنی

---

[1] محمد مسعود احمد، پروفیسر: حیات مولانا احمد رضا خاں (اسلامی کتب خانہ، سیالکوٹ) ص ۹۲

کے اعتبار سے اس کی اضافت صرف اللہ تعالیٰ کی طرف ہوگی۔ اپنے آپ کو اس کے ماسوا کا عبد کہنا شرک ہوگا، لیکن دوسرے معنی کے اعتبار سے محبوبانِ خدا کی نسبت سے اپنے آپ کو عبد کہنا قطعاً شرک نہیں ہے۔

ارشادِ ربانی ہے:

وَاَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ وَالصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَاِمَائِكُمْ [1]

"اور نکاح کردو اپنوں میں ان کا جو بے نکاح ہوں اور اپنے لائق بندوں اور کنیزوں کا۔"

اس جگہ غلاموں کے لیے عباد کا لفظ وارد ہوا ہے۔

دوسری جگہ فرمایا:

قُلْ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ۭ [2]

"تم فرماؤ! اے میرے وہ بندو، جنہوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کی، اللہ کی رحمت سے نا امید نہ ہو۔"

حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

"چونکہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم واصل بحق ہیں، عباد اللہ کو عباد رسول کہہ سکتے ہیں، جیساکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: قل یا عبادی الذین اسرفوا علیٰ انفسھم مرجعِ ضمیر متکلم آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں۔" [3]

---

[1] القرآن، النور ۲۴ الآیۃ ۳۲

[2] القرآن، الزمر ۳۹ الآیۃ ۵۳

[3] امداد اللہ مہاجر مکی، حاجی، شمائم امدادیہ (قومی پریس لکھنؤ) ص ۱۳۵

مولوی اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں :

"قرینہ بھی انہیں معنی کا ہے، آگے فرماتا ہے : لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ط اگر مرجع اس کا اللہ ہوتا، فرماتا من رحمتی تاکہ مناسبت عبادی کی ہوتی"[1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ ہم نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ خیبر کی طرف نکلے، اللہ تعالیٰ نے فتح عطا فرمائی۔ غنیمت میں سونا چاندی تو نہیں ملا، البتہ سازوسامان اور طعام دستیاب ہوا، واپسی پر ایک جگہ قیام فرمایا اس اثنا میں :

قام عبد رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم يحل رحله[2]

"رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا غلام سازوسامان کھولنے لگا۔"

اس حدیث میں صراحۃً عبد کی نسبت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی طرف کی گئی ہے۔

قاضی شوکانی لکھتے ہیں :

وقد ذهب الجمهور الى انه يجوز للسيد ان يكره عبده وامته على النكاح۔[3]

"جمہور اس بات کے قائل ہیں کہ آقا اپنے غلام اور کنیز کو نکاح پر مجبور کر سکتا ہے"

اس جگہ عبد، غلام کے معنی میں استعمال ہوا ہے اور فقہ کی کتابوں میں استعمال بکثرت ہے۔

اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ کسی کا نام عبد النبی یا عبد الرسول رکھنا شرک نہیں ہے۔

مولوی اسمٰعیل دہلوی لکھتا ہے :

"کوئی اپنے بیٹے کا نام عبد النبی رکھتا ہے . . . . . . . . کوئی غلام محی الدین کوئی غلام معین الدین . . . . . . اور دعویٰ مسلمانی کیے جاتے ہیں۔

---

[1] امداد اللہ مہاجر مکی، حاجی : شمائم امدادیہ ص ۱۳۶

[2] مسلم بن الحجاج القشیری، مسلم شریف (نور محمد کراچی) ج ۱، ص ۷۴

[3] محمد بن علی الشوکانی تفسیر فتح القدیر (دار المعرفۃ، بیروت) ج ۴، ص ۲۹

سبحان اللہ! یہ منہ اور یہ دعویٰ!" [1]

امام احمد رضا بریلوی نے اس قسم کے فتووں کا نہ صرف تحریری ردّ کیا، بلکہ اپنے نام کے ساتھ "عبد المصطفیٰ" کا اضافہ فرمایا۔

احسان الٰہی ظہیر لکھتے ہیں:

"ان کا نام محمد رکھا گیا، والدہ نے امّن میاں، والد نے احمد میاں اور دادا نے احمد رضا نام رکھا، لیکن وہ ان میں سے کسی نام پر راضی نہ ہوئے اور اپنا نام عبد المصطفیٰ رکھا اور اسے بالالتزام استعمال کرتے تھے" (ترجمہ) [2]

حالانکہ یہ کسی طرح بھی صحیح نہیں کہ امام احمد رضا بریلوی کسی نام پر بھی راضی نہ ہوئے کیونکہ انہوں نے ہمیشہ دستخط کرتے ہوئے اپنا نام احمد رضا ہی لکھا ہے اور اکثر اس نام کی ابتدا میں عبد المصطفیٰ کا اضافہ کیا ہے تاکہ نام سے پہلے ہی غلامیِ مصطفیٰ کا پتہ چل جائے۔ یہ کہنا کسی طرح بھی صحیح نہ ہوگا کہ والد ماجد نے جد امجد کا اور والدہ ماجدہ نے والد ماجد کا تجویز کیا ہوا نام پسند نہ کیا اور اپنی طرف سے ایک نام رکھ دیا، بلکہ ہوتا یہ ہے کہ سرپرست اپنی اپنی پسند کا نام تجویز کر دیتے ہیں، یہ بھی اظہارِ محبت کا ایک انداز ہوتا ہے۔

علامہ اقبال فرماتے ہیں ؎

خدا کے بندے تو ہیں ہزاروں، بنوں میں پھرتے ہیں مارے مارے
میں اُس کا بندہ بنوں گا، جس کو خدا کے بندوں سے پیار ہوگا

ظہیر صاحب ایک جگہ لکھتے ہیں:

"ان کا رنگ انتہائی سیاہ تھا اور ان کے مخالفین ہمیشہ چہرے کی سیاہی کا طعنہ دیا کرتے تھے۔ اس کا اقرار ان کے بھتیجے نے بھی کیا ہے۔" (ترجمہ) [3]

---

[1] شاہ اسمٰعیل دہلوی، تقویۃ الایمان (اخبار محمدی، دہلی) ص ۵-۶

[2] احسان الٰہی ظہیر: البریلویۃ ص ۱۳

[3] ایضاً ″ ص ۱۴

مولانا حسنین رضا خاں بریلوی لکھتے ہیں:

"ابتدائی عمر میں آپ کا رنگ چمکدار گندمی تھا۔ ابتدا سے وصال تک مسلسل محنت ہائے شاقہ نے رنگ کی آب و تاب ختم کر دی تھی۔" [1]

دن رات کی محنت سے وہ چمک نہیں رہتی جو ابتدا میں ہوتی ہے، لیکن یہ کہاں لکھا ہے کہ ان کا رنگ انتہائی سیاہ تھا؟ جہاں تک مخالفین کا تعلق ہے، تو ان کی مخالفت ہی خوبصورت کو بدصورت دکھانے کے لیے کافی ہے۔

حضرت رومی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں:

دید بوجہلے محمد را و گفت
زشت رُوئے در بنی ہاشم شگفت

کیا ابوجہل کا قول بھی بطور حجت پیش کیا جا سکتا ہے۔ شیخ سعدی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

چشم بداندیش کہ برکندہ باد
عیب نماید ہنرش در نظر

ڈاکٹر عابد احمد علی، سابق مہتمم بیت القرآن، پنجاب پبلک لائبریری لاہور، اپنا مشاہدہ بیان کرتے ہیں:

"منبر پر ان کے بیٹھنے اور ان کے حلیۂ مبارک کا منظر ابھی تک میری آنکھوں کے سامنے رہتا ہے۔ حضرت والا بلند قامت، نوبہرہ اور سرخ و سفید رنگ کے مالک تھے۔ ڈاڑھی اس وقت سفید ہو چکی تھی، مگر نہایت خوبصورت تھی۔" [2]

مشہور ادیب اور نقاد نیاز فتح پوری نے آپ کو دیکھا تھا، وہ لکھتے ہیں:

"ان کا نورِ علم ان کے چہرے بشرے سے ہویدا تھا، فروتنی، خاکساری کے باوجو

---

[1] نسیم بستوی: اعلیٰ حضرت بریلوی (مکتبہ نبویہ، لاہور) ص ۲۰

[2] عابد احمد علی، ڈاکٹر: مقالاتِ یوم رضا (رضا اکیڈمی، لاہور) حصہ ۳، ص ۱۷

اُن کے رُوئے زیبا سے حیرت انگیز حد تک رعب ظاہر ہوتا تھا"۔[1]

ص ۱۴ پر لکھا:

"اُنہیں ہمیشہ شدید دردِ سر اور بخار رہتا تھا۔"

یہ ہمیشہ اور شدید کی قید کہاں سے آگئی؟ ملفوظات میں صرف اس قدر ہے:

"الحمد للہ! کہ مجھے اکثر حرارت، دردِ سر رہتا ہے"۔[2]

ص ۱۴ پر یہ بھی لکھا:

"اُن کی داہنی آنکھ پانی اُتر آنے سے بے نور ہوگئی تھی۔"

حقیقتاً یہ بالکل واقع کے خلاف ہے، ہوا یہ کہ ۱۳۰۰ھ میں مسلسل ایک مہینہ باریک خط کی کتابیں دیکھتے رہے۔ گرمی کی شدت کے پیشِ نظر ایک دن غسل کیا:

"سر پر پانی پڑتے ہی معلوم ہوا کہ کوئی چیز دماغ سے دہنی آنکھ میں اُتر آئی، بائیں آنکھ بند کر کے دہنی سے دیکھا تو وسطِ شے مرئی میں ایک سیاہ حلقہ نظر آیا۔"[3]

مولانا سید اشفاق حسین سہسوانی نے آنکھ کا معائنہ کر کے کہا کہ بیس سال بعد پانی اُتر آئے گا۔ پھر ۱۳۱۶ھ میں ایک اور حاذق طبیب نے رائے دی کہ چار سال بعد پانی اتر آئے گا۔ پہلے طبیب کے مطابق ان کا حساب بالکل درست تھا۔ امام احمد رضا بریلوی، حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی فرمائی ہوئی دُعا مدِ چشم کے مریض کو دیکھ کر پڑھ چکے تھے وہ دُعا یہ ہے: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ وَفَضَّلَنِیْ عَلٰی كَثِیْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِیْلًا۔

---

[1] محمد مسعود احمد، پروفیسر: افتتاحیہ خیابانِ رضا (عظیم پبلی کیشنز، لاہور) ص ۱۷

[2] محمد مصطفیٰ رضا خاں، مفتی اعظم: ملفوظات (حامد اینڈ کمپنی، لاہور) ص ۱۴

[3] ایضاً: " " " " ص ۲۰

امام احمد رضا خاں بریلوی کا یقین محکم دیکھئے، فرماتے ہیں:

"محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشاد پر وہ اعتماد نہ تھا کہ طبیبوں کے کہنے سے متنزلزل ہوتا۔ الحمد للہ! کہ بیس درکنار تیس برس سے زائد گزر چکے ہیں اور وہ حلقہ ذرہ بھر بھی نہیں بڑھا، نہ بعونہٖ تعالیٰ بڑھے، نہ میں نے کتاب بینی میں کمی کی، نہ انشاء اللہ تعالیٰ کمی کروں۔" [1]

لیکن مخالف لوگوں نے سینہ زوری سے لکھ دیا:

"وانطفئت لنزول الماء فيها۔"

خدا نہ کرے اگر کسی کو واقعی ایسا عارضہ لاحق ہو جائے، تو کیا اس بناء پر اس کے علم و فضل پر طعن کیا جا سکتا ہے؟

"مدینہ یونیورسٹی کے وائس چانسلر عبد العزیز بن باز نابینا ہیں ــــ ریاض ہائی کورٹ کے چیف جج محمد ابراہیم اور مسجد نبوی کے ایک "خطیب" بھی نابینا ہیں" [2]

ان کے بارے میں کیا کہا جائے گا؟

## قوتِ حافظہ

"امام احمد رضا بریلوی کی زیارت کرنے والے جانتے ہیں کہ ان کا حافظہ غضب کا تھا، ان کی تصانیف کا مطالعہ کرنے والا ان کی یادداشت اور قوتِ استحضار پر حیران ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا، انہوں نے ایک ماہ میں قرآن پاک یاد کیا۔" [3]

---

[1] محمد مصطفیٰ رضا خاں، مولانا: ملفوظات ص ۲۱

[2] منظور احمد شاہ، مولانا: حضور الحرمین (مکتبہ فریدیہ، ساہیوال) ص ۶۳

[3] نسیم بستوی، مولانا: اعلیٰ حضرت بریلوی (مکتبہ نبویہ لاہور) ص ۲-۱۰۱

ایک دن اور رات میں "تنقیح الفتاویٰ الحامدیہ" کی دو جلدیں دیکھ کر مولانا وصی احمد محدث سورتی کو واپس کر دیں اور جب انہوں نے فرمایا کہ ملاحظہ فرمالیں تو بھیج دیں — امام احمد رضا نے فرمایا:

"اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے امید ہے کہ دو تین مہینے تک تو جہاں کی عبارت کی ضرورت ہوگی، فتویٰ لکھ دوں گا اور مضمون تو انشاء اللہ تعالیٰ عمر بھر کے لیے محفوظ ہو گیا۔" [۱]

۱۳۲۳ھ میں دوبارہ حج و زیارت کے لیے گئے تو مکہ معظمہ میں مسئلہ علم غیب میں عظیم و جلیل کتاب "الدولۃ المکیۃ" مجموعی طور پر آٹھ گھنٹوں میں لکھوا دی[۲]، باوجودیکہ آپ کے پاس کتابیں موجود نہ تھیں اور مدینہ طیبہ حاضری کی جلدی تھی[۳]۔ مزید برآں بخار کی حالت میں آیاتِ قرآنیہ، احادیثِ مبارکہ اور اقوالِ ائمہ سے اپنے موقف کو ثابت کیا اور بڑی عمدگی سے ثابت کیا۔

ان کی تصانیف کے مطالعہ سے یہ حقیقت عیاں ہو جاتی ہے کہ مبدأ فیاض نے انہیں حیرت انگیز حافظہ اور قوتِ استحضار سے نوازا تھا۔

لیکن دیانت کے بجائے محض مخالفت کی عینک سے دیکھا جائے تو اس قسم کا تاثر ابھرتا ہے:

"وہ غائب دماغ تھے، یادداشت کمزور اور نسیان غالب تھا۔ ایک دفعہ عینک اونچی کر کے ماتھے پر رکھ لی، گفتگو کے بعد تلاش کرنے لگے، کچھ دیر بعد ہاتھ چہرے پر پھیرا تو عینک مل گئی۔" [۴]

---

[۱] نسیم بستوی، مولانا: اعلیٰ حضرت بریلوی ص ۸۲

[۲] احمد رضا البریلوی، امام: الدولۃ المکیہ (مکتبہ الشیق، ترکی) ص ۱۵۱

[۳] ایضاً، " " " ص ۹

[۴] احسان الٰہی ظہیر: البریلویۃ ص ۱۴

واقعہ یہ ہے کہ جب انسان کسی گہری سوچ میں ڈوبا ہوا ہو تو اس کی توجہ آس پاس کی کسی چیزوں کی طرف نہیں ہوتی۔ امام مسلم (صاحب صحیح مسلم) ایک حدیث کے تلاش کرنے میں اس قدر منہمک ہوئے کہ پاس رکھی ہوئی کھجوروں کی بڑی مقدار تناول فرما گئے اور یہی حادثہ ان کے وصال کا سبب بن گیا۔ عینک کی طرف توجہ نہ ہونے کو غلبۂ نسیان کی دلیل بنانا اور تحقیق مسائل کے دوران صرف سالن کھا لینے اور روٹی کی طرف نظر نہ جانے سے آنکھ کے بے نور ہونے پر استدلال کسی طرح بھی معقول نہیں ہے۔

## قوتِ ایمان

حدیث شریف میں سرورِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو کسی بلا رسیدہ کو دیکھ کر یہ دعا پڑھ لے گا، اُس بلا سے محفوظ رہے گا، وہ دُعا یہ ہے:

الحمد للہ الذی عافانی مما ابتلاك بہ وفضلنی علی کثیرٍ ممن خلق تفضیلا۔

امام احمد رضا بریلوی، طاعون کے کئی بیماروں کو دیکھ کر یہ دُعا پڑھ چکے تھے اور انہیں یقین تھا کہ یہ مرض مجھے لاحق نہ ہوگا۔

ایک دعوت میں گائے کے گوشت کے کباب تیار کیے گئے تھے۔ گائے کا گوشت آپ کی طبیعت کے لیے سخت مضر تھا، لیکن ازراہِ اخلاق صاحبِ خانہ سے کوئی اور چیز طلب نہ کی، وہی کباب کھا لیے۔ اسی دن مسوڑھوں میں ورم ہو گیا اور اتنا بڑھا کہ بات چیت بند ہو گئی۔ کان کے پیچھے گلٹیاں نمودار ہو گئیں۔ ساتھ ہی تیز بخار آگیا، ان دنوں بریلی شریف میں طاعون کی وبا پھیلی ہوئی تھی۔ طبیب کو بلایا اُس نے کہا یہ وہی ہے۔ امام احمد رضا مطمئن تھے کہ طاعون نہیں ہے۔ رات کے آخری حصے میں بے چینی بڑھی تو دُعا کی:

اَللّٰھُمَّ صَدَقِ الْحَبِیْبَ وَکَذِبِ الطَّبِیْبَ۔

"اے اللہ! اپنے حبیب کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بات سچی کر دکھا اور طبیب کی بات جھوٹی بنا دے۔"

اتنے میں کسی نے دائیں کان کے قریب منہ کر کے کہا کالی مرچ اور مسواک استعمال کرو۔ ان دونوں چیزوں کا استعمال کرنا تھا کہ کلی بھر خون آیا اور طبیعت بحال ہوگئی اور طبیب کو پیغام بھجوا دیا کہ آپ کا وہ طاعون دفع ہوگیا۔

امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں:

"میں خوب جانتا تھا کہ یہ (طبیب) غلط کہہ رہا ہے، نہ مجھے طاعون ہے نہ انشاء اللہ العزیز کبھی ہوگا، اس لیے کہ میں نے طاعون زدہ کو دیکھ کر بارہا وہ دعا پڑھ لی ہے۔[1]

اس کے برعکس مخالف کا قلم یہ کہتا ہے:

"وہ طاعون میں مبتلا ہوئے اور خون کی قے کی۔"[2]

خود انصاف کیجئے کہ اس بیان کا حقیقت سے ذرہ بھر بھی تعلق ہے؟

## غیرتِ عشق

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ کا اللہ تعالیٰ اور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی محبت میں سرشار ہونا ایک عالم کے نزدیک مسلم ہے اور محبت وہ نازک اور لطیف جذبہ ہے جو محبوب کی شان میں کسی توہین اور بے ادبی کو برداشت نہیں کرسکتا۔ امام احمد رضا کی وصیت کے الفاظ ملاحظہ ہوں، فرماتے ہیں:

"جس سے اللہ و رسول کی شان میں ادنیٰ توہین پاؤ، پھر وہ تمہارا کیسا ہی پیارا

---

[1] محمد مصطفےٰ رضا خاں، مفتیٔ اعظم: ملفوظات (حامد اینڈ کمپنی، لاہور) ص ۲۰ - ۱۹

[2] احسان الٰہی ظہیر: البریلویۃ، ص ۱۵

کیوں نہ ہو، فوراً اس سے جدا ہو جاؤ ـــــ جس کو بارگاہِ رسالت میں ذرا بھی گستاخ دیکھو، پھر وہ تمہارا کیسا ہی بزرگ معظم کیوں نہ ہو، اپنے اندر سے اسے دُودھ سے مکھی کی طرح نکال کر پھینک دو۔"[1]

پروفیسر محمد مسعود احمد، امام احمد رضا کے اس انداز پر اظہارِ خیال کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"اس میں شک نہیں کہ مخالفین کی قابلِ اعتراض تحریرات پر فاضل بریلوی نے سخت تنقید فرمائی ہے اور بسا اوقات لہجہ بھی نہایت درشت ہے، لیکن کسی مقام پر تہذیب و شائستگی سے گرا ہوا نہیں ہے۔ وہ ناموسِ مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی حفاظت میں شمشیر بکف نظر آتے ہیں۔ مگر ان کے مخالفین، ناموسِ اسلاف کی حفاظت میں تیغ بُرّاں لیے نظر آتے ہیں، دونوں کے طرزِ عمل میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔"[2]

پروفیسر صاحب، امام احمد رضا کے اس وصف کو تعریف و تحسین کے انداز میں پیش کر رہے ہیں، لیکن مخالف اپنے جگر کی ٹھنڈک کے لیے تحریف کر کے اسی وصف کو مذموم انداز میں پیش کرتا ہے، ملاحظہ ہو:

سریع الانفعال، شدید الغضب، طویل اللسان[3]

"وہ جلد منفعل ہو جاتے، سخت غضب ناک اور زبان دراز تھے۔"

ہمیں تسلیم کہ امام احمد رضا بہت غیور تھے، لیکن کس لیے؟ خدا اور رسول کے بے ادب اور گستاخ کے لیے، جبکہ اہلِ ایمان و محبت کے لیے سراپا لطف و کرم تھے، بقولِ اقبال:

---

[1] حسنین رضا خاں، مولانا: وصایا شریف (مکتبہ اشرفیہ، مریدکے)، ص ۱۹

[2] محمد مسعود احمد، پروفیسر: فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں (مرکزی مجلس رضا، لاہور) ص ۲۰۰ - ۱۹۹

[3] احسان الٰہی ظہیر: البریلویۃ ص ۱۵

ہو حلقۂ یاراں تو بریشم کی طرح نرم
رزمِ حق و باطل ہو تو شمشیر ہے مومن

لیکن یہ "سریع الانفعال، طویل اللسان" کس لفظ کا ترجمہ ہے؟ یہ تو سراسر ایجادِ بندہ ہے۔ پھر اسی پر اکتفا نہیں کیا، بلکہ اپنے پاس سے یہ بھی اضافہ کر دیا۔

لعانا، سبابا، فاحشا [1]

"کثرت سے لعنت بھیجتے، گالیاں دیتے اور فحش گوئی کرتے تھے۔"

یہ ہے خالص تحریف اور تلبیس، یہ عبارت نہ ماقبل سے متعلق ہے اور نہ مابعد سے، درمیان میں اپنے پاس سے یہ الفاظ بڑھا دیئے اور تاثر یہ دینے کی کوشش کی کہ باحوالہ بات کی جا رہی ہے۔ حالانکہ اس کا کوئی حوالہ نہیں ہے۔ یہ انداز دین اور دیانت کے سراسر خلاف ہے۔

## حزم و احتیاط

امام احمد رضا بریلوی کی شانِ افتاء اور فقہی جزئیات پر عبور کو مخالفین بھی تسلیم کرتے ہیں، ابوالحسن علی ندوی لکھتے ہیں:

یندر نظیرہ فی عصرہ فی الاطلاع علی الفقہ الحنفی وجزئیاتہ یشہد بذالک مجموع فتاواہ وکتابہ کفل الفقیہ الفاھم فی احکام قرطاس الدراھم [2]

"فقہ حنفی اور اس کی جزئیات پر عبور رکھنے میں ان کے زمانے میں شاید ہی کوئی ان کا ہم پلہ ہو، اس پر ان کا فتاوٰی اور ان کی تصنیف "کفل الفقیہ" شاہد ہے۔"

---

[1] احسان الٰہی ظہیر: البریلویۃ، ص ۱۵

[2] عبدالحی لکھنوی، حکیم: نزہۃ الخواطر (نور محمد، کراچی) ج ۸، ص ۴۱

مسئلۂ تکفیر میں امام احمد رضا بریلوی کی احتیاط کے بارے میں قاضی عبدالنبی کوکب لکھتے ہیں:-

"مقالاتِ یومِ رضا کی تقدیم میں امامِ اہلِ سنت اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی قدس سرہٗ کے فتوائے تکفیر کی حیثیت اور اہمیت اور اس فتویٰ میں ان کی شرعی احتیاط اور احساسِ ذمہ داری کے بارے میں، میں نے کس انداز میں بحث کی ہے؟ تقدیم مذکور کے ص ۱۲ پر میں نے صاف طور پر یہ کہا ہے کہ اعلیٰ حضرت نے جن دیوبندی عبارات پر کفر کا فتویٰ دیا ہے، وہ مفتیِ شرع کے نزدیک واقعی اور حتمی طور پر کفریہ تھیں، جن میں کسی تاویل کی قطعاً کوئی گنجائش نہ تھی۔

میرے الفاظ یہ ہیں:

مولانا احمد رضا کے نزدیک بعض علماء دیوبند واقعی ایسے ہی تھے جیسا کہ انہوں نے انہیں سمجھا، یعنی ان کے نزدیک عبارات زیرِ بحث یقیناً کفریہ عبارات تھیں اور کفریہ بھی ایسی کہ جن میں کسی تاویل کی گنجائش نہیں پا سکے تھے۔

اس کے بعد میں نے اسی تقدیم کے ص ۱۳ پر اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کے بارے میں بتایا ہے کہ مسئلہ تکفیر میں وہ از حد محتاط اور احساس ذمہ داری سے معمور تھے اور یہاں اعلیٰ حضرت کی عباراتِ سبحان السبوح نقل کرتے ہوئے ان کا اپنا مؤقف دکھایا ہے کہ کفر کا حکم صرف اسی وقت لگایا جاتا ہے۔ جب کوئی ادنیٰ سا احتمال بھی حکمِ اسلام کا باقی نہ رہے۔

نیز اپنی کتاب مقالاتِ یومِ رضا کے ص ۱۵ پر اس بندۂ قاصر نے اعلیٰ حضرت کے فتوائے تکفیر کے بارے میں پوری صراحت کے ساتھ یہ اعلان کیا ہے کہ انہوں نے یہ فتویٰ کامل نیک نفسی اور دیانتِ شرعیہ سے لگایا کہ وہ بالیقین عباراتِ دیوبند کو ہرگز قابلِ تاویل تصور نہیں فرماتے تھے، میرے الفاظ صفحۂ مذکورہ پر حسبِ ذیل ہیں:

"مولانا احمد رضا (اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز) نے جن عبارات پر کفر کا فتویٰ لگایا، وہ یقیناً نیک نفسی اور شرعی دیانت سے لگایا تھا اور یہ کہ وہ ایسا کرنے پر مجبور تھے، کیونکہ ان کے نزدیک یہ عبارات قابلِ تاویل ہرگز نہ تھیں۔"

(مقالاتِ یومِ رضا ص ۱۵)

قارئین نے اندازہ کر لیا ہوگا کہ میں نے مقالاتِ یومِ رضا کی تقدیم میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی قدس سرہٗ کو بحیثیت مفتی شرع مبین کس قدر محتاط اور حقیقت پسند ان کے فتاویٰ مبارکہ کو قاطبۃً (تمام کے تمام) مبنی بر اصول افتاء قرار دیا ہے[1]

لیکن مخالفانہ ذہنیت یہ تأثر دیتی ہے:

"ان (امام احمد رضا) کے محب اور ان کے معتقدات و افکار کے معاون (کوکب) یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ وہ مخالفین پر بہت سخت اور شدید تھے اور اس بارے میں شرعی احتیاط نہیں رکھتے۔[2]

یہی بات گکھڑ کے مولوی سرفراز نے اپنی کتاب عباراتِ اکابر میں لکھی تھی، جس کے جواب میں قاضی عبد النبی کوکب رحمہ اللہ تعالیٰ نے ایک بیان جاری کیا، جس کا طویل اقتباس اس سے پہلے پیش کیا جا چکا ہے۔ اس بیان میں قاضی صاحب لکھتے ہیں:

"کچھ عرصہ ہوا مجھے ایک دیوبندی مؤلف کی کتاب دکھائی گئی اور نشان دہی کی گئی کہ اس کے صفحات ۹۳ تا ۱۴۱ پر آپ (مضمون نگار، کوکب) کی طرف یہ نظریہ منسوب کیا گیا ہے کہ آپ اعلیٰ حضرت کے فتاوائے تکفیرِ دیوبند کو برحق نہیں سمجھتے بلکہ اس فتویٰ کو مبنی بر جذباتیت قرار دیتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ اس فتویٰ میں شرعی حدود اور افتاء کے تقاضوں کو نظر انداز کر دیا گیا ہے۔ میں نے فوری طور پر

---

[1] قاضی عبد النبی کوکب: ماہنامہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ (جمادی الاولیٰ ۱۳۹۶ھ) ص ۱۱-۹

[2] احسان الٰہی ظہیر: البریلویۃ (بحوالہ مقالاتِ یومِ رضا للکوکب، ص ۲۰) ص ۱۵

اس افترا سے اظہارِ برأت کیا اور اس پر لَعۡنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الۡکَاذِبِیۡن پڑھنا ضروری سمجھا۔" [1]

قاضی صاحب کے اس بیان کے بعد مخالف کے الزامی حوالہ جات کی کیا حیثیت رہ جاتی ہے؟ ص ۱۵ پر لکھا:

"اُن کی شدّت کے سبب ان کے مخلص ترین لوگ الگ ہو گئے، مثلاً شیخ محمد یٰسین ناظم مدرسہ اشاعت العلوم۔"

یہ بات حیاتِ اعلیٰ حضرت کے حوالے سے لکھی گئی ہے، حالانکہ اس میں صرف اتنا ہے کہ "مولوی محمد یٰسین صاحب دار العلوم دیوبند کے فارغ اور اشاعت العلوم، بریلی کے بانی تھے۔ ایک زمانہ تک خاموشی سے درس و تدریس میں مصروف رہے۔ امام احمد رضا بریلوی کو اپنے استاذ کے مرتبہ میں سمجھتے تھے، کیونکہ وہ اعلیٰ حضرت کے دوست مولانا احمد حسن کانپوری کے شاگرد تھے۔ ۱۳۲۷ھ میں جب دار العلوم دیوبند کے تمام فارغ ہونے والوں کو جمع کرکے ان کی دستار بندی کی گئی، تو ان کا رجحان دیوبندی مکتبِ فکر کی طرف ہوگیا۔" واقعہ صرف اتنا ہے باقی خودساختہ داستان ہے کہ وہ امام احمد رضا بریلوی کی شدّت کے سبب ان سے الگ ہو گئے تھے۔

ص ۱۶ - ۱۵ پر حیاتِ اعلیٰ حضرت کے حوالے سے لکھتے ہیں:

"مولانا احمد رضا خاں کے والد کا قائم کردہ مدرسہ مصباح التہذیب اُن کی شدّت کے سبب اُن سے جُدا ہوگیا اور عین اُن کے گھر میں بریلویوں کے لیے کوئی مدرسہ نہ رہ گیا۔" (ترجمہ)

حالانکہ مولانا ظفر الدین بہاری تحریر فرماتے ہیں:

"بریلی میں ۱۲۸۹ھ میں اعلیٰ حضرت کے والد ماجد قدس سرہ العزیز نے ایک مدرسہ قائم کیا اور اس کا تاریخی نام مصباح التہذیب (۱۲۸۹ھ) رکھا تھا، دستبرد

---

[1] عبد النبی کوکب قاضی، رضائے مصطفٰے گوجرانوالہ (جمادی الاولیٰ ۱۳۹۶ھ) ص ۹

زمانہ سے آہستہ آہستہ تنزل کرتا دوسروں کے ہاتھوں میں چلا گیا . . . . . .
اہلِ سنت کے لیے سوا بارگاہِ رضوی کے دوسری جگہ تعلیم کی نہ تھی۔ [1]

اس عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ وہ مدرسہ مناسب دیکھ بھال نہ ہونے کے سبب دوسروں کے ہاتھوں چلا گیا ۔ امام احمد رضا بریلوی کی شدّت کا اس میں دخل نہ تھا نیز یہ کہ بارگاہِ رضوی میں اہلِ سنت کی تعلیم کا انتظام تھا، لہٰذا یہ کہنا صحیح نہیں کہ خود ان کے گھر میں کوئی مدرسہ نہ رہ گیا۔

## عبقریت

بعض افراد پیدائشی طور پر جینئس ہوتے ہیں، قدرتِ کاملہ انہیں حیرت انگیز صلاحیتیں عطا فرما کر دنیا میں بھیجتی ہے ۔ بڑے بڑے عقلا ان کی صلاحیتوں کو دیکھ کر انگشت بدنداں رہ جاتے ہیں ۔ امام احمد رضا بریلوی بھی ایسے ہی عبقری تھے، ایک واقعہ ملاحظہ ہو؛

استاذ نے جب ابتدائی قاعدہ شروع کروایا، تو الف باء تاء پڑھاتے ہوئے جب لام الف (لا) پر پہنچے تو نو عمر صاحبزادے خاموش ہو گئے۔ اُستاذ نے جب کہا پڑھو لام الف، تو عرض کیا یہ دونوں تو پہلے ہی پڑھ لیے، دوبارہ کیوں ؟ آپ کے جدّ امجد حضرت مولانا رضا علی خاں پاس ہی تشریف فرما تھے۔ انہوں نے فرمایا؛ سب سے پہلے جو الف پڑھا گیا ہے، وہ در اصل ہمزہ ہے، الف چونکہ ساکن ہوتا ہے، اور ساکن کے ساتھ ابتدا مشکل ہوتی ہے، اس لیے اس کی ابتدا۔ میں لام ملا کر پڑھا جاتا ہے تاکہ الف حالتِ سکون میں پڑھا جا سکے۔ اس پر ذہین صاحبزادے نے عرض کیا کہ پھر لام ہی کی کیا خصوصیت ہے؟ باء، تاء وغیرہ کوئی اور حرف ملا کر بھی پڑھ سکتے تھے۔ جدِّ امجد نے بڑی خوشی کا اظہار فرمایا، دعائیں دیں اور فرمایا؛

---

[1] ظفر الدین بہاری، مولانا؛ حیاتِ اعلیٰ حضرت (مکتبہ رضویہ، کراچی) ج ۱، ص ۲۱۱

"لام اور الف میں صورۃً خاص مناسبت ہے اور ظاہراً لکھنے میں بھی دونوں کی صورت ایک ہی ہے لا یا لا اور سیرۃً اس وجہ سے کہ لام کا قلب الف اور الف کا قلب لام، یعنی یہ اس کے بیچ میں اور وہ اس کے بیچ میں"[1]

احسان الٰہی ظہیر اس باریک نکتے کو نہیں سمجھے اور تعجب سے پوچھتے ہیں:

"ان عجمیوں سے کوئی پوچھے کہ الف اور لام میں صورۃً اور سیرۃً کونسا اتفاق ہے، جسے تین چار سال کے بچے نے سمجھ لیا اور جسے لسانیات کے معلم اور ماہر نہیں سمجھ سکے؟"[2] (ترجمہ)

حالانکہ بات ظاہر ہے کہ لام اور الف میں صورۃً مناسبت یہ ہے کہ دونوں کو ملا کر اس طرح لکھا جاتا ہے لا اسے اگر الٹ لکھیں تو بھی لا ہی لکھا جائے گا، اس لیے کہا جا سکتا ہے کہ لام بصورتِ الف اور الف بصورتِ لام لکھا گیا ہے اور سیرۃً مناسبت یہ ہے کہ ل حرف ہے اور اس کا اسم لام (ل ا م) ہے جس کے درمیان الف آیا ہوا ہے اور حروفِ تہجی کا پہلا حرف ا ہے، اس کا اسم الف (ا ل ف) ہے، اس کے درمیان لام آیا ہوا ہے، چونکہ ان کے درمیان صورۃً و سیرۃً مناسبت ہے، لہٰذا جب الف کو کسی حرف کے ساتھ ملا کر لکھنے کا ارادہ کیا گیا، تو لام کو الف کے ساتھ ملا کر لکھا گیا۔ لا یہ وہ باریک نکتہ تھا جو امام احمد رضا نے بچپن میں سمجھ لیا اور نام کے ماہرینِ تعلیم اب بھی سمجھنے سے قاصر ہیں۔

## اتباعِ سُنّت

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ کی حیاتِ طیبہ سے واقفیت رکھنے والے جانتے ہیں

---

[1] نسیم بستوی، مولانا: اعلیٰ حضرت بریلوی (مکتبہ نبویہ، لاہور) ص ۲۷-۲۶

[2] احسان الٰہی ظہیر: البریلویۃ، ص ۱۷

کہ انہیں اتباعِ سنّت سے کس قدر شغف تھا، ان کے ایک ایک فعل کو میزانِ سنّت میں تولا جا سکتا تھا، انہیں اکثر طور پر دردِ سر اور بخار کا عارضہ رہتا تھا، اگرچہ یہ غیر اختیاری اور تکلیف دہ امر تھا، لیکن انہوں نے اس میں بھی اتباعِ سُنّت کا پہلو ڈھونڈھ نکالا، فرماتے ہیں:

"دردِ سر اور بخار وہ مبارک امراض ہیں جو انبیاء علیہم السلام کو ہوتے تھے، ایک ولی اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دردِ سر ہوا آپ نے اس شکر میں تمام رات نوافل میں گزار دی کہ رب العزت نے مجھے وہ مرض دیا جو انبیاء علیہم السلام کو ہوتا تھا۔ ہر ایک مرض یا تکلیف جسم کے جس موضع پر ہوتی ہے، وہ زیادہ کفارہ اسی موقع کا ہے کہ جس کا تعلق خاص اس سے ہے، لیکن بخار وہ مرض ہے کہ تمام جسم میں سرایت کر جاتا ہے، جس سے باذنہٖ تعالیٰ تمام رگ رگ کے گناہ نکل جاتے ہیں۔ الحمدللہ کہ مجھے اکثر حرارت، دردِ سر رہتا ہے۔" ملخصاً[1]

نگاہِ عداوت، اتباعِ سنّت کی فضیلت کو کس انداز میں پیش کرتی ہے۔ آپ بھی ملاحظہ فرمائیں:

"وہ (امام احمد رضا) انبیاء سے کم شان پر راضی نہیں ہوتے تھے۔ ایک دفعہ اپنے مریدین کو دردِ سر اور بخار کی شکایت کرتے ہوئے کہا:

یہ بیماریاں مبارک ہیں اور ہمیشہ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو ہوا کرتی تھیں، الحمدللہ مجھے بھی لازم ہیں، جیسے انہیں لازم تھیں۔"[2]

دیکھا آپ نے کہاں اتباعِ سُنّت پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا اور کہاں انبیاء کی ہمسری کا دعویٰ کرنا؟ پھر یہ کہ انہوں نے ان عوارض پر شکایت کہاں کی ہے، وہ تو اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کر رہے ہیں کہ ارادہ و اختیار کے بغیر سنّتِ انبیاء حاصل ہو گئی۔

---

[1] محمد مصطفیٰ رضا خاں، مولانا: ملفوظات (حامد اینڈ کمپنی، لاہور) ص ۶۴

[2] ظہیر: البریلویۃ، ص ۱۷

ہمسری کا دعویٰ دیکھنا ہو تو تقویۃ الایمان" کا مطالعہ کر ڈالیے، لکھتے ہیں،

"اولیاء و انبیاء و امام زادہ پیر و شہید یعنی جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں، وہ سب انسان ہی ہیں اور بندے عاجز اور ہمارے بھائی، مگر اللہ نے ان کو بڑائی دی وہ بڑے بھائی ہوئے، ہم کو ان کی فرماں برداری کا حکم ہے، ہم ان کے چھوٹے بھائی ہیں۔" [۱]

یہ ہے دعوائے ہمسری کہ ہمارے اور انبیاء کے درمیان اتنا ہی فرق ہے کہ وہ بڑے بھائی اور ہم چھوٹے بھائی۔ اس پر امام احمد رضا بریلوی کا تبصرہ ملاحظہ ہو، فرماتے ہیں،

آں یکے گویاں محمد آدمی ست — چوں من و در وحی اُو را برتری ست
جز رسالت نیست فرقے درمیاں — من برادرِ خورد باشم اُو کلاں
ایں نداند از عمیٰ آں ناسزا — یا خود ست ایں ثمرۂ ختم خدا
کہ بود مر لعل را فضل و شرف — کے بود ہم سنگ او، سنگ و خزف
واں دمے کز حلقِ مذبوحے جہد — کے بفضلِ مشک اذفر می رسد
ہے چہ گفتم ایں چنیں شبہ شنیع — کے بود شایان آں قدر رفیع
لعل چہ بود جوہرے با سُرخیئے — مُشک چہ بود خونِ ناف وحشیئے
مصطفےٰ نورِ جنابِ امرِ کُن — آفتابِ برجِ علم من لدن
معدن اسرار علّام الغیوب — برزخ بحرینِ امکان و وجوب [۲]

● "ایک شخص کہتا ہے کہ محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) میری طرح آدمی ہیں، انہیں وحی میں مجھ پر برتری حاصل ہے۔

● رسالت کے علاوہ اور کوئی فرق نہیں، وہ بڑے بھائی ہوئے اور میں چھوٹا

---

[۱] محمد اسمٰعیل دہلوی: تقویۃ الایمان (اخبار محمدی، دہلی)، ص ۴۳

[۲] احمد رضا بریلوی، امام: حدائق بخشش (مدینہ پبلشنگ، کراچی) ج ۲، ص ۸۸

- وہ نالائق نابینائی کے سبب نہیں جانتا۔ یا یہ خدائی مہر کا نتیجہ ہے۔
- کہ سنگریزہ اور ٹھیکرا، فضیلت و شرافت میں لعل کا ہمسر کیسے ہو سکتا ہے؟
- وہ خون جو ذبیحہ کی شہ رگ سے نکلتا ہے، وہ مشکِ اذفر کا ہم پایہ کیسے ہو سکتا ہے؟
- ہائے افسوس! میں نے یہ نامناسب تشبیہ کیا بیان کر دی،

یہ اس شانِ بلند کے شایانِ شان کیسے ہو سکتی ہے؟

- مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بارگاہِ الٰہی کا نور اور علمِ لدنی کے بُرج کا آفتاب ہیں
- علام الغیوب جل وعلا کے اسرار کی کان اور امکان و وجوب کے دریاؤں کی حدِ فاصل ہیں۔"

امام احمد رضا بریلوی، حروف ابجد کے لحاظ سے تاریخ نکالنے میں بے نظیر تھے، ان کی اکثر تصانیف کے نام ایسے نپے تلے ہوتے تھے کہ وہ کتاب کے موضوع کی نشاندہی بھی کرتے اور اس کے ساتھ ہی سن تصنیف کی تعیین بھی کر دیتے تھے اور کیا مجال کہ عربی عبارت میں کوئی جھول پیدا ہو۔ انہوں نے اپنی تاریخ پیدائش اس آیت سے استخراج کی یعنی ابجد کے حساب سے اعداد حروف کو جمع کیا جائے تو مجموع ۱۲۷۲ھ ہوگا، یہی آپ کا سالِ ولادت ہے:

اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِیْ قُلُوْبِهِمُ الْاِیْمَانَ وَاَیَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ۔

"یہ وہ لوگ ہیں، جن کے دلوں میں اللہ نے ایمان نقش فرما دیا ہے اور اپنی طرف سے رُوح القدس کے ذریعہ سے ان کی مدد فرمائی۔"

اور فرماتے ہیں،

اگر میرے قلب کے دو ٹکڑے کیے جائیں، تو خدا کی قسم۔ ایک پر لکھا ہوگا لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دوسرے پر لکھا ہوگا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ اور بحمد اللہ تعالیٰ

ہر بدمذہب پر ہمیشہ فتح وظفر حاصل ہوئی۔ رب العزۃ جل جلالہٗ نے رُوح القدس سے تائید فرمائی"۔ [1]

اعداء کی نظر میں یہ بھی انبیاء کی ہمسری ہے، لکھا ہے:

وعلى ذلك كان يقول: "ان تاريخ ولادتي يستخرج من قول الله عزّ وجلّ والذي ينطبق علي۔ [2]

"انبیاء کی شان سے کم پر راضی نہیں ہوتے، اسی بناء پر کہتے تھے کہ میری ولادت کی تاریخ اللہ تعالیٰ کے اس قول سے نکلتی ہے اور یہ فرمان مجھ پر منطبق ہے"۔

اسے کہتے ہیں سینہ زوری، دعویٰ اور دلیل میں ہے کوئی مناسبت؟ آیت مبارکہ سے تاریخ ولادت کیا نکالی کہ انبیاء کی ہمسری کا دعویٰ ہو گیا۔ معاذ اللہ ثم معاذ اللہ!

## معصوم کون؟

صدر الشریعہ مولانا امجد علی اعظمی خلیفۂ امام احمد رضا بریلوی نبوت سے متعلق عقائد بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"نبی کا معصوم ہونا ضروری ہے اور یہ عصمت نبی اور مَلک (فرشتے) کا خاصہ ہے کہ نبی اور فرشتے کے سوا کوئی معصوم نہیں، اماموں کو انبیاء کی طرح معصوم سمجھنا گمراہی و بد دینی ہے۔ عصمتِ انبیاء کے یہ معنی ہیں کہ ان کے لیے حفظِ الٰہی کا وعدہ ہو لیا، جس کے سبب ان سے صدورِ گناہ شرعاً محال ہے، بخلاف ائمہ و اکابر اولیاء کہ اللہ عزوجل انہیں محفوظ رکھتا ہے اور ان سے گناہ ہوتا نہیں۔ اگر ہو تو شرعاً محال بھی نہیں۔" [3]

خلاصہ یہ کہ انبیاء کرام اور ملائکہ معصوم ہیں اور اولیاء کرام محفوظ ــــ حیات اعلیٰ حضرت

---

[1] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۱، ص ۱

[2] ظہیر: البریلویۃ، ص ۱۸ - ۱۷

[3] امجد علی اعظمی، مولانا: بہارِ شریعت (مکتبہ اسلامیہ، لاہور) ج ۱، ص ۱

مقدمہ فتاوٰی رضویہ جلد دوم (مطبوعہ فیصل آباد) اور انوارِ رضا میں مختلف واقعات کے ضمن میں لکھا گیا کہ امام احمد رضا بریلوی غلطی اور خطا سے محفوظ اور اللہ تعالیٰ کی حفاظت کے پہرے میں تھے۔ مخالفت آلود قلم نے ان کتابوں کے اقتباس نقل کیے اور حفاظت کا ترجمہ عصمت سے کر دیا اور تاثر یہ دیا کہ امام احمد رضا کے معتقدین انہیں مقامِ نبوت پر فائز کرنا چاہتے ہیں۔ حیاتِ اعلیٰ حضرت کا ایک اقتباس نقل کر کے اپنے پاس سے یہ جملہ بڑھا دیا:

یعنی ان العصمة كانت حاصلة له [1]

"واقعی قلم کی آبرو سے کھیلنا اسی کو کہتے ہیں"

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

لَا يُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ حَتّٰى يَكُوْنَ هَوَاهُ تَبَعًا لِّمَا جِئْتُ بِهٖ [2]

"تم میں سے کوئی کامل الایمان نہیں ہوگا، جب تک اس کی خواہش میرے لائے ہوئے دین کے تابع نہ ہو جائے۔"

ایک دوسری حدیث قدسی میں فرمایا کہ بندہ فرائض کے بعد نوافل ادا کرتے کرتے اس مقام پر فائز ہو جاتا ہے: ولسانه الذی يتكلم به [3]

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: "میں اس کی زبان ہوتا ہوں، جس سے وہ کلام کرتا ہے۔"

اسی بناء پر حضرت عارف رومی رحمۃ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود
گرچہ از حلقوم عبداللہ بود

---

[1] احسان الٰہی ظہیر — البریلویۃ — ص ۱۸

[2] شیخ ولی الدین، امام: — مشکوٰۃ شریف (ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی) — ص ۳۰

[3] محمد اسمٰعیل دہلوی: — صراطِ مستقیم، فارسی (مکتبہ سلفیہ، لاہور) ص ۱۳

محدثِ اعظم ہند سید محمد کچھوچھوی، امام احمد رضا بریلوی کے متعلق فرماتے ہیں:

درحقیقت اعلیٰ حضرت، غوث پاک کے ہاتھ میں چوں قلم در دست کاتب تھے، جس طرح غوث پاک، سرکارِ دو عالم محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ میں چوں قلم دردستِ کاتب تھے اور کون نہیں جانتا کہ رسولِ پاک اپنے رب کی بارگاہ میں ایسے تھے جیسے قرآن کریم نے فرمایا، وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ يُّوْحٰى [1]

اس عبارت کو ایک مرتبہ پھر پڑھیے، کیا اس سے سوائے اس کے کچھ اور معلوم ہوتا ہے کہ امام احمد رضا بریلوی مکمل طور پر سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے تابع فرمان تھے اور حضور غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ، فرامینِ نبوی کے مکمل طور پر پیروکار — اور حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی شان تو یہ ہے: وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى "آپ کی گفتگو کبھی اپنی خواہش سے نہیں۔"

لیکن مخالفت کی عینک سے دیکھنے والے کو اس میں بھی یہی نظر آتا ہے کہ امام احمد رضا کو اپنا ہمسرِ انبیاء بنایا جا رہا ہے۔ نعوذ باللہ تعالیٰ من ذالک۔

ملک شیر محمد اعوان (کالا باغ) نے لکھا ہے:

"آپ نے مختصر سی عمر میں جو کارہائے نمایاں سرانجام دیئے ہیں، وہ اس بات کے شاہد عادل ہیں کہ آپ کا وجود آیاتِ خداوندی میں سے ایک محکم آیت کا درجہ رکھتا تھا۔" [2]

"یہ عبارت بھی بعض لوگوں کو کھٹکتی ہے۔" [3]

---

[1] سید محمد محدث کچھوچھوی: انوارِ رضا (شرکتِ حنفیہ، لاہور) ص ۲۷۰

[2] شیر محمد خاں اعوان، ملک: 〃 〃 〃 〃 ص ۱۰۰

[3] ظہیر: البریلویۃ، ص ۱۹

حالانکہ ظاہر ہے کہ آیت سے مراد قرآن پاک کی آیت تو ہے نہیں، آیت کا لغوی معنی مراد ہے۔ امام احمد رضا کی حیاتِ مبارکہ سے واقفیت رکھنے والا ہر منصف اس بات کا اعتراف کرے گا۔ مولوی اسمٰعیل دہلوی، حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتے ہیں:

"سید العلماء وسند الاولیاء، حجۃ اللہ علی العالمین وارث الانبیاء والمرسلین"[1]

حضرت شاہ صاحب کو "حجۃ اللہ علی العالمین" کہا جا سکتا ہے تو امام احمد رضا بریلوی کو آیۃٌ مِّن آیاتِ اللہ کیوں نہیں کہہ سکتے۔

## مظہر صحابہ کرام

صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی حیاتِ طیبہ، اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب مکرم سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی محبت اور اطاعت سے عبارت تھی۔ ان کی انتہائی کوشش یہ ہوتی کہ محبوبِ کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی ایک ایک ادا کو نہ صرف محفوظ کیا جائے، بلکہ اس پر عمل بھی کیا جائے۔ نیز سرکارِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی عزت و ناموس کی حفاظت کی خاطر وہ بڑی سے بڑی قربانی دینے کے لیے تیار رہتے تھے۔

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ کی حیاتِ مبارکہ کا مطالعہ کرنے کے بعد اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ وہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے تقویٰ و طہارت اور حبِ مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا عکسِ جمیل تھے۔

امام احمد رضا بریلوی کے بھتیجے مولانا حسنین رضا خاں رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

"بعض مشائخ کرام کو یہ کہتے سنا کہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اتباعِ سنت کو دیکھ کر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی زیارت کا لطف آ گیا، یعنی اعلیٰ حضرت قبلہ

---

[1] محمد اسمٰعیل دہلوی: صراطِ مستقیم، فارسی، ص ۱۶۴

صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ عنہم کے زہد و تقویٰ کا مکمل نمونہ تھے۔[1]

وصایا شریف کے پہلے ایڈیشن کا کاتب اہل سنّت و جماعت کا مخالف تھا۔ اُس نے یہ عبارت تبدیل کر دی اور غلط عبارت چھپ گئی۔ مرتب وصایا مولانا حسنین رضا خان نے وضاحت کی کہ میری مصروفیت کے سبب "وصایا شریف" ویسے ہی چھپ گیا۔ پھر انہوں نے مذکورہ بالا صحیح عبارت بھی بیان کر دی کہ چونکہ میری غفلت اور بے توجہی شامل ہے اپنی غفلت سے توبہ کرتا ہوں اور سُنی مسلمانوں کو اعلان کرتا ہوں کہ وصایا شریف کے صفحہ ۲۴ میں اس عبارت کو کاٹ کر عبارت مذکورہ بالا لکھیں۔[2]

اس کے بعد یہ کہنے کا کوئی جواز نہیں رہ جاتا۔

وعلیٰ ذٰلك قال احد المحبین لاصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان زیارۃ البریلوی قللت اشتیاقنا الیٰ زیارۃ اصحاب النبی علیہ السلام۔[3]

## قابلِ رشک بچپن

"امام احمد رضا بریلوی کا بچپن بھی عام بچوں سے حیرت انگیز حد تک مختلف تھا، چار سال کی عمر میں ناظرہ قرآن مجید پڑھ لیا۔"[4]

"چھ سال کی عمر میں بڑے مجمع کے سامنے ماہِ ربیع الاوّل میں میلاد شریف کے موضوع پر پہلی طویل تقریر کی۔[5] اور تیرہ سال دس ماہ کی عمر میں مروجہ علوم سے

---

[1] لیٰسین اختر مصباحی، مولانا، ضمیمہ ایمان افروز وصایا (مکتبہ اشرفیہ مرید کے) ص ۳۴

[2] ایضاً، " " " " " " " ص ۳۵

[3] ظہیر، البریلویۃ، ص ۱۹

[4] ڈاکٹر مختار الدین آرزو، انوار رضا ص ۳۵۵

[5] نسیم بستوی، مولانا، اعلیٰ حضرت بریلوی ص ۳۰

فارغ ہوتے۔" [۱]

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ نے ایک مرتبہ فرمایا،

"میں اپنی مسجد کے سامنے کھڑا تھا، اس وقت میری عمر ساڑھے تین سال کی ہوگی۔ ایک صاحب اہل عرب کے لباس میں ملبوس جلوہ فرما ہوئے۔ یہ معلوم ہوتا تھا کہ عربی ہیں۔ انہوں نے مجھ سے عربی زبان میں گفتگو فرمائی۔ میں نے فصیح عربی میں ان سے گفتگو کی، اس بزرگ ہستی کو پھر کبھی نہ دیکھا" [۱]

کرامات کو تسلیم نہ کرنے والے اس واقعہ کو حیرت بلکہ انکار کی نگاہ سے دیکھتے ہیں [۲] حالانکہ خود انہیں تسلیم ہے کہ امام احمد رضا بریلوی علمی خاندان میں پیدا ہوئے تھے [۳] پھر اس میں تعجب کی کونسی وجہ ہے کہ والد ماجد اور جد امجد کی توجہات کی بدولت وہ بچپن میں عربی میں گفتگو کرنے پر قادر ہوں، قائدِ اہل سنت مولانا شاہ احمد نورانی مدظلہ کے بچے بھی عربی میں گفتگو کرتے ہیں۔

یہ مشہور اور مسلّم ہے کہ سید احمد بریلوی، شاہ اسمٰعیل دہلوی کے پیر و مرشد مروجہ درسی علوم حاصل نہیں کر سکے تھے، اس کے باوجود انہیں کتاب و سنت کا عالم ثابت کرنے کے لیے مولوی اسمٰعیل دہلوی نے ایک طریقہ اختیار کیا، وہ لکھتے ہیں:

"اللہ تعالیٰ کی عادت اسی قانون پر جاری ہے کہ کتاب و سنت کے مضامین، کتبِ عربیہ اور فنون ادبیہ کے حاصل کرنے کے بعد حاصل ہوتے ہیں، لیکن بعض نفوس کاملہ کو خرقِ عادت (کرامت) کے طور پر ان مضامین لطیفہ پر پہلے اطلاع دے دیتے ہیں اور اسے قوم کی اصطلاح میں علم لدنی کہتے ہیں

---

[۱] ظفر الدین بہاری، مولانا — حیات اعلیٰ حضرت — ص ۲۲

[۲] ظہیر: — البریلویۃ — ص ۱۹

[۳] ایضاً، — ص ۱۳

اور وہ فنونِ ادبیہ بعد میں میسّر ہوتے ہیں، بلکہ بعض اوقات مبادی کے حاصل کرنے میں مبتدیوں کی طرح ان فنون کے اساتذہ کی طرف محتاج ہوتے ہیں، بلکہ بعض اوقات ابتدائی علوم و فنون سے خالی رہتے ہیں۔"[1]

ملاحظہ فرمایا آپ نے، اپنے پیرو مرشد کا کمال ثابت کرنے کے لیے خرقِ عادت (کرامت) بھی تسلیم، علم لدنی بھی مسلّم، بلکہ کتبِ عربیہ اور فنون ادبیہ سے محروم رہنے کے باوجود کتاب و سنّت کے مضامین کا حصول نہ صرف مانا جا رہا ہے، بلکہ دوسروں کو منوانے پر زورِ بیان صرف کیا جا رہا ہے۔ لیکن امام احمد رضا بریلوی کا بچپن میں عربی میں گفتگو کرنا ایسا بعید امر ہے کہ حلق سے اُترتا ہی نہیں، اس جگہ نہ کرامت تسلیم نہ علمِ لدنی کی گنجائش!

اہلِ سنّت و جماعت پر بلاوجہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ وہ اپنے امام کو انبیاء سے تشبیہ دینا چاہتے ہیں، بلکہ انبیاء سے بلند مرتبہ دکھانا چاہتے ہیں۔ نعوذ باللہ من ذالک ——— اور یہ کہ امام احمد رضا بریلوی، اساتذہ کی تعلیم کے محتاج نہ تھے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے انہیں پیدائش کے وقت ہی علم عطا فرما دیا تھا ——— پھر طنزیہ انداز میں کہتے ہیں: "یا پھر ولادت سے پہلے ہی علم دے دیا تھا۔"[2]

حالانکہ اہلِ سنّت کا عقیدہ یہ ہے کہ ولی کو نبی کے برابر یا افضل ماننا کفر ہے۔ صدرالشریعہ مولانا امجد علی اعظمی فرماتے ہیں:

"ولی کتنا ہی بڑے مرتبے والا ہو، کسی نبی کے برابر نہیں ہو سکتا، جو کسی غیر نبی کو کسی نبی سے افضل یا برابر بتائے، کافر ہے۔"[3]

باقی رہا یہ کہ اللہ تعالیٰ پیدائش کے وقت یا اس سے پہلے بھی علم عطا فرما دے،

---

[1] محمد اسمٰعیل دہلوی: صراطِ مستقیم، فارسی ص ۶-۱۶۵

[2] ظہیر: البریلویۃ، ص ۱۷

[3] امجد علی اعظمی، مولانا: بہارِ شریعت (شیخ غلام علی، لاہور) ج ۱، ص ۱۵

تو اس میں کونسی بات قابلِ اعتراض ہے؟ آیا یہ کہ اس وقت انسان میں قابلیت نہیں ہے؟ تو اس کے لیے سید صاحب کے بارے میں مذکورہ بالا عبارت میں نفوسِ کاملہ، خرقِ عادت، اور علم لدنی کے الفاظ کی یاد دہانی کافی ہے اور اگر اللہ تعالیٰ کی قدرت میں شبہ ہے، تو خود سوچ لیجیے کہ آپ کا ٹھکانا کہاں ہے؟

## نبوّت کا دعویدار کون؟

مولوی اسمٰعیل دہلوی نے صراطِ مستقیم نامی کتاب، سیّد صاحب کی امامت بلکہ اس سے بھی بلند مقام ثابت کرنے کے لیے لکھی تھی، اس کا انداز ملاحظہ ہو، لکھتے ہیں:

"جو شخص ذات کا مراقبہ اس لحاظ سے کرے کہ وہ کمالاتِ نبوت کا منشا ہے، اسے نبوت کے ایک معنی پر فائز کر دیں گے، جس کا ادنیٰ درجہ اچھی خوابیں ہیں، اسی طرح دوسرے درجے میں معنیٔ رسالت کا اس پر فیضان ہوگا اور اسے تفہیم، تعظیم اور غافلوں، جاہلوں اور معاندوں سے مناظرہ کا الہام کیا جائے گا۔ تیسرے درجے میں نافرمانوں، سرکشوں کو ہلاک کرنے اور اطاعت کرنے والے مخلصین کو انعام و اکرام کی ہمتِ قویہ بخشتے ہیں۔" [1]

غور فرمایا آپ نے کہ مراقبہ کے پہلے درجے میں معنیٔ نبوت، دوسرے درجے میں معنیٔ رسالت اور تیسرے درجے معنیٔ نعمت و ہلاکت دینے کی قوت دی جاتی ہے، یعنی آخر میں خدائی دے دی جاتی ہے۔ "تقویۃ الایمان" کا فتویٰ بھی سامنے رہے:

"یعنی اللہ سے زبردست کے ہوتے ایسے عاجز لوگوں کو پکارنا کہ کچھ فائدہ اور نقصان نہیں پہنچا سکتے، محض بے انصافی ہے کہ ایسے بڑے شخص کا مرتبہ ایسے ناکارہ لوگوں کو ثابت کیجیے۔" [2]

---

[1] محمد اسمٰعیل دہلوی: صراطِ مستقیم، فارسی ص ۱۲۸

[2] ایضاً: تقویۃ الایمان (اخبار محمدی، دہلی) ص ۱۶۳

اس عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ کسی کو فائدہ اور نقصان پہنچانا اللہ تعالیٰ کا کام ہے اور یہی بات صراطِ مستقیم کے مطابق مراقبہ کے تیسرے درجے میں حاصل ہو جاتی ہے۔

صراطِ مستقیم کا خاتمہ پوری کتاب کا مقصد معلوم ہوتا ہے، اس کے چند اقتباسات دل پر ہاتھ رکھ کر پڑھیے، لکھتے ہیں:

"جاننا چاہیئے کہ حضرت (سید احمد بریلوی) ابتداء فطرت سے طریقِ نبوت کے اجمالی کمالات پر پیدا کیئے گئے تھے۔" [1]

پھر سید صاحب، حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی کے ہاتھ پر سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت ہوئے۔ اس بیعت کے اثرات شاہ اسمٰعیل دہلوی کی زبانی سنیے:

"حصولِ بیعت اور حضرت شاہ صاحب کی توجہات کی برکت سے بڑے وقیع معاملات ظاہر ہوئے۔ ان عجیب واقعات کے سبب سے وہ کمالاتِ طریقِ نبوت جو ابتداء فطرت میں اجمالاً مندرج تھے، تفصیل اور شرح کو پہنچ گئے۔" [2]

اس کے بعد ایک خواب بیان کرتے ہیں:

"ایک دن ولایت مآب علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ اور جناب سیدۃ النساء فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو خواب میں دیکھا۔ جناب علی مرتضیٰ نے حضرت سید صاحب کو اپنے دستِ مبارک سے غسل دیا اور ان کے بدن کو خوب اچھی طرح دھویا، جیسے باپ اپنے بیٹوں کو غسل دیتے ہیں اور جناب حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا، نے بہت قیمتی لباس اپنے دستِ مبارک سے انہیں پہنایا۔" [3]

---

[1] محمد اسماعیل دہلوی، صراطِ مستقیم، فارسی، ص ۱۶۳

[2] ایضاً، " " " ص ۱۶۴

[3] ایضاً، " " " ص ۱۶۴

اس وقت دہلوی صاحب کو نہ تو یاد رہا کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لیے بعد از وصال تصرّف ثابت کیا جا رہا ہے اور نہ ہی حضرت خاتونِ جنّت رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی بے ادبی کا احساس رہا، کیونکہ وہ تو سیّد صاحب کے لیے کمالاتِ راہ نبوّت کی راہ کھولنے میں مصروف تھے۔ آخر میں ٹیپ کا بند بھی ملاحظہ ہو، لکھتے ہیں:

پس بسبب ہمیں واقعہ کمالات طریق نبوّت، نہایت جلوہ گر گردید و اجتبائی ازلی کہ در ازل الازال مکنون بود بر منصّۂ ظہور رسید و عنایتِ رحمانی و تربیتِ یزدانی بلا واسطہ احدی متکفل حال ایشاں شد و معاملاتِ متواترہ و وقائع متکاثرہ پی در پی بوقوع آمد اینکہ روزے حضرت جل و علا دست راست ایشاں را بدستِ قدرت خاص خود گرفتہ و چیزے را از امورِ قدسیہ کہ بس رفیع و بدیع بود پیش روئے حضرت ایشاں کردہ فرمود کہ ترا ایں چنیں دادہ ام و چیز ہائے دیگر خواہم داد۔[1]

"اسی واقعہ کے سبب کمالات طریق نبوّت کامل طور پر جلوہ گر ہوئے اور ازلی انتخاب کہ ازل الازال میں پوشیدہ تھا، منصّۂ ظہور پر پہنچا اور رحمانی عنایت اور یزدانی تربیت کسی کے واسطہ کے بغیر ان کے حال کی کفیل ہو گئی۔ معاملات اور واقعات تواتر اور تسلسل سے پیش آئے۔ یہاں تک کہ ایک دن اللہ تعالیٰ نے سیّد صاحب کا ہاتھ، اپنی قدرتِ خاص کے ہاتھ میں پکڑا اور امورِ قدسیہ میں سے بلند عجیب چیز حضرت کے چہرے کے سامنے کی اور فرمایا تمہیں یہ کچھ دیا ہے اور بہت سی دوسری چیزیں بھی دوں گا۔"

مزید واشگاف انداز ملاحظہ ہو، لکھتے ہیں:

القصہ امثال ایں وقائع و اشباہ ایں معاملات صدہا در پیش آمد تا ایں کہ

---

[1] محمد اسمٰعیل دہلوی: صراطِ مستقیم، فارسی ص ۱۶۴

الزام ۶۱: انہوں نے کہا کہ علی مرتضیٰ اس شخص کی بلا کو دفع کرتے ہیں اور تکلیفوں کو دُور کرتے ہیں جو مشہور دُعا سیفی سات بار، تین بار، یا ایک بار پڑھے اور وہ دُعا یہ ہے:

نادِ علیاً مظہر العجائب والغرائب، تجده عوناً لك فی النوائب، کل هم وغم سینجلی بولایتك یا علیّ یا علیّ یا علیّ۔[۱]

امام احمد رضا بریلوی نے یہ دُعا ایک ایسی کتاب سے نقل کی ہے جس کی اجازتیں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اپنے اساتذۂ حدیث سے لیتے اور اپنے شاگردوں کو دیتے رہے، ملاحظہ ہو، فرماتے ہیں:

"طرفہ تر یہ کہ شاہ ولی اللہ صاحب کے "انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ" سے روشن کہ شاہ صاحب والا مناقب اور ان کے بارہ اساتذۂ علمِ حدیث و مشائخِ طریقت جن میں مولانا طاہر مدنی اور ان کے والد و استاذ و پیر مولانا ابراہیم کردی اور ان کے استاذ مولانا احمد قشاشی اور ان کے استاذ مولانا احمد شناوی اور شاہ صاحب کے استاذ الاستاذ مولانا احمد نخلی وغیرہم اکابر داخل ہیں کہ شاہ صاحب کے اکثر سلاسلِ حدیث انہیں علماء سے ہیں۔ "جواہرِ خمسہ" حضرت شاہ محمد گوالیاری علیہ رحمۃ الباری و خاص "دُعائے سیفی" کی اجازتیں لیتے اور اپنے مریدین و معتقدین کو اجازت دیتے۔" [۲]

اب بجائے اس کے کہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، ان کے اساتذہ اور حضرت شاہ محمد غوث گوالیاری کو مشرک، بدعتی اور شیعہ قرار دیا جاتا، اُلٹا امام احمد رضا بریلوی پر

---

[۱] ظہیر، البریلویۃ ص ۲۲

[۲] احمد رضا خاں بریلوی، امام، الامن والعلیٰ (مطبوعہ لاہور) ص ۱۲

شیعہ ہونے کا الزام لگایا جا رہا ہے۔ اگر دعائے سیفی کو ماننے کی بناء پر امام احمد رضا بریلوی شیعہ قرار پاتے ہیں، تو مذکورہ بالا تمام حضرات سے دست بردار ہو کر اعلان کر دیجئے کہ وہ شیعہ اور مشرکانہ عقائد کے حامل تھے، آخر یہ تفریق کیوں؟

اسی الزام میں یہ بھی کہا گیا ہے:

یہ شعر دفع امراض کے لیے مفید اور حصول وسیلہ و ثواب کا سبب ہے۔

لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِھَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَہ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاھُمَا وَالْفَاطِمَہ[1]

یہ شعر فتاویٰ رضویہ جلد ششم ص ۱۸۷ کے حوالے سے نقل کیا گیا، حالانکہ اس صفحہ میں یہ شعر کہیں بھی موجود نہیں ہے۔ اس شعر اور دعائے سیفی میں اہل بیت کرام سے توسل کیا گیا ہے جو امت مسلمہ کا سلفاً و خلفاً معمول رہا ہے۔ اس کی تفصیل تو توسل کی بحث میں ملاحظہ فرمائیے، سر دست امام شافعی کا یہ شعر ملاحظہ ہو، فرماتے ہیں:

آل النبی ذریعتی وھم الیہ وسیلتی
ارجو بھم اُعطی غداً بید الیمین صحیفتی[2]

"نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آل پاک، بارگاہِ الٰہی میں میرا ذریعہ اور وسیلہ ہیں امید ہے کہ قیامت کے دن اُن کے وسیلے سے مجھے دائیں ہاتھ میں نامۂ اعمال دیا جائے گا۔"

**الزام ۲۷:** "وہ علم جفر اور جامعہ کو مانتے ہیں، جفر وہ جلد تھی جس میں جعفر صادق نے ہر وہ چیز لکھ دی تھی جو قیامت تک ہونے والی تھی اور جس کی معرفت کی اہل بیت کو ضرورت ہو سکتی تھی، نیز جفر و جامعہ حضرت علی کی دو کتابیں ہیں

---

[1] ظہیر: البریلویۃ، ص ۲۲

[2] ابن حجر مکی ہیتمی: الصواعق المحرقہ، ص ۱۸۰

جن میں انتہائے دنیا تک کے ہونے والے حوادث علم الحروف کے طریقہ پر لکھ دیئے تھے اور آپ کی اولاد میں سے ائمہ معروفین ان کو جانتے تھے"[1]

(ترجمہ ملخصاً)

علمی دنیا میں ایسی باتوں کی کیا وقعت ہے؟ علم جفر کی اہم ترین کتابوں میں سے ایک شیخ اکبر محی الدین ابن عربی کی تصنیف ہے۔ اس علم کے شروع کرنے سے پہلے چند اسماء الٰہیہ کا ورد کیا جاتا ہے۔ خواب میں سرکارِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت ہوتی ہے۔ اگر حضور اجازت دیں، تو اس فن کو شروع کرے، ورنہ چھوڑ دے۔ کیا جو علوم قدیم زمانے سے چلے آرہے ہوں، جن کو حضور اکرم سیّدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اجازت سے شروع کیا جاتا ہو اور جو ائمہ اہل بیت کا خصوصی علم ہو، کیا اسے جان لینے یا اس کے مان لینے سے انسان شیعہ ہو جاتا ہے؟ ہرگز نہیں۔ اس سے پہلے بیان کیا جا چکا ہے کہ ائمہ اہل بیت اہل سنت کے محدثین، مفسرین، فقہاء، وصوفیہ کے مقتدا و پیشوا ہیں، کیا ان سب پر تشیع کا حکم لگایا جائے گا؟ پھر یہ بھی قابلِ غور حقیقت ہے کہ شریعتِ مبارکہ نے جن علوم سے منع نہ کیا ہو ان پر کسی کی اجارہ داری نہیں ہو سکتی۔ نحو اور بلاغت کے بڑے بڑے ائمہ معتزلی ہوئے ہیں۔ کیا ان علوم میں مہارت حاصل کرنے والا معتزلی ہو جائے گا۔

ألن ام ۸: انہوں نے یہ جھوٹی روایت نقل کی، اسے برقرار رکھا، اور اہل سنت کو اس کی تلقین کی:

رضا سے کہا گیا ——— جو امام ثامن اور شیعہ کے نزدیک معصوم ہیں ——— (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) مجھے ایک کلام تعلیم فرمائیے کہ اہل بیت کرام کی زیارت میں عرض کیا کروں، فرمایا قبر سے نزدیک ہو کر چالیس بار تکبیر کہہ، پھر عرض کر،

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۲

[2] محمد مصطفےٰ رضا خاں، مفتیٔ اعظم: ملفوظات ص ۱۵۰-۱۴۹

سلام آپ پر اے اہل بیتِ رسالت! میں آپ سے شفاعت چاہتا ہوں اور آپ کو اپنی طلب و خواہش و سوال و حاجت کے آگے کرتا ہوں، خدا گواہ ہے مجھے آپ کے باطنِ کریم و ظاہرِ طاہر پر سچے دل سے اعتقاد ہے اور میں اللہ کی طرف بری ہوتا ہوں۔ ان سب جن و انس سے جو محمد اور آلِ محمد کے دشمن ہوں۔"[1]

اس میں جھوٹ کی کیا بات ہے؟ امام احمد رضا بریلوی، حضرت علی موسیٰ رضا کا یہ فرمان خواجہ حافظی واسطی کی تصنیف فصل الخطاب اور شیخِ محقق عبدالحق محدث دہلوی کی تصنیف جذب القلوب سے نقل فرما رہے ہیں۔[2]

شیخِ محقق کی عظمت و ثقاہت کو نواب صدیق حسن خاں بھوپالی ان لفظوں میں خراجِ عقیدت پیش کر رہے ہیں:

اعلم ان الھند لم یکن بھا علم الحدیث منذ فتحھا اھل الاسلام (الیٰ ان قال) حتیٰ منّ اللہ تعالیٰ علی الھند بافاضۃ ھذا العلم علیٰ بعض علمائھا کالشیخ عبدالحق بن سیف الدین الترک الدھلوی المتوفی سنۃ اثنتین وخمسین والف وامثالھم وھو اول من جاء بہ ھذا الاقلیم وافاضہ علیٰ سکانہ فی احسن تقویم[3]

جب سے مسلمانوں نے ہندوستان فتح کیا، یہاں علمِ حدیث کا چرچا نہیں تھا، یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ہندوستان پر احسان فرمایا اور یہ علم وہاں کے علماء کو

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۳

[2] احمد رضا بریلوی، امام: فتاویٰ رضویہ (مطبوعہ مبارکپور، انڈیا) ج ۴، ص ۲۹۹

[3] صدیق حسن خاں، نواب: الحطۃ (اسلامی اکادمی، لاہور) ص ۱۶۰-۱

عطا فرمایا، جیسے شیخ محقق عبدالحق ابن سیف الدین ترک دہلوی (م ۱۰۵۲ھ)
وغیرہ علماء اور وہ اس علم کو اس خطّے میں لانے اور یہاں کے باشندوں میں
بہترین طریقوں پر پھیلانے والے پہلے بزرگ ہیں۔"

رہا یہ اعتراض کہ امام علی رضا شیعہ کے آٹھویں امام ہیں، تو اُس کا جواب یہ ہے
کہ حضرت شاہ عبدالعزیز محدّث دہلوی کی تصنیف تحفہ اثنا عشریہ ص ۲۳۳ کے حوالہ سے
اس سے پہلے گزر چکا ہے کہ حضرت امام رضا اہل سنّت کے محدثین، مفسرین، فقہاء اور
صوفیاء کے مقتداء ہیں۔ علامہ ابن حجر مکی فرماتے ہیں:

(علی الرضا) وھو انبھھم ذکرا واجلھم قدرا .....
ومن موالیہ معروف الکرخی استاذ السرّی السقطی
لانہٗ اسلم علی یدیہ۔[1]

"علی رضا ائمہ اہل بیت میں سے جلیل القدر عظیم المرتبہ ہیں۔ سرّی سقطی
کے استاذ معروف کرخی ان کے موالی میں سے ہیں، کیونکہ ان کے ہاتھ پر
مشرّف باسلام ہوئے تھے۔

اس کے بعد امام رضا کی متعدد کرامتیں بیان کی ہیں۔ اہل بیت اور ان کے ائمہ
سے عداوت اہل سُنّت کا نہیں، خوارج کا شیوہ ہے ...... اہل سنّت وجماعت جس
طرح صحابۂ کرام کے دشمنوں سے بَری ہیں، اسی طرح اہل بیت کے دشمنوں سے بھی بری ہیں۔

الزام ۹: انہوں نے اپنی ایک کتاب میں لکھا ہے کہ امام حسین
کے مزار کی تصویر، گھر میں بہ طورِ تبرک رکھنا جائز ہے۔"[2]

بے شک بے جان چیز کی تصویر اپنے پاس رکھنا اور بنانا جائز ہے اور ایسی چیزیں

---

[1] احمد بن حجر المکی الہیتمی: الصواعق المحرقۃ (مکتبۃ القاہرہ) ص ۲۰۴)

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۳

معظمانِ دین کی طرف منسوب ہوکر تقدس حاصل کرلیتی ہیں، کعبہ شریف اور روضہ مبارکہ کی تصویریں بطورِ تبرک اپنے پاس رکھنے کو کون سا مسلمان پسند نہیں کرے گا؟ حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نعل مبارک کے نقشے صدہا سال سے ائمۂ دین بناتے رہے ہیں اور ان کے فوائد و برکات میں مستقل رسالے تحریر فرماتے رہے جسے شوق ہو علامہ تلمسانی کے رسالہ فتح المتعال اور امام احمد رضا بریلوی کا رسالہ شفاء الوالہ کا مطالعہ کرے۔ سیدنا امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے روضۂ مبارکہ کا ماڈل (تعزیہ) جو تیار کیا جاتا ہے، اس کے بارے میں امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں:

"اوّل تو نفسِ تعزیہ میں روضہ مبارک کی نقل ملحوظ نہ رہی۔ ہر جگہ نئی تراش، نئی گڑھت جسے اس نقل سے کچھ علاقہ نہ نسبت، پھر کسی میں پریاں، کسی میں براق، کسی میں بیہودہ طمطراق، پھر کوچہ بکوچہ، دشت بدشت اشاعتِ غم کے لیے اُن کا گشت اور ان کے گرد سینہ زنی اور ماتم سازی کی شور افگنی، کوئی ان تصویروں کو جُھک جُھک کر سلام کر رہا ہے، کوئی مشغولِ طواف، کوئی سجدہ میں گرا ہوا ہے، کوئی ان مایۂ بدعات کو معاذ اللہ معاذ اللہ! جلوہ گاہ حضرت امام، علی جدہٖ و علیہ الصلوٰۃ والسلام سمجھ کر اس ابرک پنّی سے مرادیں مانگتا، منتیں مانتا ہے، حاجت روا جانتا ہے۔ . . . . . . . اب کہ تعزیہ داری اس طریقہ نامرضیہ کا نام ہے، قطعاً بدعت و ناجائز و حرام ہے . . . . . روضۂ اقدس حضور سید الشہداء کی ایسی تصویر (ماڈل) بھی نہ بنائے، بلکہ صرف کاغذ کے صحیح نقشے (فوٹو) پر قناعت کرے۔"[1]

کیا ہے کوئی شیعہ جو اس قسم کا فتویٰ دے؟

ابو الحسن علی ندوی لکھتے ہیں:

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: رسالہ تعزیہ داری (مکتبہ حامدیہ، لاہور) ص ۴-۳

ويحرم صنع الضرائح منسوبة الى الحسين عليه و على آبائه السلام، التي يصنعها اهل الهند بالقرطاس ويسمونها" تعزية" [1]

"امام حسین علیہ وعلی آبائہ السلام کی طرف منسوب قبروں کے بنانے کو حرام قرار دیتے تھے جو اہل ہند کاغذ سے بناتے ہیں اور جسے تعزیہ کہتے ہیں۔"

الزام ۱۰: "ان کا سلسلہ بیعت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک ائمہ شیعہ کے ذریعے پہنچتا ہے جیسا کہ انہوں نے خود اپنی عربی عبارت میں ذکر کیا ہے:

اللّٰهم صل و بارك على سيدنا ومولانا محمدن المصطفى رفيع المكان، المرتضى على الشان، الذى رجيل من امته خير من الرجال السالفين وحسين من رمرته احسن من كذا وكذا حسنا من السابقين السيد السجاد زين العابدين، باقر علوم الانبياء والمرسلين، ساقى الكوثر ومالك تسنيم وجعفر الذى يطلب موسىٰ الكليم رضا ربه بالصلوة عليه [1]

جن ائمہ اہل بیت کے ذریعے امام احمد رضا بریلوی کا سلسلہ بیعت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک پہنچتا ہے ان ائمہ کو شاہ ولی اللہ محدث دہلوی معصوم مانتے ہیں اور شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی انہیں اہل سنت کے پیشوا و مقتدیٰ قرار دیتے ہیں جیسا کہ اس سے پہلے گزر چکا ہے۔ سید احمد بریلوی پیر و مرشد شاہ اسمٰعیل دہلوی کا سلسلہ طریقت بھی انہی ائمہ اہل بیت کے ذریعے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک پہنچتا ہے [2]

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۳

[2] محمد علی سید: مخزن احمدی (مطبع مفید عام، آگرہ)، ص ۱۲ - ۱۱

اگر اسی بنا پر کسی کو شیعہ قرار دیا جا سکتا ہے، تو ماننا پڑے گا کہ شاہ ولی اللہ، شاہ عبد العزیز اور سید صاحب بھی شیعہ تھے اور ان کے دامن سے وابستہ علماء اہل حدیث بھی لازماً شیعہ ٹھہریں گے

نواب صدیق حسن خاں بھوپالی، پیشوائے اہل حدیث شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے بارے میں لکھتے ہیں :

مسند الوقت الشیخ الاجل [1]

نیز کہتے ہیں :

"علم حدیث، تفسیر و فقہ اور اصول اور ان سے متعلق علوم، صرف اسی خانوادے میں تھے۔ اس بارے میں کوئی موافق یا مخالف اختلاف نہیں کر سکتا سوائے اس کے جسے اللہ تعالیٰ نے انصاف سے اندھا کر دیا ہو۔" [2]

## عربی شجرۂ طریقت

مارہرہ شریف کے بزرگ سید شاہ اسمٰعیل حسن میاں کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ حضرت شاہ برکت اللہ قدس سرہ کے عرس کے موقع پر مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی تشریف فرما تھے۔ میں نے مولانا عبد المجید بدایونی کا شجرۂ عربی بصورتِ درود شریف دکھایا اور کہا کہ ہمارا شجرہ بھی عربی درود شریف کی صورت میں لکھ دیجئے، وہ فرماتے ہیں :

"اُسی وقت میاں صاحب بھائی مرحوم کے قلمدان سے قلم لے کر قلم برداشتہ بغیر کوئی مسودہ کئے ہوئے ہمارے وظیفہ کی کتاب پر نہایت خوشخط اور اعلیٰ درجہ کے مرصع و مسجع صیغہ درود شریف میں شجرۂ قادریہ برکاتیہ جدیدہ تحریر فرمایا۔" [3]

---

[1] صدیق حسن خاں، نواب : ابجد العلوم، ج ۳ ؛ ص ۲۴۱

[2] ایضاً ص ۲۴۴

[3] ظفر الدین بہاری، مولانا، حیات اعلیٰ حضرت ج ۱ ص ۱۳۱

امام احمد رضا کے قلم سے لکھے ہوئے اس شجرہ کا عکس انوارِ رضا (ص ۲۸ تا ۳۰) میں دیکھا جا سکتا ہے۔ یہ شجرہ مارہرہ شریف میں ۱۲ محرم بروز جمعہ ۱۳۰۶ھ کو تحریر فرمایا۔[۱]

بلاشبہ عربی زبان پر امام احمد رضا کی دسترس کا بہترین گواہ اور عربی ادب کا شہ پارہ ہے — لسانِ عربی کا ماہر اسے دیکھے تو پھڑک اُٹھے، لیکن جسے اس کا مطلب ہی سمجھ نہ آئے، وہ اعتراض کے سوا کیا کر سکتا ہے؟ اور اعتراض بھی ایسے کمزور کہ جنہیں دیکھ کر اہلِ علم مسکرائے بغیر نہ رہ سکیں، لکھا ہے:

"اس عبارت سے عربی میں ان کا نابغہ اور ماہر ہونا ظاہر ہو جاتا ہے، وہ شخص جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ تین سال کی عمر میں عربی زبان میں گفتگو کرتا تھا"۔[۲]

جب کہ اُن کی اپنی حالت یہ ہے کہ عربی عبارت صحیح نقل بھی نہ کر سکے، اصل عبارت یہ تھی "خَیْرٌ مِنْ رِجَالٍ مِنَ السَّالِفِیْنَ" اسے یوں نقل کر دیا: "خیر من الرجال السالفین" یعنی رجالٍ پر الف لام زیادہ کر دیا اور اس کے بعد "مِنْ" حذف کر دیا۔ رِجَالٍ پر تنوین تعظیم کے لیے تھی، اس کے حذف کرنے سے اصل مفہوم برقرار نہیں رہا۔ پھر کئی جگہ قومہ (،) بے موقع اپنے پاس سے لگا دیا، مثلاً کذا و کذا حسناً کے درمیان اسی طرح تسنیم اور جعفر کے درمیان اور یَطْلُبُ اور موسی الکلیم کے درمیان جعفر کے بعد قومہ ہونا چاہیے تھا، جو نہیں دیا گیا۔ اگر عبارت کا مطلب سمجھ میں آجاتا تو یہ تبدیلیاں رونما نہ ہوتیں۔

دراصل شجرۂ طریقت میں جتنے بزرگوں کے نام تھے، اُن کو امام احمد رضا بریلوی نے یا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا وصف بتا دیا ہے یا کسی طرح پر آپ کے وصف میں ذکر لے آئے ہیں اور اس درود شریف کا ترجمہ

---

[۱] شرکتِ حنفیہ، لاہور: انوارِ رضا ص ۳۰

[۲] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۳

ملاحظہ ہو، تردّد جاتا رہے گا۔

"اے اللہ! صلوٰۃ و سلام اور برکت نازل فرما، ہمارے آقا و مولا محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، منتخب بلند مرتبے والے، پسندیدہ عالی شان والے پر؛ جن کی امت کا ایک چھوٹا مرد پہلے بڑے بڑے مردوں سے بہتر ہے اور جن کے گروہ کا چھوٹا سا حسین گزشتہ بڑے بڑے حسینوں سے زیادہ حسن والا ہے، سردار بہت سجدے کرنے والے عابدوں کی زینت، انبیاء و مرسلین کے علوم کے کھولنے والے کوثر کے ساقی، تسنیم اور جعفر (جنت کی نہر) کے مالک، وہ کہ موسیٰ کلیم علیہ السلام ان پر درود بھیج کر ان کے رب کی رضا طلب کرتے ہیں۔"

یہ تمام نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اوصاف ہیں، شجرہ میں امام حُسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام بھی تھا اور حُسَین تصغیر کا صیغہ ہے، جس کا استعمال حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے بے ادبی تھا اس لیے اسے انتہائی حسین اور لطیف طریقے پر لائے ہیں:

"جن کے گروہ کا چھوٹا سا حُسَین، گزشتہ بڑے بڑے حسینوں سے زیادہ حُسن والا ہے۔"

سبحان اللہ! کیا پاس ادب ہے اور کیا حُسنِ بیان! چونکہ یہاں عبارت کا مطلب نہیں سمجھے، اس لیے بڑے بھولپن سے کہتے ہیں:

"پتا نہیں یہ کونسی ترکیب ہے اور کیسی عبارت ہے؟"

مطلب سمجھ میں آجاتا، تو اس سوال کی نوبت ہی نہ آتی — پھر کہتے ہیں:

"باقر علوم الانبیاء کا کیا معنی ہے؟"

اتنی واضح عبارت کا معنی بھی سمجھ میں نہیں آتا، اس کے باوجود امام احمد رضا کی عربی دانی پہ نکتہ چینی، گزشتہ سطور پر ترجمہ دیا جا چکا ہے، اسے دیکھنے سے معنی سمجھ میں آجائے گا۔

امام نووی فرماتے ہیں کہ امام محمد باقر کو باقر اس لیے کہتے ہیں :

لانہ بقر العلم ای شقہ وفتحہ فعرف اصلہ و تمکن فیہ [1]

"کہ انھوں نے علم کو کھول دیا، اس کی اصل کو پہچانا اور اس میں ماہر ہوتے۔"

"باقر علوم الانبیاء" کا معنی ہوگا، انبیاء کے علم کو کھولنے والے اور بیان فرمانے والے یہ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا وصف ہے۔ پھر کہتے ہیں :

وما معنی "بالصلوٰۃ علیہ" ؟

"بالصلاۃ علیہ" کا معنی کیا ہے ؟

پورے جملہ کا ترجمہ دیکھیے معنی سمجھ میں آجائے گا۔

"وہ کہ موسیٰ کلیم علیہ السلام ان پر درود بھیج کر ان کے رب کی رضا طلب کرتے ہیں۔"

**الزام نمبر ۱۱ :** "انھوں نے پاک وہند اور بیرونی ممالک کے اہل سنت کی تکفیر کی اور تصریح کی کہ ان کی مسجدیں، مسجدیں نہیں، ان کی ہم نشینی اور ان سے نکاح جائز نہیں، لیکن شیعہ کو اپنے فتووں کا ہدف نہیں بنایا، ان کے مراکز اور امام باڑوں کے بارے میں گفتگو نہیں کی۔ اس کے برعکس کہتے ہیں کہ شیعہ نے ایک امام باڑہ بنایا، پھر بریلوی کے پاس گئے، تو انھوں نے اس کا تاریخی نام تجویز کر دیا۔" [2]

یہ بالکل خلافِ حقیقت ہے کہ امام احمد رضا بریلوی نے دنیا بھر کے اہل سنت کی تکفیر کی۔ انشاء اللہ تعالیٰ آئندہ ابواب میں بیان کیا جائے گا کہ انھوں نے خدا اور رسول کی بارگاہ

---

[1] ابو زکریا یحییٰ بن شرف النواوی : شرح مسلم (نور محمد کراچی) ج ۱، ص ۱۵

[2] ظہیر، البریلویۃ ، ص ۴۲

[3] ایضاً، ص ۴۲

میں گستاخی کرنے اور ضروریاتِ دین کا انکار کرنے والوں کے بارے میں حکم شریعت بیان کیا ہے۔

رہا امام باڑہ کا تاریخی نام تجویز کرنا، تو وہ بھی ایک خاص لطیفہ ہے جس سے قارئین کرام لطف اندوز ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ ۱۲۸۶ھ میں جبکہ امام احمد رضا بریلوی کی عمر چودہ سال تھی، ایک صاحب نے درخواست کی کہ امام باڑہ تعمیر کیا گیا ہے، اس کا تاریخی نام تجویز کر دیجئے۔ آپ نے برجستہ فرمایا:

"بدرِ رفض" (۱۲۸۶ھ) نام رکھ لیں، اُس نے کہا امام باڑہ گزشتہ سال تیار ہو چکا ہے۔ مقصد یہ تھا کہ نام میں رفض نہ آئے۔ آپ نے فرمایا: "دارِ رفض" (۱۲۸۵ھ) رکھ لیں۔ اس نے پھر کہا اس کی ابتداء ۱۲۸۴ھ میں ہوئی تھی۔ فرمایا: "درِ رفض" مناسب رہے گا۔" [1]

یہ واقعہ اس امر کی دلیل ہے کہ امام احمد رضا بریلوی نے اُن کی خواہش کے مطابق فرمائش پوری نہیں کی اور ایسا نام تجویز کیا جو شیعہ کے لیے قابلِ قبول نہ تھا۔ حیرت ہے کہ اسی واقعہ کو ان کے شیعہ ہونے کی دلیل کے طور پر پیش کیا جا رہا ہے۔

گزشتہ صفحات میں اختصار کے پیشِ نظر امام احمد رضا بریلوی کے چند رسائل کے نام پیش کیے گئے ہیں جو ردِّ شیعہ میں ہیں۔ احکامِ شریعت اور فتاویٰ رضویہ جلد ششم کے چند صفحات کی نشان دہی کی گئی ہے، جن کے دیکھنے سے معلوم ہو جائے گا کہ امام احمد رضا نے شیعہ کے رد میں کیسے کیسے فتوے صادر فرماتے ہیں۔

۱۲ صفر ۱۳۲۹ھ کو قاضی فضل احمد لدھیانوی (مصنف انوار آفتابِ صداقت) نے ایک استفتاء بھیجا کہ ایک رافضی نے کہا ہے کہ آیۂ کریمہ: "اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِیْنَ مُنْتَقِمُوْنَ" کے اعداد (۱۲۰۲) ہیں اور یہی عدد ابوبکر، عمر، عثمان، کے ہیں، یہ کیا بات ہے؟

اس کے جواب میں امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں:

---

[1] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ص ۱۴۱

"روافض لعنہم اللہ تعالیٰ کی بنائے مذہب ایسے ہی اوہام بے سروپا و پادرہوا پر ہے:

اولاً: ہر آیتِ عذاب کے عدد اسماء اخیار سے مطابقت کرسکتے ہیں اور ہر آیتِ ثواب کے عدد، اسماء کفار سے کہ اسماء میں وسعتِ وسیعہ ہے۔

ثانیاً: امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کے تین صاحبزادوں کے نام ابوبکر، عمر، عثمان ہیں، رافضی نے آیت کو اُدھر پھیرا، ناصبی اِدھر پھیر دے گا اور دونوں ملعون ہیں۔

ثالثاً: رافضی نے اعداد غلط بتائے۔ عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نام پاک میں الف نہیں لکھا جاتا، تو عدد بارہ سو ایک ہیں نہ کہ دو۔

ہاں او رافضی! بارہ سو دو عدد ہیں کا ہے کے؟ ابن سبا رافضہ (۱۲۰۲) کے۔

ہاں او رافضی! بارہ سو دو عدد ہیں اُن کے۔

ابلیس یزید ابن زیاد شیطان الطاق کلینی

ابن بابویہ قمی طوسی حلی (۱۲۰۲)

ہاں او رافضی! اللہ عزوجل فرماتا ہے:

ان الذین فرقوا دینھم وکانوا شیعا لست

منھم فی شیئ

"بیشک جنہوں نے اپنا دین ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور شیعہ ہو گئے، اے نبی! تمہیں ان سے کچھ علاقہ نہیں"

اس آیہ کریمہ کے عدد ۲۸ ۲۸ ہیں اور یہی عدد ہیں۔

"روافض اثنا عشریہ شیطنیہ اسمٰعیلیہ کے (۲۸ ۲۸

ہاں اور افضی؛ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

لھم اللعنۃ ولھم سوء الدار

اُن کے لئے لعنت ہے اور اُن کے لیے ہے بُرا گھر

اس کے عدد ہیں ۶۴۴ اور یہی عدد ہیں:

"شیطان الطاق طوسی حلی" کے (۶۴۴) [1]

اس کے بعد متعدد آیات بیان فرمائیں جن میں اجر و ثواب کا ذکر ہے اور ان کے اعداد صحابۂ کرام کے اسماء مبارکہ کے اعداد کے برابر ہیں۔ کیا کوئی شیعہ ایسا جواب دے سکتا ہے؟ یقیناً نہیں، تو پھر یہ کہنے دیجئے کہ اہل سنت کے ایسے امام کو کوئی خارجی ہی الزام دے سکتا ہے۔

**الزام ۱۲**: انہوں نے بعض قصائد میں ائمہ شیعہ کی مدح و منقبت میں مبالغہ کیا ہے۔ [2]

اس کے لیے کسی صفحہ نمبر کا حوالہ نہیں دیا، صرف حدائق بخشش کا نام لکھ دیا ہے، کیونکہ اگر صفحہ نمبر لکھ دیا جاتا، تو معلوم ہو جاتا کہ جن حضرات کی منقبت ہے، وہ اہل سنت ہی کے مسلّم پیشوا و مقتداء ہیں، جیسا کہ اس سے پہلے شاہ ولی اللہ اور شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کے حوالہ سے بیان کیا جا چکا ہے۔

## اہل حدیث کا خود شیعہ ہونے کا اقرار

امام احمد رضا بریلوی پر شیعہ ہونے کے الزامات بلکہ اتہامات کا تجزیہ گزشتہ صفحات میں پیش کیا جا چکا ہے۔ الزام دیتے ہوئے کہا گیا ہے کہ ان کا سلسلۂ بیعت ائمہ شیعہ کے ذریعے نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک پہنچتا ہے۔ انہوں نے ائمہ شیعہ کی تعریف کی ہے۔ ان

[1] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۱، ص ۹-۱۴۸

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۴

الزامات کی حقیقت اس سے پہلے منکشف ہو چکی ہے۔ اس طرزِ استدلال کے مطابق اہل حدیث کے مشہور پیشوا نواب صدیق حسن خاں بھوپالی کو بھی شیعہ قرار دینا چاہیے کہ ان کا سلسلۂ نسب ہی اُن ائمہ سے وابستہ ہے۔ جنہیں ائمہ شیعہ کہا گیا ہے۔

نواب صاحب اپنے والد کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

ونسبہ الاقصٰی ینتھی الیٰ سیدنا زین العابدین علی اصغر بن حسین الشھید بکربلا رضی اللہ تعالیٰ عنہ [1]

"ان کا بالائی سلسلۂ نسب سیدنا زین العابدین علی اصغر ابن حسین شہیدِ کربلا رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک پہنچتا ہے۔"

میاں نذیر حسین دہلوی جو غیر مقلدین کے شیخ الکل ہیں اور جن کے بارے میں کہا جاتا ہے:

من سلالۃ الرسول الشریف نذیر حسین الدھلوی [2]

"خاندانِ رسول میں سے سید نذیر حسین دہلوی۔"

ان کا شجرۂ نسب، حضرت حسن عسکری سے ملتا ہے اور ان کے سلسلۂ نسب میں وہ تمام حضرات موجود ہیں، جنہیں شیعہ کے بارہ امام کہا گیا ہے۔ [3]

اس سے بھی بڑھ کر نواب وحید الزمان کا اعتراف سنیے، جو کتبِ حدیث کے مترجم اور اہل حدیث ہیں، لکھتے ہیں:

اھل الحدیث ھم شیعۃ علی یحبّون اھل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ویتولونھم ویحفظون فیھم وصیتہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اذکر کم اللہ فی اھل بیتی

---

[1] صدیق حسن خاں، نواب: | ابجد العلوم | ج ۳، ص ۲٦۷

[2] ظہیر: | البریلویۃ | ص ۱٦۳

[3] فضل حسین بہاری | الحیاۃ بعد المماۃ (مکتبہ شعیب کراچی) | ص ۱۱-۱۰

وانی تارك فیکم الثقلین کتاب اللہ وعترتی اهل بیتی ویقدمون قول اهل البیت فی المسائل القیاسیة علی اقوال الآخرین ...... واهل البیت علی والحسن والحسین وفاطمة واولاد فاطمة واولاد اولادهم الی یوم القیامة [1]

"اہل حدیث، شیعۂ علی ہیں، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اہل بیت سے محبت وموالات رکھتے ہیں اور ان کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اس وصیت کا پاس رکھتے ہیں کہ میں تمہیں اپنے اہل بیت کے بارے میں اللہ تعالیٰ کی یاد دلاتا ہوں اور میں تم میں دو گراں قدر چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں:

(۱) کتاب اللہ (۲) میری عترت اور اہل بیت ۔۔۔ اور اہل حدیث قیاسی مسائل میں اہل بیت کے اقوال کو دوسروں کے اقوال پر مقدم رکھتے ہیں۔ اہل بیت یہ ہیں: حضرت علی، حسن و حسین، فاطمہ، اولادِ فاطمہ اور قیامت تک ہونے والی ان کی اولاد۔"

ان میں وہ تمام حضرات بھی شامل ہیں جنہیں شیعہ کے بارہ امام کہا گیا ہے۔ اب بتایا جائے کہ اقراری شیعہ کون ہے؟ امام احمد رضا بریلوی اور ان کے ہم مسلک یا نواب وحید الزمان اور ان کے ہم خیال غیر مقلدین؟

ع محمد علی لاکھ پہ بھاری ہے گواہی تیری

خود ظہیر صاحب کو اُن کے ایک غیر مقلد بھائی مخاطب کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"اسی طرح الشیعہ والسُّنۃ لکھنے کے باوجود، شیعہ علماء کے لیے عرب ممالک کے ویزے کے لیے کوششیں کرنے ....... کو بھی موضوع مباہلہ بنا لیجیے۔" [2]

شیعہ علماء کو ویزے دلانے کی کوشش ربطِ معنوی کے بغیر تو نہیں ہو سکتی ۔۔۔

---

[1] وحید الزمان، نواب: ہدیۃ المہدی (مطبوعہ سیالکوٹ) ص ۱۰۰

[2] حافظ عبدالرحمٰن مدنی: ہفت روزہ اہل حدیث لاہور (شمارہ ۳ اگست ۱۹۸۴ء) ص ۶

# دُنیا سے بے نیازی اور سخاوت

امام احمد رضا بریلوی خاندانی رئیس تھے، ان کے آباؤ اجداد نادر شاہ کے ساتھ قندھار سے آکر دہلی میں بلند مناصب پر فائز رہے۔[1]

ڈاکٹر مختار الدین آرزو (علی گڑھ) لکھتے ہیں:

"آپ نے امورِ دنیا سے کبھی تعلق نہ رکھا، آپ کے آباؤ اجداد سلاطین دہلی کے دربار میں اچھے منصبوں پر فائز تھے۔ جب آپ نے آنکھ کھولی تو گردو پیش امارت و ثروت کی فضا پائی۔ خود زمیندار تھے، لیکن ساری جائیداد کا کام دوسرے عزیزوں کے سپرد تھا، انہیں کتابوں کی خریداری، سادات کی مہمان نوازی اور گھر کے اخراجات کے لیے ماہانہ ایک رقم مل جاتی تھی، چونکہ داد و دہش کے عادی تھے، اس لیے کبھی ایسا ہوا کہ قلمدان میں ۲½ آنہ سے زیادہ موجود نہیں رہے، لیکن انہوں نے کبھی نہیں پوچھا کہ گاؤں کی آمدنی کتنی آئی اور مجھے کتنی ملی۔"[2]

ملک العلماء علامہ ظفر الدین بہاری فرماتے ہیں:

"کاشانۂ اقدس سے کبھی کوئی سائل خالی نہ پھرتا۔ اس کے علاوہ بیوگان کی امداد، ضرورت مندوں کی حاجت روائی، ناداروں کے توکلاً علی اللہ

---

[1] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ص ۱۴-۱۳

[2] مختار الدین آرزو، ڈاکٹر: انوارِ رضا ص ۳۶۰

مہینے مقرر تھے اور یہ اعانت فقط مقامی نہ تھی، بلکہ بیرون جات میں بذریعہ منی آرڈر رقوم امداد روانہ فرمایا کرتے تھے۔" [1]

استغنائے نفس کا یہ عالم تھا کہ کبھی کسی سے طلب نہ فرماتے۔ ایک مکتوب میں لکھتے ہیں:

"گاؤں سے رقم آئی نہیں تھی اور ضروریات کے لیے کسی سے طلب نہیں کرتا ہوں۔" [2]

ان کی اسی ادا کو مخالف کس نظر سے دیکھتا ہے، آپ بھی دیکھیں اور داد دیں، لکھتا ہے:

"بعض اوقات سالانہ ملنے والی رقم کافی نہ ہوتی اور وہ دوسروں سے قرض لینے پر مجبور ہو جاتے، کیونکہ ان کے پاس ڈاک کے ٹکٹ خریدنے کے لیے رقم موجود نہ ہوتی تھی۔" [3] (ترجمہ)

حالانکہ حیاتِ اعلیٰ حضرت کے اسی صفحہ پر امام احمد رضا بریلوی کے یہ الفاظ موجود ہیں کہ "ضروریات کے لیے کسی سے طلب نہیں کرتا ہوں" قرض لینے کا کیا معنی؟ کئی دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ انسان کے پاس خرچ کے لیے کچھ نہیں ہوتا، اس کے باوجود کسی سے طلب نہیں کرتا۔

یہ اعتراض بھی دیدۂ حیرت سے دیکھنے کے قابل ہے لکھتے ہیں:

"ایک طرف تو یہ تنگ دستی کہ ٹکٹ کے لیے پیسے نہیں) دوسری طرف یہ کہ انہیں دستِ غیب سے بکثرت مال و دولت ملتا تھا۔ بہاری رضوی (مولانا ظفر الدین بہاری) راوی ہیں کہ بریلوی کے پاس ایک مقفل صندوقچی تھی، جسے وہ بوقتِ ضرورت ہی کھولتے تھے اور جب اسے کھولتے تو مکمل طور پر نہیں کھولتے تھے، اس میں ہاتھ ڈالتے اور مال، زیور اور کپڑے جو چاہتے نکال لیتے تھے۔"

---

[1] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیات اعلیٰ حضرت ص ۵۲

[2] ایضاً " ص ۵۸

[3] ظہیر: البریلویہ ص ۲۴

وكان يخرج منها ما شاء من المال والحلى والثياب[1]

یہ واقعہ مولانا نسیم بستوی کی کتاب اعلیٰ حضرت بریلوی کے حوالہ سے بیان کیا۔ پھر حیاتِ اعلیٰ حضرت ص ۷۵ کے حوالہ سے نقل کرتے ہیں:

"بریلوی کے صاحبزادے بیان کرتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت اپنے احباب اور دوسرے لوگوں میں کثیر زیورات تقسیم کیا کرتے تھے۔"

(كان يوزع على الناس)[2]

اس جگہ چند امور لائقِ توجہ ہیں:

(۱) حیاتِ اعلیٰ حضرت اور اعلیٰ حضرت بریلوی دونوں کتابوں میں ایک ہی واقعہ جبل پور کا بیان کیا گیا ہے۔ نیز راوی بھی ایک ہیں سید ایوب علی رضوی، لیکن تاثر یہ دیا جا رہا ہے کہ یہ دو واقعے ہیں، بلکہ کان یخرج اور کان یوزّع کے الفاظ سے تو یہ تاثر دیا جا رہا ہے کہ یہ واقعہ عام طور پر پیش آتا رہتا تھا، حالانکہ دونوں کتابوں میں ایسا کوئی اشارہ نہیں ہے۔

(۲) حیاتِ اعلیٰ حضرت میں اسی واقعہ کے دوسرے راوی مولانا حسنین رضا خاں، امام احمد رضا خاں بریلوی کے بھتیجے ہیں، انہیں بیٹا قرار دینا تسامح سے خالی نہیں

(۳) ممکن ہے یہ چیزیں پہلے سے صندوقچی میں رکھی ہوئی ہوں، بیان کرنے والے کا یہ تاثر ہے کہ یہ کرامت تھی اور کرامت کا انکار معتزلہ کا شیوہ ہے۔

حضرت ملا علی قاری رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

وخالفهم المعتزلة حيث لم يشاهدوا فيما بينهم هذه المنزلة[3]

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۵-۲۴

[2] ایضاً: " " ص ۲۵

[3] علی بن سلطان محمد القاری، علامہ: شرح فقہ اکبر (مصطفی البابی، مصر) ص ۷۹

"معتزلہ نے اس مسئلہ میں اہل سنت سے اختلاف کیا ہے، کیونکہ انہیں اپنے افراد میں یہ مرتبہ دکرامت دکھائی نہیں دیا۔"

(۴) اللہ تعالیٰ بہ طور کرامت کسی کے ہاتھ پر ظاہر فرمادے۔ یہ الگ چیز ہے اور دستِ غیب ایک الگ چیز ہے کہ مثلاً ہر روز تکیے کے نیچے سے مخصوص رقم ملتی رہے۔

امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں:

"دستِ غیب کے لیے دُعا کرنا محال عادی کے لیے دُعا کرنا ہے جو مثل محال عقلی و ذاتی کے حرام ہے۔"[1]

ایک بے سروپا الزام یہ بھی لگاتے ہیں:

"اُن کے مخالفین یہ تہمت لگاتے ہیں کہ دستِ غیب کا صندوقچی وغیرہ سے کوئی تعلق نہ تھا۔ یہ انگریزی استعمار کا ہاتھ تھا جو انہیں اپنے اغراض و مقاصد میں استعمال کرنے کے لیے امداد دیتا تھا۔"[2]

یہ تو آئندہ کسی مقام پر تفصیل سے بیان کیا جائے گا کہ انگریزی امداد کسے ملتی تھی، اس مقام پر تو صرف اتنا اشارہ کافی ہے کہ اس الزام کو مخالفین کی تہمت تسلیم کیا گیا ہے اور البریلویۃ کے ص ۲۶ پر خود اس الزام کی تردید کر دی گئی ہے اور کہا گیا ہے کہ ان کی آمدنی کا ذریعہ مریدین کے تحائف اور امامت کی تنخواہ تھی۔ باقی سب باتیں من گھڑت ہیں۔ اصل عبارت یہ ہے:

ان ما ذکرناہ و اثبتناہ آخراھو الاصح فی دخلہ ومعاشہ والباقی کلھا مختلقات۔[3]

"ان کی آمدنی اور ذریعۂ معاش کے سلسلے میں صحیح ترین بات وہی جو ہم نے آخر میں بیان کی، باقی سب ڈھکوسلے ہیں۔"

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: احکام شریعت (مدینہ پبلشنگ کراچی) ص ۲۳۰

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۵

[3] ایضاً: ص ۲۶

قارئین کرام خود اندازہ لگا سکتے ہیں کہ ایسے الزام کی حقیقت؛ ڈھکوسلے سے بڑھ کر کیا ہو سکتی ہے؛ جو ایک صفحے پر مخالفین کی تہمت کے طور پر بیان کیا گیا ہو اور اگلے صفحہ پر خود ہی اس کی تردید کر دی گئی ہو۔

امام احمد رضا بریلوی کی آمدن اور ذریعۂ معاش کے بارے میں اس طرح خیال آرائی کی گئی ہے:

"ان کی آمدنی کا بڑا حصہ، مریدین کی نذروں اور تحائف پر مشتمل تھا یا پھر مسجد کی تنخواہ پر گزر بسر ہوتی تھی، کیونکہ یہ ثابت نہیں کہ بریلوی کے والد یا دادا زراعت صناعت یا تجارت و حرفت میں مصروف رہے ہوں، یہی حالت بریلوی کی اپنی تھی۔" (ملخصاً)[1]

علمی دنیا میں اس قسم کے استدلالات کی کیا قدر و قیمت ہو سکتی ہے؟ اس سے پہلے بیان کیا جا چکا ہے کہ امام احمد رضا بریلوی، خاندانی رئیس اور زمیندار تھے۔ زمینوں کی دیکھ بھال اور کاشت دوسرے لوگوں کے سپرد تھی۔ وہاں سے ہونے والی آمدنی بھی آپ کے عزیزوں کے سپرد تھی، جس میں سے وہ کتابوں کی خریداری، سادات کرام کی خدمت اور گھریلو اخراجات کے لیے رقم پیش کر دیا کرتے تھے۔

جناب سید الطاف علی بریلوی جنہوں نے بچپن میں امام احمد رضا بریلوی کی زیارت کی تھی فرماتے ہیں:

"مولانا مالی اعتبار سے بہت ذی حیثیت تھے، معقول زمینداری تھی جس کا تمام تر انتظام اُن کے چھوٹے بھائی مولوی محمد رضا خاں صاحب کرتے تھے۔ مولانا اور ان کے اہل خاندان کے محلہ سوداگران میں بڑے بڑے مکانات تھے، بلکہ پورا محلہ ایک طرح سے ان کا تھا۔"[2]

---

[2] مرید احمد چشتی: جہان رضا (مجلس رضا، لاہور) ص ۱۱۷

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۵

جناب منور حسین سیف الاسلام جو نوعمری میں امام احمد رضا بریلوی کی زیارت سے مشرف ہوئے تھے، ان کا بیان ہے:

"یہ بھی یاد رکھنے کی بات ہے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا خاندان اور اس خاندان کے جتنے بھی حضرات تھے، سب پُرانے خاندانی زمیندار تھے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے بہت بڑے باغات تھے۔ شہر بریلی میں بہت سی دکانیں اور محلّوں میں بہت سے مکانات تھے، جن کا کرایہ آتا تھا، مگر مجھ کو کرایہ وصول کرنے والوں سے معلوم ہوا کہ غریبوں، بیواؤں سے کرایہ نہیں لیتے تھے۔" [1]

مولوی عبدالعزیز خاں بریلوی لکھتے ہیں:

"اُس خاندان سے (کی) دیہات زمینداری سے امیرانہ بسر ہوتی تھی۔" [2]

امام احمد رضا بریلوی کی للّٰہیت کا یہ عالم تھا کہ انہوں نے ہزاروں فتوے تحریر کیے، مگر کوئی ثابت نہیں کر سکتا کہ انہوں نے کسی فتوے پر فیس لی ہو، نماز وہ خود پڑھاتے تھے، لیکن یہ ثابت نہیں کیا جا سکتا کہ انہوں نے کبھی تنخواہ لی ہو، ان کے شب و روز دین متین اور اُمتِ مُسلمہ کی فی سبیل اللہ خدمت اور راہنمائی میں صرف ہوتے تھے، باقی رہے تحفے تحائف تو ان کا احباب اور صالحین کو پیش کرنا اور قبول کرنا سنّت سے ثابت ہے۔ بزرگوں کو پیش کیے جانے والے تحائف؛ عرفی نذر ہیں جس کا معنی ہدیہ اور تحفہ ہے، شرعی نذر نہیں کہ وہ صرف اللہ تعالیٰ کے لیے ہے۔

ایک شخص نے امام احمد رضا بریلوی کی خدمت میں مٹھائی لا کر پیش کی آپ نے فرمایا، یہ تکلیف کیوں کی؟ اُس نے کہا یہ تحفہ ہے اور بس! کچھ ہی دیر بعد اس نے ایک تعویذ طلب کیا۔ آپ نے فرمایا؛ میں عموماً خود تعویذ نہیں لکھا کرتا، البتہ میرے عزیز جو

---

[1] مرید احمد چشتی: جہانِ رضا ص ۱۵۴

[2] عبدالعزیز خاں بریلوی، مولوی، تاریخ روہیل کھنڈ، مع تاریخ بریلی (مکتبہ علم و فکر کراچی) ص ۵۰

تعویذ لکھا کرتے ہیں، ان سے منگوائے دیتا ہوں۔ تعویذ منگوا کر دے دیا اور ساتھ ہی خادم کو فرمایا کہ "مٹھائی واپس کر دی جائے۔" اس شخص نے عرض کیا کہ یہ مٹھائی تعویذ کے لیے نہیں، محض تحفے کے طور پر لایا تھا۔ آپ نے فرمایا: ہمارے ہاں تعویذ بکا نہیں کرتے اور مٹھائی واپس کر دی۔ [1]

ایسی سراپا خلوص شخصیت کے بارے میں یہ کہنے کا کیا جواز ہے کہ ان کی گزربسر امامت کی تنخواہ پر ہوتی تھی؟ امام احمد رضا بریلوی کے خلوص اور للّٰہیت کا اندازہ ان کی تحریرات سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے، فرماتے ہیں:

"یہاں بحمدہٖ تعالیٰ نہ کبھی خدمتِ دینی کو کسبِ معیشت کا ذریعہ بنایا گیا، نہ احباب علمائے شریعت، یا برادرانِ طریقت کو ایسی ہدایت کی گئی، بلکہ تاکید سخت تاکید کی جاتی ہے کہ دستِ سوال دراز کرنا تو درکنار، اشاعتِ دین و حمایتِ سنّت میں جلبِ منفعتِ مالی کا خیال دل میں نہ لائیں کہ ان کی خدمت خالصًا لوجہ اللہ ہو، اگر بلا طلب اہلِ محبت سے کچھ نذر (تحفہ) پائیں، رد نہ فرمائیں کہ اس کا قبول کرنا سُنّت ہے۔" [2]

## اہلِ مدینہ طیّبہ کے لیے ہدیہ

ایک نیازمند نے مدینہ طیبہ سے خط لکھ کر امام احمد رضا بریلوی سے پچاس روپے طلب فرمائے۔ آپ کی عادتِ کریمہ یہ تھی کہ سائل کا سوال رد نہیں کرتے تھے۔ اتوار کو یہ خط ملا، بدھ کو ڈاک جاتی تھی۔ پیر کا دن ایسے ہی گزر گیا، منگل کو خیال آیا، لیکن اتفاق کی بات کہ پاس کچھ نہ تھا، مغرب کے بعد تشویش ہوئی، خود فرماتے ہیں:

---

[1] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ص ۲۹

[2] ریاست علی قادری، سید: معارفِ رضا (مطبوعہ کراچی ۱۹۸۴ء) ص ۳۲۳

"میں نے سرکار میں عرض کیا کہ حضور ہی میں بھیجنا ہیں، عطا فرماتے جائیں کہ باہر سے حسنین رضا خاں' اعلیٰ حضرت کے بھتیجے ) نے آواز دی کہ سیٹھ ابراہیم' بمبئی سے ملنے آئے ہیں۔ میں باہر آیا اور ملاقات کی، چلتے وقت اکیاون روپے انہوں نے دیئے، حالانکہ ضرورت پچاس روپے کی تھی۔ یہ اکیاون یوں تھے کہ ایک روپیہ فیس منی آرڈر کا بھی تو دینا پڑتا، غرض صبح کو فوراً ہی منی آرڈر کر دیا۔"[1]

یہ تھی اہلِ مدینہ کے ساتھ ان کی محبت اور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے وسیلے کی برکت۔

## پان اور حقّہ

روزۂ رمضان کی ایک حکمت یہ بھی ہے کہ گیارہ مہینے بلا روک ٹوک کھانے پینے والا، کھانے پینے پر شرعی پابندی کو قبول کرتے ہوئے دن میں کچھ کھائے پیئے نہیں۔ افطاری کے بعد بھی اس قدر پیٹ بھر کر نہ کھائے کہ دن بھر کی خوراک شام کو کھالے۔ امام احمد رضا کی قناعت پسندی اور روزے کے مقاصد کا اس قدر پاس تھا کہ

"افطار کے بعد صرف پان پر اکتفا فرماتے۔"[2]

بعض لوگوں کو ان کی یہ فضیلت بھی کھٹکتی ہے اور پان کھانا بھی وجہ اعتراض نظر آتا ہے[3]۔ حالانکہ کبھی دیکھنے سننے میں نہیں آیا کہ کسی عالم نے پان کھانے کو بھی قابلِ اعتراض قرار دیا ہو۔ اسی طرح امام احمد رضا بریلوی کے بعض اوقات حقّہ پینے پر بھی اعتراض کیا گیا ہے' لکھا ہے:

عجیب ترین بات یہ ہے کہ جو شخص دوسروں کی تکفیر کرتا ہے اور معمولی اشیاء

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: احکامِ شریعت (مطبوعہ کراچی) ص ۱-۲۳۰

[2] عبد المبین نعمانی، مولانا: انوارِ رضا ص ۲۵۶

[3] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۶

کی بناء پر دوسروں پر فسق و فجور کا حکم لگاتا ہے، وہ حقہ کیسے پیتا ہے؟ حالانکہ بہت سے علماء متقدمین اور متاخرین نے اس کی حرمت کا فتوی دیا ہے، کم از کم مکروہ تو ضرور قرار دیا ہے۔" [1]

امام احمد رضا بریلوی حُقّہ کے بارے میں فرماتے ہیں:

"حق یہ ہے کہ معمولی حُقّہ جس طرح تمام دنیا کے عامہ بلاد کے عوام و خواص یہاں تک کہ علماء و عظمائے حرمین محترمین زادہما اللہ شرفا وتکریما میں رائج ہے، شرعاً مباح و جائز ہے جس کی ممانعت پر شرع مطہر سے اصلاً دلیل نہیں۔" [2]

اس کے بعد علامہ سید احمد حموی، علامہ نابلسی، علامہ علاء الدین دمشقی، علامہ طحطاوی اور شامی کے ارشادات نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

"الحاصل معمولی حُقّہ کے حق میں تحقیق یہی ہے کہ وہ جائز و مباح و صرف مکروہ تنزیہی ہے، یعنی جو نہیں پیتے، بہت اچھا کرتے ہیں، جو پیتے ہیں کچھ بُرا نہیں کرتے......

البتہ وہ حقہ جو بعض جہال بعض بلادِ ہند، ماہِ رمضان مبارک شریف میں وقت افطار پیتے اور دَم لگاتے اور حواس و دماغ میں فتور لاتے اور دیدۂ و دل کی عجب حالت بناتے ہیں، بے شک ممنوع و ناجائز و گناہ ہے اور وہ بھی معاذ اللہ ماہِ مبارک میں۔" [3]

علامہ عبدالغنی نابلسی فرماتے ہیں:

وبهذا يظهر ان شرب التتن ليس بحرام كما يزعمه

---

[1] ظہیر: البریلویۃ (حاشیہ) ص ۲۶

[2] احمد رضا بریلوی: احکامِ شریعت (مطبوعہ کراچی) ص ۲۵۶

[3] ایضاً: " " " ص ۲۶۵

بعضهم بالقياس على اكل الثوم بجامع الخبث وهو بعد تسليم الخبث فيه والقياس تبطل حرمته ببطلان حرمة اكل الثوم ...... فان كانت رائحة التتن كريهة عند قوم مجتمعين فی المسجد اوغيره تكون كرائحة الثوم والبصل وان لم تكن كريهة فلا وقد اجمع الناس اليوم على استعمال التتن فی غالب المجالس بين العلماء والعوام من غير استكراه لرائحته وانما يستكرهه القليل الذين لا يشربونه فلا يكون كالبصل والثوم لان المعتبر فی المقيس عليهما ما يستكرهه غالب الناس وهذا لا يستكرهه غالب الناس اليوم فليس هو من قبيل ذالك۔ [1]

"اس تقریر سے ظاہر ہو گیا کہ تمباکو نوشی حرام نہیں ہے جیسا کہ بعض علماء نے خبث کو علتِ مشترکہ قرار دیتے ہوئے لہسن پر قیاس کر کے کہا ہے (اوّل تو یہ خبث اور قیاس مسلّم ہی نہیں ہے) اور اگر تسلیم بھی کر لیں تو جب کہ لہسن کا کھانا حرام نہیں ہے، تو تمباکو نوشی بھی حرام نہ ہو گی۔ اگر مسجد وغیرہ میں مجتمع افراد کو تمباکو کی بُو پسند نہ ہو، تو یہ بُو، لہسن اور پیاز کی بو کی طرح ہو گی اور اگر انہیں ناپسند نہ ہو تو یہ بُو، لہسن اور پیاز کی بُو کی طرح بھی نہ ہو گی۔ آج لوگوں کی اکثریت 'علماء و عوام کی مجالس میں عموماً تمباکو نوشی کرتی ہے اور اس کی بُو کو ناپسند نہیں کیا جاتا، ہاں بہت کم لوگ اس بُو کو ناپسند کرتے ہیں، جو خود تمباکو استعمال نہیں کرتے لہٰذا تمباکو، پیاز اور لہسن کی طرح نہ ہو گا، کیونکہ پیاز اور لہسن کی بُو کو اکثر لوگ ناپسند

---

[1] عبدالغنی النابلسی، علامہ: الحدیقۃ الندیہ (مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد) ج ۱، ص ۵۹۶

کرتے ہیں، جبکہ تمباکو کی بُو کو اکثریت ناپسند نہیں کرتی، لہٰذا یہ قیاس درست نہ ہوگا۔"

علامہ ابن عابدین شامی طویل بحث کے بعد فرماتے ہیں:

فاثبات حرمته امر عسیر لا یکاد یوجد له نصیر نعم لواضر ببعض الطبائع فهو علیه حرام ولو نفع ببعض و قصد به التداوی فهو مرغوب ولو لم ینفع ولم یضر فهو مباح۔[1]

"تمباکو نوشی کی حرمت ثابت کرنا دشوار ہے۔ اس دعوے کا کوئی امدادی نہیں ملے گا، ہاں اگر کچھ طبیعتوں کو نقصان دے، تو اس کے لیے حرام ہے اور اگر کسی شخص کو فائدہ دے اور وہ بطورِ دوا استعمال کرے، تو اُس کے لیے پسندیدہ ہے اور اگر نہ فائدہ دے اور نہ نقصان دے تو مباح ہے۔"

مولوی رشید احمد گنگوہی دیوبندی لکھتے ہیں:

"حقہ پینا مباح ہے، مگر اس کی بدبو سے مسجد میں آنا نادرست ہے۔"[2]

ایک اور سوال و جواب ملاحظہ ہو:

"سوال: حُقّہ پینا کیسا ہے؟ اور پان میں تمباکو کھانا کیسا ہے؟

جواب: حُقّہ پینا و تمباکو کھانا درست ہے، مگر بدبو سے مسجد میں آنا حرام ہے۔"[3]

نہ معلوم وہ اکثر علماء کون سے ہیں جو مطلقاً حقہ کو حرام کہتے ہیں۔ رہا امام احمد رضا کا کفر یا فسق کا حکم لگانا، تو انہوں نے دلائل شرعیہ کی روشنی میں وہ حکم لگا کر مفتی شریعت کی ذمہ داری پوری کی ہے، بلاوجہ کسی پر کفر یا فسق کا حکم نہیں لگایا۔

امام احمد رضا بریلوی، بسم اللہ شریف کے فوائد بیان کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

---

[1] ابن عابدین الشامی، علامہ: تنقیح الفتاوی الحامدیہ (عبد الغفار قندھار) ج ۲، ص ۳۶۶

[2] رشید احمد گنگوہی: فتاویٰ رشیدیہ (محمد سعید، کراچی) ص ۴۸۱

[3] ایضاً: " " " " ص ۴۹۰

"اور بفضلہ میں شیطان کو بھوکا ہی مارتا ہوں، یہاں تک کہ پان کھاتے وقت بسم اللہ اور چھالیہ منہ میں ڈالی تو بسم اللہ شریف ——— ہاں حقہ پیتے وقت نہیں پڑھتا۔ طحطاوی میں اس سے ممانعت لکھی ہے ——— وہ خبیث اگر اس میں شریک ہوتا ہو تو ضرور ہی پاتا ہوگا کہ عمر بھر کا بھوکا پیاسا، اس پر دھوئیں سے کلیجہ جلنا ——— بھوک پیاس میں حقہ بہت بُرا معلوم ہوتا ہے۔" [1]

اس عبارت کا ایک ایک جملہ شیطان کی دشمنی اور عداوت کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ تعجب ہے اسی واقعہ کو اس انداز میں بیان کیا جاتا ہے جیسے شیطان کے ساتھ دوستانہ ہو، ملاحظہ ہو:

"لطیفہ یہ ہے کہ وہ خود کہتے ہیں کہ حقہ پینے میں شیطان ان کا ساتھی ہوتا ہے، وہ اور شیطان باری باری پیتے ہیں۔" [2] (ترجمہ)

چونکہ شیطان کی دشمنی کو دوستی کے روپ میں پیش کرتے ہوئے دل میں چور چھپا ہوا تھا، اس لیے اس واقعے کا حوالہ دیتے ہوئے صرف "ملفوظاتِ بریلوی" لکھنے پر اکتفا کیا گیا، صفحہ نمبر نہیں لکھا تاکہ اصل کی طرف رجوع کرنے سے حقیقت فوراً ہی نہ کھل جائے۔

## ہاتھ اور پاؤں کا چومنا

کسی بزرگ شخصیت کی دینی عظمت و جلالت کے پیشِ نظر ہاتھ اور پاؤں کا چومنا جائز ہے، بشرطیکہ اس میں ریاکاری یا اور کوئی غرض فاسد شامل نہ ہو۔

حضرت زراع رضی اللہ تعالیٰ عنہ بارگاہِ رسالت میں حاضر ہونے والے وفدِ عبد القیس میں شامل تھے، وہ فرماتے ہیں:

---

[1] محمد مصطفیٰ رضا بریلوی، مولانا: ملفوظات (مطبوعہ لاہور) ص ۲۲۱

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۶

لما قدمنا المدينة فجعلنا نتبادر من رواحلنا فنقبل يد رسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم ورجله رواه ابوداؤد۔[1]

"جب ہم مدینہ منورہ پہنچے، تو اپنی سواریوں سے جلدی جلدی اُتر کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دستِ اقدس اور پائے مبارک کو بوسہ دینے لگے۔ یہ حدیث امام ابوداؤد نے روایت کی۔"

حضرت صفوان بن عسال رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ دو یہودی بارگاہِ رسالت میں حاضر ہوتے، انہوں نے آیاتِ بیّنات کے بارے میں سوال کیا، تو آپ نے بیان فرمائیں،

فقبّلا يديه ورجليه وقالا نشهد انك نبي رواه الترمذی وابوداؤد والنسائی۔[2]

"تو انہوں نے آپ کے ہاتھوں اور پاؤں کو بوسہ دیا اور کہا کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ آپ نبی ہیں۔ اس حدیث کو امام ترمذی، ابوداؤد اور نسائی نے روایت کیا۔"

امام حاکم راوی ہیں کہ ایک شخص نے بارگاہِ رسالت میں حاضر ہوکر عرض کیا کہ مجھے ایسی چیز دکھائیں جس سے میرا یقین زیادہ قوی ہوجائے۔ آپ نے فرمایا کہ اس درخت کو کہو کہ تمہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یاد فرمارہے ہیں۔ اُس شخص نے ایسا ہی کہا، درخت نے بارگاہِ اقدس میں حاضر ہوکر سلام عرض کیا اور آپ کے فرمانے پر واپس چلا گیا۔

علامہ ابن عابدین شامی نے یہ روایت نقل فرمائی ہے اور اس کے آخر میں ہے:

ثم اذن له فقبل رأسه ورجليه[3]

---

[1] ولی الدین الخطیب، شیخ: مشکوٰۃ شریف، باب المعانقۃ والمصافحۃ، فصل ثانی، ص ۴۰۲

[2] ایضاً، مشکوٰۃ، باب الکبائر وعلامات النفاق (ایچ ایم سعید کراچی) ص ۱۷

[3] ابن عابدین شامی، علامہ: ردالمحتار (احیاء التراث العربی، بیروت) ج ۵، ص ۲۴۵

"آپ کی اجازت سے اس نے آپ کے سرِ اقدس اور پاؤں انور کو بوسہ دیا"

تنویر الابصار اور اس کی شرح درِ مختار میں ہے:

طلب من عالم او زاهد ان یدفع الیه قدمه ویمکنه من قدمه لیقبله اجابه وقیل لا۔[1]

"کوئی شخص کسی عالم یا زاہد سے درخواست کرے کہ وہ اپنا پاؤں آگے بڑھائیں تاکہ اسے بوسہ دے سکے تو اس کی درخواست پوری کر دے، بعض حضرات نے کہا نہیں"

امام احمد رضا بریلوی کی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے محبت و عقیدت کا اعتراف اپنوں بیگانوں سب ہی کو ہے، اسی تعلقِ خاطر کی بناء پر وہ ہر اس شخص اور ہر اس چیز کا احترام کرتے تھے، جس کا تعلق اللہ تعالیٰ کے حبیبِ پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ہو، چنانچہ سادات کرام اور خصوصاً اہلِ علم و تقویٰ حضرات کی تعظیم و تکریم دل و جان سے کرتے تھے اور صحیح العقیدہ حجاج کرام کی پذیرائی جس انداز میں کرتے، وہ انہی کا حصہ تھی۔

## حضرت شاہ علی حسین اشرفی

آپ ۲۲ ربیع الثانی ۱۲۶۶ھ/ ۱۸۵۰ء کو کچھوچھہ شریف (ضلع فیض آباد، انڈیا) میں پیدا ہوئے اور ۱۱ رجب المرجب ۱۳۵۵ھ/ ۱۹۳۶ء میں آپ کا وصال ہوا۔ علم و فضل، تقویٰ و طہارت اور تبلیغِ اسلام میں اپنی مثال آپ تھے۔ خاندانی اعتبار سے سید تھے اور شکل و صورت کے لحاظ سے شبیہ سیدنا غوث اعظم جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے، ہزاروں علماء آپ کے حلقۂ ارادت سے وابستہ تھے۔ امام احمد رضا بریلوی آپ کا بہت ہی احترام کرتے تھے۔ یہاں تک کہ کہا جاتا ہے کہ آپ کے پاؤں کو بوسہ دیا کرتے تھے۔[2]

---

[1] علاء الدین الحصکفی، علامہ: درِ مختار بر حاشیہ شامی ج ۵، ص ۲۴۵

[2] عارف اللہ شاہ قادری، مولانا: اذکارِ حبیبِ رضا (مجلسِ رضا، لاہور) ص ۲۴

اسی طرح یہ بھی کہا گیا ہے:

"جب کوئی حج بیت اللہ شریف سے واپس آتا، آپ اس سے دریافت فرماتے کہ حضور سرورِ کائنات (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کی بارگاہ میں حاضری دی؟ وہ ہاں کہہ دیتا تو فوراً اُس کے قدم چوم لیتے۔"[1]

یہ محبتِ رسول کی معراج تھی، کیونکہ علم و فضل کا ہمالہ، عبقری فقیہ اور ہزاروں افراد کا مرشدِ طریقت ہونے کے باوجود حج کعبہ اور زیارت روضۂ رسول کا شرف حاصل کرنے والے کے پاؤں چوم لینا، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی کامل محبت کے بغیر عادتاً ناممکن ہے۔ مدینۂ طیبہ کی حاضری کے بارے میں سوال اس لیے کرتے کہ جو شخص حج کر کے مدینۂ طیبہ حاضری دیئے بغیر واپس آجاتے، اُس کا عقیدہ اور اُس کی محبت، شک و شبہ سے خالی نہیں اور ایسا شخص کسی عاشقِ رسول کے نزدیک تعظیم و تکریم کا مستحق نہیں ہو سکتا۔

## شدّت کا الزام

امام احمد رضا بریلوی کی بڑی خوبی جو مخالفین کی نظر میں خامی کہلاتی ہے یہ تھی کہ وہ صحیح العقیدہ مسلمانوں کے لیے رحمت و شفقت اور بے دینوں و بدمذہبوں کے لیے شمشیرِ بے نیام تھے، جس شخص کو صراطِ مستقیم اور مسلکِ اہلِ سنت سے منحرف پاتے اُسے محبت سے، نرمی سے سمجھاتے، وہ سمجھ جائے تو فبہا، ورنہ اس کی کج روی اور بے راہ روی کے مطابق زجر و توبیخ فرماتے جس کی بے اعتدالی جتنی شدید ہوتی، اتنی ہی شدت کے ساتھ اسے ڈانٹ ڈپٹ فرماتے۔ کسی بھی صحیح ڈاکٹر اور سرجن کی کوشش یہ ہوتی ہے کہ مریض تندرست ہو جائے اور اس کا مرض جاتا رہے، لیکن جب کوئی چارۂ کار نہیں رہتا، تو وہ مریض کا جسم چیر پھاڑ کر رکھ دیتا ہے، ناکارہ اور نقصان دہ اعضاء کو کاٹ کر پھینک دیتا ہے تاکہ مرض اور نہ پھیلے۔ امام احمد رضا بریلوی

---

[1] خواجہ محمد ادریس: انوارِ رضا ص ۳۰۶

نے بھی ملتِ اسلامیہ کے لیے ایک ہمدرد اور مخلص ڈاکٹر اور سرجن کا کردار ادا کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ جو لوگ ان کے نشتر کی زد میں آئے، وہ انہیں سخت دل، رحمت و رأفت سے ناآشنا، اخلاقی حدود سے تجاوز کرنے والا اور نہ جانے کیا کیا القاب دیتے رہیں گے۔

۲۵ر اگست ۱۸۸۹ء کو مولوی محمود حسن نے اخبار نظام الملک میں ایک بیان دیا:

"چوری، شراب خوری، جہل، ظلم سے معارضہ کم فہمی، یہ کلیہ ہے کہ جو مقدور العبد ہے، مقدور اللہ ہے۔"[1]

بظاہر یہ مختصر سی بات ہے، لیکن اس کا احاطہ اتنا ہی وسیع ہے، جتنا کہ انسانی عیوب کا ہے۔ امام احمد رضا بریلوی نے اس بیان پر رد کرتے ہوئے متعدد انسانی عیوب گنوائے کہ تمہارے قول کے مطابق اللہ تعالیٰ ان تمام عیوب سے متصف ہو سکتا ہے، ان میں سے ایک عیب یہ بیان کیا:

امام احمد رضا بریلوی نے فرمایا:

"عورت قادر ہے کہ زنا کرائے، تو تمہارے امام اور تمہارے پدر تعلیم کے کلیہ سے قطعاً واجب کہ تمہارا خدا بھی زنا کرا سکے، ورنہ دیوبند میں چکلہ والی فاحشات اس پر قہقہے اڑائیں گی کہ نکھٹو تو ہمارے برابر بھی نہ ہو سکا، پھر کاہے پر خدائی کا دم مارتا ہے، اب آپ کے خدا میں فرج بھی ہوئی، ورنہ زنا کاہے میں کرا سکے گا۔"[2]

امام احمد رضا بریلوی نے تقدیسِ الوہیت کے تحفظ کی خاطر مخالفین کو یہ الزام دیا ہے کہ تم جو کہتے ہو کہ "جو چیز بندے کی قدرت میں ہے، اللہ تعالیٰ کی قدرت میں بھی ہے" تو اس سے لازم آئے گا کہ جو بُرا کام بندہ کر سکتا ہے، اللہ تعالیٰ بھی کر سکے۔ صرف یہی نہیں، بلکہ بُرے کاموں کے لوازم بھی اس کے لیے ثابت کرنے پڑیں گے۔ ذرا غور تو کرو کہ ایک چھوٹی سی بات پر کتنے بڑے بڑے مفاسد لازم آ رہے ہیں۔

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۷

[2] احمد رضا بریلوی، امام: سُبحان السبوح (نوری کتب خانہ، لاہور) ص ۳-۱۴۲

امام احمد رضا بریلوی کی یہ ساری تقریر عظمتِ الٰہی کی حفاظت کے لیے تھی، لیکن مخالفین کو ان کی یہ ادا بھی پسند نہیں آئی اور اس طرح اپنے نقطۂ نظر کا اظہار کیا:

"وہ تمام اخلاقی حدود سے تجاوز کر گئے، یہاں تک جرأت کی کہ اللہ تعالیٰ کو ایسے اوصاف سے موصوف کیا کہ کوئی مسلمان اللہ تعالیٰ کو ان اوصاف سے موصوف نہیں کر سکتا، اگرچہ وہ کہتے ہیں کہ وہ دیوبندیوں کا خدا ہے۔" [1]

قارئین خود انصاف کر سکتے ہیں کہ کیا امام احمد رضا بریلوی نے اللہ تعالیٰ کو ناشائستہ اوصاف سے موصوف کیا ہے؟ ہرگز نہیں، وہ تو ان لوگوں پر گرفت فرما رہے ہیں جو کہتے ہیں کہ جو بُرا کام بندہ کر سکتا ہے، وہ اللہ تعالیٰ بھی کر سکتا ہے اور انہیں متنبہ کر رہے ہیں کہ تمہارے اس قول پر کیا کیا قباحتیں لازم آئیں گی۔ امام احمد رضا بریلوی کی عبارت پر نکتہ چینی کا مطلب یہ ہوا کہ عظمتِ الٰہی کو داغدار کرنے والے سچے ہیں اور مجرم ہیں، تو امام احمد رضا، جو تقدیسِ الوہیت کے پاسبان ہیں۔

امام احمد رضا بریلوی کی شدت کے حوالے سے یہ واقعہ بھی بیان کیا گیا ہے:

"بریلوی ہندوستان کے ایک مشہور عالم کے پاس پڑھنے کے لیے گئے، انہوں نے پوچھا آپ کی مصروفیات کیا ہیں؟ آپ نے جواب دیا میں وہابیہ کا رد کرتا ہوں اور اُن کی گمراہی اور ان کا کفر بیان کرتا ہوں۔ اس پر شیخ نے کہا ایسا نہیں چاہیے، چنانچہ وہ وہاں سے لوٹ آئے اور ایسے شخص سے پڑھنے سے انکار کر دیا جو موحدین کی تفسیق اور تکفیر سے منع کرتا ہو۔" [2] (ترجمہ ملخصاً)

یہ واقعہ علامہ عبدالحق خیر آبادی کی ملاقات کا ہے، جس کا تذکرہ مولانا ظفر الدین بہاری نے حیاتِ اعلیٰ حضرت کے صفحہ ۳۳ — ۱۳۶ — ۱۷۶ پر کیا ہے، اس واقعہ کی تفصیل اس سے پہلے گزر چکی ہے، اس جگہ چند اشارے کیے جاتے ہیں جن سے معلوم ہو جائے گا کہ یہ بیان حقیقت سے

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۷

[2] ایضاً: 〃 ص ۲۸

کس قدر دُور ہے۔

۱۔ امام احمد رضا، نواب رامپور کے طلب کرنے پر ان سے ملاقات کے لیے گئے تھے، علامہ خیر آبادی سے پڑھنے نہیں گئے تھے۔

۲۔ اتفاقاً علامہ خیر آبادی بھی وہیں آگئے۔ دورانِ گفتگو انہوں نے مشاغل کے بارے میں پوچھا۔ آپ نے فرمایا: تدریس، افتاء اور تصنیف، انہوں نے پوچھا: کس فن میں؟ فرمایا: مسائلِ دینیہ اور ردِّ وہابیہ۔[1] لیکن یہ صاحب اپنے پاس سے تکفیر کی پخ لگا رہے ہیں؛

وا بین ضلالھم وکفرھم[2]

جبکہ اس جگہ کفر کا ذکر نہیں ہے، اسی طرح یہ بھی اپنی طرف سے اضافہ ہے کہ ایسے شخص سے پڑھنے سے انکار کر دیا جو موحدین کی تفسیق اور تکفیر سے منع کرتا ہو، حالانکہ اس جگہ بھی تکفیر کا ذکر نہیں ہے۔

۳۔ لطیفہ یہ کہ اس سے پہلے خود کہہ چکے ہیں کہ علامہ خیر آبادی انہیں پڑھانے کیلئے راضی نہ ہوتے؛

ولکنہ لم یرض بتعلیمہ ایاہ[3]

اور اس جگہ یہ کہا جا رہا ہے کہ بریلوی نے ایسے شخص سے پڑھنے سے انکار کر دیا۔

وابیٰ ان یتعلم من مثل ھذا الشخص[4]

اصل بات یہ ہے کہ زیبِ داستان کے لیے غلط بیانی کو بہت اہمیت دی جاتی ہے اور یہ گمان کیا جاتا ہے کہ حقائق میں حُسن اور دلکشی کہاں؟

---

[1] ظفر الدین بہاری، مولانا، حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۱، ص ۳۴

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۸

[3] ایضاً: " ص ۲۰

[4] ایضاً: " ص ۲۸

## علمی شکوہ اور قدرتِ کلام

امام احمد رضا بریلوی چودھویں صدی کی وہ عظیم ترین شخصیت ہیں، جن کے علمی جاہ وجلال، وسعتِ نظر، قوتِ استدلال اور قدرتِ کلام کا ایک جہان معترف ہے، ان کے نظریات و معتقدات سے کئی لوگوں کو اختلاف ہوگا، لیکن ان کے جذبۂ عشقِ رسول اور ان کے کلام کے سوز و گداز سے کوئی صاحبِ علم اختلاف نہیں کر سکتا۔ ذیل میں چند معروف اصحابِ علم و فکر کے تاثرات پیش کیے جاتے ہیں، جن سے امام احمد رضا بریلوی کے مقام کو سمجھنے میں مدد مل سکتی ہے۔

علامہ اقبال کی رائے یہ تھی:

"وہ بے حد ذہین اور باریک بین عالم تھے، فقہی بصیرت میں ان کا مقام بلند تھا، ان کے فتاویٰ کے مطالعے سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ کس قدر اعلیٰ اجتہادی صلاحیتوں سے بہرہ ور اور پاک و ہند کے کیسے نابغۂ روزگار فقیہ تھے، ہندوستان کے اس دورِ متاخرین میں ان جیسا طبّاع اور ذہین فقیہ مشکل ملے گا۔" [۱]

ابوالاعلیٰ مودودی لکھتے ہیں:

"مولانا احمد رضا خاں کے علم و فضل کا میرے دل میں بڑا احترام ہے فی الواقع وہ علومِ دینی پر بڑی وسیع نظر رکھتے تھے اور ان کی فضیلت کا اعتراف ان لوگوں کو بھی ہے جو ان سے اختلاف رکھتے ہیں۔" [۲]

ڈاکٹر محی الدین الوائی اہلِ حدیث، جامعہ ازہر، مصر لکھتے ہیں:

"پرانا مقولہ ہے کہ فردِ واحد میں دو چیزیں جمع نہیں ہو سکتیں، تحقیقاتِ علمیہ اور نازک خیالی ـــــ لیکن مولانا احمد رضا خاں نے اس تقلیدی نظریہ کے برعکس

---

[۱] محمد مسعود احمد، ڈاکٹر: حیات مولانا احمد رضا خاں بریلوی (مطبوعہ سیالکوٹ) ص ۱۸

[۲] ایضاً، ″ ″ ″ ″ ″ ص ۲۲

ثابت کر کے دکھا دیا۔ آپ عالمِ محقق ہونے کے ساتھ ساتھ بہترین نازک خیال شاعر بھی تھے۔"[1] (ترجمہ عربی)

ڈاکٹر حامد علی خاں، ایم اے، پی۔ ایچ، ڈی، ریڈر شعبۂ عربی مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ (انڈیا) لکھتے ہیں:

"امام احمد رضا نہایت بلند مرتبہ صاحبِ قلم تھے اور بے شک وشبہ اپنے عہد کے لاثانی صاحبِ تصنیف وتالیف تھے ——— آپ کی زود نویسی، برجستہ تحریر اور تصنیفی استعداد کی اعلیٰ صلاحیت یہ تھی کہ آپ نے برسوں کا کام دنوں میں اور مہینوں کا کام گھنٹوں میں بہ اسلوبِ احسن انجام دے کر فضلائے وقت کو انگشت بدنداں کر دیا۔"[2]

جناب شفیق بریلوی (کراچی) لکھتے ہیں:

"وہ ایک جید عالمِ دین اور بڑے نکتہ رس فقیہ ہونے کے علاوہ ایک بلند پایہ نعت گو شاعر بھی تھے۔ ان کو فن اور زبان پر پوری قدرت حاصل تھی۔ وہ عاشقِ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) تھے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی نعتیں قرآن وحدیث کی تفسیر وترجمہ ہیں ...... ان کا قرآن مجید کا ترجمہ بھی بہت مشہور ومقبول ہے۔ قرآن مجید کے اس ترجمہ میں زبان وبیان کی شگفتگی موجود ہے اور عام فہم بھی ہے۔ اس میں اعلیٰ حضرت کے شاعرانہ ذوق، عالمانہ بصیرت، ایمان کی پختگی، محبتِ رسول اور ادب کے جوہر نمایاں ہیں۔"[3]

پروفیسر علی عباس جلالپوری، ایم اے فلسفہ (گولڈ میڈلسٹ) لکھتے ہیں:

---

[1] محمد مسعود احمد، ڈاکٹر: حیات مولانا احمد رضا خاں ص ۲۰

[2] ایضاً، " " ص ۲۱

[3] مرید احمد چشتی: جہانِ رضا (مجلس رضا، لاہور) ص ۱۷۲

"حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں قادری بریلوی نے فارسی اور اُردو میں بے مثال نعتیں لکھی ہیں، جن کے بغیر درود و سلام کی کوئی محفل گرمائی نہیں جا سکتی۔ ان کا ایک ایک لفظ عشقِ رسول میں بسا ہوا ہے اور انہیں سُن کر سامعین کے دل عشقِ رسول سے سرشار ہو جاتے ہیں۔

ادبی لحاظ سے بھی یہ نعتیں حُسنِ بیان کے اچھوتے نمونے ہیں۔ ایک دن داغ دہلوی کے سامنے کسی شخص نے حضرت شاہ احمد رضا خاں کی ایک نعت کا شعر پڑھا

وہ سُوئے لالہ زار پھرتے ہیں
تیرے دن اے بہار پھرتے ہیں

مرزا داغ پھڑک اُٹھے اور کہا:

ہیں! ایک مولوی اور ایسا شعر! واہ! وا!

آپ کی اکثر نعتیں ہماری علمی و ادبی میراث کا بیش قیمت حصہ بن چکی ہیں۔" [1]

جناب اصغر حسین خاں نظیر لدھیانوی فرماتے ہیں:

"مولانا کو شیریں زبانی کے اعتبار سے اہلِ زبان پر سبقت حاصل ہے اور بیان میں ندرت ہے۔ اس دور میں داغ، امیر، حالی، اکبر و داغ و امیر کے تلامذہ کی زبان، سلاست، سادگی اور محاورہ کے اعتبار سے مسلم تھی، مولانا کی زبان، شگفتگی اور روانی میں ان اساتذہ کی زبان سے کسی طرح بھی کم نہیں۔" [2]

جناب رئیس امروہوی (کراچی) رقمطراز ہیں:

"ان کی تصانیفِ نثر اور ان کی شاعری کیف و سرور سے لبریز ہے جس سے عجب طرح کا انشراحِ صدر ہوتا ہے، رُوح پر اہتزازی کیفیت طاری ہو جاتی ہے

---

[1] مرید احمد چشتی: جہانِ رضا ص ۱۰۹
[2] ایضاً: " ص ۲۲

وہ اک صوفیٔ باصفا اور عالمِ جلیل تھے۔ ایسی کمیاب شخصیتیں تاریخ ساز بھی ہوتی ہیں، عہد آفریں بھی!

سیّد شان الحق حقی لکھتے ہیں:

"بہترین تخلیقات وہی ہیں، جو زیادہ سے زیادہ لوگوں کے لیے روحانی سرور اور اخلاقی بصیرت کا ذریعہ ہوں، میرے نزدیک مولانا کا نعتیہ کلام ادبی تنقید سے مبرّا ہے۔ اس پر کسی ادبی تنقید کی ضرورت نہیں، اس کی مقبولیت اور دل پذیری ہی اس کا سب سے بڑا ادبی کمال ہے اور مولانا کے شاعرانہ مرتبے پر دال ہے ؎

حُسنِ تاثیر کو صورت سے، نہ معنی سے غرض
شعر وہ ہے کہ لگے جھوم کے گانے، کوئی![1]

ڈاکٹر غلام مصطفےٰ خاں، سابق صدر شعبۂ اُردو، سندھ یونیورسٹی لکھتے ہیں:

"میرا خیال یہ ہے کہ مولانا احمد رضا خاں صاحب غالباً واحد عالمِ دین ہیں، جنہوں نے اُردو نظم و نثر، دونوں میں اُردو کے بے شمار محاورات استعمال کیے ہیں اور اپنی علمیت سے اُردو شاعری میں چار چاند لگا دیئے ہیں۔"[2]

یہ تاثرات مختلف مکاتبِ فکر سے تعلق رکھنے والے اربابِ علم و دانش کے ہیں، جنہوں نے دل کھول کر امام احمد رضا کی مختلف ضیاء بار حیثیتوں پر اظہارِ خیال کیا ہے، لیکن اگر "مَیں نہ مانوں" کی پالیسی پیشِ نظر ہو تو اس قسم کے تبصرے بھی کیے جا سکتے ہیں:

"ان کی زبان مغلق اور مبہم ہے، بہت کم ان کا کلام سمجھا جاتا ہے، کیونکہ ان کی عبارات گنجلک اور اندازِ بیان مبہم ہے اور بعض اوقات وہ قصداً ایسا کرتے تھے، تاکہ لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ وہ زبردست عالم اور گہری تحریر کے مالک ہیں (ترجمہ)

---

[1] مرید احمد چشتی: خیابانِ رضا (عظیم پبلی کیشنز، لاہور) ص ۶۸

[2] ایضاً، " " " ص ۷۷

[3] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۸

مذکورہ بالا تاثرات ایک بار پھر ملاحظہ فرمائیں، آپ کو خود احساس ہو جائے گا کہ تعصب بے جا حقائق سے کس قدر دُور لے جاتا ہے۔ یہ طے شدہ حقیقت ہے کہ جب گفتگو عام سطحی معیار سے گزر کر تحقیق و تدقیق اور علمی و فنی اصطلاحات تک پہنچ جاتی ہے، تو پھر اس کا سمجھنا عام آدمی کے بس میں نہیں رہتا، جب تک ان اصطلاحات سے واقفیت اور اس کی گہرائی تک پہنچنے کی اہلیت نہ ہو حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی تصنیفات فیوض الحرمین، ہمعات اور تفہیمات الٰہیہ کا ایک نظر مطالعہ کیجئے، یہ حقیقت کھُل کر سامنے آجائے گی۔

## تقریر و خطابت

عام طور پر دیکھنے میں آیا ہے کہ کسی بھی عالم کو تحریر و تقریر میں سے کسی ایک فن میں ہی کمال حاصل ہوتا ہے، لیکن امام احمد رضا بریلوی، دونوں میدانوں کے بے مثال شہسوار تھے اگرچہ آپ تحریر کو تقریر پر ترجیح دیتے تھے، کیونکہ تقریر ایک وقتی چیز ہے، جبکہ تحریر اللہ تعالیٰ کو منظور ہو تو دیر تک رہ سکتی ہے اور دُور تک پہنچ سکتی ہے۔

ایک دفعہ بدایوں کی جامع مسجد شمسی میں مولانا عبدالقیوم بدایونی (والد ماجد مولانا عبدالحامد بدایونی) نے اعلان کروایا کہ جمعہ کے بعد مولانا احمد رضا خاں کی تقریر ہوگی، آپ نے بہت معذرت کی کہ میں وعظ نہیں کیا کرتا۔ نیز یہ فرمایا کہ مجھے پہلے سے اطلاع نہیں دی، مگر وہ نہیں مانتے۔ آپ نے مسلسل دو گھنٹے تقریر فرمائی۔ تقریر کے بعد مولانا عبدالقیوم بدایونی نے جو خود بھی بلند پایہ عالم اور خطیب تھے، فرمایا:

"کوئی عالم، کتب دیکھ کر آنے کے بعد بھی ایسے پُراز معلومات، پُراثر بیان سے حاضرین کو محظوظ نہیں کر سکتا، یہ وسعتِ معلومات جناب ہی کا حصہ ہے[1]

۱۳۱۸ھ کا واقعہ ہے کہ پٹنہ میں ندوہ کے رد میں ایک جلسہ کیا گیا جس میں علمائے اہلِ سنت

---

[1] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۱، ص ۹۵

بکثرت موجود تھے۔ رات کو جب امام احمد رضا بریلوی کی تقریر شروع ہوئی، تو مولانا عبد القادر بدایونی نے سید اسمٰعیل حسن میاں مارہروی کو نیند سے بیدار کیا اور فرمایا:

"مولانا احمد رضا خاں صاحب کا بیان ہو رہا ہے اور سُنا ہے کہ ندویوں کے سرغنہ بھی آئے ہوئے ہیں۔ اس وقت ہمارے پٹھان کے وار دیکھنے کے قابل ہیں۔"

اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ بڑے بڑے اصحاب فضل و کمال کس شوق سے امام احمد رضا کی تقریر سنا کرتے تھے۔

ایک دفعہ بدایوں میں حضرت مولانا عبد القادر بدایونی کے عرس مبارک کے موقع پر ۹ بجے صبح سے تین بجے تک چھ گھنٹے تقریر فرمائی اور سورۂ والضحیٰ کی تفسیر بیان کی اور آخر میں فرمایا کہ اسی سورۂ مبارکہ کی چند آیات مبارکہ کی تفسیر میں اسی جُز لکھے تھے، پھر آگے نہ لکھ سکا، اتنا وقت کہاں سے لاؤں کہ پورے کلام پاک کی تفسیر لکھوں۔[۲]

جناب سید ایوب علی رضوی فرماتے ہیں:

ذکر میلاد مبارک میں ابتداء سے انتہا تک ادباً دو زانو رہا کرتے، یونہیں وعظ فرماتے، چار پانچ گھنٹے کامل دو زانو ہی منبر شریف پر رہتے۔"[۳]

ماہِ رجب ۱۳۱۸ھ میں مجلسِ علماء اہل سنت و جماعت، پٹنہ کے سالانہ اجلاس میں چار گھنٹے تقریر فرمائی۔[۴]

ڈاکٹر سید عبد اللہ، ایم۔ اے۔ ڈی لٹ، چیئرمین شعبۂ دائرۃ المعارف الاسلامیہ، پنجاب یونیورسٹی، لاہور لکھتے ہیں:

---

[۱] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۱، ص ۹۵

[۲] ایضاً: 〃 〃 〃 ص ۹۷

[۳] ایضاً: 〃 〃 〃 ص ۲۸

[۴] ایضاً: 〃 〃 〃 ص ۷-۱۸۶

"عالم اپنی قوم کا ذہن اور اُس کی زبان ہوتا ہے اور وہ عالم جس کی فکر و نظر کا محور، قرآن حکیم اور حدیثِ نبوی ہو، وہ ترجمانِ علم و حکمت، نقیبِ حق و صداقت، اور محسنِ انسانیت ہوتا ہے۔ اگر میں یہ کہوں کہ حضرت مولانا مفتی شاہ احمد رضا خاں بریلوی بھی ایسے ہی عالمِ دین تھے، تو یہ مبالغہ نہ ہوگا، بلکہ حقیقت کا اعتراف ہوگا، وہ بلاشبہ جید عالم، متبحر حکیم، عبقری فقیہ، صاحبِ نظر مفسرِ قرآن، عظیم محدث اور سحر بیان خطیب تھے۔" [۱]

لیکن جو لوگ حقائق سے واقف نہیں یا واقف نہیں ہونا چاہتے، ان کا تاثر یہ ہے:

"وہ کلام میں فصیح نہ تھے، نہ تحریر میں، نہ تقریر میں، انہیں خود بھی اس کا احساس تھا، اسی لیے وہ جمعہ اور عیدین کے موقع پر تقریر نہیں کرتے تھے، البتہ تیسری عید جو ان کی اور ان کے ہمنواؤں کی خودساختہ بدعت ہے جسے وہ عید میلاد النبی کہتے ہیں اور اپنے شیخ شاہ آل رسول کے یوم وفات پر جسے وہ عرس کہتے ہیں، تقریر کرتے تھے۔" [۲]

اس جگہ چند امور کی طرف توجہ دلانا چاہتا ہوں:

(۱) جس شخصیت کو اپنے غیر فصیح ہونے کا احساس تھا اور اسی احساس کے پیشِ نظر وہ (بقول کسے) جمعہ اور عیدین کے مواقع پر تقریر نہیں کرتے تھے، تو وہ مذکورہ بالا دو موقعوں پر کس طرح تقریر کر لیتے تھے۔ جو تقریر کر ہی نہ سکتا ہو، اُسے تو کسی موقع پر بھی یہ جرأت نہ کرنی چاہیے، خصوصاً دو اہم مواقع پر۔

(۲) اس کا کیا ثبوت ہے کہ وہ جمعہ و عیدین کے موقع پر تقریر نہیں کرتے تھے؟

جناب ڈاکٹر عابد احمد علی، سابق مہتمم بیت القرآن، پنجاب پبلک لائبریری لاہور اپنے چشم دید واقعات بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

---

[۱] محمد مسعود احمد، ڈاکٹر: حیات مولانا احمد رضا خاں ص ۱۴۳

[۲] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۸

"والد، نمازِ جمعہ کی ادائیگی کے لیے بریلی کی جامع مسجد نومحلہ میں تشریف لے جاتے اور میں بھی اکثر آپ کے ساتھ ہوتا، اکثر و بیشتر ہمیں دوسری تیسری صف میں بیٹھنے کا موقع مل جاتا۔ اسی مسجد میں حضرت مولانا بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ خطبہ جمعہ ارشاد فرمایا کرتے۔ منبر پر ان کے بیٹھنے اور ان کے حلیہ مبارک کا منظر ابھی تک میری آنکھوں کے سامنے رہتا ہے۔ حضرت والا بلند قامت، خوبرو اور سرخ و سفید رنگ کے مالک تھے۔ ڈاڑھی اس وقت سفید ہو چکی تھی مگر نہایت خوبصورت تھی۔

آواز از حد شیریں اور گداز تھی۔ آپ کا وعظ نہایت موثر ہوتا تھا۔ میں اگرچہ بچہ تھا، مگر اس کے باوجود آپ کے مواعظ میں میرے لیے کوئی کشش ضرور تھی۔ اکثر مجھ پر انہماک سا طاری ہوجاتا اور حاضرین کی کیفیت تو اس سے بڑھ کر ہوتی تھی۔ مجھے یہ بھی محسوس ہوتا کہ طبیعت کے اعتبار سے آپ کا وعظ خاصا طویل اور مفصل ہوتا ہوگا، مگر وہاں خطبہ جمعہ، حاضرین کی سہولت کے لیے اکثر مختصر فرما دیتے۔"[1]

ڈاکٹر صاحب امام احمد رضا بریلوی کے اندازِ تقریر کے بارے میں لکھتے ہیں:

"وعظ میں دلچسپی پیدا کرنے کے لیے آپ حکایاتِ ماثورہ بھی بیان فرماتے، مگر آپ کے مواعظ کی اصل بنیاد آیات اور احادیث پر قائم ہوتی تھی۔"[2]

(۳) صرف دو موقعوں پر تقریر کرنے کا حوالہ، صفحہ نمبر کی نشان دہی کے بغیر حیاتِ اعلیٰ حضرت کا دیا گیا ہے، حالانکہ اس کتاب میں صراحۃً لکھا ہے کہ دو نہیں، بلکہ زبردست تقریریں ہوتی تھیں، ان کے علاوہ اہلِ شہر (بریلی) کی درخواست پر دیگر محافل میں بھی تقریر فرما دیتے تھے۔ ایک اقتباس ملاحظہ ہو:

---

[1] عابد احمد علی، ڈاکٹر: مقالاتِ یومِ رضا (رضا اکیڈمی، لاہور) حصہ ۳، ص ۸

[2] ایضاً: 〃 〃 〃 〃 〃 ص ۹-۸

"اعلیٰ حضرت کا معمول تھا کہ سال میں تین وعظ بہت زبردست فرمایا کرتے تھے۔ ایک[1] سالانہ جلسہ دستار بندی طلبائے فارغ التحصیل مدرسۂ اہل سنت و جماعت مسجد بی بی جی، محلہ بہاری پور میں، دوسرا[2] ربیع الاوّل شریف کو دونوں وقت صبح آٹھ بجے اور شب کو بعد نماز عشا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ جس میں شہر بھر کے عمائد و معززین مطبوعہ دعوت نامے کے ذریعے مدعو ہوتے اور اس مجلس کا اہتمام اور وعظ کی اہمیت شہر میں ایسی تھی کہ اُس تاریخ کو کسی دوسری جگہ اہتمام و انتظام کے ساتھ مجلس نہیں ہوتی تھی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ تیسرا وعظ ۱۸ ذی الحجۃ الحرام عرس سراپا قدس ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ جناب سیّد شاہ آلِ رسول صاحب مارہروی قدس سرہٗ کے موقع پر ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ان کے علاوہ کبھی کبھی اہلِ شہر کی دعوت اور عرض و تمنّا پر بھی شہر کی بعض مجلسِ میلاد میں بیان فرمادیا کرتے تھے۔"[1]

---

[1] ظفرالدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۱، ص ۷ ۹۶ – ۹۶

# تصانیف امام احمد رضا

امام احمد رضا بریلوی ۱۴ شعبان المعظم ۱۲۸۶ھ کو پونے چودہ سال کی عمر میں علوم کی تحصیل سے فارغ ہوئے اور سند و دستار فضیلت سے سرفراز ہوئے۔ اسی دن رضاعت کے ایک مسئلہ کا جواب لکھ کر والد ماجد کی خدمت میں پیش کیا جو بالکل صحیح تھا، اسی دن سے فتویٰ نویسی کا کام آپ کے سپرد کر دیا گیا[1] اس دن سے آخر عمر تک آپ مسلسل لکھتے رہے اور اپنی تصنیفات کا عظیم انبار اور گراں قدر سرمایہ، امتِ مسلمہ کو دے گئے۔ آج جب کہ آپ کے وصال کو ساٹھ سال سے زیادہ عرصہ گزر چکا ہے، ابھی تک آپ کی تمام تصانیف چھپ کر منظرِ عام پر نہ آسکیں ان کے قلم کی برق رفتاری اور اہلِ سنت کی غفلت کا اس سے بڑا ثبوت اور کیا ہو سکتا ہے کہ اہلِ سنت و جماعت اپنی تمام تر کثرت کے باوجود فردِ واحد کی نگارشات کو شائع کرنے سے قاصر رہے، جس نے پوری انجمن کا کام سر انجام دیا تھا۔

پھر یہ بھی نہیں ہے کہ ان کی تصانیف کی قدر و منزلت نہیں کی جاتی، بلکہ جس صاحبِ علم کے پاس ان کی تصانیف موجود ہوں، وہ انہیں قیمتی متاع سمجھ کر اپنے پاس محفوظ رکھتا ہے۔ اس جگہ اس امر کا تذکرہ دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ جمعہ کے روز انار کلی، لاہور میں جہاں پرانی کتابوں کے سٹال لگائے جاتے ہیں، بہت سی کتابیں بالکل نئی حالت میں، نصف یا اس سے بھی کم قیمت پر مل جاتی ہیں۔ البریلویہ نامی کتاب بھی چار پانچ روپے میں مل جاتی ہے لیکن امام احمد رضا کی اخباری کاغذ پر لیتھو کی چھپی ہوئی تصانیف میں سے کوئی رسالہ یا کتاب شاید ہی وہاں مل سکے۔ اللہ تعالیٰ اہلِ سنت و جماعت کو توفیق دے کہ وہ ایسا ادارہ قائم کریں جو امام احمد رضا بریلوی

---

[1] محمد صابر نسیم بستوی، مولانا    اعلیٰ حضرت بریلوی    ص ۲۳ - ۲۴

کی تمام تصانیف کو جدید انداز میں ایڈٹ کر کے شائع کرے۔ اس سلسلہ میں جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور میں کام کا آغاز ہو چکا ہے، جس کے شعبۂ تصنیف و تالیف و تحقیق کے رکن مولانا اظہار اللہ ہزاروی، امام احمد رضا کے متعدد رسائل پر تحقیقی کام کر چکے ہیں۔ جامعہ اشرفیہ مبارکپور (انڈیا) اور مرکزی مجلسِ رضا، لاہور میں اس سلسلے کا قابلِ قدر کام ہو رہا ہے۔

## تعداد تصانیف

الدولۃ المکیۃ، تالیف ۱۳۲۳ھ/۱۹۰۶ء میں خود امام احمد رضا نے اپنی تصانیف کی تعداد دو سو سے زائد بیان کی[۱] آپ کے صاحبزادے حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا بریلوی نے حاشیہ میں وضاحت فرمائی:

"یعنی وہابیہ کے رد میں، ورنہ بحمد اللہ تعالیٰ چار سو سے زائد ہیں۔"[۲]

۱۳۲۷ھ/۱۹۰۹ء میں مولانا ظفر الدین بہاری نے ایک فہرست المجمل المعدد لتالیفات المجدد ترتیب دی جس میں ۳۵۰ تصانیف کا اجمالی تذکرہ کیا اور ساتھ ہی یہ تصریح فرما دی:

"میں نہیں کہتا کہ سب اسی قدر ہیں، بلکہ یہ صرف وہ ہیں جو اس وقت کے استقراء میں میرے پیشِ نظر ہیں۔ فضلِ خدا سے امید واثق کہ اگر تفحص تام اور تمام قدیم و جدید بستوں پر نظرِ عام کی جائے، تو کم و بیش پچاس رسالے اور نکلیں۔"[۳]

۱۹۳۸ء میں مولانا ظفر الدین بہاری نے حیاتِ اعلیٰ حضرت لکھی اس میں وہ فرماتے ہیں:

"اعلیٰ حضرت کی تصانیف چھ سو سے زائد ہیں۔"

---

[۱] احمد رضا بریلوی، امام: الدولۃ المکیۃ (مکتبہ رضویہ، کراچی) ص ۱۱

[۲] ایضاً: " " " " ص ۱۱

[۳] ظفر الدین بہاری، مولانا: المجمل المعدد (مجلسِ رضا، لاہور) ص ۴

[۴] ایضاً: حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۱، ص ۱۳

بعد میں تیار کی جانے والی فہرست کے مطابق ۵۴۸ تصانیف ہیں۔ [1]

مفتی اعجاز ولی خاں رحمہ اللہ تعالیٰ جو امام احمد رضا بریلوی کے قریبی رشتہ دار اور متبحر عالم تھے، انہوں نے یہ تعداد ایک ہزار بیان کی۔ [2]

حقیقتِ حال سے ناواقف ان بیانات سے الجھن میں مبتلا ہو سکتا ہے، اسی لیے لکھا گیا ہے:

"مبالغہ اور غلو ان لوگوں کے رگ و پے میں رچا ہوا ہے، یہ سچی بات سے سیر نہیں ہوتے، مجبوراً جھوٹ بولتے ہیں، اسی لیے اس موضوع پر ان کے اقوال مختلف ہیں، چنانچہ تصانیف کی تعداد، دوسو، تین سو پچاس، چار سو، پانچ سو سے زیادہ، چھ سو سے زیادہ اور ایک ہزار، بلکہ اس سے زیادہ بیان کی ہے" (ترجمہ) [3]

یہ ایک ایسا اشکال ہے جسے ایک دفعہ بیان کرنے سے تسلی نہیں ہوئی، بلکہ ص ۲۹-۳۱-۳۲ پر تکرار کے ساتھ ذکر کیا ہے۔

حالانکہ یہ کوئی لاینحل اشکال نہیں ہے۔ ۱۳۲۳ھ/۱۹۰۶ء میں امام احمد رضا بریلوی نے فرمایا کہ اس وقت تک تصانیف دوسو سے زائد ہیں (جس کا ترجمہ البریلویۃ میں دوسو کے قریب کیا گیا ہے۔ اصل اور ترجمہ میں کتنا فرق ہے؟) اسی جگہ مولانا حامد رضا خاں نے حاشیہ لکھا کہ یہ ان تصانیف کی تعداد ہے جو ردِّ وہابیہ میں ہیں، ورنہ کل تصانیف چار سو سے زائد ہیں۔ ۱۳۲۷ھ/۱۹۰۹ء میں مولانا ظفر الدین بہاری نے فہرست تیار کی اور ان کی تعداد تین سو پچاس بیان کی اور ساتھ ہی تصریح کر دی کہ یہ تعداد حتمی نہیں ہے، مزید جستجو کی جائے تو چالیس پچاس رسائل مزید مل جائیں گے۔ مفتی اعجاز ولی خاں نے تعداد ایک ہزار بیان

---

[1] شرکتِ حنفیہ، لاہور: انوارِ رضا ص ۳۴۸ - ۳۲۶

[2] مفتی اعجاز ولی خاں، مولانا: ضمیمہ المعتقد المنتقد (مکتبہ ایشق، ترکی) ص ۲۶۶

[3] ظہیر: البریلویۃ ص ۹ - ۲۸

کی، یہ ان کا اندازہ اور ان کی رائے تھی، جو کچھ زیادہ بعید نہیں ہے۔

بمبئی سے ماہنامہ المیزان نے چھ سو صفحات پر مشتمل وقیع اور خوبصورت امام احمد رضا نمبر نکالا، تو اس میں جن کتب ورسائل کی فہرست دی گئی، ان کی تعداد پانچ سو اڑتالیس ہے۔ یہ بھی آخری فہرست نہیں ہے، مولانا یٰسین اختر مصباحی لکھتے ہیں:

"فاضل بریلوی کی تصانیف کی تفصیلی فہرست پوری تحقیق اور تلاش وجستجو کے بعد مولانا عبدالمبین نعمانی صاحب نے مرتب فرمائی ہے جو عنقریب المجمع الرضوی کے زیرِ اہتمام منظرِ عام پر آئے گی۔" [1]

جناب سیّد ریاست علی قادری لکھتے ہیں:

"پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب، پرنسپل گورنمنٹ ڈگری سائنس کالج ٹھٹھہ (سندھ) نے اپنی تصنیف "حیات مولانا احمد رضا خاں بریلوی" میں ۵۴۸ کتب وحواشی کا تذکرہ کیا ہے، موصوف "ببلوگرافیکل انسائیکلوپیڈیا آف امام احمد رضا خاں" ترتیب دے رہے ہیں، جو تکمیل کے آخری مراحل میں ہے۔" [2]

مجھے یہ کہنے میں باک نہیں ہے کہ اہل سنت وجماعت نے تصنیف واشاعت کے بارے میں جس قدر بے اعتنائی سے کام لیا ہے، کسی فرقے نے نہیں لیا۔ اس غفلت شعار قوم سے آج تک نہ تو امام احمد رضا کی تصانیف کی اشاعت کا اہتمام ہو سکا اور نہ ہی وہ گراں قدر ذخیرۂ کتب پوری طرح محفوظ رہ سکا، اس لیے کوئی محقق کتنی ہی محنت کیوں نہ کرے، جامع اور مکمّل فہرست تیار نہیں کر سکتا۔

ان حالات میں ہم دعوے سے یہی کہہ سکتے ہیں کہ امام احمد رضا کی تصنیفات ورسائل کی تعداد آٹھ سو چالیس ہے تا وقتیکہ اس سے زیادہ نگارشات کی فہرست سامنے نہ آجائے،

---

[1] یٰسین اختر مصباحی، مولانا: امام احمد رضا، ارباب علم ودانش کی نظر میں (رضا اکیڈمی، مبارکپور) ص ۴۲

[2] ریاست علی قادری، سید: امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری (مطبوعہ کراچی) ص ۷

بعض حضرات نے جو تعداد ایک ہزار بتائی ہے، تو ممکن ہے وہ ظن و تخمین پر مبنی ہو۔

## فتاویٰ رضویہ

امام احمد رضا بریلوی کی تصانیف میں سرِ فہرست فتاویٰ رضویہ ہے۔ اس کا پورا نام العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ ہے۔ اس فتاویٰ کی اہمیت کا اندازہ لگانے کے لیے درج ذیل چند تاثرات کافی ہیں۔

ڈاکٹر عابد احمد علی، سابق مہتمم بیت القرآن، پنجاب پبلک لائبریری، لاہور، علی گڑھ کی ایک مجلس کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

ایک بار استاذِ محترم مولانا سلیمان اشرف نے اقبال کو کھانے پر مدعو کیا اور وہاں محفل میں حضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی کا ذکر چھڑ گیا۔ اقبال نے مولانا کے بارے میں یہ رائے ظاہر کی کہ وہ بے حد ذہین اور باریک بین عالم دین تھے فقہی بصیرت میں ان کا مقام بہت بلند تھا۔ ان کے فتاویٰ کے مطالعے سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ کس قدر اعلیٰ اجتہادی صلاحیتوں سے بہرہ ور اور پاک و ہند کے کیسے نابغۂ روزگار فقیہ تھے۔ ہندوستان کے اس دورِ متاخرین میں ان جیسا طباع اور ذہین فقیہ بمشکل ملے گا۔ اس کے ساتھ ہی اقبال مرحوم نے مولانا کی طبیعت کی شدت اور بعض علماء کے بارے میں، ان کی طرف منسوب سخت گیر رویے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ اگر یہ الجھن درمیان میں نہ آپڑتی، تو اُن کا وقت اور علم و فضل، ملت کے دیگر مسائل کے لیے زیادہ مفید طریقے سے صرف ہوتا اور یقیناً وہ اس دور کے ابوحنیفہ کہلا سکتے تھے۔[۱]

ابوالحسن علی ندوی لکھتے ہیں:

---

[۱] عابد احمد علی، ڈاکٹر: مقالات یوم رضا (رضا اکیڈمی، لاہور) حصہ ۳ ص ۱۰

یندر نظیرہ فی عصرہ فی الاطلاع علی الفقہ الحنفی وجزئیاتہ یشھد بذالک مجموع فتاواہ وکتابہ "کفل الفقیہ الفاھم فی احکام قرطاس الدراھم" الذی الفہ فی مکۃ سنۃ ثلاث وعشرین وثلاث مائۃ والف۔[1]

"ان کے زمانے میں فقہ حنفی اور اس کی جزئیات پر آگاہی میں شاید ہی کوئی ان کا ثانی ہؤا اس پر ان کا فتاوٰی اور ان کی کتاب "کفل الفقیہ الفاہم" شاہد ہے جو انہوں نے ۱۳۲۳ھ میں مکہ مکرمہ میں لکھی تھی۔"

مولانا مودودی کے نائب ملک غلام علی لکھتے ہیں:

"حقیقت یہ ہے کہ مولانا احمد رضا خاں صاحب کے بارے میں اب تک ہم لوگ سخت غلط فہمی میں مبتلا رہے ہیں۔ ان کی بعض تصانیف اور فتاوٰی کے مطالعہ کے بعد اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ جو علمی گہرائی میں نے ان کے یہاں پائی وہ بہت کم علماء میں پائی جاتی ہے، اور عشقِ خدا و رسول تو ان کی سطر سطر سے پھوٹا پڑتا ہے۔"[2]

شاہ معین الدین ندوی، دار المصنفین اعظم گڈھ لکھتے ہیں:

"مولانا احمد رضا خاں مرحوم صاحبِ علم و نظر علماء مصنفین میں تھے۔ دینی علوم خصوصاً فقہ و حدیث پر ان کی نظر وسیع و گہری تھی، مولانا نے جس دقتِ نظر اور تحقیق کے ساتھ علماء کے استفسارات کے جوابات تحریر فرمائے ہیں اس سے ان کی جامعیت، علمی بصیرت، ذہانت اور طباعی کا پورا پورا اندازہ ہوتا ہے ان کے عالمانہ محققانہ فتاوٰی مخالف و موافق ہر طبقہ کے مطالعہ کے لائق ہیں۔"[3]

---

[1] ابوالحسن علی ندوی: نزہۃ الخواطر (نور محمد کراچی)، جلد ۸، ص ۷۱

[2] یٰسین اختر مصباحی، مولانا: امام احمد رضا اربابِ علم و دانش کی نظر میں ص ۷

[3] ایضاً: " " " " " " ص

یہ تاثرات امام احمد رضا بریلوی کے حلقۂ معتقدین کے نہیں، بلکہ علامہ اقبال کے علاوہ باقی اہلِ علم مسلکاً ان سے متفق نہیں ہیں، اس لیے کوئی وجہ نہیں کہ ان تاثرات کو غلو اور مبالغہ پر محمول کیا جائے۔

اس وقت (۱۴۰۵ھ/ ۱۹۸۵ء) تک فتاویٰ کی بارہ جلدوں میں سے ساڑھے سات جلدیں شائع ہوئی ہیں۔ ہندوستان سے شائع ہونے والی زیادہ تر جلدیں بڑے سائز میں چھپی ہیں جبکہ پہلی پانچ جلدیں پاکستان میں شائع ہوئی ہیں۔ پاکستانی ایڈیشن میں سائز چھوٹا کر دیا گیا ہے لیکن اس میں قباحت یہ پیدا ہوگئی کہ خط اتنا باریک کر دیا گیا کہ پڑھنا مشکل ہے۔ ہندوستانی ایڈیشن میں سائز اور خط مناسب ہے، اگر فتاویٰ کو جدید انداز میں مرتب کیا جائے، پیرا بندی کی جائے، عربی عبارات کا اردو ترجمہ شامل کر دیا جائے اور حواشی میں حوالوں کی تخریج کر دی جائے، تو اس کی کم از کم تیس جلدیں تیار ہو جائیں گی۔

ذیل میں فتاویٰ رضویہ کی آٹھ جلدوں کا مختصر تعارف پیش کیا جاتا ہے:

**جلد اول:** مطبوعہ شیخ غلام علی اینڈ سنز، لاہور۔ جہازی سائز تقطیع (۹½ × ۱۲) صفحات ۸۸۰

اس جلد میں ایک سو چودہ فتوے اور اٹھائیس رسائل ہیں۔

**جلد دوم:** مطبوعہ کتب خانہ سمنانی، میرٹھ (انڈیا) سالِ طباعت (۱۳۸۷ھ/ ۱۹۶۷ء) تقطیع (۶¾ × ۹½) صفحات ۵۱۲

اس جلد میں ۳۸۸ فتوے اور سات رسائل ہیں:

**جلد سوم:** مطبوعہ سُنّی دارالاشاعت، مبارکپور، اعظم گڑھ، (انڈیا) سالِ طباعت (۱۳۸۱ھ/ ۱۹۶۱ء) تقطیع (۸¾ × ۱۱) صفحات ۸۱۵

اس جلد میں چار سو بیالیس مسائل ہیں اور پندرہ رسائل ہیں۔

**جلد چہارم:** مطبوعہ سُنّی دارالاشاعت، مبارکپور، اعظم گڑھ (انڈیا)

سالِ طباعت (۱۳۸۷ھ / ۱۹۶۷ء) تقطیع (۸ ۳/۴ × ۱۱) صفحات ۷۲۴

اس جلد میں چار سو بیالیس مسائل اور ستائیس رسائل ہیں۔

**جلد پنجم:** سنی دار الاشاعت، مبارکپور، اعظم گڈھ (انڈیا)

سالِ طباعت (۱۳۹۶ھ / ۱۹۷۶ء) تقطیع ۸ ۳/۴" × ۱۱" صفحات ۷۹۹

اس جلد میں نو سو چوّن فتاویٰ اور نو رسالے ہیں۔

**جلد ششم:** سنی دار الاشاعت، مبارکپور، اعظم گڈھ (انڈیا)

سالِ طباعت (۱۴۰۱ھ / ۱۹۸۱ء) تقطیع (۸ ۳/۴" × ۱۱") صفحات ۵۲۶

اس جلد میں چار سو ستانوے مسائل اور آٹھ رسائل ہیں۔

**جلد دہم:** (نصف) مطبوعہ مکتبہ رضا، بیسلپور، پیلی بھیت (انڈیا) صفحات ۲۶۴

سالِ طباعت (ندارد) تقطیع (۹ ۱/۲ × ۱۲)

**جلد یازدہم:** مطبوعہ ادارۂ اشاعت تصنیفاتِ رضا، بریلی (انڈیا)

سالِ طباعت (۱۴۰۲ھ / ۱۹۸۲ء) تقطیع (۷" × ۹ ۱/۲") صفحات ۳۲۵

اس جلد میں ایک سو ستاون مسائل اور چار رسائل ہیں۔

یہ آٹھ جلدیں چار ہزار آٹھ سو پچپن صفحات پر مشتمل ہیں اور اگر جدید انداز میں مرتب کر کے شائع کی جائیں، تو دو تین گنا زائد ہو جائیں۔

## اعتراضات

امام احمد رضا کی تصانیف کے بارے میں چند شکوک وشبہات اٹھائے گئے ہیں، درج ذیل سطور میں ان کا تجزیہ پیش کیا جاتا ہے:

۱۔ تصانیف کی تعداد کے بیان میں اختلافِ شدید پایا جاتا ہے اور اپنے امام کی عظمت کو جھوٹا سہارا دینے کی کوشش کی گئی ہے۔[۱]

---

[۱] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۹-۲۸

یہ اعتراض مختلف صفحات میں تین بار ذکر کیا گیا ہے، گویا ایک بار ذکر کرنے سے تسلی نہیں ہوئی، اس کا جواب گزشتہ صفحات میں دیا جا چکا ہے۔

۲۔ بریلوی نے کوئی کتاب نہیں لکھی، صرف استفسارات کے جواب میں فتوے لکھے ہیں، اس کے لیے بھی متعدد تنخواہ دار ملازم رکھے ہوئے تھے۔ بعض استفتاء دوسرے شہروں میں بھیج دیئے جاتے تھے، ان کے معاونین جواب تحریر کرتے۔ یہ جوابات، سوال کرنے والوں کو ارسال کر دیئے جاتے۔ بعض معاونین مختلف کتابوں سے عبارات نقل کر کے بھیج دیتے، جنہیں تحقیق و تنقیح کے بعد اپنی عبارت میں درج کر دیتے، یہی وجہ ہے کہ ان کے فتووں میں شدید ابہام پایا جاتا ہے[1] (ترجمہ ملخصاً)

دلائل کے بغیر آدمی جو چاہے کہہ سکتا ہے، لیکن اہل علم کے ہاں اس کی کچھ قدر و قیمت نہ ہوگی۔ امام احمد رضا کے پاس علماء کا جمگھٹا لگا رہتا تھا۔ کچھ حضرات دارالعلوم منظر اسلام کے مدرس ہوتے تھے۔ ملاقات کے لیے آنے والوں کی بھی کمی نہیں تھی۔ ان میں سے چند حضرات کو تربیت کے لیے مختلف کتابوں سے حوالے تلاش کرنے پر مامور فرما دیتے، تو اس سے کہاں ثابت ہوتا ہے کہ انہوں نے فتویٰ نویسی کے لیے ملازم رکھے ہوئے تھے۔ ایک طرف تو یہ کہا جاتا ہے کہ ان کی گزر بسر امامت کی تنخواہ اور نذرانوں پر تھی۔ دوسری طرف یہ کہ متعدد ملازم فتویٰ نویسی کے لیے رکھے ہوئے تھے، ان میں سے کس بات میں صداقت ہے؟ ہمارے نزدیک کسی میں بھی نہیں۔ بعض اوقات علامہ ظفر الدین بہاری کو کسی موضوع پر عبارات تلاش کرنے پر مامور فرما دیتے، یہ بھی ان کی تربیت کا حصہ تھا۔

اس جگہ حافظ عبدالرحمٰن مدنی (اہل حدیث) کا بیان دلچسپی سے خالی نہ ہوگا، وہ لکھتے ہیں؛

> میرے گواہ میرے اپنے شاگرد ہیں، جو خود احسان الٰہی ظہیر کے لیے عربی اُردو میں کتابیں لکھتے ہیں اور پھر احسان الٰہی ظہیر ان کا نام دیئے بغیر اپنے نام سے

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۹

سالِ طباعت (۱۳۸۷ھ/ ۱۹۶۷ء) تقطیع (۳/۴ ۸ × ۱۱) صفحات ۷۲۴

اس جلد میں چار سو بیالیس مسائل اور ستائیس رسائل ہیں۔

**جلد پنجم:** سُنّی دارالاشاعت، مبارکپور، اعظم گڈھ (انڈیا)

سالِ طباعت (۱۳۹۶ھ/ ۱۹۷۶ء) تقطیع ۳/۴ ۸" × ۱۱" صفحات ۷۹۹

اس جلد میں نوسو چوّن فتاویٰ اور نو رسالے ہیں۔

**جلد ششم:** سنّی دارالاشاعت، مبارکپور، اعظم گڈھ (انڈیا)

سالِ طباعت (۱۴۰۱ھ/ ۱۹۸۱ء) تقطیع (۳/۴ ۸" × ۱۱") صفحات ۵۳۶

اس جلد میں چار سو ستانوے مسائل اور آٹھ رسائل ہیں۔

**جلد دہم:** (نصف) مطبوعہ مکتبہ رضا، بیسلپور، پیلی بھیت (انڈیا) صفحات ۲۶۴

سالِ طباعت (ندارد) تقطیع (۱/۲ ۹ × ۱۲")

**جلد یازدہم:** مطبوعہ ادارۂ اشاعت تصنیفاتِ رضا، بریلی (انڈیا)

سالِ طباعت (۱۴۰۲ھ/ ۱۹۸۲ء) تقطیع (۷" × ۱/۲ ۹") صفحات ۳۲۵

اس جلد میں ایک سو ستاون مسائل اور چار رسائل ہیں۔

یہ آٹھ جلدیں چار ہزار آٹھ سو پچپن صفحات پر مشتمل ہیں اور اگر جدید انداز میں مرتب کر کے شائع کی جائیں، تو دو تین گنا زائد ہو جائیں۔

## اعتراضات

امام احمد رضا کی تصانیف کے بارے میں چند شکوک و شبہات اٹھائے گئے ہیں، درج ذیل سطور میں ان کا تجزیہ پیش کیا جاتا ہے:

۱۔ تصانیف کی تعداد کے بیان میں اختلافِ شدید پایا جاتا ہے اور اپنے امام کی عظمت کو جھوٹا سہارا دینے کی کوشش کی گئی ہے۔[۱]

---

[۱] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۹-۲۸

یہ اعتراض مختلف صفحات میں تین بار ذکر کیا گیا ہے، گویا ایک بار ذکر کرنے سے تسلی نہیں ہوئی، اس کا جواب گزشتہ صفحات میں دیا جا چکا ہے۔

۲۔ بریلوی نے کوئی کتاب نہیں لکھی، صرف استفتاءات کے جواب میں فتوے لکھے ہیں، اس کے لیے بھی متعدد تنخواہ دار ملازم رکھے ہوئے تھے۔ بعض استفتاء دوسرے شہروں میں بھیج دیئے جاتے تھے، ان کے معاونین جواب تحریر کرتے۔ یہ جوابات، سوال کرنے والوں کو ارسال کر دیتے جاتے۔ بعض معاونین مختلف کتابوں سے عبارات نقل کر کے بھیج دیتے، جنہیں تحقیق و تنقیح کے بعد اپنی عبارت میں درج کر دیتے، یہی وجہ ہے کہ ان کے فتووں میں شدید ابہام پایا جاتا ہے[1] (ترجمہ ملخصاً)

دلائل کے بغیر آدمی جو چاہے کہہ سکتا ہے، لیکن اہل علم کے ہاں اس کی کچھ قدر و قیمت نہ ہوگی۔ امام احمد رضا کے پاس علماء کا جمگھٹا لگا رہتا تھا۔ کچھ حضرات دار العلوم منظر اسلام کے مدرس ہوتے تھے۔ ملاقات کے لیے آنے والوں کی بھی کمی نہیں تھی۔ ان میں سے چند حضرات کو تربیت کے لیے مختلف کتابوں سے حوالے تلاش کرنے پر مامور فرما دیتے، تو اس سے کہاں ثابت ہوتا ہے کہ انہوں نے فتویٰ نویسی کے لیے ملازم رکھے ہوئے تھے۔ ایک طرف تو یہ کہا جاتا ہے کہ ان کی گزر بسر امامت کی تنخواہ اور نذرانوں پر تھی۔ دوسری طرف یہ کہ متعدد ملازم فتویٰ نویسی کے لیے رکھے ہوتے تھے، ان میں سے کس بات میں صداقت ہے؟ ہمارے نزدیک کسی میں بھی نہیں۔ بعض اوقات علامہ ظفر الدین بہاری کو کسی موضوع پر عبارات تلاش کرنے پر مامور فرما دیتے، یہ بھی ان کی تربیت کا حصہ تھا۔

اس جگہ حافظ عبد الرحمٰن مدنی (اہل حدیث) کا بیان دلچسپی سے خالی نہ ہوگا، وہ لکھتے ہیں:

> میرے گواہ میرے اپنے شاگرد ہیں، جو خود احسان الٰہی ظہیر کے لیے عربی اردو میں کتابیں لکھتے ہیں اور پھر احسان الٰہی ظہیر ان کا نام دیئے بغیر اپنے نام سے

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۹

یہ کتابیں شائع کر کے اپنی شہرت کا ڈھنڈورا پیٹتا ہے۔ کیا دنیا اس پر تعجب نہ کرے گی کہ جو شخص انگریزی زبان نہ بول سکتا ہو، نہ پڑھ اور سمجھ سکتا ہو، اُس کی مستقل کتابیں انگریزی زبان میں اُس کے نام سے شائع ہوں؟"[1]

امام احمد رضا بریلوی کی فقہی بصیرت، ژرف نگاہی اور وسعتِ معلومات کے بیگانے بھی قائل ہیں۔ ابوالحسن علی ندوی اور شاہ معین الدین کے اقتباسات اس سے پہلے پیش کیے جا چکے ہیں۔ امام احمد رضا اس بات سے مستغنی تھے کہ کسی سے کتاب لکھوا کر اپنے نام سے شائع کر دیں۔

یہ تو اہلِ علم ہی جان سکتے ہیں کہ امام احمد رضا جو فتوے دیتے ہیں، وہ فیصلہ کن انداز میں دیتے ہیں، اس میں نہ تو ابہام ہوتا ہے، نہ تعقید، بلکہ قدرت نے انہیں ایسا ملکہ عطا فرمایا تھا کہ وہ مختلف اقوال و عبارات کو ان کے صحیح محمل پر محمول فرماتے اور احادیثِ مختلفہ میں اس طرح تطبیق دیتے کہ کوئی اشکال ہی باقی نہ رہتا۔

۳۔ "بریلویوں کا یہ کہنا کہ ان کی تصانیف ایک ہزار سے زائد ہیں، دلیل سے ثابت نہیں، کیونکہ کتاب صرف فتاویٰ رضویہ کو کہا جا سکتا ہے جو چھوٹے بڑے حجم میں آٹھ جلدوں میں چھپا ہے۔ باقی چھوٹے چھوٹے رسائل ہیں جنہیں کتاب نہیں کہا جا سکتا۔"[2]

گویا کتاب اسی تصنیف کو کہا جا سکتا ہے جو بارہ ضخیم جلدوں میں اور ہزاروں صفحات پر مشتمل ہو، ذیل میں چند کتابوں کے نام دیئے جاتے ہیں جو صرف چند صفحات پر مشتمل ہیں:

الفقہ الاکبر: امامِ اعظم ابو حنیفہ کی اہم تصنیف ہمارے سامنے ہے۔ مدرسہ نصرت العلوم گوجرانوالہ کا مطبوعہ نسخہ ہے جس میں عربی عبارت چھوٹے سائز کے پچیس صفحات سے زائد نہیں ہے

---

[1] عبدالرحمٰن مدنی، حافظ: ہفت روزہ اہلِ حدیث، لاہور (۳ اگست ۱۹۸۴ء) ص ۶

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۳۰

اربعین : چالیس احادیث کا مجموعہ مختلف حضرات نے جمع کیا ہے۔ ایسا ہی ایک مجموعہ امام نووی کی تصنیفات میں شمار کیا گیا ہے۔[1] حالانکہ یہ مجموعہ بمشکل پندرہ صفحات پر مشتمل ہوگا۔

یک روزہ : مولوی محمد اسمٰعیل دہلوی کی تصانیف میں شمار کیا جاتا ہے، حالانکہ چھوٹے سائز کے صرف بتیس صفحات پر مشتمل ہے۔

فتاویٰ شاہ رفیع الدین، مطبوعہ مطبع احمدی، دہلی، صرف نو رسائل چالیس صفحات پر مشتمل ہیں حساب لگا لیجیے کہ فی رسالہ اوسطاً کتنے صفحات پر مشتمل ہوگا۔

الفتح الخبیر : حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کا چند صفحات پر مشتمل رسالہ ہے جو الفوز الکبیر میں شامل کر دیا گیا ہے، اس کے باوجود تصانیف میں الگ شمار کیا گیا ہے۔

رسالہ اشارۃ المسیحہ ، حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کا ساڑھے تین صفحے پر مشتمل رسالہ جو فتاویٰ عزیزی میں مندرج ہے۔

اصل میں کسی موضوع پر لکھی جانے والی علمی اور تحقیقی تحریر، رسائل اور تصانیف میں شمار کی جاتی ہے، اگرچہ چند صفحات پر مشتمل ہو، اس کے لیے متعدد جلدوں اور ہزاروں صفحات پر مشتمل ہونا ضروری نہیں۔

۴۔ فتاویٰ رضویہ چھوٹے بڑے رسائل پر مشتمل ہے، اس کے باوجود ان رسائل کو تصانیف کی فہرست میں شمار کیا گیا ہے۔[2]

فتاویٰ رضویہ میں شامل رسائل کو الگ کر دیا جائے تو بھی اُس کی ضخامت غیر معمولی ہوگی، رسائل کی اہمیت اور افادیت کے پیش نظر انہیں الگ کیا جاتا ہے۔ ابھی رسالہ الفتح الخبیر کا ذکر ہوا ہے جو چند صفحات پر مشتمل ہے اور الفوز الکبیر میں شامل کر دیا گیا ہے، اس کے باوجود الگ شمار کیا جاتا ہے۔

نواب صدیق حسن خاں بھوپالی کی تصانیف شمار کرتے ہوئے سب سے پہلے ابجد العلوم کو شمار کیا گیا ہے جو تین جلدوں میں ہے، پھر اس کی پہلی جلد الوشی المرقوم، دوسری جلد السحاب

---

[1] عبدالرشید عراقی : امام نووی اور اُن کی تصنیفات، ترجمان الحدیث لاہور (شمارہ جون ۱۹۸۱ء) ص ۴۵

[2] ظہیر : البریلویۃ ص ۱-۲۰

المرکوم کو الگ بھی شمار کیا گیا ہے۔ [1]

۵۔ بعض رسائل چھ صفحات پر مشتمل ہیں، مثلاً تنویر القندیل بعض سات صفحات پر مثلاً تبیان الوضوء اور بعض آٹھ صفحات پر مثلاً لمع الاحکام ۔۔ یہ رسائل بھی ان کی تالیفات میں شمار کیے گئے ہیں۔ [2]

غالباً یہ خیال نہیں رہا کہ یہ صفحات جہازی سائز کے ہیں۔ یہ رسائل عام کتابی سائز پر شائع کیے جائیں، تو صفحات تین چار گنا بڑھ جائیں گے، اس سے قبل متعدد رسائل کی نشان دہی کی جا چکی ہے جو صرف چند صفحات پر مشتمل ہیں۔ اس کے باوجود تصانیف میں شمار کیے جاتے ہیں۔

۶۔ "لطیفہ یہ ہے کہ صحیح بخاری، نسائی، التقریب وغیرہ کتب جو بریلوی کے کتب خانہ میں موجود تھیں اور وہ ان کا مطالعہ کرتے رہتے تھے اور ایک دو صفحات پر کہیں حاشیہ بھی لکھ دیا۔ ان تمام حواشی کو بھی اپنے مجدد کی تصنیف میں شمار کر دیا، حالانکہ ان حواشی میں سے بڑی کتاب تو کجا، چھوٹی کتاب بھی نہیں چھپی" [3] (ترجمہ ملخصاً)

یہ درست ہے کہ ان کتابوں پر امام احمد رضا بریلوی نے مستقل حواشی نہیں لکھے، لیکن اکثر و بیشتر کتابوں پر لکھے ہوئے علمی اور تحقیقی نوٹس اتنی مقدار میں ہیں کہ انہیں الگ کتاب اور کتابچے کی صورت میں شائع کیا جا سکتا ہے۔

۱۴۰۲ھ / ۱۹۸۲ء میں طحطاوی علی الدر المختار پر امام احمد رضا کے حواشی تعلیقاتِ رضا کے نام سے مرکزی مجلسِ رضا، لاہور نے شائع کیے تھے۔ تحقیق و ترجمہ کا کام مولانا محمد صدیق ہزاروی نے انجام دیا۔ یہ تعلیقات ۲۷۲ پر مشتمل ہیں، جن میں صرف عربی حواشی چھیاسی صفحات پر پھیلے ہوئے ہیں۔

---

[1] صدیق حسن خاں بھوپالی: ابجد العلوم ج ۳، ص ۹ - ۲۷۵

[2] ظہیر: البریلویۃ ص ۳۱

[3] ظہیر: البریلویۃ ص ۳۲-۳

اسی طرح اسی سال میں معالم التنزیل پر امام احمد رضا کے حواشی، مولانا محمد صدیق ہزاروی کے ترجمہ کے ساتھ چھپے ہیں، جو چوالیس صفحات پر مشتمل ہیں۔

البریلویۃ نامی کتاب ۲۳ مارچ ۱۹۸۳ء کے بعد چھپی، اس لیے کوئی وجہ نہیں کہ تعلیقات رضا کے دونوں حصے ان کی نظر سے نہ گزرے ہوں۔

## جد الممتار، حاشیہ شامی

لطف یہ کہ ۱۹۸۲ء ہی میں شامی پر امام احمد رضا بریلوی کے مبسوط حاشیہ کی پہلی جلد حیدرآباد، دکن سے چھپ گئی تھی جو ۴۳۲ صفحات پر مشتمل اور نفیس عربی ٹائپ پر چھپی ہے غالباً یہ جلد بھی نظر سے نہیں گزری ہوگی۔ یہ حاشیہ پانچ ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے۔

۷۔ "اس گروہ کا صریح جھوٹ یہ کہنا ہے کہ فتاویٰ رضویہ بارہ جلدوں پر مشتمل ہے، حالانکہ اب تک اس کی صرف آٹھ جلدیں ہی چھپی ہیں۔ نیز ان آٹھ جلدوں میں سے صرف ایک جلد بڑے سائز پر چھپی ہے۔ باقی تمام جلدیں چھوٹے سائز پر چھپی ہیں۔" [1]

ایک طفلِ مکتب بھی جانتا ہے کہ ہر کتاب کا چھپا ہوا ہونا ضروری نہیں ہے۔ بے شمار کتابیں ایسی ہیں کہ جن کی ایک جلد بھی نہیں چھپی، تو کیا یہ کہا جائے گا کہ اس کتاب کی ایک جلد بھی نہیں ہے کیونکہ کوئی جلد چھپی ہوئی نہیں ہے ۔۔ واقعہ یہ ہے کہ فتاویٰ رضویہ کی بارہ جلدیں لکھی گئی تھیں، جن میں سے سات جلدیں مکمل اور دسویں جلد نصف چھپ چکی ہے۔

اسی طرح اگر آپ نے تاج محل نہیں دیکھا، تو یہ نہیں کہہ سکتے کہ وہ موجود ہی نہیں ہے، ہمارے پاس فتاویٰ رضویہ کی دوسری جلد کے علاوہ باقی تمام جلدیں بڑے سائز پر انڈیا کی چھپی ہوئی موجود ہیں، جو چاہے دیکھ سکتا ہے۔

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۴۳

۸" بڑے سائز پر چھپی ہوئی جلد اول ۴۶۴ صفحات پر مشتمل ہے۔" [1]

ممکن ہے یہ طباعت کی غلطی ہو، ورنہ پاکستانی ایڈیشن میں پہلی جلد آٹھ سو اسی صفحات پر مشتمل اور جہازی سائز پر چھپی ہوئی ہے۔

## حاشیہ فواتح الرحموت

مسلم الثبوت تصنیف علامہ محب اللہ بہاری اصولِ فقہ کی دقیق ترین کتاب ہے۔ حضرت علامہ بحر العلوم لکھنوی نے اس پر فواتح الرحموت کے نام سے شرح لکھی۔ بحر العلوم کا دقیق اندازِ تحریر کسی صاحب علم پر مخفی نہیں ہے۔ امام احمد رضا بریلوی نے اس پر حاشیہ تحریر فرمایا جو چار سو اٹھارہ صفحات پر مشتمل ہے اور راقم کے پاس محفوظ ہے۔

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۴۴

# اسلامی سیاست

متحدہ پاک وہند کی تاریخ کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہاں مسلمانوں کا وجود ہندوؤں کے لیے کبھی قابلِ برداشت نہیں رہا، ان کی سوچ ہمیشہ یہ رہی ہے کہ اسلام سرزمین عرب سے آیا ہوا غیر ملکی مذہب ہے، لہٰذا یہاں کے باشندوں کو پھر سے اپنے آبائی مذہب کو اختیار کر لینا چاہیئے، کبھی یہ پروپیگنڈہ کیا گیا کہ ہندوستان کے تمام باشندے ایک قوم ہیں، سلاطینِ مغلیہ میں سے اکبر کے دربار میں ان لوگوں کا اثر ونفوذ حد سے زیادہ بڑھ گیا، یہاں تک کہ اس نے ایک نئے دین، دینِ الٰہی کی داغ بیل ڈالنا چاہی جو ہندومت ہی کا چربہ تھا، اس سے ہندوؤں کو تو کیا نقصان پہنچتا، مسلمان اپنے دین وایمان سے ہاتھ دھو بیٹھتے۔

ایسے میں امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہٗ نے مسلمانوں کے دین وایمان کی حفاظت کا بیڑا اٹھایا۔ آپ کے ملفوظات اور مکتوبات نے وہ کام کیا کہ بڑے بڑے بادشاہ اور اُن کے لشکر بھی نہ کر سکے۔ آپ کی مساعی جمیلہ لادینیت اور الحاد کے سامنے سدِ سکندری ثابت ہوئیں اور ملتِ اسلامیہ کی کشتی گنگا اور جمنا کے منجدھار میں غرق ہونے سے محفوظ رہ گئی۔

اسی دور میں شیخِ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہٗ نے اپنی تصانیف کے ذریعے دینِ متین کی تعلیمات کو فروغ دیا اور کفر کے منہ زور سیلاب کا رُخ موڑ دیا۔

ان کے بعد علمی وفکری قیادت شاہ عبدالرحیم محدث دہلوی، شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کے ہاتھ آئی اور ان حضرات نے کمال حُسن وخوبی سے اُمتِ مسلمہ کی راہنمائی فرمائی۔ ان کے بعد علامہ فضلِ حق خیر آبادی، شاہ فضلِ رسول بدایونی

شاہ احمد سعید مجددی اور مولانا ارشاد حسین رامپوری وغیرہم اسلامی عقائد اور روایات کی حفاظت کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔

انیسویں صدی عیسوی میں اللہ تعالیٰ نے ہندوستان میں ایک ایسی شخصیت کو پیدا فرمایا جو غیرتِ اسلامی اور ملتِ اسلامیہ کی ہمدردی اور خیر خواہی کا پیکر اور ان حضرات کی صحیح جانشین تھی جسے دنیا شاہ احمد رضا خاں بریلوی کے نام سے جانتی ہے۔

## تحریکِ ترکِ موالات

پہلی جنگِ عظیم کے بعد تقریباً ۱۹۱۹ء میں ترکوں پر انگریزوں کے مظالم کے خلاف، ہندوستان میں تحریکِ خلافت کا آغاز ہوا۔ یہ تحریک طوفان کی طرح پورے ملک میں پھیل گئی اور بچہ بچہ انگریز حکمرانوں کے خلاف نفرت و عداوت کا شعلہ جوالہ بن گیا، اس ہمہ گیر نفرت سے فائدہ اُٹھاتے ہوئے مسٹر گاندھی نے ۱۹۲۰ء میں کانگریس کی طرف سے نان کوآپریشن یعنی ترکِ موالات کا اعلان کردیا۔

موالات کا معنیٰ ہے دوستی اور محبت، ترکِ موالات کا معنیٰ ہوا کہ محبت اور دوستی چھوڑ دی جائے، کس سے؟ اسلامی تعلیمات کے مطابق ایک مسلمان کے دل میں کسی کافر کی محبت نہیں سما سکتی، خواہ وہ انگریز ہو یا ہندو، البتہ معاملہ یعنی لین دین، خرید و فروخت مرتد کے علاوہ کسی بھی کافر سے کیا جاسکتا ہے۔ قرآن و حدیث اور ائمہ فقہاء کے ارشادات کی روشنی میں دیکھا جائے، تو موالات اور معاملہ دو الگ الگ چیزیں دکھائی دیں گی۔

کسی تحریک کی رَو جب چل نکلتی ہے، تو عوام و خواص، جوش و خروش اور نعروں کی گونج میں جذبات کی اس حد تک پہنچ جاتے ہیں کہ عقل و دانائی کی باتیں سننے کے بھی روادار نہیں رہتے اور جو انہیں بھلائی اور خیر خواہی کا مشورہ دے، اُسے بھی شک و شبہ کی نگاہ سے دیکھتے ہیں، یہی کچھ اس تحریک میں بھی ہوا۔

## اسلامی تشخّص تک قربان

کسی قوم کے زندہ رہنے کے لیے اس کے قومی تشخّص کا باقی رہنا ازبس ضروری ہوتا ہے۔ ہندوؤں کے لیڈر مسٹر گاندھی نے مسلمانوں کو ایسا چکر دیا کہ عوام تو عوام تعلیم یافتہ لوگ بھی اس کے گرویدہ ہوگئے یہاں تک کہ اسلامی تشخّص بھی قربان کرنے کے لیے تیار ہوگئے۔

امام احمد رضا بریلوی اس قومی خودکشی کی لرزہ خیز صورت بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

(آیتِ کریمہ) "لَا یَنْھٰکُمُ" نے کچھ نیک برتاؤ، مالی مواسات ہی کی تو رخصت دی یا یہ فرمایا کہ انہیں اپنا انصار بناؤ ——— ان[۲] کے گھرے یار غار ہو جاؤ۔ ان[۳] کے طاغوت (گاندھی) کو اپنے دین کا امام ٹھہراؤ ——— ان[۴] کی جے پکارو ——— ان[۵] کی حمد کے نعرے مارو ——— انہیں[۶] مساجدِ مسلمین میں باادب و تعظیم پہنچا کر ——— مسند[۷] مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر لے جا کر ——— مسلمانوں[۸] سے اونچا اٹھا کر واعظ و ہادیٔ مسلمین بناؤ ——— ان[۹] کا مُردار جیفہ اٹھاؤ ——— کندھے[۱۰] پر ٹکٹکی (میت) زبان پر جے یوں مرگھٹ میں پہنچاؤ ——— مساجد[۱۱] کو ان کا ماتم گاہ بناؤ ——— ان[۱۲] کے لیے دعائے مغفرت و نماز[۱۳] جنازہ کے اعلان کراؤ ——— ان[۱۴] کی موت پر بازار بند کرو، سوگ مناؤ ——— ان[۱۵] سے اپنے ماتھے پر قشقے (تِلک) لگواؤ ——— ان[۱۶] کی خوشی کو شعارِ اسلام (گائے کی قربانی) بند کراؤ ——— گائے[۱۷] کا گوشت کھانا گناہ ٹھہراؤ ——— کھانے[۱۸] والوں کو کمینہ بتاؤ ——— اسے[۱۹] مثل سوّر کے گناؤ ——— خدا[۲۰] کی قسم کی جگہ رام دوہائی گاؤ ——— واحد[۲۱] قہار کے اسماء میں الحاد رچاؤ ——— اسے[۲۲] معاذ اللہ! رام یعنی ہر چیز میں رما ہوا، ہر شے میں حلول کیے ہوئے ٹھہراؤ ——— قرآن[۲۳] مجید کو رامائن کے ساتھ

ایک ڈولے میں رکھ کر مندر میں لے جاؤ ــــ دونوں کی پوجا کراؤ[۲۵] ــــ ان کے سرغنہ (گاندھی) کو کہو کہ خدا نے ان کو تمہارے پاس مُذکِّر بنا کر بھیجا ہے یُوں معنیٰ نبوّت جماؤ ــــ اللہ عزّوجل نے سیّدالانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم سے یہی تو فرمایا: اِنَّمَا اَنْتَ مُذَکِّرٌ ۰ تم تو نہیں، مگر مذکّر ــــ اور خُدا نے مذکر بنا کر بھیجا ہے۔" اس نے معنیٰ رسالت کا پورا نقشہ کھینچ دیا۔ ہاں لفظ بچایا، اُسے[۲۶] یُوں دکھایا: "نبوّت ختم نہ ہوتی، تو گاندھی جی نبی ہوتے" ــــ اور امام و پیشوا و بجائے مہدیٔ موعود تو صاف کہہ دیا ــــ بلکہ اُس[۲۸] کی حمد میں یہاں تک اونچے اڑے کہ "خاموشی از ثنائے تو حد ثنائے تست"۔ صاف[۲۹] کہہ دیا کہ "آج اگر تم نے ہندو بھائیوں کو راضی کر لیا، تو اپنے خدا کو راضی کر لیا" ــــ صاف[۳۰] کہہ دیا کہ ہم ایسا فکر بنانے کی فکر میں ہیں جو ہندو مسلم کا امتیاز اٹھا دے گا" ــــ صاف[۳۱] کہہ دیا کہ "ایسا مذہب چاہتے ہیں جو سنگم و پریاگ کو مقدس علامت ٹھہرائے گا" ــــ صاف[۳۲] کہہ دیا کہ "ہم قرآن و حدیث کی تمام عمر بُت پرستی پر نثار کر دی" ــــ کیا کریمہ لَا یَنْہٰکُمُ میں ان ملعونات و کفریات کی اجازت دی تھی؟"[۱]

تحریکِ ترکِ موالات اگر کامیابی سے ہمکنار ہو جاتی تو سیدھے سادے مسلمانوں کا دین و ایمان تباہ ہو جاتا اور وہ ہندوؤں میں مدغم ہو کر رہ جاتے، اس کے علاوہ علمی اور معاشی طور پر مسلمانوں کا دیوالہ نکل جاتا۔ اس وقت ہندوؤں کی تعداد ۲۳ کروڑ اور مسلمانوں کی تعداد سات کروڑ تھی، اس لیے ضروری تھا کہ ایک مسلمان کے مقابل تین ہندو ملازمت چھوڑتے، جبکہ وہ ایسا نہیں کرتے تھے۔ پھر ہندوؤں کے مقابل مسلمان گورنمنٹ کے عہدوں پر پانچ فیصد تھے، مسلمانوں کے ملازمت چھوڑنے کی صورت میں ان

---

[۱] احمد رضا بریلوی، امام: المحجۃ المؤتمنۃ (مطبع حسنی، بریلی) ص ۴۵

عہدوں پر بھی ہندو آجاتے اور مسلمان اقتصادی لحاظ سے مزید کمزور پڑ جاتے۔[1]

گاندھی اور اس کے ہم خیال علماء نے اسلامیہ کالج لاہور اور علی گڑھ کالج کو تباہ کرنے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہ کیا، جبکہ ڈی۔ اے۔ وی کالج لاہور او بنارس ہندو یونیورسٹی پر کچھ اثر نہ ہوا۔ دراصل کچھ ہندو لیڈر خود اس تحریک کے خلاف تھے، ان کی چال یہ تھی کہ مسلمانوں کے کالج تباہ ہو جائیں، اُن کے عہدے ختم ہو جائیں، ہمارے کالج بھی بدستور چلتے رہیں اور عہدے بھی بحال رہیں۔ ان کی کامیابی کی صورت میں مسلمانوں کا معاشی اور علمی لحاظ سے جو نقصان ہو اس کی کبھی تلافی نہ ہو سکتی۔

پنڈت مدن مالوی، اس بات کے سخت خلاف تھے کہ طالب علم حکومت کی امداد سے چلنے والے کالجوں کا بائیکاٹ کریں، جبکہ مسٹر گاندھی اس بائیکاٹ کے زبردست مؤید اور محرک تھے۔ اس کے باوجود بنارس ہندو یونیورسٹی کے طلبہ سے خطاب کرتے ہوئے مسٹر گاندھی نے کہا:

"میں پنڈت مالوی کا ہم خیال ہوں کہ طالب علموں کو اپنے ضمیر کے مطابق کارروائی کرنی چاہیئے۔ میں آپ لوگوں سے بڑے زور کے ساتھ کہتا ہوں کہ اگر آپ میری دلیلوں سے قائل نہ ہوں، تو ہرگز ہرگز قطع تعلق کی پالیسی اختیار نہ کریں۔"[2]

مقامِ غور ہے کہ گاندھی نے اس قدر ڈھیلا ڈھالا انداز اختیار کیوں کیا؟ اس لیے کہ مخاطب ہندو طلبہ تھے اور اگر مسلمان طلبہ مخاطب ہوتے، تو انہیں پُرزور انداز میں بائیکاٹ کی تلقین کی جاتی، تاکہ مسلمان بچّوں کا علمی مستقبل تباہ ہو جائے اور ہندو طلبہ بدستور علمی لحاظ سے ترقی کرتے رہیں۔

## قائدِ اعظم اور ترکِ موالات

یہ ایک حقیقت ہے کہ تحریکِ ترکِ موالات طوفان کی طرح پورے ملک پر چھا گئی تھی۔

---

[1] تاج الدین احمد تاج، منشی: ہندوؤں سے ترکِ موالات (مطبوعہ لاہور ۱۹۲۰ء) ص ۲۰
[2] ایضاً: 〃 〃 〃 〃 〃 〃

مولانا محمد علی جوہر اور مولانا شوکت علی دل وجان سے اس تحریک میں شریک تھے۔ انہوں نے نہ صرف گاندھی کی قیادت قبول کر لی تھی، بلکہ اُسے باپو تک کہتے تھے، لیکن قوم کے غیر جذباتی اور دُور رس نگاہ رکھنے والے لیڈر اس تحریک کے حق میں نہیں تھے۔

رئیس احمد جعفری لکھتے ہیں:

"آخر یہ کیا بات تھی، جناح کے کیمپ میں خاموشی کیوں تھی؛ سناٹا کیوں چھایا ہوا تھا؛ چہل پہل اور گہما گہمی اور ہنگامہ آرائی کیوں ناپید تھی؛ کیا ان کے قوائے عمل شل ہو گئے تھے؛ کیا ان کی زبان گنگ ہو گئی تھی؛ کیا ان کا دماغ ناکارہ ہو گیا تھا؛ نہیں یہ بات نہیں تھی، جناح کی نظریں حال کے آئینہ میں مستقبل کا جلوہ دیکھ رہی تھیں، وہ جذبات کے طوفان میں بہنے کا عادی نہیں تھا۔ طوفان کا رُخ موڑ دینا اس کی عادت تھی۔"[1]

محمد علی جناح نے بمبئی میں تقریر کرتے ہوئے کہا:

"میں یہ کہنے سے بھی باز نہیں رہ سکتا کہ گاندھی جی نے —— جن کی میں عزت کرتا ہوں —— جو پروگرام اختیار کیا ہے، وہ قوم کو غلط راستے پر لیے جا رہا ہے...... ان کا پروگرام قوم کو صراط مستقیم کے بجائے ایک گڑھے کی طرف لے جا رہا ہے۔"[2]

## علامہ اقبال اور دو قومی نظریہ

علامہ اقبال نے ۲۹ دسمبر ۱۹۳۰ء میں مسلم لیگ الٰہ آباد کے اجلاس کی صدارت کی اور اپنے صدارتی خطبہ میں نظریہ پاکستان پیش کیا۔[3] اُس وقت اُن کی منسی

---

[1] رئیس احمد جعفری: حیات محمد علی جناح (کتب خانہ تاج آفس، بمبئی) ص ۱۰۱،

[2] ایضاً: " " " " ص ۱۰۳-۱۰۲

[3] اعجاز الحق قدوسی: اقبال اور علمائے پاک و ہند (اقبال اکادمی، لاہور) ص ۸۱

اُڑائی گئی، ان کی باتوں کو مجذوب کی بڑ کہا گیا، لیکن علامہ نہ صرف اپنے نظریئے پر قائم رہے، بلکہ دوسروں کو بھی اس کے لیے ہموار کرتے رہے۔ ۲۱ رجون ۱۹۳۷ء کو قائدِ اعظم کے نام ایک خط میں لکھتے ہیں:

کانگریس کے صدر نے غیر مبہم الفاظ میں مسلمانوں کے (جداگانہ) سیاسی وجود ہی سے انکار کر دیا ہے۔ ہندوؤں کی دوسری سیاسی جماعت یعنی مہا سبھا نے جسے میں ہندو عوام کی حقیقی نمائندہ سمجھتا ہوں بارہا اعلان کیا ہے کہ ہندوستان میں ایک متحدہ ہندو مسلم قوم کا وجود ناممکن ہے ان حالات کے پیش نظر بدیہی حل یہ ہے کہ ہندوستان میں قیامِ امن کیلئے ملک کی از سرِ نو تقسیم کی جائے جس کی بنیاد نسلی، مذہبی اور لسانی اشتراک پر ہو۔ بہت سے برطانوی مدبرین بھی ایسا ہی محسوس کرتے ہیں۔۔۔ مجھے یاد ہے کہ انگلستان سے روانگی سے قبل لارڈ لوتھیان نے مجھ سے کہا تھا کہ میری اسکیم میں ہندوستان کے مصائب کا واحد حل ممکن ہے۔[۱]

مسلمان اور ہندو، دو الگ الگ قومیں ہیں۔ یہ اعلان امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہ نے اپنے دور میں پوری قوت سے کیا۔ یہی نعرۂ حق امام احمد رضا بریلوی نے ۱۹۲۰ء میں اتنی قوت سے بلند کیا کہ ہندو مسلم اتحاد کا پردہ چاک ہو گیا۔ یہی وہ دو قومی نظریہ تھا جو ۱۹۳۰ء میں علامہ اقبال کے خطبۂ الٰہ آباد کی بنیاد بنا اور جسے ۱۹۳۸ء میں قائدِ اعظم نے قبول کیا۔ قائدِ اعظم کی طرح علامہ اقبال بھی تحریکِ خلافت کے حق میں نہیں تھے۔

میاں عبد الرشید، کالم نگار نورِ بصیرت "نوائے وقت" لکھتے ہیں:

"علامہ اقبال تحریکِ خلافت کے مخالف تھے، چنانچہ انہوں نے یہ اشعار لکھے:

نہیں تجھ کو تاریخ سے آگہی کیا؟
خلافت کی کرنے لگا تو گدائی
خریدیں نہ وہ جس کو اپنے لہو سے
مسلماں کو ہے ننگ وہ پادشائی

---

[۱] خواجہ رضی حیدر: قائدِ اعظم خطوط کے آئینہ میں (نفیس اکیڈمی کراچی ۱۹۸۵ء) ص ۳۱۱

مرا از شکستن چناں عار ناید

کہ از دیگراں خواستن مومیائی (بانگِ درا)

قائدِ اعظم بھی اس تحریک اور اس کی ضمنی تحریکوں کو مسلمانوں کے لیے سخت نقصان دہ سمجھتے تھے، مگر ان دنوں کسی نے ان کی ایک نہ سُنی۔ چنانچہ وہ اس آندھی کے دوران، میدانِ سیاست سے ہٹ آئے اور ایک طرف ہو کر بیٹھ گئے۔ جن لوگوں نے میدان میں آکر خلافت، ہجرت اور ترکِ موالات جیسی نقصان دہ تحریکوں کی مخالفت کی اور ان کے حامیوں اور لیڈروں کا زور توڑا، وہ حضرت احمد رضا خاں اور ان کے احبّاء، رفقاء اور عقیدت مند ہی تھے ع

جُز قیس اور کوئی نہ آیا بروئے کار[1]

مسٹر جاوید اقبال لکھتے ہیں:

"اقبال مسئلہ تحفظِ خلافت پر مسلمانوں کے ہندوؤں کے ساتھ مل کر عدم تعاون کی تحریک میں شرکت کے خلاف تھے، کیونکہ کسی قابلِ قبول ہندو مسلم معاہدے کے بغیر محض انگریز دشمنی کی بنا پر قومیتِ متحدہ کی تعمیر ممکن نہ تھی، علاوہ اس کے انہیں خدشہ تھا کہ کہیں ایسے اشتراک اور مسلمانوں کی سادہ لوحی سے فائدہ اٹھا کر قومیتِ متحدہ کے داعی ان کی علیحدہ ملی حیثیت کو ختم نہ کر دیں جس کے سبب بعد میں انہیں پشیمان ہونا پڑے، انہی اختلافات کی بنا پر اقبال نے صوبائی خلافت کمیٹی سے استعفا دے دیا۔"[2]

خود علامہ اقبال کا بیان ہے:

"خلافت کمیٹیوں کے بعض ممبر ہر جگہ قابلِ اعتماد نہیں ہوتے وہ بظاہر جوشیلے

---

[1] میاں عبدالرشید، پاکستان کا پس منظر اور پیش منظر (ادارۂ تحقیقاتِ پاکستان لاہور) ص ۱۱۶

[2] جاوید اقبال، زندہ رود (شیخ غلام علی، لاہور) ج ۲، ص ۲۴۸

مسلمان معلوم ہوتے ہیں، لیکن در باطن اخوان الشیاطین ہیں، اسی وجہ سے میں نے خلافت کمیٹی کی سیکرٹری شپ سے استعفا دے دیا تھا۔"[1]

ابتداءً علامہ اقبال بھی متحدہ قومیت کے قائل تھے، لیکن گہرے غور و فکر نے ان کی رائے تبدیل کر دی۔ ۱۴ر نومبر ۱۹۲۳ء کو سید محمد سعید الدین جعفری کے نام ایک مکتوب میں لکھتے ہیں :

"ابتداء میں، میں بھی قومیت پر اعتقاد رکھتا تھا اور ہندوستان کی متحدہ قومیت کا خواب شاید سب سے پہلے میں نے دیکھا تھا، لیکن تجربہ اور خیالات کی وسعت نے میرے خیال میں تبدیلی کر دی اور اب قومیت میرے نزدیک محض ایک عارضی نظام ہے، جس کو ہم ایک ناگزیر زشتی سمجھ کر گوارا کرتے ہیں۔"[2]

سید سلیمان ندوی کے نام ایک مکتوب میں لکھتے ہیں :

"اسلام کا ہندوؤں کے ہاتھ بک جانا گوارا نہیں ہو سکتا، افسوس اہلِ خلافت اپنی اصلی راہ سے بہت دُور جا پڑے، وہ ہم کو ایک ایسی قومیت کی راہ دکھا رہے ہیں، جس کو کوئی مخلص ایک منٹ کے لیے بھی قبول نہیں کر سکتا۔"[3]

اسی لیے یہ کہنا کسی طرح بھی صحیح نہیں کہ

"تحریک ترکِ موالات میں بریلویوں کے علاوہ مسلمانوں کے تمام گروہ، ان کے زعماء، قائدین اور علماء شامل تھے۔"[4]

اگر مسلمانوں کے تمام گروہ ترکِ موالات کے دور میں ہندو مسلم اتحاد کا شکار ہو گئے ہوتے تو پاکستان کی حمایت میں مسلمانوں کی غالب ترین اکثریت کبھی ووٹ نہ دیتی اور پاکستان بھی معرضِ

---

[1] جاوید اقبال، ڈاکٹر، زندہ رود (شیخ غلام علی، لاہور) ج ۲، ص ۲۴۹

[2] ایضاً: " " " ص ۲۷۳

[3] ایضاً: " " " ص ۲۶۳

[4] ظہیر: البریلویۃ ص ۴۲

وجود میں نہ آتا۔ یہ امر باعثِ حیرت ہے کہ ایک طبقہ پاکستان میں رہتے ہوئے بھی، پاکستان کی بنیادوں کو محفوظ کرنے والوں کے خلاف زبان طعن دراز کرنے میں کوئی عار محسوس نہیں کرتا۔

## امام احمد رضا بریلوی اور ترکِ موالات

تحریک ترکِ موالات ایک طوفان کی طرح پورے متحدہ پاک و ہند پر چھا چکی تھی، اس کے خلاف آواز اُٹھانا، اپنے آپ کو طعن و تشنیع کا ہدف بنانے کے مترادف تھا، ملتِ اسلامیہ کا دشمن اور انگریز کا ایجنٹ قرار دینا عام سی بات تھی۔

رئیس احمد جعفری لکھتے ہیں:

"اس تحریک کی جس نے مخالفت کی، اس کا رُخ جس نے موڑنا چاہا، اس کی پگڑی سلامت نہ رہ سکی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اکابر علماء، صلحاء، اخیار، ابرار میں سے جس نے بھی اس تحریک کی مخالفت کی، اسے مسلمانوں کے قومی پلیٹ فارم سے ہٹ جانا پڑا۔" [1]

ایسے عالم میں امام احمد رضا بریلوی نے کسی مخالفت اور الزام کو خاطر میں نہ لاتے ہوئے بصیرتِ ایمانی کا فیصلہ صادر فرمایا اور طوفانوں کی زد پر دین و ایمان کا چراغ فروزاں رکھا۔ تاریخ شاہد ہے اور مؤرخین اس اعتراف پر مجبور ہیں کہ زمانے کا بڑے سے بڑا طوفان اُن کے پائے استقلال میں لغزش نہ لا سکا، بلکہ ان کی ایمانی جرأت و استقامت نے طوفانوں کا رُخ موڑ دیا۔ اس وقت اُن پر طرح طرح کے الزامات عائد کیے گئے، لیکن طوفانی دور گزر جانے کے بعد دیانت دار مؤرخین ان کی ایمانی بصیرت کی داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتے۔

## گائے کی قربانی

مغلیہ سلطنت کے خاتمہ کے بعد ہی ہندوؤں کی کوشش تھی کہ مسلمانوں سے گائے کی

---

[1] رئیس احمد جعفری: حیات محمد علی جناح ص ۱۵۸

قربانی رکوا دی جاتے۔ اس مقصد کے لیے انہوں نے ہر حربہ استعمال کیا۔ کہیں تو جبر و تشدد سے اس اسلامی شعار کو بند کرنے کی کوشش کی اور کہیں دجل و فریب سے۔

"علاقہ بہار میں ہندوؤں نے محض قربانی گاؤ کو روکنے، یعنی مسلمانوں کے ایک مذہبی اور دینی شعار کو قطعاً بند کرنے کے لیے ہزار ہا کی تعداد میں اور لشکروں کی صورت میں مجتمع ہو کر اور ہر طرح کے اسلحہ جات سے مسلح ہو کر اور گھوڑوں اور ہاتھیوں پر سوار ہو کر ہزار ہا مسلمانوں کو زخمی اور قتل کیا۔ ایک نہیں، دو نہیں، مسلمانوں کے ایک سو چالیس گاؤں اور دو ہزار سات سو مکانات اس بے دردی کے ساتھ لوٹے کہ جن کی تفصیل سے کلیجہ منہ کو آتا ہے۔ مسلمانوں کے مکانات کا لوٹا ہوا مال ظالم ہندو ہاتھیوں پر لاد کر لے گئے... آپ کے ہندو دوستوں نے لاتعداد مسلمان عورتوں اور لڑکیوں کی عصمت دری کی۔ آپ کے ہندو دوستوں نے مسلمانوں کی پانچ عالی شان مسجدیں شہید کر دیں...... آپ کے ہندو دوستوں نے مسلمانوں کے قرآن مجید پھاڑ پھاڑ کر ایسے پرزے اڑائے کہ مسلمانوں کے پاس پڑھنے کے لیے قرآن مجید کا ایک نسخہ بھی نہ رہا۔" [1]

کبھی اس مقصد کے لیے فریب کا سہارا لیا اور زید و عمر کے نام سے علماء کے پاس استفتاء بھیجے کہ گائے کی قربانی اسلام میں واجب نہیں ہے، البتہ اس سے فتنہ و فساد کا خطرہ ہوتا ہے۔ اگر مسلمان گائے کی قربانی نہ کریں، تو اس میں کیا حرج ہے؟ بعض جدید علماء کی اس طرف توجہ نہ ہو سکی، انہوں نے فتویٰ دے دیا کہ کوئی حرج نہیں ہے۔

۱۲۹۸ھ / ۱۸۸۱ء میں اسی قسم کا ایک استفتاء امام احمد رضا بریلوی کی خدمت میں پیش ہوا۔ آپ نے پہلی نظر میں ہی سوال کا چھپا ہوا مقصد معلوم کر لیا اور جواباً تحریر فرمایا کہ

---

[1] تاج الدین احمد تاج، منشی، ہندوؤں سے ترکِ موالات، ص ۶

شریعتِ مبارکہ میں بعض چیزیں نفس ذات کے لحاظ سے واجب یا حرام ہوتی ہیں اور بعض اشیاء امورِ خارجیہ اور عوارض کی بنا پر واجب یا حرام ہوتی ہیں۔ گائے کی قربانی اپنی ذات کے اعتبار سے واجب نہیں ہے، لیکن اگر اسے جبراً بند کرنے کی کوشش کی جا رہی ہو تو اس کا جاری رکھنا واجب ہوگا۔

"ہم ہر مذہب و ملت کے عقلاء سے دریافت کرتے ہیں کہ اگر کسی شہر میں بزورِ مخالفین گاؤکشی قطعاً بند کر دی جائے اور بلحاظ ناراضی ہنود اس فعل کو کہ ہماری شرع مطہر ہرگز اس سے باز رہنے کا حکم نہیں دیتی، یک قلم موقوف کیا جائے، تو کیا اس میں ذلتِ اسلام متصور نہ ہوگی؟

——— کیا اس میں خواری و مغلوبی مسلمین نہ سمجھی جائے گی؟

——— کیا اس وجہ سے ہنود کو ہم پر گردنیں دراز کرنے اور اپنی چیرہ دستی پر اعلیٰ درجہ کی خوشی ظاہر کر کے ہمارے مذہب اور اہل مذہب کے ساتھ شماتت کا موقع ہاتھ نہ آئے گا؟

——— کیا بلا وجہ وجیہ اپنے لیے ایسی دناءت و ذلت اختیار کرنا اور دوسروں کو دین کی مغلوبی سے اپنے اوپر ہنسوانا ہماری شرع مطہر جائز فرماتی ہے؟

——— حاشا وکلا ہرگز نہیں، ہرگز نہیں ——— ہماری شرع مطہر ہرگز ہماری ذلت نہیں چاہتی، نہ یہ متوقع کہ حکامِ وقت صرف ایک جانب کی پاسداری کریں اور دوسری طرف کی توہین و تذلیل روا رکھیں۔" [1]

۱۳۲۹ھ / ۱۹۱۱ء کو مسلم لیگ ضلع بریلی کے جائنٹ سیکرٹری سید عبد الودود نے ایک استفتاء پیش کیا کہ آج کل ہندو، گائے کی قربانی موقوف کرانے کے لیے زبردست کوشش کر رہے ہیں۔ انہوں نے حکومت کو پیش کرنے کے لیے ایک درخواست تیار کی ہے

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: رسائل رضویہ (مکتبہ حامدیہ، لاہور) ج ۲، ص ۲۱۸

جس پر کروڑوں افراد کے دستخط ہیں، ایسے میں شرعِ شریف کا کیا حکم ہے؟ امام احمد رضا بریلوی نے اس کا جواب تحریر فرمایا:

فی الواقع گاؤ کشی ہم مسلمانوں کا مذہبی کام ہے جس کا حکم ہماری پاک مبارک کتاب کلام مجید رب الارباب میں متعدد جگہ موجود ہے اس میں ہندوؤں کی امداد اور اپنی مذہبی مضرت میں کوشش اور قانونی آزادی کی بندش نہ کرے گا مگر وہ جو مسلمانوں کا بدخواہ ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

فقیر احمد رضا قادری غفرلہ [1]

امام احمد رضا بریلوی اور دیگر علماء اہل سنت کے فتاویٰ کا یہ اثر ہے کہ بحمدہٖ تعالیٰ آج بھی ہندوستان کے سبھی مسلمان تمام تر دہشت گردی کو برداشت کر کے گائے کی قربانی ایسے شعائرِ اسلام کو جاری رکھے ہوئے ہیں۔ اگر علماء اسلام بروقت اس سازش کا سدِ باب نہ کرتے، تو آج ہندوستان میں اس شعارِ اسلام کا نام و نشان تک مٹ چکا ہوتا۔

## اسلامیہ کالج لاہور

ہندوستان میں مسلمان اقلیت میں تھے اور تعلیمی لحاظ سے پسماندہ، اسی لیے وہ ملازمتوں اور عہدوں میں بھی ہندوؤں سے خطرناک حد تک پیچھے تھے۔ مولانا سید سلیمان اشرف بہاری اپنی مشہور کتاب "النور" میں اعداد و شمار کی روشنی میں مسلمانوں کی زبوں حالی کا نقشہ کھینچتے ہوئے لکھتے ہیں:

"اُس وقت ہندوستان میں مجموعی تعداد کالجوں کی ایک سو پچیس ہے ــــ تین مسلمانوں کے (علی گڈھ، لاہور، اور پشاور) اور ایک سو بائیس ہندوؤں کے ــــــ سارے کالجوں میں مجموعی تعداد ہندوستانی طلبہ کی

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: رسائلِ رضویہ ج ۲، ص ۲۳۴

چھیالیس ہزار چار سو سینتیس (۴۶۴۳۷) ہے، جن میں سے مسلمان چار ہزار آٹھ سو پچھتر (۴۸۷۵) ہیں، ہندو طلبہ کی تعداد اکتالیس ہزار پانچ سو باسٹھ (۴۱۵۶۲) ہے۔

جس قوم کی تعلیمی حالت یہ ہو کہ سات کروڑ میں سے صرف چار ہزار مشغول تعلیم ہوں، اُس قوم کا یہ ادعاء اور ہنگامہ کہ اب ہمیں تعلیم کی حاجت نہیں، اگر خبط و سودا نہیں تو اور کیا ہے؟" [1]

تحریک ترکِ موالات کے لیڈر ابوالکلام آزاد، مولانا محمد علی جوہر، مولانا شوکت علی وغیرہ گاندھی کے ایماء پر علی گڑھ کالج کو تباہی سے ہمکنار کر کے لاہور پہنچے اور ۱۹ اکتوبر ۱۹۲۰ء کو ایک جلسہ میں مطالبہ کیا گیا کہ اسلامیہ کالج، لاہور کو یونیورسٹی سے الحاق ختم کر دینا چاہیئے اور حکومت کی طرف سے بصورتِ گرانٹ ملنے والی رقم، تیس ہزار روپے سالانہ سے دستبردار ہونا چاہیئے۔ [2]

مسٹر گاندھی جو بنارس یونیورسٹی کے ہندو طلبہ کو اس انداز میں تلقین کرتے ہوئے نظر آتے ہیں:

"میں پنڈت مالوی کا ہم خیال ہوں کہ طالب علموں کو اپنے ضمیر کے مطابق کارروائی کرنی چاہیے۔ میں آپ لوگوں سے بڑے زور کے ساتھ کہتا ہوں کہ اگر آپ میری دلیلوں سے قائل نہ ہوں، تو ہرگز ہرگز قطع تعلق کی پالیسی اختیار نہ کریں" [3]

وہی گاندھی جب مسلمان طلبہ سے خطاب کرتے ہیں، تو انداز قطعاً مختلف ہے۔ ابوالکلام آزاد کے کندھے پر بندوق رکھ مسلمان طلبہ کو نشانہ کی زد پر لیتے ہوئے کہتے ہیں:

---

[1] محمد صدیق، پروفیسر: پروفیسہ مولوی حاکم علی (مکتبہ رضویہ، لاہور) ص ۱۱۳

[2] ایضاً: " " " ص ۹۹

[3] تاج الدین احمد تاج، منشی: ہندوؤں سے ترکِ موالات ص ۲۰

"آپ میں سے بہت سے آدمی ہوں گے، جن کے کالجوں اور مدرسوں میں لڑکے پڑھتے ہیں۔ مولانا (آزاد) نے کہا ہے کہ ان کی تعلیم حرام ہے۔ اگر آپ چاہیں، تو صبح ہی سے لڑکوں کو مدرسوں میں نہ بھیجو۔" [۱]

علامہ اقبال، انجمن حمایتِ اسلام لاہور کے جنرل سیکرٹری تھے جس کے ماتحت اسلامیہ کالج چل رہا تھا اور مولانا حاکم علی وائس پرنسپل، کالج ہنگامے کی نذر رہوا، تو مولانا حاکم علی نے نے ایک استفتاء امام احمد رضا خاں بریلوی کے پاس بھیجا اور دریافت کیا کہ یونیورسٹی کے ساتھ کالج کے الحاق کے برقرار رکھنے اور حکومت سے امداد لینے کے بارے میں حکم شرعی کیا ہے؟

امام احمد رضا بریلوی نے تحریر فرمایا:

"وہ الحاق و اخذِ امداد اگر نہ کسی امرِ خلاف اسلام و مخالف شریعت سے مشروط نہ اس کی طرف منجر، تو اس کے جواز میں کلام نہیں، ورنہ ضرور ناجائز اور حرام ہوگا۔" [۲]

پھر مخالفین کے غلط رویّے کی نشان دہی کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"خود مانعین کا طرزِ عمل ان کے کذبِ دعویٰ پر شاہد، ریل، ڈاک، تار سے تمتّع کیا معاملت نہیں؟ فرق یہ ہے کہ اخذِ امداد میں مال لینا ہے اور اُن کے استعمال میں دینا، عجب کہ مقاطعت میں مال دینا حلال ہو اور لینا حرام، اس کا یہ جواب دیا جاتا ہے کہ ریل، تار، ڈاک ہمارے ہی مِلک ہیں۔ ہمارے ہی روپے سے بنے ہیں۔ سبحان اللہ! تعلیم کا روپیہ کیا انگلستان سے آتا ہے؟ وہ بھی یہیں کا ہے، تو حاصل وہی ٹھہرا کہ مقاطعت میں اپنے مال سے نفع پہنچانا مشروع اور خود نفع لینا ممنوع، اس اُلٹی عقل کا کیا علاج؟" [۳]

---

[۱] محمد صدیق، پروفیسر: پروفیسر حاکم علی، ص ۹۸ (بحوالہ روزنامہ زمیندار، لاہور)

[۲] احمد رضا بریلوی، امام: رسائلِ رضویہ (مکتبہ حامدیہ، لاہور) ج ۲، ص ۸۵

[۳] ایضاً: 〃 〃 〃 ج ۲، ص ۶-۸۵

۱۲ ربیع الآخر ۱۳۳۹ھ/ ۱۹۲۰ء کو چودھری عزیز الرحمٰن نے لاہور سے ایک استفتاء ارسال کیا، جس کے لہجے میں تلخی تھی، انہوں نے لکھا:

"کیا ایسے وقت میں اسلامی حمیت و غیرت یہ چاہتی ہے کہ کوئی نہ کوئی ایسا مسئلہ نکل آئے جس سے انگریز افسر خوش ہو جائیں اور مسلمان تباہ ہو جائیں۔"[1]

امام احمد رضا بریلوی نے بستر مرگ سے ڈیڑھ سو صفحات پر پھیلا ہوا تفصیلی جواب دیا جس کی ایک ایک سطر سے ملتِ اسلامیہ کا درد چھلکتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ یہ جواب المحجۃ المؤتمنہ فی آیۃ الممتحنہ کے نام سے پہلے بریلی اور پھر لاہور سے چھپ چکا ہے۔ یہ کتاب دو قومی نظریہ کے سمجھنے کے لیے اہم ماخذ کی حیثیت رکھتی ہے۔ جناب پروفیسر محمد مسعود احمد، پرنسپل گورنمنٹ کالج ٹھٹھہ، سندھ نے ایک مقالہ فاضلِ بریلوی اور ترکِ موالات میں اس کتاب کا تفصیلی اور جامع تعارف پیش کیا ہے، جو لائقِ مطالعہ ہے۔

سرسید کے دور میں جب نہ صرف انگریزی وضع قطع اور تعلیم بلکہ انگریزی فکر کو بھی بہ طورِ فیشن اپنایا جا رہا تھا۔ امام احمد رضا بریلوی اور دیگر علماء اہلِ سنت نے ان پر سخت تنقید کی تھی۔ پھر جب رُخ بدلا اور انگریز کی بجائے ہندو کو اپنا ملجا و ماویٰ اور امام بنایا جانے لگا، تو علماء اہلِ سنت نے اس کا بھی سختی سے نوٹس لیا۔ دونوں زمانوں میں ان کا مقصد و مدعا رضائے الٰہی کے علاوہ اور کچھ نہ تھا۔ اسی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"مسلمان کو خدا لگتی کہنی چاہیے، ہندوؤں کی غلامی سے چھڑانے کو جو فتاویٰ اہلِ سنت نے دیئے کلامِ الٰہی و احکامِ الٰہی بیان کیے، تو یہ اُن (لیڈروں) کے دھرم میں انگریزوں کو خوش کرنے کو ہوئے وہ جو پیر نیچر کے دور میں نصرانیت کی غلامی اپچی تھی جسے اب آدھی صدی کے بعد لیڈر رونے بیٹھے ہیں کیا اُس کا

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: رسائلِ رضویہ، ج ۲، ص ۸۸

رد علمائے اہل سنّت نے نہ کیا، وہ کس کے خوش کرنے کو تھا؟"[1]

پھر انگریز نوازی کے الزام کا ازالہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"بات یہ ہے کہ

ع اَلْمَرْءُ یَقِیْسُ عَلٰی نَفْسِہٖ

(آدمی اپنے ہی احوال پر کرتا ہے قیاس)

لیڈروں اور اُن کی پارٹی نے آج تک نصرانیت کی تقلید و غلامی، خوشنودیٔ نصاریٰ کو کی، اب کہ اُن سے بگڑی ان سے بدرجہا بڑھ کر خوشنودیٔ ہنود کو اُن کی غلامی لی۔ سمجھتے ہیں کہ معاذ اللہ! خادمانِ شرع بھی ایسا ہی کرتے ہوں گے، حالانکہ اللہ و رسول جانتے ہیں کہ اظہارِ مسائل سے خادمانِ شرع کا مقصود کسی مخلوق کی خوشی نہیں ہوتا، صرف اللہ عزّ وجل کی رضا اور اُس کے بندوں کو اُس کے احکام پہنچانا، وللہ الحمد!

سنیے! ہم کہیں واحد قہار اور اس کے رسولوں اور آدمیوں سب کی ہزار در ہزار لعنتیں، جس نے انگریزوں کے خوش کرنے کو تباہیٔ مسلمین کا مسئلہ نکالا ہو، نہیں نہیں، بلکہ اس پر بھی جس نے (کوئی) حق مسئلہ نہ رضائے خدا و رسول نہ تنبیہ و آگاہیٔ مسلمین کے لیے بتایا، بلکہ اُس سے خوشنودیٔ نصاریٰ اس کا مقصود و مدعا ہو اور ساتھ ہی یہ بھی کہہ لیجئے کہ اللہ واحد قہار اور اس کے رسولوں اور ملائکہ اور آدمیوں، سب کی ہزار در ہزار لعنتیں ان پر جنھوں نے خوشنودیٔ مشرکین (ہنود) کے لیے تباہیٔ اسلام کے مسائل دل سے نکالے، اللہ عزّ وجل کے کلام و احکام تحریف و تغییر سے کایا پلٹ کر ڈالے، شعائرِ اسلام بند کیے، شعائرِ کفر پسند کیے، مشرکوں کو امام و ہادی بنایا، ان سے وداد و اتحاد منایا اور اس پر سب لیڈر مل کر کہیں آمین"[2]

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: رسائلِ رضویہ ج ۲، ص ۱۴۲
[2] ایضاً: ؍؍ ؍؍ ؍؍ ص ۱۴۳-۱۴۴

بالآخر ۱۱ ؍ نومبر ۱۹۲۰ء کو علامہ اقبال کی ذاتی کوششوں سے اسلامیہ کالج دوبارہ کھل گیا[1] اور اس طرح طلبہ بہت بڑے تعلیمی نقصان سے بچ گئے۔

## تحریکِ ہجرت

تحریک ترکِ موالات کے زمانے میں ایک تحریک یہ بھی اٹھی کہ مسلمانوں کو ہندوستان سے ہجرت کر جانا چاہیے۔ علمائے اہل سنت نے اس کی سختی سے مخالفت کی، جو لوگ ہندوؤں کی چال کو نہ سمجھ سکے، ان پر مصائب کے پہاڑ ٹوٹ پڑے۔

امام احمد رضا بریلوی نے فرمایا:

"رہا دارالاسلام، اس سے ہجرتِ عامہ حرام ہے کہ اس میں مساجد کی ویرانی، وبے حرمتی، قبورِ مسلمین کی بربادی، عورتوں، بچوں اور ضعیفوں کی تباہی ہوگی"[2]

ہندوؤں کی مہلک سازشوں کا تجزیہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"دشمن اپنے دشمن کے لیے تین باتیں چاہتا ہے:

اوّل، اُس کی موت کہ جھگڑا ہی ختم ہو۔

دوم، یہ نہ ہو تو اس کی جلاوطنی کہ اپنے پاس نہ رہے۔

سوم، یہ بھی نہ ہو سکے، تو اخیر درجہ اس کی بے پری کہ عاجز بن کر رہے۔

مخالف (ہندو) نے یہ تینوں درجے ان پر طے کر دیئے اور اُن کی آنکھیں نہیں کھلتیں، خیرخواہی سمجھے جاتے ہیں۔

اوّلاً، جہاد کے اشارے ہوتے، اس کا کھلا نتیجہ ہندوستان کے مسلمانوں کا فنا ہونا تھا (کیونکہ ان میں طاقت نہ تھی ۱۲ قادری)

---

[1] محمد صدیق، پروفیسر: پروفیسر مولوی حاکم علی ص ۱۱۲

[2] احمد رضا بریلوی، امام: فتاویٰ رضویہ (مطبوعہ مبارک پور، انڈیا) ج ۶، ص ۲

ثانیاً، جب یہ نہ بنی ہجرت کا بھرا (فریب) دیا کہ کسی طرح یہ دفع ہوں، ملک ہماری کبڈیاں کھیلنے کو رہ جائے، یہ اپنی جائدادیں کوڑیوں کے مول بیچیں یا یُوں ہی چھوڑ جائیں، بہرحال ہمارے ہاتھ آئیں، ان کی مساجد و مزاراتِ اولیاء ہماری پامالی کو رہ جائیں۔

ثالثاً، جب یہ بھی نہ نبھی، تو ترکِ موالات کا جھوٹا حیلہ کر کے ترکِ معاملت پر اُبھارا ہے کہ نوکریاں چھوڑ دو، کسی کونسل کمیٹی میں داخل نہ ہو، مال گزاری، ٹیکس کچھ نہ دو، خطابات واپس کر دو۔ امر اخیر تو صرف اس لیے ہے کہ ظاہری نام کا دنیوی اعزاز بھی کسی مسلمان کے لیے نہ رہے اور پہلے تین اس لیے کہ ہر صیغہ، ہر محکمہ میں صرف ہنود رہ جائیں۔ جہاں ہنود کا غلبہ ہوتا ہے — حقوقِ اسلام پر جو گزرتی ہے ظاہر ہے، جب تنہا وہی رہ جائیں گے، تو اُس وقت کا اندازہ کیا ہو سکتا ہے۔" [1]

ہجرت کر کے جانے والوں کا جو حشر ہوا، اس کا ہلکا سا نقشہ رئیس احمد جعفری کی تحریر میں دیکھا جا سکتا ہے:

"پھر ہجرت کی تحریک اُٹھی، ۱۸ ہزار مسلمان اپنا گھر بار، جائیداد، اسباب غیر منقولہ اونے پونے بیچ کر ——— خریدنے والے زیادہ تر ہندو ہی تھے۔ افغانستان ہجرت کر گئے، وہاں جگہ نہ ملی، واپس کئے گئے، کچھ مر کھپ گئے، جو واپس آئے تباہ حال، خستہ، درماندہ، مفلس قلاش، تہی دست، بے نوا، بے یار و مددگار، اگر اسے ہلاکت نہیں کہتے ہیں، تو کیا کہتے ہیں؟ اور اگر جناح نے اسے ہلاکت خیز کہا تھا، تو کیا غلط کہا تھا؟" [2]

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: رسائلِ رضویہ ج ۲، ص ۲۰۳

[2] رئیس احمد جعفری حیات محمد علی جناح ص ۱۰۸

اس سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ امام احمد رضا بریلوی کی دُور رس نگاہوں نے جو کچھ محسوس کیا تھا، وہ کس قدر صحیح اور بر وقت تھا۔

## جہاد

اسلامی فرائض میں جہاد اہم ترین فریضہ ہے، لیکن یہ اُسی وقت فرض ہوگا، جب اس کی شرائط پائی جائیں، اس کی اہم شرائط میں سے سلطانِ اسلام اور قوت کا موجود ہونا ہے، اسی لیے امام احمد رضا بریلوی نے فرمایا تھا:

"مفلس پر اعانت مال نہیں، بے دست و پا پر اعانتِ اعمال نہیں، ولہٰذا مسلمانانِ ہند پر حکم جہاد و قتال نہیں۔" [1]

ایک دوسری جگہ قوت و طاقت کے شرط ہونے کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"سلطان اسلام جس پر اقامتِ جہاد فرض ہے، اُسے بھی کافروں سے جہل حرام ہے جبکہ ان کے مقابلہ کے قابل نہ ہو۔ مجتبیٰ و شرح نقایہ ورد المحتار کی عبارت گزشتہ:

ھٰذا اذا غلب علیٰ ظنہ انہ یکافئہم والا فلا یباح قتالہم

(یہ اس وقت ہے جب گمان غالب ہو کہ ان کے مقابلہ کے قابل ہے، ورنہ ان سے لڑنا حلال نہیں)" [2]

ظاہر ہے کہ اس وقت ہندوستان میں نہ تو سلطان اسلام موجود تھا اور نہ ہی طاقت، پھر صاد کس برتے پر کیا جاتا؟

امام احمد رضا بریلوی کے ان فتاویٰ کی بنا پر کہا جاتا ہے:

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: دوام العیش (مکتبہ رضویہ، لاہور) ص ۱۰۸

[2] ایضاً: رسائلِ رضویہ ج ۲، ص ۲۱۰

"اسی لیے مسلمانوں میں مشہور ہوگیا کہ وہ انگریز کے ایجنٹ ہیں اور ان کے لیے کام کر رہے ہیں" (ترجمہ) [1]

امام احمد رضا بریلوی نے ایک حکم شرعی بیان کیا تھا، جس میں نہ تو انگریز کی طرفداری مقصود تھی اور نہ ہی چاپلوسی اور خوشامد، جبکہ علماء اہل حدیث نے نہ صرف حرمتِ جہاد کا فتویٰ دیا، بلکہ خوشامد اور تملق کے تمام درجے طے کر گئے، تفصیل کے لیے اسی کتاب کا دوسرا باب ملاحظہ کیا جائے، سرِ دست صرف ایک حوالہ پیش کیا جاتا ہے۔

مولوی محمد حسین بٹالوی، اہل حدیث کے وکیل اور صفِ اوّل کے راہنما تھے۔ انہوں نے ۱۸۷۶ء میں ایک رسالہ الاقتصاد لکھا، جس کا مقصد ایک طرف تو مسلمانوں سے جہاد کے جذبے کو ختم کرنا تھا اور دوسری طرف برٹش گورنمنٹ کو اپنی وفاداری کا یقین دلانا تھا، یہ ان کی انفرادی رائے نہ تھی، بلکہ لاہور سے عظیم آباد، پٹنہ تک سفر کر کے بڑے بڑے علماء کو یہ رسالہ حرف بحرف سُنایا اور ان کی تائید حاصل کی۔ ہندوستان اور پنجاب کے جن شہروں تک وہ نہ پہنچ سکے، وہاں اس رسالہ کی کاپیاں بھجوا کر علماء کی تصدیق حاصل کی۔ پھر ۱۸۷۹ء میں اس رسالہ کے اصل اصول مسائل کو اپنے رسالہ اشاعۃ السنۃ کی جلد ۲، نمبر ۱۱ کے ضمیمہ میں شائع کیا، جس پر صدہا عوام وخواص (اہل حدیث) نے ان مسائل پر اتفاق کا اظہار کیا [2]
اس سے معلوم ہوگیا کہ یہ رسالہ علماء اہل حدیث کا متفقہ فیصلہ تھا۔

اس رسالہ میں بٹالوی صاحب نے تصریح کر دی ہے کہ اس وقت دُنیا بھر میں شرعی جہاد کی کوئی صورت ہی نہیں ہے، وہ لکھتے ہیں:

"ان دو نتیجوں سے ایک اور نتیجہ پیدا ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں بھی شرعی جہاد کی کوئی صورت نہیں ہے ...... ہم جب کبھی بعض اخبارات میں یہ خبر

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۴۳

[2] محمد حسین بٹالوی: الاقتصاد فی مسائل الجہاد (وکٹوریہ پریس، لاہور) ۲-۳

دیکھتے ہیں کہ سلطنتِ روم یا ریاستِ افغانستان وغیرہ بلادِ اسلام سے جہاد کا اشتہار دیا گیا ہے، تو ہم کو سخت تعجب ہوتا ہے اور اس خبر کا یقین نہیں آتا کہ اس وقت روئے زمین پر امام کہاں ہیں، جس کی پناہ میں اور اس کے امر و اجازت سے مسلمان جہاد کر سکیں ........ یہ خوف فریقین کا اس وقت بجا تھا، جبکہ جہاد اسلام کا اصلی فرض ہوتا اور تقرر امام کے سوا مسلمانوں کا اسلام صحیح یا کامل نہ ہوتا۔"[1]

اس عبارت سے صراحۃً چند امور سامنے آتے ہیں:

۱- امام کا تقرر ضروری نہیں، اس کے بغیر کمالِ ایمان میں بھی فرق نہیں آتا۔

۲- چونکہ امام کے بغیر جہاد نہیں ہو سکتا، اس لیے ہندوستان میں نہ تو جہاد شرعی ضروری ہے اور نہ ہی اس کا جواز ہے۔

۳- نہ صرف ہندوستان بلکہ دُنیا کے کسی خطے پر بھی جہاد نہیں ہو سکتا۔

۴- جہاد اسلام کا فرض اصلی نہیں ہے۔

اب اگر کوئی شخص مولوی محمد حسین بٹالوی اور ان کے ہم نوا علماء اہل حدیث کو انگریز کے ساختہ پرداختہ قرار دے، تو اسے قوی دلائل میسر آجائیں گے۔ امام احمد رضا بریلوی کا موقف یہ تھا کہ مسلمانانِ ہند کے پاس قوتِ جہاد نہیں ہے، اس لیے ان پر جہاد واجب نہیں ہے یہ موقف ہرگز نہیں تھا کہ طاقت ہوتے ہوئے بھی جہاد فرض نہیں ہے اور نہ ہی ان کا یہ موقف تھا کہ جہاد فرض اصلی نہیں ہے۔

## تحریکِ خلافت و ترکِ موالات

"امام احمد رضا پر الزام لگایا جاتا ہے کہ ان کے نزدیک کافر اور غاصب

---

[1] محمد حسین بٹالوی: الاقتصاد فی مسائل الجہاد (وکٹوریہ پریس، لاہور) ص ۳-۲،

انگریزی استعمار سے ترکِ موالات حرام ہے"۔ [1]

اس بے بنیاد الزام کا حقیقت سے دور کا تعلق بھی نہیں ہے۔ ان کا موقف یہ تھا کہ موالات ہر کافر سے حرام ہے، خواہ وہ انگریز ہو یا ہندو، انہیں لیڈروں کے اس رویے سے اختلاف تھا کہ وہ انگریزوں سے نہ صرف موالات بلکہ معاملات بھی حرام قرار دیتے تھے اور ہندوؤں سے موالات چھوڑ اتحاد تک جائز قرار دیتے تھے۔

امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں:

"موالات ہر کافر سے حرام ہے' اوپر واضح ہو چکا ہے کہ رب عزوجل نے عام کفار کے نسبت یہ احکام فرمائے، تو بزورِ زبان ان میں سے کسی کافر کا استثناء ماننا اللہ عزوجل پر افترائے بعید اور قرآن کریم کی تحریف شدید ہے"۔ [2]

اس سے زیادہ صراحت سے فرماتے ہیں:

"قرآنِ عظیم نے بکثرت آیتوں میں تمام کفار سے موالات قطعاً حرام فرمائی، مجوس ہوں، خواہ یہود و نصاریٰ ہوں، خواہ ہنود اور سب سے بدتر مرتدان عنود، اور یہ مدعیانِ ترکِ موالات، مشرکین مرتدین سے یہ کچھ موالات برت رہے ہیں۔ پھر ترکِ موالات کا دعویٰ"۔ [3]

مشہور ماہرِ تعلیم اور بین الاقوامی سکالر ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی لکھتے ہیں:

"انہوں نے اپنے پیروکاروں پر اتنا گہرا اثر ڈالا کہ برصغیر کا ان کا کوئی ہم عصر ماہرِ الٰہیات اپنے پیروکاروں پر مرتب نہ کر سکا۔ تحریکِ خلافت کے آغاز میں عدم تعاون کے فتوے پر دستخط لینے کے لیے علی برادران ان کی خدمت میں حاضر

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۴۲

[2] احمد رضا بریلوی، امام: فتاویٰ رضویہ (مبارک پور) ج ۶، ص ۱۲

[3] ایضاً: " " " " ص ۱۹۲

ہوتے، انہوں نے جواب دیا:

مولانا! آپ کی اور میری سیاست میں فرق ہے، آپ ہندو مسلم اتحاد کے حامی ہیں اور میں مخالف۔

جب مولانا نے دیکھا کہ علی برادران رنجیدہ ہوگئے ہیں، تو انہوں نے کہا:

مولانا! میں (مسلمانوں کی) سیاسی آزادی کا مخالف نہیں، میں تو ہندو مُسلم اتحاد کا مخالف ہوں۔"[1]

محمد جعفر شاہ پھلواری ترکِ موالات کے زبردست حامی تھے، اسی حمایت کے سبب انگریزی تعلیم چھوڑ کر عربی شروع کردی تھی۔ وہ لکھتے ہیں:

"ترکِ موالات کی تحریک جب تک زوروں پر رہی، مجھے فاضل بریلوی سے کوئی دلچسپی نہ تھی۔ ترکِ موالاتیوں نے ان کے متعلق یہ مشہور کر رکھا تھا کہ نعوذ باللہ! وہ سرکارِ برطانیہ کے وظیفہ یاب ایجنٹ ہیں اور تحریک ترکِ موالات کی مخالفت پر مامور ہیں۔ . . . . تحریک ترکِ موالات کے جوش میں تحقیق کا ہوش نہ تھا اس لیے ایسی افواہوں کو غلط سمجھنے کی ضرورت محسوس نہ ہوئی، لیکن جیسے جیسے شعور آتا گیا، مذہبی تعصب اور تنگ دلی کا رنگ ہلکے سے ہلکا ہوتا چلا گیا۔"[2]

ع مدعی لاکھ پہ بھاری ہے گواہی تیری

اعجاز الحق قدوسی لکھتے ہیں:

"مولانا احمد رضا خاں کو اگرچہ انگریزوں سے شدید نفرت تھی، لیکن اُن کی دُور رس نگاہیں مستقبل میں اس تحریک کے انجام کو دیکھ رہی تھیں، وہ جانتے تھے کہ اس برصغیر میں مسلمان اقلیت میں ہیں اور وقتی طور پر یہ ایک فریب ہے"

---

[1] سید محمد ریاست علی قادری: معارفِ رضا (مطبوعہ کراچی ۱۹۸۳ء) ص ۲۳۷

[2] محمد مرید احمد چشتی: جہانِ رضا (مجلس رضا، لاہور)، ص ۱۲۵

جو اکثریت اقلیت کو دے رہی ہے۔ نتیجتاً اگر یہ تحریک کامیاب بھی ہو جائے
تو ہندوؤں کی اکثریت ہر شعبۂ زندگی میں اقلیت پر اثر انداز ہوگی اور عجب نہیں
کہ یہ تحریک اکثریت میں ادغام کی صورت اختیار کر لے۔" [1]

## دارالاسلام

ہندوستان پر سات سو سال تک مسلمانوں کا اقتدار رہا۔ انگریز تاجر بن کر آئے
اور اپنی فطری عیاری سے حکمران بن بیٹھے۔ اٹھارہویں صدی عیسوی کے آخر میں پنجاب،
کشمیر، سرحد اور ملتان کے علاوہ تمام ہندوستان پر ایسٹ انڈیا کمپنی کی حکومت قائم ہو گئی۔[2]
اب علماء میں اختلاف پیدا ہو گیا کہ ہندوستان دارالاسلام ہے یا دارالحرب ؟
حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی فقہائے احناف کے تین اقوال بیان فرماتے ہیں کہ
دارالاسلام دارالحرب کب ہوتا ہے؟ پھر تیسرے قول کو ترجیح دیتے ہوئے ہندوستان کو
دارالحرب قرار دیا۔ فرماتے ہیں:

"وہمیں قول ثالث را محققین ترجیح دادہ اند و بریں تقدیر معمولہ انگریزاں
واشباہ ایشاں لاشبہ دارالحرب است۔"[3]

اور جب ہندوستان دارالحرب قرار پایا تو ان سے سود لینا بھی جائز ٹھہرا، البتہ جبراً
مال نہیں چھین سکتا۔

وانما حرم تعرضہ لاموالهم لما فیہ من نقض
العهد واذا بذلوها بالرضا فلا وجہ للحرمة۔[4]

مسلمان کے لیے حربیوں کے مال سے تعرض کرنا حرام ہے کہ اس میں عہد
کی خلاف ورزی ہے اور اگر بخوشی دیں، تو اس میں حرمت کی کوئی وجہ نہیں۔"

---

[1] اعجاز الحق قدوسی: اقبال اور علمائے پاک و ہند (اقبال اکادمی لاہور) ص ۲۰۸

[2] ایضاً: ص ۱۵۲

[3] عبدالعزیز محدث دہلوی، شاہ: فتاویٰ عزیزی (مطبع مجتبائی) ج ۱، ص ۱۱۰

[4] ایضاً " " " " ص ۱۰۹

بعد کے علماء میں یہ مسئلہ شدید اضطراب کا باعث بنا رہا۔ دیوبندی مکتبِ فکر کے مولانا رشید احمد گنگوہی کے اس موضوع پر مختلف فتاویٰ موجود ہیں۔ سعید احمد اکبر آبادی لکھتے ہیں:

"ان تینوں تحریروں کو سامنے رکھا جائے، تو نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ مولانا گنگوہی نے ہندوستان کی نسبت فرمایا:

(الف) ہند دار الحرب ہے۔

(ب) ہند کے متعلق بندہ کو خوب تحقیق نہیں۔

(ج) ہند دار الامان ہے۔

اب کوئی بتلاؤ کہ ہم بتلائیں کیا؟"[1]

مولوی محمد قاسم نانوتوی کا فتویٰ بھی گومگو کی کیفیت پیش کرتا ہے، کہیں وہ کہتے ہیں کہ ہندوستان کے دار الحرب ہونے میں شبہ ہے اور میرے نزدیک راجح یہ ہے کہ دار الحرب ہے[2] کہیں کہتے ہیں کہ ہجرت کے معاملے میں دار الحرب اور سود کے معاملے میں دار اسلام قرار دینا چاہیے۔[3]

مولوی محمود حسن کہتے ہیں کہ دونوں فریق صحیح کہتے ہیں۔[4]

علامہ انور شاہ کشمیری، ہندوستان کو دار الامان قرار دیتے ہیں[5] دار العلوم دیوبند کے ٹرسٹی سعید احمد اکبر آبادی دار کی چار قسمیں بیان کرتے ہیں: دار الاسلام، دار الحرب، دار العہد اور دار الامان اور آخر میں کہتے ہیں:

---

[1] سعید احمد اکبر آبادی: ہندوستان کی شرعی حیثیت (علی گڑھ) ص ۶ - ۳۵

[2] محمد قاسم نانوتوی: قاسم العلوم، مکتوبات (ناشران قرآن، لاہور) ص ۳۷۱

[3] ایضاً: " " " " ص ۳۶۲

[4] حسین احمد مدنی: سفرنامہ شیخ الہند (مکتبہ محمودیہ، لاہور) ص ۱۶۹

[5] سعید احمد اکبر آبادی: ہندوستان کی شرعی حیثیت ص ۳۴

"یہ ملک (ہندوستان) دار کی چاروں قسموں میں سے کوئی قسم نہیں ہے۔"[1]

امام احمد رضا بریلوی کا فتوٰی یہ ہے کہ ہندوستان دارالاسلام ہے۔ اعلام الاعلام بان ہندوستان دارالاسلام میں اس پر تفصیلی گفتگو کی ہے، فرماتے ہیں:

"دارالاسلام کے دارالحرب ہو جانے میں جو تین باتیں ہمارے امام اعظم امام الائمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نزدیک درکار ہیں، ان میں سے ایک یہ ہے کہ وہاں احکام شرک علانیہ جاری ہوں اور شریعتِ اسلامیہ کے احکام وشعائر مطلقاً جاری نہ ہونے پائیں اور صاحبین کے نزدیک اسی قدر کافی ہے، مگر یہ بات بحمداللہ یہاں قطعاً موجود نہیں۔"[2]

دارالحرب قرار دینے والوں پر لطیف طنز کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"عجب ان سے جو تحلیل ربا (سود) کے لیے جس کی حرمت نصوصِ قاطعہ قرآنیہ سے ثابت اور کیسی کیسی سخت وعیدیں اس پر وارد اس ملک کو دارالحرب ٹھہرائیں اور باوجود قدرت واستطاعت ہجرت کا خیال بھی دل میں نہ لائیں، گویا یہ بلاد اسی دن کے لیے دارالحرب ہوئے تھے کہ مزے سے سود کے لطف اڑائیے اور بآرام تمام وطن مالوف میں بسر فرمائیے۔"[3]

اب دیکھنا یہ ہے کہ امام احمد رضا اس فتوے میں منفرد ہیں؟ تحقیق کی جائے تو بہت سے علماء کے نام گنوائے جا سکتے ہیں۔ سر دست چند فتوے ملاحظہ ہوں:

مولانا کرامت علی جونپوری، خلیفہ سید احمد بریلوی نے ۲۳ر نومبر ۱۸۷۰ء کو کلکتہ کے ایک مذاکرۂ علمیہ میں تقریر کرتے ہوئے کہا:

---

[1] سعید احمد اکبر آبادی: ہندوستان کی شرعی حیثیت ص ۹۶

[2] احمد رضا بریلوی، امام: اعلام الاعلام (حسنی پریس، بریلی) ص ۲

[3] ایضاً: 〃 〃 〃 〃 ص ۷

"مملکتِ ہندوستان جو بالفعل پادشاہ عیسائی مذہب کے قبضۂ اقتدار میں ہے، مطابق فقہ مذہبِ حنفی کے دارالاسلام ہے اور اسی پر فتویٰ ہے۔" [1]

ان کی تقریر کے بعد مولوی فضل علی، مولوی ابو القاسم عبد الحکیم، مولوی عبد اللطیف سیکرٹری مجلس، شیخ احمد آفندی انصاری مدنی، سید ابراہیم بغدادی نے اپنی تقاریر میں مولانا کرامت علی جونپوری کی تائید کی۔

اس کے علاوہ اس رسالہ میں حضرت شیخ جمال بن عبد اللہ حنفی، مفتیٔ مکۂ معظمہ، علامہ سید احمد دحلان مفتیٔ شافعیہ، مکرمہ مکرمہ، شیخ حسین بن ابراہیم مفتیٔ مالکیہ مکہ معظمہ، علامہ عبد الحق خیر آبادی اور مفتی سعد اللہ کے فتاوٰی موجود ہیں کہ ہندوستان دارالاسلام ہے۔ [2]

مولانا عبد الحی لکھنوی لکھتے ہیں:

"بلادِ ہند جو قبضۂ نصاریٰ میں ہیں، دار الحرب نہیں ہیں۔" [3]

مولوی اشرف علی تھانوی بھی دارالاسلام ہونے کو ترجیح دیتے ہیں۔ [4]

رسالہ اعلام الاعلام اور تھانوی صاحب کا یہ رسالہ دو اہم فتوے کے نام سے مکتبہ قادریہ، لاہور سے چھپ چکا ہے۔

اہل حدیث کے پیشوا نواب صدیق حسن خاں بھوپالی لکھتے ہیں:

"علماء اسلام کا اسی مسئلہ میں اختلاف ہے کہ ملک ہند میں جب سے حکام والا مقام فرنگ فرماں روا ہیں، اس وقت سے یہ ملک دار الحرب ہے یا دارالاسلام؟ حنفیہ جن سے یہ ملک بھرا پڑا ہے، ان کے عالموں اور مجتہدوں کا تو یہی فتویٰ

---

[1] کرامت علی جونپوری، مولانا، اسلامی مجلسِ مذاکرۂ علمیہ کلکتہ (نول کشور لکھنؤ) ص ۳

[2] ایضاً، " " " " " ص ۲۸-۲۹

[3] عبد الحی لکھنوی، مولانا، مجموعہ فتاوٰی (مطبع یوسفی لکھنؤ) ج ۱، ص ۳۰۲

[4] اشرف علی تھانوی، تحذیر الاخوان (تھانہ بھون) ص ۹

ہے کہ یہ دارالاسلام ہے اور جب یہ ملک دارالاسلام ہو تو پھر یہاں جہاد کرنا کیا معنی؟ بلکہ عزمِ جہاد ایسی جگہ ایک گناہ ہے بڑے گناہوں سے۔"[۱]

نواب صاحب کا رجحانِ طبع بھی دارالاسلام کی طرف ہے، وہ لکھتے ہیں:

"اس مقام میں ہم یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ اگر ہندوستان دارالحرب ہی ہو (یعنی ہے تو دارالاسلام ۱۲ قادری) تو بھی حکامِ انگلشیہ کے ساتھ جو یہاں کے رئیسوں کا عہد اور صلح ہے اس کا توڑنا بڑا گناہ ہے۔"[۲]

اہل حدیث کے وکیل محمد حسین بٹالوی لکھتے ہیں:

"جس شہر یا ملک میں مسلمانوں کو مذہبی فرائض ادا کرنے کی آزادی ہو، وہ شہر یا ملک دارالحرب نہیں کہلاتا۔ پھر اگر وہ دراصل مسلمانوں کا ملک یا شہر ہو اقوامِ غیر نے اس پر تغلب سے تسلط پا لیا ہو (جیسا کہ ملک ہندوستان ہے) تو جب تک اس میں ادائے شعائرِ اسلام کی آزادی ہے، وہ بحکمِ حالتِ قدیم دارالاسلام کہلاتا ہے۔"[۳]

میاں نذیر حسین دہلوی کے سوانح نگار لکھتے ہیں:

"ہندوستان کو ہمیشہ میاں صاحب دارالامان فرماتے تھے، دارالحرب کبھی نہ کہا۔"[۴]

ڈپٹی نذیر احمد، اہل حدیث لکھتے ہیں:

"خدا کا شکر ہے کہ ہمارا ہندوستان باوجودیکہ نصاریٰ کی عملداری ہے،

---

[۱] صدیق حسن خاں بھوپالی، نواب: ترجمانِ وہابیہ (مطبع محمدی، لاہور) ص ۱۵

[۲] ایضاً: ؍؍ ؍؍ ؍؍ ؍؍ ؍؍ ص ۲۶

[۳] محمد حسین بٹالوی: الاقتصاد ص ۱۹

[۴] فضل حسین بہاری: الحیاۃ بعد المماۃ (مکتبہ شعیب، کراچی) ص ۱۳۴

دارالحرب نہیں ہے" (حاشیہ سورۂ نساء رکوع ۱۴) [1]

امام احمد رضا پر بے اصل الزام لگایا جاتا ہے :

"وہ ہر تحریکِ آزادی کے مخالف تھے، انہوں نے حرمتِ جہاد کا فتویٰ دیا۔ دلیل یہ دی کہ ہند دارالحرب نہیں ہے اور اعلانِ جہاد دارالحرب ہی میں ہوتا ہے، صرف اسی پر اکتفا نہیں کیا، بلکہ دوسروں کو راضی کرنے کے لیے کہا کہ ہند دارالاسلام ہے اور اس موضوع پر مستقل رسالہ لکھا۔" (ترجمہ ملخصاً) [2]

مخالفت کا یہ انداز اور اتہام پردازی کا یہ اسلوب قطعاً محمود نہیں ہے — مولانا کرامت علی جونپوری خلیفہ سید صاحب، نواب بھوپالی، بٹالوی صاحب، میاں نذیر حسین صاحب، ڈپٹی نذیر احمد، تھانوی صاحب اور مولانا عبدالحی لکھنوی سب ہی تو دارالحرب کی نفی کر رہے ہیں۔ کیا ان سب ہی کو دشمنِ آزادی قرار دیا جائے گا؟ نواب صاحب، بٹالوی صاحب اور مولانا جونپوری تو دارالاسلام قرار دے رہے ہیں، کیا ان پر بھی انگریز کو خوش کرنے کا الزام لگایا جائے گا؟ اور اگر نہیں تو ترجمانِ وہابیہ اور اشاعۃ السنّۃ کی فائلوں کو دیکھ لیجیے، انگریزوں کو راضی کرنے کے ایسے ایسے منظر سامنے آئیں گے کہ چودہ طبق روشن ہو جائیں گے۔ پیشِ نظر کتاب کے دوسرے باب کا مطالعہ بھی سود مند رہے گا۔

## ہندوؤں کا تعصّب

ہندوؤں کی تنگ نظری کا عالم آشکار ہے، مسلمانوں کی دشمنی تو ان کی گھٹی میں پڑی ہوئی تھی :

"ہندوؤں کے باورچی خانہ میں اگر کُتا چلا جائے، تو باورچی خانہ ناپاک نہیں

---

[1] سعید احمد اکبر آبادی : ہندوستان کی شرعی حیثیت ص ۵۴

[2] ظہیر البریلویۃ ص ۴۰

ہوتا، لیکن اگر مسلمان کا سایہ بھی پڑ جائے، تو باورچی خانہ ناپاک ہو جاتا ہے، کیونکہ مسلمان ملیچھ ہو ٹھہرے۔ ایک ہندو حلوائی کی دوکان پر جا کر مسلمان ایک ذلیل بھنگی کی طرح سودا خریدتا ہے اور کسی مسلمان کی مجال نہیں کہ ہندو کی کسی چیز کو ہاتھ لگا سکے۔" [۱]

امام احمد رضا، تحریک ترک موالات کے لیڈروں کی ہندو دوستی (موالات) پر تنقید کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"جب ہندوؤں کی غلامی ٹھہری، پھر کہاں کی غیرت اور کہاں کی خودداری ——؟ وہ تمہیں ملیچھ جانیں، بھنگی مانیں —— تمہارا پاک ہاتھ جس چیز کو لگ جائے گندی ہو جائے —— سودا بیچیں تو دُور سے ہاتھ میں ڈال دیں —— پیسے لیں، تو دُور سے یا پنکھا وغیرہ پیش کر کے اُس پر رکھوا لیں —— حالانکہ بحکمِ قرآنی خود وہی نجس ہیں اور تم ان نجسوں کو مقدس مطہر بیت اللہ (مسجد) میں لے جاؤ جو تمہارے ماتھا رکھنے کی جگہ ہے —— وہاں ان کے گندے پاؤں رکھواؤ —— مگر تم کو اسلامی حِس ہی نہ رہا، محبت مشرکین نے اندھا کر دیا۔" [۲]

## گاندھی کی ملاقات سے انکار

تحریک کا وہ دور، طوفان بلا خیز تھا، ہند کے سامری، گاندھی نے ایسا جادو پھونکا کہ بڑے بڑے لیڈر، دست بستہ اس کے پیچھے چلتے تھے اور اس کی ملاقات کو وجہ سعادت جانتے تھے۔ امام احمد رضا غیرتِ اسلامی کا وہ پیکرِ مجسم تھے کہ کسی ۔ بھی کافر کو خاطر میں نہ لاتے تھے۔

---

[۱] تاج الدین احمد تاج، منشی: ہندوؤں سے ترکِ موالات ص ۱۸

[۲] احمد رضا بریلوی، امام: رسائلِ رضویہ ج ۲، ص ۱۹۳

تحریکِ خلافت کے دور میں انہیں اپنا ہم خیال بنانے کے لیے گاندھی نے ملاقات کا پروگرام بنایا، لیکن آپ نے صاف انکار کر دیا۔

ڈاکٹر مختار الدین آرزو، علی گڑھ لکھتے ہیں :

"ایک صاحب ایک دن بہت خوش خوش آئے اور گاندھی جی کا پیغام حضرت کے پاس لائے کہ وہ بریلی آکر آپ سے ملنا چاہتے ہیں۔ حضرت نے بہت مختصر جواب دیا، فرمایا :

گاندھی جی کسی دینی مسئلے کے متعلق مجھ سے باتیں کریں گے یا دنیوی معاملات پر گفتگو کریں گے ؟ اور دنیاوی معاملہ میں، میں کیا حصہ لوں گا، جبکہ میں نے اپنی دُنیا چھوڑ رکھی ہے اور دنیوی معاملات سے کبھی غرض نہیں رکھی۔"[1]

یاد رہے کہ امام احمد رضا، بریلی کے جس محلّے میں رہتے تھے، وہاں سب ہندو رہتے تھے، مسلمانوں میں سے آپ کا خاندان رہتا تھا۔ اس کے باوجود آپ کے جذبۂ ایمانی کا یہ عالم تھا کہ بے خوف و خطر اسلامی تعلیمات کا پرچار کرتے تھے اور اُن کے لیے کوئی نرم گوشہ نہیں رکھتے تھے۔

## تحریکِ خلافت

اس سے پہلے اشارہ کیا جا چکا ہے کہ تُرکی پر انگریزوں کے مظالم کے خلاف ہندوستان کے مسلمانوں نے غم و غصہ کا اظہار اور احتجاج کرنے کے لیے تحریک چلائی تھی۔ مولانا محمد علی جوہر اور مولانا شوکت علی، مجلسِ خلافت کی رُوحِ رواں تھے۔ امن اور عدم تشدد کے حامی مسٹر گاندھی نے اس اشتعال سے فائدہ اُٹھایا، وہ اپنی فسوں کاری سے اس تحریک کا لیڈر اور امام بن گیا۔ مسلم لیڈروں نے اس کے فریب میں آکر وہ ناکردنی کام

---

[1] مختار الدین آرزو، ڈاکٹر : انوارِ رضا (شرکتِ حنفیہ، لاہور) ص ۳۶۱

کیئے کہ اسلامی سوچ اور فکر رکھنے والے علماء تڑپ اُٹھے۔ گاندھی جو کٹر ہندو تھا، وہ اپنے مذموم مقاصد کے حصول کے لیے مسلمانوں کے جذبات سے کھیل رہا تھا، ورنہ اسے مسلمانوں کے مصائب اور مقاصد سے کیا ہمدردی ہو سکتی تھی؟

"وہ جو آج تمام ہندوؤں اور نہ صرف ہندوؤں، تم سب ہندو پرستوں کا امام ظاہر و بادشاہ باطن ہے، یعنی گاندھی صاف نہ کہہ چکا؟ کہ مسلمان اگر قربانیٔ گاؤ نہ چھوڑیں گے، تو ہم تلوار سے چھڑا دیں گے"[1]

علماء اہل سنت نے گاندھی کا پس رو بننے سے انکار کر دیا، اگرچہ وہ خلافت اور اماکن مقدسہ کی حفاظت کا نام ہی کیوں نہ لیتا ہو، وہ کسی صورت میں بھی اسے امام بنانے پر تیار نہ ہوئے۔

ماہ شوال ۱۳۳۸ھ / ۱۹۲۰ء کو صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی نے السواد الاعظم، مرادآباد میں "خلافت کمیٹی کی فتنہ سامانیاں اور علماء اہل سنت کی کارگزاریاں" کے عنوان سے ایک مقالہ تحریر کیا، جس میں انہوں نے مسلمانوں کی عالمی زبوں حالی، ہندوستانی مسلمانوں کے جوش اور جذبے کو بیان کرتے ہوئے ان مفاسد کی نشان دہی کی ہے جن کا ارتکاب لیڈر کر رہے تھے۔ نیز وہ طریقے بھی تجویز کیے، جن سے ترک بھائیوں کی امداد کی جا سکتی تھی، نیز وہ فرماتے ہیں:

"قیامت نما نوازل (مصائب) بلادِ اسلامیہ کو تہ و بالا کر ڈالتے ہیں، مقاماتِ مقدسہ کی وہ خاکِ پاک جو اہلِ اسلام کی چشمِ عقیدت کے لیے طوطیا سے بڑھ کر ہے، کفار کے قدموں سے روندی جاتی ہے۔ حرمین محترمین اور بلادِ طاہرہ کی حرمت ظاہری طور پر خطرہ میں پڑ جاتی ہے۔ مسلمانوں کے دل کیوں پاش پاش نہ ہو جائیں؟ ان کی آنکھیں کیا وجہ ہے کہ خون کے دریا نہ بہائیں؟ سلطنتِ اسلامیہ کی

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: المحجۃ المؤتمنہ (مطبع حسنی، بریلی) ص ۲۸

اعانت وحمایت خادم الحرمین کی مدد و نصرت مسلمانوں پر فرض ہے۔" [1]

پھر مسلمانوں کی جد و جہد کا تذکرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"ہندوستان میں مسلمان برابر جلسہ کر کے پُرزور تقریروں میں جوش کا اظہار کر رہے ہیں سلطنتِ برطانیہ سے ترکی اقتدار کے برقرار رکھنے کی درخواستیں کی جاتی ہیں، ترکی مقبوضات واپس دینے کے مطالبے کیے جاتے ہیں، اسی مقصد کے لیے رزولیوشن پاس ہوتے ہیں، وفد بھیجے جاتے ہیں۔ یہ نہیں کہا جا سکتا کہ یہ تدبیریں کہاں تک کامیاب ہو سکتی ہیں؟ [2]

اس تحریک میں ہندوؤں کو ساتھ ملا لیا گیا، علمائے اہل سنت اس تحریک میں شامل نہ ہوتے اور علمائے اہل سنت کے اس تحریک میں شامل نہ ہونے پر روشنی ڈالتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

"اگرچہ یہ مسلمانوں کی شان کے خلاف ہے ؎

حقا کہ با عقوبتِ دوزخ برابر است

رفتن بپائے مردیٔ ہم سایہ در بہشت

لیکن مذہب کا فتویٰ اس (ہندوؤں کے شامل کرنے) کو ممنوع اور ناجائز قرار نہیں دیتا...... لیکن صورتِ حالات کچھ اور ہے۔ اگر اتنا ہی ہوتا کہ مسلمان مطالبہ کرتے اور ہندو ان کے ساتھ متفق ہو کر بجا ہے اور درست ہے' پکارتے مسلمان آگے ہوتے اور ہندو ان کے ساتھ ہو کر ان کی موافقت کرتے، تو بے جا نہ تھا، لیکن واقعہ یہ ہے کہ ہندو امام بنے ہوئے آگے آ گئے ہیں اور مسلمان آمین کہنے والے کی طرح ان کی ہر صدا کے ساتھ موافقت کر رہے ہیں۔

---

[1] غلام معین الدین نعیمی، سید: حیات صدر الافاضل (ادارۂ جامعہ نعیمیہ رضویہ، لاہور) ص ۹۹

[2] ایضاً، " " " " " ص ۱۰۰

پہلے مہاتما گاندھی کا حکم ہوتا ہے، اس کے پیچھے مولوی عبدالباری کا فتویٰ مقلد کی طرح سرِ نیاز خم کرتا چلا جاتا ہے۔ ہندو آگے بڑھتے ہیں اور مسلمان اُن کے پیچھے پیچھے اپنا دین و مذہب ان پر نثار کرتے چلے جاتے ہیں۔" [1]

دین و مذہب کے نثار کرنے کی کیفیت گزشتہ صفحات میں کسی قدر پیش کی جا چکی ہے۔

مولانا سید سلیمان اشرف بہاری، سابق صدر شعبۂ علوم اسلامیہ، علی گڑھ نے فرمایا تھا اور بالکل بجا فرمایا تھا:

"مسلمانوں کا حقیقی نصب العین، دین و مذہب، اللہ تعالیٰ نے قرار دیا ہے، دُنیا اُن کے پاس دین کی رونق اور مذہب کی خدمت کے لیے ہے۔ جب دین و مذہب ہی نہ رہا تو ملعون ہے، وہ سلطنت جو ایمان کے عوض ملے اور صد ہا لعنت ہے اُس حکومت پر جو اسلام بیچ کر خریدی جائے۔" [2]

## الائمۃ من قریش

تحریکِ خلافت سے اس کی فتنہ سامانیوں کے سبب، علماء اہل سنّت کی بے تعلقی کا اجمالی پس منظر گزشتہ صفحات میں پیش کیا جا چکا ہے، اس لیے یہ کہنا کسی طرح بھی صحیح نہیں ہے:

"بریلوی نے ایک اور رسالہ دوام العیش لکھا جس میں انہوں نے خلافتِ ترکیہ کی امداد کرنے والوں کے دعویٰ کو رد کیا اور دلیل یہ پیش کی کہ خلیفہ، قریشی ہی ہو سکتا ہے۔ چونکہ ترکی کے عثمانی حکمران قریشی نہیں ہیں، اس لیے ان کی خلافت ثابت نہیں، اسی بنا پر ہندوستان کے مسلمانوں پر ان کی نصرت و امداد لازم اور خلافت کے لیے انگریز سے جنگ جائز نہیں ہے اور اس سے بھی زیادہ یہ

---

[1] غلام معین الدین نعیمی، سید: حیات صدر الافاضل ص ۱۰۰-۱۰۱

[2] سلیمان اشرف بہاری، سید: الرشاد (مکتبہ رضویہ، لاہور) ص ۲۰

تصریح کی کہ:

ترکوں کی حمایت، محض دھوکہ ہے، ورنہ خلافت کا نام لینے سے مقصد، ہندوستان کی اراضی کی آزادی ہے۔[1]

ایک سوال کے جواب میں کہ سلطنت ترکیہ کی اعانت مسلمانوں پر لازم ہے یا نہیں؟ امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں:

"سلطنتِ علیہ عثمانیہ ایدھا اللہ تعالیٰ نہ صرف عثمانیہ، ہر سلطنتِ اسلام، نہ صرف سلطنت، ہر جماعتِ اسلام، نہ صرف جماعت، ہر فردِ اسلام کی خیر خواہی ہر مسلمان پر فرض ہے، اس میں قرشیت شرط ہونا کیا معنیٰ؛ دل سے خیر خواہی مطلقاً فرض عین ہے اور وقتِ حاجت دُعا سے امداد و اعانت بھی، ہر مسلمان کو چاہیے کہ اس سے کوئی عاجز نہیں اور مال یا اعمال سے اعانت فرض کفایہ ہے"[2]

کیا اب بھی یہ کہنے کا جواز رہ جاتا ہے کہ مولانا احمد رضا خاں بریلوی سلاطین ترکیہ کی امداد کو اس بناء پر غیر ضروری قرار دیتے تھے۔

پھر غلط ترجمہ کے ذریعے یہ تاثر دینے کی کوشش کی گئی ہے کہ ان کے نزدیک تحریک کا مقصد آزادئ ہند تھا، جس کی انہوں نے مخالفت کی۔ اصل عبارت دیکھنے سے غلط بیانی کا پردہ چاک ہو جائے گا۔ امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں:

"ترکوں کی حمایت تو محض دھوکے کی ٹٹی ہے۔ اصل مقصود بغلامئ ہنود، سوراج کی چکھی ہے، بڑے بڑے لیڈروں نے جس کی تصریح کر دی ہے، بھاری بھرکم خلافت کا نام لو، عوام بھڑیں، چندہ خوب ملے اور گنگا و جمنا کی مقدس زمینیں آزاد کرانے کا کام چلے

---

[1] ظہیر: البریلویۃ ص ۲-۴۱

[2] احمد رضا بریلوی، امام: دوام العیش (مکتبہ رضویہ، لاہور) ص ۴۶

اے پس روِ مشرکاں بزمزم نہ رسی!
کیں رہ کہ تو می روی بہ گنگ و جمن است[1]

اس عبارت کا مطلب سوائے اس کے کیا ہے کہ لیڈر، خلافت کا نام محض مطلب برآری کے لیے استعمال کر رہے ہیں۔ اصل مقصد تو یہ ہے کہ آزادی حاصل کر کے سیکولر (لادینی) سٹیٹ قائم کی جائے جس میں قوت و اقتدار کا سرچشمہ ہندوؤں کے پاس ہو، کیونکہ وہ اکثریت میں ہیں اور مسلمان ان کے محکوم اور تابع محض ہوں۔ یہ وہ مقصد تھا جسے قبول کرنے سے امام احمد رضا نے انکار کیا تھا اور ہر صاحب بصیرت مومن کو اس سے انکار کرنا چاہیئے۔

تحریکِ خلافت کے لیڈر، عامۃ المسلمین پر امام احمد رضا کے گہرے اثرات سے بخوبی واقف تھے، اسی لیے ہر قیمت پر انہیں اپنے ساتھ شامل کرنا چاہتے تھے۔ گاندھی نے ملاقات کا پیغام بھیجا تھا، جواباً آپ نے صاف انکار کر دیا۔ گزشتہ صفحات میں ان دونوں واقعات کا ذکر کیا جا چکا ہے۔ فرنگی محل سے مولانا عبدالباری کے بار بار تقاضے آئے کہ آپ کی اس مسئلہ میں کیا رائے ہے؟ دارالافتاء بریلی سے جواب دیا گیا کہ ایسے مسائل دارالافتاء کے موضوع سے خارج ہیں۔ مقصد یہ تھا کہ شاید خلافت کے نام سے ترک بھائیوں کو کوئی فائدہ پہنچ جائے، لیکن وہ نہ مانے، بلکہ انہوں نے شائع کر دیا کہ دارالافتائے بریلی خلافت کا منکر ہے اور کئی مواقع پر انہوں نے کہا کہ منکرِ خلافت کافر ہے۔ جب اُن سے پوچھا گیا کہ خلیفۂ شرعی کے لیے تو قریشی ہونا ضروری ہے اور سلطان ترکی قریشی نہیں ...... تو انہوں نے کہا کہ خلافتِ شرعیہ کے لیے قریشی ہونا شرط نہیں ہے۔[2] یہی بات ابوالکلام آزاد نے ایک رسالہ مسئلۂ خلافت و جزیرۂ عرب میں لکھی۔

کسی شخص نے مولانا فرنگی محلی کے خطبۂ صدارت اور ابوالکلام آزاد کے رسالہ کا حوالہ دے کر

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: دوام العیش (مکتبہ رضویہ، لاہور) ص ۹۵

[2] مصطفےٰ رضا خاں قادری، مفتیٔ اعظم ہند: تمہید دوام العیش ص ۱-۴

استفتاء بھیجا کہ کیا خلافتِ شرعیہ کے لیے قریشی ہونا شرط ہے یا نہیں؟ اس کے جواب میں امام احمد رضا نے رسالہ دوام العیش تحریر فرمایا جو ایک مقدمہ اور تین فصول پر مشتمل تھا تیسری فصل شروع کی تھی کہ دیگر ضروری کاموں کی طرف متوجہ ہوگئے اور اس خیال سے اس کی تکمیل نہ کی کہ ابھی اس کا وقت نہیں۔ وقت آئے گا، تو تکمیل کر کے طبع کرا دیا جائے گا۔ یہاں تک کہ آپ کا وصال ہوگیا۔ وصال کے ایک سال بعد آپ کے صاحبزادے مولانا مصطفےٰ رضا خاں مفتیٔ اعظم ہند نے یہ رسالہ شائع فرمایا۔[1]

بعض لوگ یہ تاثر دینے کی کوشش کرتے ہیں کہ امام احمد رضا نے دو رسالے اعلام الاعلام اور دوام العیش انگریزوں کی حمایت میں لکھے تھے، یہ تاثر ہرگز منصفانہ نہیں ہے۔ یہ دونوں رسالے آپ کے وصال کے بعد چھپے ہیں اور معمولی عقل والا انسان بھی سوچ سکتا ہے کہ اگر انگریزوں کو خوش کرنا مقصود ہوتا، تو یہ دونوں رسالے اپنی زندگی ہی میں شائع کر دیتے جبکہ ایسا نہیں ہوا، اس لیے وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ الزام لگانے والے دیانت دارانہ بصیرت سے محروم ہیں۔

اس رسالہ میں امام احمد رضا نے حدیث، فقہ اور عقائد کی کتابوں سے تقریباً پچاس احادیث اور اجلّہ علماء و ائمہ کی بانوے عبارات پیش کی ہیں اور یہ ثابت کیا ہے کہ خلافت کے لیے قرشیت کے شرط ہونے پر احادیث حدِ تواتر کو پہنچی ہوئی ہیں۔ نیز اس مسئلہ پر صحابہ، تابعین اور اہلِ سنت کا اجماع ہے[2] اور اس مسئلہ میں صرف خوارج یا بعض معتزلہ مخالف ہیں۔[3]

---

[1] مصطفےٰ رضا قادری، مفتیٔ اعظم ہند: تمہید دوام العیش ص ۳ - ۴۱

[2] احمد رضا بریلوی، امام: دوام العیش ص ۷۵

[3] ایضاً: رر ص ۴۶

# بریلی کی تاریخی کانفرنس

۱۹۲۱ء کا طوفانی زمانہ ہے۔ جمعیۃ العلماء ہند اور خلافت کمیٹی کا طوطی بول رہا ہے۔ متحدہ قومیت اور ہندو مسلم اتحاد کی رَو پوری قوت سے جاری و ساری ہے۔ مشہور لیڈر امام احمد رضا اور دیگر علمائے اہل سنت کو اپنے راستے کا سب سے زیادہ سنگِ گراں سمجھتے ہیں اور عامۃ المسلمین پر ان کے اثرات سے خائف ہیں۔ علی برادران، بریلی شریف جا کر تحریک میں شمولیت کی دعوت دیتے ہیں۔ گاندھی خود ملاقات کرنا چاہتا ہے۔ امام احمد رضا ملاقات سے انکار کر دیتے ہیں۔ جمعیۃ العلماء ہند کا سالانہ اجلاس ابوالکلام آزاد کی صدارت میں بریلی میں منعقد ہونا قرار پاتا ہے۔ کُل ہند سطح پر اس کی تشہیر کی جاتی ہے۔ متعدد اشتہار شائع کیے جاتے ہیں۔

ایک اشتہار کا عنوان ہے:

زندگیٔ مُستعار کی چند ساعتیں

اس میں ایک شق یہ تھی:

"مخالفین ترکِ موالات اور موالاتِ نصاریٰ کے عملی حامیوں پر اتمام حجت کیا جائے گا۔"[1]

دوسرے اشتہار کا عنوان تھا:

آفتابِ صداقت کا طلوع

اس میں لکھا:

"منکرین و منافقین پر اتمامِ حجت، مسائلِ حاضرہ کا انقطاعی فیصلہ، خدائی فرمان پہنچانے کے لیے بریلی میں جمعیۃ العلماء کا اجلاس ہونے والا ہے، سچائی ظاہر ہوگئی اور جھوٹ بھاگ نکلا۔ خداوند جبار و قہار کا یہ فرمان پورا ہو کر رہے گا۔"[2]

---

[1] ارا کینِ جماعت رضائے مصطفیٰ: دوامغ الحمیر (مطبع حسنی، بریلی) ص ۴۷

[2] ایضاً: " " " " " ص ۴۷

۱۰ رجب ۱۳۳۹ھ / ۱۹۲۱ء کو جماعت رضائے مصطفیٰ کے مقاصدِ علمیہ کے صدر مولانا امجد علی اعظمی نے اتمامِ حجتِ تامّہ کے عنوان سے ستر سوالات پر مشتمل ایک اشتہار چھاپ کر مولانا عبدالماجد بدایونی ناظم جمعیۃ العلماء کے پاس بھیج دیا تاکہ ان پر خوب اچھی طرح غور و خوض کر لیا جائے اور اجلاس میں ان کا جواب دے کر تصفیہ کی راہ ہموار کی جائے۔

تبادلۂ خیال اور مناظرہ کے لیے جماعت رضائے مصطفیٰ کے چار علماء کے نام پیش کیے گئے :

| | |
|---|---|
| ۱۔ مولانا محمد امجد علی اعظمی | صدر |
| ۲۔ مولانا حسنین رضا خاں | ناظمِ اعلیٰ |
| ۳۔ مولانا ظفرالدین بہاری | رُکن |
| ۴۔ مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی | رُکن |

بعد میں علی گڑھ سے مولانا سید سلیمان اشرف بہاری بھی تشریف لے آئے اور اُن کا نام بھی مناظرین کی فہرست میں شامل کر دیا گیا۔

ابوالکلام آزاد صدر جمعیۃ العلماء بریلی پہنچے اور جماعت رضائے مصطفیٰ کے ستر سوالات اور مناظرہ کے مقام اور وقت کے تعین کے مطالبہ پر مشتمل اشتہارات دیکھے اور مذکورہ بالا علماء کے ساتھ مناظرہ سے پہلو تہی کرتے ہوئے امام احمد رضا کو مخاطب کیا۔ یہ رویّہ کسی طور بھی مناسب نہ تھا۔ اوّل تو امام احمد رضا اس وقت علیل تھے، دوسرا یہ کہ اشتہارات میں علمائے اہلِ سنّت کو منکرین اور منافقین کے القاب دے کر ان پر اتمامِ حجت کا دعویٰ کیا گیا تھا۔ اب جب کہ امام احمد رضا بریلوی کے خلفاء اور اہل سنّت کے ذمّہ دار علماء اس چیلنج کو قبول کر چکے تھے، تو گریز کا کیا معنیٰ؟

علماء اہلِ سنّت کا تقاضا بڑھا، تو مولوی عبدالودود ناظمِ استقبالیہ جمعیۃ العلماء ہند نے جواباً تحریر کیا :

"ہر کس و ناکس سے نزاع و مخاصمہ کرنا خدام ملت کے نزدیک بے نتیجہ اور بے سُود ہے۔" [۱]

۱۴ رجب کو مولانا سید سلیمان اشرف بہاری، صدر شعبۂ دینیات مسلم یونیورسٹی علی گڑھ نے اس کا جواب دیا:

"جلسہ جمعیۃ العلماء منعقدہ بریلی کا رقعۂ دعوت، فقیر کے پاس بھیجا، فقیر نے شرکت سے امر مابہ النزاع کا تصفیہ چاہا، آنجناب اس بے بضاعت کو "ناکس" قرار دے کر گفتگو سے اعراض فرماتے ہیں۔ امام اہل سنت، مجدد مائۃ حاضرہ سے طالب مناظرہ ہوتے ہیں۔ انصاف شرط ہے کہ رقعۂ دعوت فقیر کے پاس بلاواسطہ بھیجا جائے اور گفتگو کی جب نوبت آئے، تو اسے کس ناکس کہا جائے، اُس کے احقاقِ حق کو نزاع و مخاصمہ قرار دیا جائے، کیا یہی شیوۂ خدام ملت ہے؟

آخر میں نہایت ادب سے گزارش ہے کہ براہِ کرم قبل نمازِ جمعہ فقیر کو اپنے جلسے میں بحیثیتِ سائل حاضر ہونے کی اجازت عطا فرمائیں۔" [۲]

بالآخر ۱۴ رجب ۲۴ مارچ ۱۳۳۹ھ / ۱۹۲۱ء کو شام کے بعد مولانا سید سلیمان اشرف بہاری اور دیگر علماء اہل سنت نہایت شان و شوکت کے ساتھ سٹیج پر پہنچ گئے۔ صدرِ جلسہ ابوالکلام آزاد نے صرف سید صاحب کو خطاب کے لیے ۲۵ منٹ کا وقت دیا۔

علامہ سید سلیمان اشرف نے مختصر وقت میں واشگاف الفاظ میں بیان کیا کہ ہمیں ترکی کی اسلامی سلطنت کی ہمدردی اور امداد سے انکار نہیں۔ یہ امداد و اعانت تمام مسلمانانِ عالم پر فرض ہے۔ نہ ہی ہم انگریزوں کی دوستی کو جائز قرار دیتے ہیں۔ موالات، ہر نصرانی و یہودی سے ہر حال میں حرام اور حرام قطعی ہے۔ ہمیں تو ہندو مسلم اتحاد اور اس اتحاد کی بناء پر کیے جانے والے غیر اسلامی

---

[۱] اراکین جماعت رضائے مصطفےٰ: رودادِ مناظرہ (نادری پریس، بریلی) ص ۳

[۲] " " " " " " " ص ۴-۳

افعال اور اقوال سے اختلاف ہے۔" [1]

علامہ عبدالماجد دریا آبادی، مولانا سید سلیمان اشرف بہاری کی دھواں دار تقریر کا منظر ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں:

"مخالفین کی طرف سے میدانِ خطابت کا ایک پہلوان، شہ زور اور پیل تن، اکھاڑے میں اتارا گیا، کشتی پر کشتی مارے ہوئے، داؤں پیچ کی استادی میں نام پائے ہوئے، اور اس نے تقریر یہ مارا، وہ مارا کے انداز میں شروع کی، جلسہ پر ایک نشہ کی سی کیفیت طاری اور خلافت والوں کی زبان پر وظیفے یا حفیظ کے جاری۔" [2]

اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ ارکانِ خلافت جس کرّوفر سے بریلی آئے تھے، وہ قائم نہیں رہ سکا تھا۔

سید صاحب کی تقریر کے بعد ابوالکلام آزاد نے تقریر کی اور جماعت رضائے مصطفےٰ کے پیش کردہ سوالات کا بالکل جواب نہ دیا، روئے سخن صرف سید صاحب کی طرف رکھا اور کہا کہ مجھ پر افترا ہے کہ میں نے ناگپور کے خطبۂ جمعہ میں گاندھی کو ستودہ صفات، خجستہ ذات وغیرہ الفاظ کہے تھے ——— کس نے قشقے کی اجازت دی؟ ——— کس نے مہاتما گاندھی کی جے پکارنے کو کہا؟ ——— بلکہ میں تو خود مہاتما کے یہ معنی تک نہیں جانتا کہ وہ کوئی تعظیم کا لفظ ہے (حالانکہ مہا کا معنی عظیم اور آتما کا معنی روح، تو مہاتما کا معنی روحِ عظیم ہوا) آخر میں یہاں تک کہہ دیا:

"میں صاف کہتا ہوں کہ ہمارے ہندو بھائی بائیس کروڑ ہیں اگر وہ بائیسوں کروڑ گاندھی ہوں اور مسلمان ان کو پیشوا بنائیں اور ان کے بھروسہ پر رہیں،

---

[1] ارکین جماعت رضائے مصطفےٰ: رودادِ مناظرہ ص ۶ - ۵

[2] محمد طفیل: نقوش (لاہور) شمارہ مئی ۱۹۶۵ء ص ۴۷

تو وہ بت پرست ہیں اور گاندھی اُن کا بت۔"[1]

اُن کی تقریر کے بعد مولانا بُرہان الحق جبل پوری نے کہا کہ ناگپور کانفرنس کے ایک ماہ بعد زمیندار لاہور کے پرچے دیکھ لیجئے، اس میں دوسرے لیڈروں کے اقوال کے علاوہ یہ بھی لکھا ہے کہ آپ نے خطبۂ جمعہ میں گاندھی کی تعریف کی، اس پر ابوالکلام نے کہا:

"میں نے یہ پرچے نہیں دیکھے، اگر اس میں ایسا لکھا ہو تو کذب بحت (خالص جھوٹ) ہے، لعنۃ اللہ علیٰ قائلہ۔"

مولانا برہان الحق نے فرمایا: "آپ یہ تکذیب ہی شائع کرا دیجئے۔ نیز اخبار "تاج" کے حوالے سے کہا کہ آپ نے گنگا وجمنا کی سرزمین کو مقدس کہا۔ ابوالکلام آزاد نے اس کا بھی انکار کیا اور کہا لعنۃ اللہ علیٰ قائلہ[2] (ایسا کہنے والے پر خدا کی لعنت ہو)

غرض یہ کہ جن بلند بانگ دعاوی کے ساتھ جمعیۃ العلماء ہند نے بریلی میں اجلاس رکھا تھا، ان پر اوس پڑ گئی۔ جماعت رضائے مصطفےٰ کے ستر سوالات کا پیہم تقاضوں کے باوجود جواب نہ دیا گیا۔ مولانا سید سلیمان اشرف بہاری کی تقریر کے جواب میں جان چھڑانے کا انداز نمایاں تھا۔ پھر یہ اقرار کرنے کے باوجود کہ ہر کافر سے موالات (دوستی) حرام ہے، غیر مسلم کو پیشوا بنانا حرام ہے، سابقہ رویّے میں کوئی تبدیلی نہ لائے۔

حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں، فرزند اکبر امام احمد رضا خاں بریلوی نے اسی اجلاس میں فرمایا:

"حرمین شریفین ومقامات مقدسہ وممالکِ اسلامیہ کی حفاظت وخدمت ہمارے نزدیک ہر مسلمان پر بقدرِ وسعت وطاقت فرض ہے، اس میں ہمیں

---

[1] اراکین جماعت رضائے مصطفےٰ: رُوداد مناظرہ ص ۹-۸

[2] ایضاً: 〃 〃 ص ۱۰-۱۱

خلاف نہ ہے، نہ تھا، اسی طرح سلطانِ اسلام و جماعتِ اسلامی کی خیر خواہی میں ہمیں کچھ کلام نہ ہے، نہ تھا۔ تمام کفار و مشرکین و نصاریٰ و یہود و مرتدین وغیرہم سے ترکِ موالات ہم ہمیشہ سے ضروری و فرض جانتے ہیں۔

ہمیں خلاف آپ حضرات کی اُن خلافِ شرع و خلافِ اسلام حرکات سے ہے، جن میں سے کچھ مولوی سید سلیمان اشرف صاحب نے بیان کیں اور جن کے متعلق جماعت کے ستر سوال بنام اتمام حجت تامہ آپ کو پہنچے ہوئے ہیں۔ ان کے جواب دیجیے، جب تک آپ ان تمام حرکات سے اپنی رجوع نہ شائع کر دیں گے اور ان سے عہدہ برآنہ ہولیں گے، ہم آپ سے علیحدہ ہیں اور اس کے بعد خدمت و حفاظت حرمین شریفین و مقامات مقدسہ و ممالکِ اسلامیہ میں ہم آپ کے ساتھ مل کر جائز کوشش کرنے کو تیار ہیں۔[1]

اس عنوان پر تفصیلی مطالعے کے لیے "ابوالکلام آزاد کی تاریخی شکست" مرتبہ مولانا محمد جلال الدین قادری ملاحظہ کیجئے۔

## جماعت انصار الاسلام

بعض لوگ پوچھتے ہیں کہ سلطنتِ ترکی کی امداد کے سلسلے میں امام احمد رضا نے کیا کیا؟ اس کی تفصیل کی تو اس وقت گنجائش نہیں، تاہم چند اشارات کیے جاتے ہیں۔

امام احمد رضا نے ۱۳۳۱ھ / ۱۹۱۳ء میں چار انتہائی سود مند تدبیریں تدبیر فلاح و نجات و اصلاح کے نام سے شائع کیں، انہیں اپنایا جاتا تو پوری قوم کا دینی اور معاشی نقشہ ہی بدل جاتا۔

---

[1] اراکین جماعت رضائے مصطفےٰ: روداد مناظرہ ص ۲۸

۱- سوا ان باتوں کے جن میں حکومت کی دست اندازی ہے، اپنے معاملات باہم فیصلہ کرلیں کہ کروڑوں روپے مقدمہ بازیوں میں نہ اڑائیں۔

۲- مسلمان اپنی قوم کے سوا کسی سے کچھ نہ خریدیں کہ گھر کا نفع گھر ہی میں رہے۔

۳- بمبئی، کلکتہ، رنگون، مدراس، حیدرآباد وغیرہا کے تونگر مسلمان اپنے بھائیوں کے لیے بنک کھولیں، سود شرع نے حرام قطعی فرمایا ہے، مگر اور سو طریقے نفع کے حلال فرمائے ہیں۔

۴- سب سے اعظم دین کی ترویج و تحصیل [۱]

پروفیسر محمد رفیع اللہ صدیقی نے ان تجاویز کے پیش نظر ایک تحقیقی مقالہ بعنوان "فاضل بریلوی کے معاشی نکات" لکھا ہے جو مرکزی مجلس رضا، لاہور نے شائع کردیا ہے۔

مولانا شاہ اولادِ رسول محمد میاں قادری، امام احمد رضا کی مساعی کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"آج (۱۳۴۰ھ/۲۱-۱۹۲۱ء) سے برسوں پہلے جنگِ بلقان (۱۲-۱۹۱۱ء) کے موقع پر انہوں نے سلطنتِ اسلامی اور مظلومین مسلمین کی اعانت و امداد کی مناسب و صحیح شرعی تدابیر لوگوں کو بتائیں، عام طور پر شائع کیں، قولاً و عملاً ان کی تائید کی، خود چندہ دے کر عوام کو اس طرف رغبت دلائی ——— اور اب بھی لوگوں کو صحیح مفید شرعی طریقے اعانتِ اسلام و مسلمین کے بتاتے رہے۔

مولانا احمد رضا خاں صاحب جو عملی کوششیں کر سکتے تھے، انہوں نے کیں، خود چندہ دیا اور اپنے زیرِ اثر لوگوں سے دلوایا، مسلمانوں کو اسلامی سلطنت کی امداد و اعانت پر توجہ و رغبت دلائی، تحفظ سلطنتِ اسلامی کی مفید و کارگر تدابیر بتائیں یہ عملی کوشش نہیں تو کیا ہے؟ ...... اپنی جماعت انصار الاسلام قائم کی۔" [۲]

---

[۱] اراکین جماعت رضائے مصطفےٰ: دوامغ الحمیر ص ۲۸

[۲] اولادِ رسول محمد میاں قادری، مولانا: برکات مارہرہ و مہمانانِ بدایوں (مطبع حسنی، بریلی)، ص ۱۳-۱۱

# تحریکِ شُدھی

امام احمد رضا بریلوی، صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی، مولانا سید سلیمان اشرف بہاری اور دیگر علمائے اہل سنّت کی مومنانہ بصیرت کی داد نہ دینا بے انصافی ہوگی۔ انہوں نے تحریک خلافت اور ترکِ موالات کے دوران بار بار اس حقیقت کا اظہار کیا تھا کہ ہندو مسلمانوں کے دشمن ہیں اور مذکورہ تحریکوں میں ان کی شمولیت بھی ایک چال ہے۔

اس کا ہلکا سا اندازہ مولانا محمد علی جوہر کی ایک تقریر سے لگایا جا سکتا ہے جو انہوں نے ۲۵ دسمبر ۱۹۲۷ء کو پشاور کے ایک اجلاس میں کی:

"ہندو رہنما مہاتما گاندھی ہمیشہ خلافت کے سرمایہ سے دورہ کرتا رہا ہماری قید کے بعد بھی مہاتما جی نے دورہ کے مصارف خلافت کے سرمایہ سے لیے حتیٰ کہ کانگریس کے لیے ایک کروڑ روپیہ جمع کرنے کے لیے آپ کے دوروں کے مصارف بھی خلافت نے ادا کیے۔" [1]

اس سے بڑھ کر قوم مسلم کی بدقسمتی کیا ہوگی کہ ترکوں کی امداد کے نام پر حاصل ہونے والا چندہ گاندھی کے دوروں کی بھینٹ چڑھتا رہا اور قوم یہ سوچ کر مطمئن رہی کہ ہم اپنے ترک بھائیوں کی امداد کر رہے ہیں۔

صرف یہی نہیں کہ ہندوؤں نے مسلمانوں کے مال پر ہاتھ صاف کیا، بلکہ ان کے دین و ایمان پر ہاتھ صاف کرنے سے بھی نہیں چوکے۔

۱۹۲۵ء میں آریہ سماج کے بانی دیانند کی صد سالہ تقریب کے موقع پر ایک جلسہ میں ہندو لیڈر، ہندوستان کے گوشہ گوشہ سے جمع ہوئے اور مسلمانوں کو دین اسلام سے برگشتہ کرنے کی ایک خفیہ سازش تیار کی گئی کہ اپنی مذہبی تبلیغ تیز کر کے اسلام اور داعئ اسلام صلی اللہ علیہ وسلم

---

[1] رئیس احمد جعفری: حیات محمد علی جناح (بمبئی) ص ۱۰۵

کے خلاف شکوک وشبہات پھیلاکر سیدھے سادے مسلمانوں کو دین سے برگشتہ کرنے کی کوشش کی جائے۔ نیز انہیں احساس دلایا جائے کہ تمہارے آباؤ اجداد ہندو تھے۔ یہ ملک ہندوؤں کا ہے اور اسلام تو دیارِ غیر سے آیا ہوا مذہب ہے، تمہیں دوبارہ ہندو مذہب اختیار کرلینا چاہیے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ لاکھوں افراد دولتِ ایمان سے ہاتھ دھو بیٹھے۔

امام احمد رضا بریلوی وصال فرما چکے تھے۔ آپ کے تلامذہ، خلفاء اور ہم مسلک علماء نے پوری قوت کے ساتھ اس تحریک کا مقابلہ کیا، اسی طرح سنگھٹن تحریک کا دفاع کیا، جس کی بنیاد پر مسلمانوں کو زدوکوب کیا جا رہا تھا۔ یہ حضرات خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں:

۱۔ حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں

۲۔ مفتیٔ اعظم ہند مولانا مصطفےٰ رضا خاں

۳۔ امیرِ ملت پیر سید جماعت علی شاہ

۴۔ مولانا غلام قطب الدین اشرفی برہمچاری

۵۔ صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی

۶۔ مولانا احمد مختار صدیقی میرٹھی

۷۔ حضرت علامہ ابوالحسنات قادری

۸۔ مبلغِ اسلام شاہ عبدالعلیم صدیقی میرٹھی

۹۔ مولانا نثار احمد کانپوری

۱۰۔ مولانا محمد مشتاق کانپوری [1] ۱۱۔ مولانا غلام قادر اشرفی [2]

اس سلسلے میں علماء اہلِ سنت نے آگرہ، متھرا، بھرتپور، گوڑگانواں، گوبند گڑھ، مضافاتِ اجمیر، جے پور اور کشن گڑھ وغیرہ مقامات کے مسلسل دورے کیے۔ صدر الافاضل

---

[1] غلام معین الدین نعیمی، سید: حیات صدر الافاضل ص ۱۸۰

[2] محمد مسعود احمد، پروفیسر: تحریک آزادیٔ ہند اور السواد الاعظم (رضا پبلی کیشنز، لاہور) ص ۱۲۸

مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی اور امیر ملت سید پیر جماعت علی شاہ علی پوری نے آگرہ میں مرکز قائم کر کے عرصہ تک وہاں قیام کیا۔[1]

مجموعی طور پر ساڑھے چار لاکھ مرتد مسلمان ہوئے اور ڈیڑھ لاکھ ہندوؤں نے اسلام قبول کیا۔[2]

شدھی تحریک کے بانی پنڈت دیانند سرسوتی (شردھانند) نے بدنام زمانہ کتاب ستیارتھ پرکاش میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور دین اسلام پر اعتراضات کیے اور نہایت سوقیانہ زبان استعمال کی۔ مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی نے اس کا مسکت جواب دیا جو احقاق حق کے نام سے چھپ چکا ہے۔[3]

شدھی تحریک کے دور میں جب ہندو مسلم فسادات شروع ہوئے تو مسلمان لیڈر عامۃ المسلمین کو امن پسند رہنے کی تلقین کر رہے تھے، جبکہ ہندو لیڈروں کا رویہ اس کے برعکس تھا:

"گاندھی جی نے کہا تو یہ کہ "ہندو بزدل ہیں اور مسلمان دنگئی" انہوں نے اور ان کے ساتھیوں نے شردھانند کے خلاف ایک حرف نہ کہا، مالوی جی کی امن سوزی اور اشتعال انگیزی پر چپ سادھ لی . . . . . . .

امرتسر کے ایک جلسہ میں مولانا ظفر علی خاں نے پنڈت مدن مالوی کی تفرقہ انگیزی اور فتنہ پروری کے خلاف کچھ کہہ دیا، تو گاندھی جی جو صدر جلسہ تھے بگڑ گئے اور انہوں نے کہا، آپ نے مالوی جی پر نکتہ چینی کر کے میرے سینہ پر گھونسہ مار دیا۔"[4]

---

[1] غلام معین الدین نعیمی، سید: حیات صدر الافاضل ص ۱۸۰

[2] محمد مسعود احمد، پروفیسر: تحریک آزادی ہند ص ۱۲۸

[3] ایضاً: " " ص ۱۲۶

[4] رئیس احمد جعفری: حیات محمد علی جناح (بمبئی) ص ۱۵۹

ان حقائق کے پیشِ نظر بلا خوفِ تردید کہا جا سکتا ہے کہ علماءِ اہل سنّت نے اس دورِ بلاخیز میں جو کچھ فرمایا تھا، وہ ع

قلندر ہر چہ گوید دیدہ گوید

کا مصداق تھا اور آنے والے حالات نے اس کی حرف بحرف تصدیق کر دی تھی۔

## فرانسس روبنسن کی بے خبری

امام احمد رضا بریلوی اور دیگر علمائے اہل سنّت نے ہندو مسلم اتحاد کے خلاف جو جہاد کیا تھا، وہ ہندو اور ہندو نواز علماء کی برہمی کا سبب تھا، پریس پر ہندو کا غلبہ تھا، اس لیے علمائے اہل سنّت کو بدنام کرنے کی بھرپور مہم چلائی گئی۔

میاں عبدالرشید کالم نگار "نورِ بصیرت" نوائے وقت لکھتے ہیں:

"گاندھی کی آندھی نے جو خاک اُڑائی تھی، اس میں بڑوں بڑوں کے پاؤں اُکھڑ گئے اور بینائی زائل ہو گئی، مگر علامہ اقبال اور قائدِ اعظم کے علاوہ تیسری بڑی شخصیت جو اس شور و غوغا اور ہلڑ بازی سے قطعاً متاثر نہ ہوئی حضرت احمد رضا خاں تھے۔ آپ نے ان دنوں بھی اس بات پر زور دیا کہ ہمیں اپنی دونوں آنکھیں کھُلی رکھنی چاہییں۔ انگریز اور ہندو دونوں ہمارے دشمن ہیں۔ کانگرسی مسلمانوں نے صرف اپنی ایک آنکھ کھُلی رکھی تھی۔ وہ صرف انگریز کو اپنا دشمن سمجھتے ہیں۔ ان دنوں چونکہ تقریباً سارے پریس پر ہندوؤں کا قبضہ تھا، اس لیے حضرت احمد رضا خاں بریلوی اور آپ کے ہم خیال لوگوں کے خلاف سخت پروپیگنڈا کیا گیا اور بدنام کرنے کی مہم چلائی گئی۔

لیکن تاریخ نے انہی حضرات کے حق میں فیصلہ دے دیا۔ اب باطل

پراپیگنڈے کا طلسم ٹوٹ رہا ہے اور حق کھل کر سامنے آرہا ہے۔" [1]

اسی مہم کی صدائے بازگشت، پروفیسر فرانسس روبنسن، پروفیسر یونیورسٹی لندن کی کتاب میں دیکھی جا سکتی ہے۔

روبنسن لکھتا ہے:

احمد رضا خاں (۱۸۵۵ء ——— ۱۹۲۱ء)

"ان کا طریق کار انگریزی حکومت کی حمایت تھا، انہوں نے پہلی عالمی جنگ میں حکومت کی تائید کی، حکومت کی تائید و حمایت کا یہ سلسلہ تحریک خلافت ۱۹۲۱ء تک جاری رہا۔ انہوں نے بریلی میں ایک کانفرنس بلائی، جس میں ترک موالات کے مخالف اور ان علماء کو جمع کیا، جن کا عامۃ المسلمین طلباء اور اساتذہ پر بڑا اثر تھا۔" [2]

علم اور تحقیق کا معیار اگر یہ ہے کہ انگریز مصنف نے اپنی انگریزی کتاب میں لکھ دیا ہو، تو بلا شبہ مذکورہ بالا بیان تحقیق کا شاندار مرقع ہے اور اگر تحقیق کی بنیاد حقائق پر ہے تو کہنے دیجئے کہ یہ بیان قطعی غیر تحقیقی ہے۔

اس جگہ چند امور توجہ طلب ہیں:

۱۔ امام احمد رضا بریلوی کا سن پیدائش ۱۸۵۶ء ہے، جبکہ روبنسن نے ۱۸۵۵ء لکھا ہے۔

۲۔ یہ قطعاً غلط ہے کہ ان کا طریق کار حکومت کی حمایت تھا، وہ ہندو اور انگریز دونوں سے انتہائی نفرت رکھتے تھے۔

---

[1] عبد الرشید، میاں، پاکستان کا پس منظر اور پیش منظر (ادارۂ تحقیقات پاکستان، لاہور) ص ۱۲۰)

(ا) [2] ظہیر: البریلویۃ، ص ۴۴

(ب) فرانسس روبنسن: سپریٹزم امنگ انڈین مسلمز (کیمبرج یونیورسٹی پریس ۱۹۷۴ء) ص ۴۲۲

(ج) افضل حق قرشی، قاضی: اقبال کے ممدوح علماء (مکتبہ محمودیہ، لاہور) ص ۱۸

مشہور مؤرخ اور ماہرِ تعلیم ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی لکھتے ہیں،

"انہوں نے ثابت کیا کہ ہندوؤں کے ساتھ "موالات" بھی ایسے ہی حرام ہے، جیسے انگریزوں کے ساتھ"[1]

خود امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں؛

"اے ایمان والو! وہ جو تمہارے دین کو ہنسی کھیل ٹھہراتے ہیں، جن کو تم سے پہلے کتاب دی گئی (یہود و نصاریٰ) اور باقی سب کافر، ان میں کسی سے اتحاد و وداد (محبت، قادری) نہ کرو اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو، اگر تم ایمان رکھتے ہو۔ (ترجمہ آیت) اب تو کسی مفتری کے اس بکنے کی گنجائش نہ رہی کہ یہ حکم صرف یہود و نصاریٰ کے لیے ہے۔"[2]

۳- یہ بھی غلط ہے کہ انہوں نے پہلی عالمی جنگ میں انگریزی حکومت کی تائید کی۔ جس دور میں ان پر انگریز کی حمایت کا بہتان باندھا جا رہا تھا، اس وقت بھی ان کے مخالفین تسلیم کرتے تھے کہ وہ گورنمنٹ کو فوجی امداد دینے کے قائل نہ تھے۔

تحریک ترکِ موالات کے رہنما اور امام احمد رضا بریلوی کے سیاسی مخالف مولانا معین الدین اجمیری لکھتے ہیں؛

"ترکِ موالات کی ایک تجویز نمبر ۵ ایسی بھی ہے، جس کو دونوں بزرگوں (مولوی اشرف علی تھانوی اور مولانا احمد رضا خاں بریلوی) نے تسلیم کیا ہے اور وہ یہ کہ گورنمنٹ برطانیہ کو فوجی امداد نہ دی جائے۔"

پہلی جنگِ عظیم (۱۹۱۸ء ——— ۱۹۱۴ء) میں یہ کیسے تسلیم کر لیا جائے کہ وہ گورنمنٹ

---

[1] محمد ریاست علی قادری، سید: معارفِ رضا (مطبوعہ کراچی ۱۹۸۳ء) ص ۲۳۸

[2] احمد رضا بریلوی، امام: فتاویٰ رضویہ (مبارک پور، انڈیا) ج ۶، ص ۱۳

[3] رئیس احمد جعفری: اوراقِ گم گشتہ (مطبوعہ لاہور ۱۹۶۸ء) ص ۵۷۶

کے حامی تھے۔ اگر کسی شخص کو اس پر اصرار ہے، تو وہ اس کا ثبوت فراہم کرے۔

۴۔ گزشتہ صفحات میں گزر چکا ہے کہ مارچ ۱۹۲۱ء میں جمعیۃ العلماء ہند نے بریلی میں کانفرنس بلائی تھی نہ کہ امام احمد رضا بریلوی نے، علماء اہل سنت نے اتمامِ حجت کے طور جمعیت کے رہنماؤں کا چیلنج قبول کیا تھا اور اُن پر واضح کیا تھا کہ ہمارا اختلاف ہندو مسلم اتحاد اور اس کی بناء پر کئے جانے والے غیر شرعی افعال و اقوال سے ہے نہ کہ انگریز دشمنی سے۔

مولانا سید سلیمان اشرف بہاری نے اپنی تقریر میں فرمایا:

"موالات ہر نصرانی و یہودی سے ہر حال میں حرام اور قطعی حرام،

یا ایھا الذین اٰمنوا لا تتخذوا الیھود والنصارٰی الایۃ

نصرانی اور یہودی خواہ فریقِ محارب ہوں یا غیر محارب، موالات ان سے حرام اور مطلقاً حرام۔

ہر کافر سے موالات حرام، خواہ محارب ہو یا غیر محارب، لا یتخذ المؤمنون الکافرین اولیاء، آپ حضرات انگریزوں سے تو موالات حرام بتاتے ہیں اور کافروں (ہندوؤں) سے موالات نہ صرف جائز، بلکہ عین حکمِ الٰہی کی تعمیل بتلاتے ہیں۔[۱]

۵۔ روبنسن نے لکھا ہے کہ مولانا عبدالباری فرنگی محلی نے مسجد کانپور کے بارے میں حکومت سے جو معاہدہ کیا تھا، اس کی مولانا احمد رضا خاں بریلوی نے مخالفت کی تھی۔ یہ بات خود روبنسن کے بیان کے مخالف ہے، کیونکہ جس شخص کا طریق کار ہی حکومت کی حمایت ہو، وہ حکومت کی پالیسی کی مخالفت کیوں کرے گا؟

ہوا یہ کہ ۱۹۱۳ء میں مچھلی بازار، کانپور کی مسجد کا ایک حصہ سڑک کی تعمیر میں شامل کر لیا گیا، اس پر مسلمانوں نے شدید احتجاج کیا، گولی چلی اور متعدد مسلمان شہید ہو گئے۔ ۱۶ر اگست ۱۹۱۳ء

---

[۱] اراکین جماعت رضائے مصطفٰے: روداد مناظرہ (نادری پریس، بریلی) ص ۷

کو مسلمانوں کا ایک وفد لیفٹیننٹ گورنر سے ملا، جس میں مولانا عبدالباری فرنگی محلی بھی شامل تھے۔ ۱۴ اکتوبر ۱۹۱۳ء کو ان حضرات نے وائسرائے ہند سے چند شرائط پر صلح کر لی۔ اس معاہدے کے بارے میں ایک استفتاء کے جواب میں امام احمد رضا بریلوی نے ایک سالہ ابانة المتواری تحریر فرمایا، جس میں اس معاہدہ پر سخت تنقید کی، کیونکہ شریعتِ اسلامیہ میں وقف قابلِ انتقال نہیں اور اس سلسلے میں لیفٹیننٹ گورنر اور وائسرائے ہند کی کوئی پروا نہ کی۔ [۱]

۶۔ روبنسن نے یہ بھی لکھا ہے کہ ان کا عامۃ المسلمین میں بڑا اثر و رسوخ تھا، لیکن تعلیم یافتہ مسلمان انہیں پسند نہیں کرتے تھے۔

اہلِ علم کے نزدیک امام احمد رضا بریلوی کا مقام دیکھنا ہو تو پروفیسر محمد مسعود احمد، پرنسپل گورنمنٹ سائنس کالج، ٹھٹھہ، سندھ کی تصانیف فاضلِ بریلوی علماء حجاز کی نظر میں اور امام احمد رضا اور عالمِ اسلام کا مطالعہ کیجیے۔ امام احمد رضا جن کو عرب و عجم کے علماء نے خراجِ تحسین و عقیدت پیش کیا اور علامہ اقبال، ڈاکٹر ضیاء الدین وائس چانسلر مسلم یونیورسٹی علیگڑھ اور مولانا وصی احمد محدث سورتی، جن کے مداح اور علم و فضل کے شیدائی ہوں، صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی، صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی، مصنف بہارِ شریعت، ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری (والد ماجد ڈاکٹر مختار الدین آرزو، علی گڑھ) مولانا سید سلیمان اشرف بہاری صدر شعبۂ دینیات مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ، مبلغِ اسلام شاہ عبدالعلیم صدیقی اور مفتیٔ اعظم پاکستان ابوالبرکات سید احمد قادری ایسے آسمانِ علم و فضل کے آفتاب و ماہتاب جن کے تلامذہ اور خلفاء ہوں، ان کے بارے میں روبنسن کا تجزیہ کوئی معقولیت نہیں رکھتا۔

۷۔ روبنسن نے نہ تو تاریخی شواہد کا مطالعہ کیا اور نہ ہی امام احمد رضا بریلوی کی تصانیف ان کے پیشِ نظر ہیں۔ ان کی معلومات کا انحصار ۲۹ مئی ۱۹۶۸ء کے اس انٹرویو پر ہے جو انہوں نے مفتی رضا انصاری فرنگی محلی فرزندِ اکبر مولانا سلامت اللہ سے کیا۔ [۲]

---

[۱] محمد مسعود احمد، پروفیسر: گناہِ بے گناہی (مرکزی مجلس رضا، لاہور) ص ۳۲، ۳۱

[۲] فرانسس روبنسن: سپریٹزم امنگ انڈین مسلمز ص ۲۸۴

ہندو مسلم اتحاد کے خلاف امام احمد رضا نے جو جہاد کیا تھا، اس کی بناء پر فرنگی محل کے علماء بھی ناراض تھے، معلوم ہوتا ہے کہ اس ناراضی کے اثرات اب تک باقی ہیں، جن کی بناء پر اس انٹرویو میں امام احمد رضا بریلوی پر گورنمنٹ کی حمایت کا الزام لگایا گیا ہے۔ اب جب کہ اس بے بنیاد الزام کی حقیقت عالم آشکار ہو چکی ہے۔ ایسے میں مفتی رضا انصاری کے انٹرویو اور روبنسن کے بیان میں کوئی وزن نہیں رہ جاتا۔

۸- روبنسن کا یہ حوالہ قاضی افضل حق قرشی نے اپنی تالیف اقبال کے ممدوح علماء میں نقل کیا تھا، جس میں انہوں نے اقبال کی آڑ میں علماء اہل سنت پر تبرا کر کے اپنے ذوقِ سب و شتم کی تسکین کی تھی۔ انہوں نے روبنسن کی کتاب کے ص ۴۲۴ کا حوالہ دیا تھا۔ البریلویۃ کے مؤلف نے اصل کتاب کی طرف رجوع کئے بغیر اس عبارت کا ترجمہ کر دیا اور حوالہ ص ۴۴۳ کا دے دیا، حالانکہ یہ عبارت ص ۴۲۲ پر ہے۔ گزشتہ سطور میں اشارہ کیا جا چکا ہے کہ ایسی عبارات تحقیق کی دنیا میں کچھ وزن نہیں رکھتیں، جن کا دلیل و برہان سے دور کا بھی کوئی واسطہ نہ ہو۔

---

# امام احمد رضا ــــــ اور انگریز

انگریزی حکومت سے بے تعلقی امام احمد رضا بریلوی کو ورثے میں ملی تھی، اپنے والد ماجد مولانا نقی علی خاں بریلوی کے اوصافِ جمیلہ کے ضمن میں فرماتے ہیں:

"موالاتِ فقراء اور امر دینی میں عدم مبالات باغنیاء، حکام سے عزلت، رزق موروث پر قناعت وغیر ذالک۔"[1]

حکامِ وقت سے بے تعلقی امام احمد رضا کے صاحبزادوں، شاگردوں اور خلفاء کا بھی طرّۂ امتیاز رہی ہے۔

تجارت کے بہانے آکر ہندوستان پر حاکم بن بیٹھنے والوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اور سوئی ہوئی مُسلم قوم کو جگاتے ہوئے فرماتے ہیں ؎

سُونا جنگل، رات اندھیری، چھائی بدلی کالی ہے
سونے والو! جاگتے رہیو، چوروں کی رکھوالی ہے[2]

انگریزی دور میں مسلمانوں کے دین و ایمان کے غارت کرنے والے فتنوں کی کثرت تھی، عیسائی اور آریہ کھلم کھلا دینِ اسلام اور حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر اعتراض کرتے تھے اور غفلت کے مارے مسلمان ان کے لیکچر سنتے تھے۔ امام احمد رضا بریلوی ۱۳۲۷ھ/۱۹۰۹ء ایک فتویٰ بارق النور فی مقادیر ماء الطہور میں ایسے مسلمانوں کی سرزنش کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: تعارف مصنف جواہر البیان (مکتبہ حامدیہ لاہور) ص ۶

[2] ایضاً: حدائقِ بخشش (مدینہ پبلشنگ، کراچی) ج ۱، ص ۸۳

"آج کل ہمارے عوام بھائیوں کی سخت جہالت یہ ہے کہ کسی آریہ نے اشتہار دیا کہ اسلام کے فلاں مضمون کے رد میں فلاں وقت لکچر دیا جائے گا۔ یہ سننے کے لیے دوڑے جاتے ہیں ــــــــ پادری نے اعلان کیا کہ نصرانیت کے فلاں مضمون کے ثبوت میں فلاں وقت ندا ہوگی۔ یہ سننے کے لیے دوڑے جاتے ہیں ــــــــ

بھائیو! تم اپنے نفع و نقصان کو زیادہ جانتے ہو یا تمہارا رب عزوجل، تمہارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، ان کا حکم تو یہ ہے کہ شیطان تمہارے پاس وسوسہ ڈالنے آئے، تو سیدھا جواب یہ دے دو کہ تو جھوٹا ہے ــــــــ نہ یہ کہ تم آپ دوڑ دوڑ کر ان کے پاس جاؤ اور اپنے رب، اپنے قرآن، اپنے نبی کی شان میں کلماتِ ملعونہ سُنئے"۔ [1]

پھر مزید تنبیہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"اگر ایمان سچا ہے، تو اب یہ فرمایئے کہ ان کے لکچروں، نداؤں میں آپ کے رب و قرآن و نبی و ایمان کی تعریف ہوگی یا مذمت؟ ظاہر ہے کہ دوسری صورت ہی ہوگی اور اسی لئے تم کو بُلاتے ہیں کہ تمہارے منہ پر تمہارے خدا و نبی و قرآن و دین کی توہین و تکذیب کریں۔

اب ذرا غور کر لیجئے! ایک شریر نے زید کے نام اشتہار دیا کہ فلاں وقت فلاں مقام پر میں بیان کروں گا کہ تیرا باپ ولد الحرام اور تیری ماں زانیہ تھی، للہ! انصاف، کیا کوئی غیرت والا، حمیت والا، انسانیت والا جبکہ اسے اس بیان سے روک دینے، باز رکھنے پر قادر ہو، اسے سننے جائے گا۔؟ حاشا اللہ! یہ کسی بھنگی، چمار سے بھی نہ ہو سکے گا، پھر ایمان کے دل پر ہاتھ رکھ کر

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: فتاوٰی رضویہ (شیخ غلام علی، لاہور) ج ۱، ص ۲۱۵

دیکھو کہ اللہ و رسول و قرآنِ عظیم کی توہین، تکذیب، مذمت سخت تر ہے یا ماں باپ کی گالی؟ ایمان رکھتے ہوئے اسے اس سے کچھ نسبت نہ جانو گے۔ پھر کون سے کلیجے سے ان جگر شگاف، ناپاک، ملعون بہتانوں، افتراؤں، شیطانی اٹکلوں، ڈھکوسلوں کو سننے جاتے ہو۔

بلکہ حقیقۃً انصافاً وہ جو کچھ بکتے اور اللہ و رسول و قرآنِ عظیم کی تحقیر کرتے ہیں۔ اس سب کے باعث یہ سننے والے ہیں۔ اگر مسلمان اپنا ایمان سنبھالیں، اپنے رب و قرآن و رسول کی عزت و عظمت پیشِ نظر رکھیں اور ایکا کر لیں کہ وہ خبیث لکچر، گندی ندائیں سننے کوئی نہ جائے گا، جو وہاں موجود ہو، وہ بھی فوراً وہی مبارک ارشاد کا کلمہ کہہ کر کہ تو جھوٹا ہے چلا جائے گا، تو کیا وہ دیواروں، پتھروں سے اپنا سر پھوڑیں گے؟ تو تم سُن سُن کر کہلواتے ہو، نہ تم سنو، نہ وہ کہیں، پھر انصاف کیجیے کہ اُس کہنے کا وبال کس پر ہوا؟"[1]

کیا جس شخص کے دل میں انگریزوں کے لیے ذرا بھی نرم گوشہ ہو، وہ ایسا شدید اندازِ گفتگو اختیار کر سکتا ہے؟ ہرگز نہیں۔ ایسا اندازِ تلقین وہی شخص اختیار کر سکتا ہے جس کا دل و دماغ نورِ ایمان سے منور ہو اور مسلمانوں کی تباہی جس کے لیے ناقابلِ برداشت المیہ ہو، وہ نہ تو اتحاد اتحاد کی رٹ لگانے والوں کو خاطر میں لاتا ہے اور نہ ہی گورنمنٹ کی ناراضی کی پروا کرتا ہے۔

زبان کی حد تک انگریزی سیکھنے میں حرج نہیں بلکہ بہت سے فوائد ہیں، لیکن جب نصابِ تعلیم غیر اسلامی مقاصد کو سامنے رکھ کر ترتیب دیا گیا ہو تو اس کے نقصان دہ ہونے میں شک نہیں ہے۔

امام احمد رضا بریلوی اس عنوان پر گفتگو کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام، فتاویٰ رضویہ ج ۱، ص ۲۱۷

"انگریزی اور وہ بے سود تضییع اوقاتِ تعلیمیں جن سے کچھ کام دین تو دین دُنیا میں بھی نہیں پڑتا، جو صرف اس لیے رکھی گئی ہیں کہ لڑکے این و آن و مہملات میں مشغول رہ کر دین سے غافل رہیں کہ ان میں حمیتِ دینی کا مادہ ہی پیدا نہ ہو وہ یہ جانیں ہی نہیں کہ ہم کیا ہیں اور ہمارا دین کیا؟ جیساکہ عام طور پر مشہود و معہود ہے، جب تک یہ نہ چھوڑی جائیں اور تعلیم و تحمیل عقائدِ حقہ و علومِ صادقہ کی طرف باگیں نہ موڑی جائیں' دہریت، نیچریت کی بیخ کنی ناممکن ہے، کیا لیڈر اس میں ساعی ہیں؟ ہرگز نہیں۔"[1]

حضرت مولانا مفتی محمد بُرہان الحق جبل پوری رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں،

"ایک دن بعد نمازِ عصر تفریح کے لیے بگھی پر، گن کیرج فیکٹری کی طرف نکلے، فوجی گوروں کی پارٹی فیکٹری سے اپنے اپنے کوارٹروں کی طرف جا رہی تھی، انہیں دیکھ کر حضرت نے فرمایا:

کم بخت بالکل بندر ہیں"[2]

۱۳۱۸ھ/۱۹۰۰ء میں پٹنہ، عظیم آباد کے اجلاس میں امام احمد رضا بریلوی نے تقریر فرماتے ہوئے رُوئے سخن ندوۃ العلماء کی طرف موڑتے ہوئے فرمایا:

"سب کلمہ گو حق پر ہیں، خدا سب سے راضی ہے، سب کو ایک نظر سے دیکھتا ہے۔ گورنمنٹ انگریزی کا معاملہ خدا کے معاملوں کا پورا نمونہ ہے۔ اس کے معاملے کو دیکھ کر خدا کی رضا و ناراضی کا حال کھُل سکتا ہے۔ . . . یہ کلمات اور ان کے امثال خرافات کو اہل ندوہ کی جو رو داد ہے، جو مقال ہے، ایسی باتوں سے مالا مال ہے، سب صریح و شدید نکال و عظیم وبال و موجبِ غضب ذی الجلال ہیں"[3]

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام: رسائلِ رضویہ ج ۲، ص ۹۳

[2] محمد بُرہان الحق، مفتی: اکرام امام احمد رضا (مجلس رضا۔ لاہور) ص ۹۱

[3] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۱، ص ۱۲۷

امام احمد رضا انگریزی کچہریوں میں جانے کے قائل نہ تھے، بلکہ کچہری کو عدالت اور انگریزی جج کو عادل کہنے سے شدید ممانعت فرماتے تھے، ۱۳۳۴ھ/۱۹۱۶ء میں لکھنؤ سے ایک استفتاء آیا کہ نصاریٰ کی کچہریوں کو عدالت اور آج کل کے حکام کو عادل کہنا بہت سخت ہے اور فقہاء نے حکم کفر تک فرمایا۔ دریافت طلب یہ ہے کہ یہ حکم کفر مسئلہ مفتیٰ بہا ہے ؟
اس کے جواب میں امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں :

"عدالت بہ طورِ علَم رائج ہے معنی وضعی مقصود نہیں ہوتے، لہٰذا تکفیر ناممکن، البتہ عادل کہنا ضرور کلمۂ کفر ہے، مگر محض بروجہ خوشامد ہوتا ہے، لہٰذا تجدید اسلام و نکاح کافی، ہاں خلاف مَا اُنْزِلَ کو اعتقاداً عدل جانے تو قطعاً وہی کفر ہے کہ من شک فی کفرہ فقد کفر" [1]

یہی وجہ تھی کہ جب ایک مسئلہ میں اختلاف نے شدت اختیار کی تو اہلِ بدایوں نے آپ کے خلاف اپنے شہر میں استغاثہ دائر کر دیا۔ کچہری سے سمن جاری ہوئے، مگر امام احمد رضا کسی صورت بھی کچہری نہ گئے۔ [2]

"صرف یہی نہیں، بلکہ مسلمانوں کو بھی یہی تلقین فرماتے تھے کہ باستثناء ان معدود باتوں کے جن میں حکومت کی دست اندازی ہو، اپنے تمام معاملات اپنے ہاتھ میں لیتے، اپنے سب مقدمات اپنے فیصل کرتے، یہ کروروں روپے جو اسٹامپ و وکالت میں گھسے جاتے ہیں، گھر کے گھر تباہ ہو گئے اور ہوتے جاتے ہیں، محفوظ رہتے۔" [3]

امام احمد رضا نے مسلمانوں کی کامیابی کے لیے جو تجاویز پیش کی تھیں، ان میں ایک تجویز یہ تھی :

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام : فتاویٰ رضویہ ج ۶ ص ۱۱۶
[2] مریدا احمد چشتی، مولانا : جہانِ رضا ص ۱۱۸
[3] غلام معین الدین نعیمی، مولانا : حیاتِ صدرالافاضل ص ۱۵۹

"اپنی قوم کے سوا کسی سے کچھ نہ خریدتے کہ گھر کا نفع گھر میں رہتا، اپنی حرفت و تجارت کو ترقی دیتے کہ کسی چیز میں کسی دوسری قوم کے محتاج نہ رہتے، یہ نہ ہوتا کہ یورپ و امریکہ والے چھٹانک بھر تانبا کچھ صناعی کی گڑھت کر کے گھڑی وغیرہ نام رکھ کر آپ کو دے جائیں اور اس کے بدلے پاؤ بھر چاندی آپ سے لے جائیں۔" [1]

انگریز نوازی کا الزام دینے والوں کو مخاطب کرتے ہوئے امام احمد رضا فرماتے ہیں:

"یہ کس کی خوشی کو تھا مولوی عبدالباری صاحب خدامِ کعبہ کی بانگی کے لیے مسجد کانپور کو عام سڑک اور ہمیشہ کے لیے جنب و حائض و کافر و مشرک کی پامال کرا آئے اور بکمال جرأت اسے مسئلہ شرعیہ ٹھہرایا، اس کے رد میں ابانۃ المتواری لکھا گیا، جس میں ان سے کہا گیا ؎

دانم نہ رسی بکعبہ اے پشت براہ!
کیں راہ کہ تو می روی بانگلستانست [2]

مختصر یہ کہ امام احمد رضا بریلوی، انگریز کے مذہب، اس کی تعلیم، اس کی تعظیم، کچہری، وضع قطع اور اس کی محبت سے شدید نفرت رکھتے تھے، حد یہ کہ کارڈ اور لفافہ اُلٹا کر کے پتا لکھتے تاکہ ملکہ وکٹوریہ، ایڈورڈ ہفتم اور جارج پنجم کا سر نیچے ہو جاتے [3] خطوط پر زیادہ پیسوں کے ٹکٹ لگانے سے منع فرماتے کہ بلا وجہ نصاریٰ کو روپیہ پہنچانا کیسا؟ [4] جن کے ساتھ دوستی ہو، یوں اُن کی ایک ایک ادا سے نفرت نہیں کی جاتی۔

---

| | | |
|---|---|---|
| [1] غلام معین الدین نعیمی، مولانا | حیات صدر الافاضل | ص ۱۵۹ |
| [2] احمد رضا بریلوی، امام، | رسائل رضویہ | ج ۲، ص ۱۴۳ |
| [3] مرید احمد چشتی، مولانا، | جہانِ رضا | ص ۱۱۸ |
| [4] ظفر الدین بہاری مولانا | حیاتِ اعلیٰ حضرت | ص ۱۴۱ |

امام احمد رضا بریلوی فرماتے ہیں:

"قرآنِ عظیم نے بکثرت آیتوں میں تمام کفار سے موالات قطعاً حرام فرمائی — مجوس ہوں، خواہ یہود و نصاریٰ، خواہ ہنود اور سب سے بد تر مرتدانِ عنود۔" [۱]

سید الطاف علی بریلوی ایسے ہی شواہد کی بناء پر لکھتے ہیں:

"سیاسی نظریہ کے اعتبار سے حضرت مولانا احمد رضا خاں صاحب بلاشبہ حریت پسند تھے، انگریز اور انگریزی حکومت سے دلی نفرت تھی "شمس العلماء" قسم کے خطاب وغیرہ کو حاصل کرنے کا ان کو یا ان کے صاحبزادگان مولانا حامد رضا خاں صاحب و مصطفیٰ رضا خاں کو کبھی تصور بھی نہ ہوا۔" [۲]

جعفر شاہ پھلواری جو تحریکِ ترکِ موالات کے دور میں امام احمد رضا بریلوی کے مخالفین میں سے تھے، لکھتے ہیں،

"ترکِ موالاتیوں نے ان کے متعلق یہ مشہور کر رکھا تھا کہ نعوذ باللہ! وہ سرکارِ برطانیہ کے وظیفہ یاب ایجنٹ ہیں اور تحریکِ ترکِ موالات کی مخالفت پر مامور ہیں" [۳]

طرفہ یہ کہ ایک طرف انگریز دوستی کا الزام دیا جاتا ہے اور دوسری طرف کہا جاتا ہے کہ

"خود بریلوی نے کہا کہ جس نے انگریزی ٹوپی (ہیٹ) پہنی، وہ بلاشبہ کافر ہے۔" (ترجمہ) [۴]

کیا دوستوں کے ساتھ یہی رویہ اختیار کیا جاتا ہے کہ ان کے قومی شعار استعمال کرنے والے کو کفر کی وادی میں دھکیل دیا جاتے؟

تحریکِ ترکِ موالات کے راہنما اور امام احمد رضا کے سیاسی مخالف مولانا معین الدین

---

[۱] احمد رضا بریلوی، امام: فتاویٰ رضویہ، ج ۶، ص ۱۹۲

[۲] مرید احمد چشتی: جہانِ رضا ص ۱۱۸

[۳] ایضاً: ″ ″ ص ۱۲۵

[۴] ظہیر: البریلویۃ ص ۲۰۸

اجمیری لکھتے ہیں:

"ترکِ موالات کی ایک تجویز نمبر۵ ایسی بھی ہے جس کو دونوں بزرگوں (مولوی اشرف علی تھانوی اور مولانا احمد رضا خاں) نے تسلیم کیا ہے اور وہ یہ کہ گورنمنٹ برطانیہ کو فوجی امداد نہ دی جائے۔" [۱]

## بہت دُور کی سُوجھی

امام احمد رضا بریلوی کے پردادا حافظ کاظم علی خاں بدایوں کے تحصیل دار تھے۔ ان کے بارے میں مولانا ظفرالدین بہاری لکھتے ہیں:

"وہ اس جدوجہد میں تھے کہ سلطنتِ مغلیہ اور انگریزوں میں جو کچھ مناقشات تھے، ان کا تصفیہ ہو جائے، چنانچہ اسی تصفیہ کے لیے حضرت حافظ صاحب کلکتہ تشریف لے گئے تھے۔" [۲]

صاف ظاہر ہے کہ وہ سلطنتِ مغلیہ کے نمائندہ اور سفیر ہونے کی حیثیت سے انگریزوں سے گفتگو کرنے کلکتہ گئے تھے، اس میں کہاں تک کامیابی حاصل ہوئی، اس کا کوئی ذکر نہیں ہے اگر کامیابی ہوئی بھی ہوگی، تو یہ مسلمانوں کی سلطنت کی سیاسی خدمت ہوگی نہ کہ انگریز کی، لیکن تاریخ سازی کی ناکام کوشش کرنے والوں کو یہ بھی انگریز کی پولیٹیکل خدمت دکھائی دیتی ہے،

"مولوی احمد رضا خاں کے پردادا حافظ کاظم علی خاں بریلوی نے انگریزی حکومت کی پولیٹیکل خدمات انجام دیں۔" [۳]

کیا امریکہ اور برطانیہ وغیرہ ممالک میں متعین پاکستانی سفیروں کے بارے میں بھی یہی

---

[۱] رئیس احمد جعفری: اوراقِ گم گشتہ (مطبوعہ لاہور) ص ۵۷۶

[۲] ظفرالدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۱، ص ۳

[۳] افضل حق قرشی، قاضی: اقبال کے ممدوح علماء (مکتبہ محمودیہ، لاہور) ص ۴-۵۱۳

تاثر دیا جاتے گا کہ وہ غیر ملکی سیاسی خدمات انجام دے رہے ہیں؛

ہاں البتہ انگریزی حکومت کی سیاسی خدمات کی ہلکی سی جھلک دیکھنا چاہیں، تو ایک اقتباس کا مطالعہ سود مند رہے گا۔

۱۲۳۱ھ تک سید احمد صاحب امیر خاں کی ملازمت میں رہے، مگر ایک ناموری کا کام آپ نے یہ کیا کہ انگریزوں اور امیر خاں کی صلح کرادی . . . . . لارڈ ہیسٹنگ، سید احمد صاحب کی بے نظیر کارگزاری سے بہت خوش تھا۔ دونوں لشکروں کے بیچ میں ایک خیمہ کھڑا کیا گیا اور اس میں تین آدمیوں کا باہم معاہدہ ہوا، امیر خاں، لارڈ ہیسٹنگ اور سید احمد صاحب، سید احمد صاحب نے امیر خاں کو بڑی مشکل سے شیشہ میں اتارا تھا . . . . . اسی طرح متفرق پرگنے ریاستوں سے بڑی قیل وقال کے بعد انگریزوں سے دلوا کر بپھرے ہوئے شیر کو اس حکمت سے پنجرے میں بند کر دیا۔" [1]

اس اقتباس کا ایک ایک لفظ بتا رہا ہے کہ سید صاحب نے انگریز حکومت کی کیسی کیسی شاندار خدمات انجام دیں اور کس طرح ایک بپھرے ہوئے شیر کو پنجرے میں بند کر کے انگریزی حکومت کے خطرات کا صفایا کر دیا۔ امام احمد رضا پر اس قسم کی موہوم بنیادوں پر الزامات کی دیوار تعمیر کرنے والے ایک طرح یہ تسلیم کر رہے ہیں کہ ہمارے پاس دلائل و شواہد نام کی کوئی چیز نہیں ہے، ورنہ وہ یوں ریت کی دیوار کھڑی کرنے کی کوشش نہ کرتے۔ [2]

---

[1] حیرت دہلوی، مرزا: حیات طیبہ (مکتبۃ السلام لاہور) ص ۴۱۳-۵۱۲

[2] تفصیل کے لیے دیکھئے "گناہ بے گناہی" مطبوعہ لاہور اور کراچی، تصنیف پروفیسر محمد مسعود احمد پرنسپل گورنمنٹ سائنس کالج ٹھٹھہ، سندھ ۱۲ قادری

# وصال

تقریباً نصف صدی اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی محبت کی شمع مسلمانوں کے دلوں میں روشن کرتے اور ملتِ اسلامیہ کی دینی، علمی اور فکری راہنمائی فرمانے کے بعد ۲۵ صفر ۱۳۴۰ھ/۲۸ اکتوبر ۱۹۲۱ء بروزِ جمعہ، جمعہ کے وقت امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ کا وصال ہوا۔[1]

وصال سے کچھ دن پہلے ایک مجلس میں بطورِ وصیت فرمایا:

"تم مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بھولی بھیڑیں ہو، بھیڑیے تمہارے چاروں طرف ہیں۔ یہ چاہتے ہیں کہ تمہیں بہکادیں، تمہیں فتنہ میں ڈال دیں، تمہیں اپنے ساتھ جہنم میں لے جائیں، اُن سے بچو اور دُور بھاگو! دیوبندی ہوتے، رافضی ہوتے، نیچری ہوئے، قادیانی ہوئے، چکڑالوی ہوئے، غرض کتنے ہی فرقے ہوئے، اور اب سب سے نئے گاندھوی ہوئے جنہوں نے ان سب کو اپنے اندر لے لیا۔"[2]

اس عبارت کو کیسے عجیب انداز میں نقل کیا جاتا ہے، ملاحظہ ہو:

"بھیڑیئے تمہارا ہر طرف سے احاطہ کیے ہوئے ہیں، تمہیں گمراہ اور فتنے میں واقع کرنا چاہتے ہیں اور تمہیں جہنم میں لے جانا چاہتے ہیں، ان سے بچو خصوصاً دیوبندیوں سے۔"[3]

امام احمد رضا بریلوی نے متعدد فرقوں کا ذکر کیا ہے، جن میں رافضی اور قادیانی کا بھی ذکر ہے۔ غور کیجیے اقتباس نقل کرتے وقت ان کا ذکر کیوں نہیں کیا۔ دراصل البریلویۃ کے ص ۱۲ پر شیعہ ہونے، اور ص ۱۹ پر مرزا قادیانی کے بھائی کے شاگرد ہونے کا الزام دیا گیا ہے۔

---

[1] حسنین رضا خاں، مولانا: وصایا شریف (مکتبہ اشرفیہ مریدکے) ص ۲۷

[2] ایضاً: 〃 〃 〃 ص ۱۸

[3] ظہیر: البریلویۃ ص ۴۵

اب اگر اس جگہ صحیح عبارت نقل کردی جاتی، تو گزشتہ صفحات کے الزامات غلط ہوجاتے، کیونکہ جس شخصیت نے اپنی وصیت میں ان فرقوں سے اجتناب کی تلقین کی ہو، اس کا ان فرقوں سے قطعاً کوئی تعلق نہیں ہوسکتا۔ پھر "خاصۃً الدیوبندیین" کس عبارت کا ترجمہ ہے؟ یہ خاص ایجادِ بندہ ہے، امام احمد رضا نے یہ تخصیص ہرگز نہیں کی۔

امام احمد رضا نے وصال سے دو گھنٹے سترہ منٹ پہلے چند وصیتیں قلم بند کرائیں، جن میں سے چند ایک یہ ہیں؛

- "شروع نزع کے وقت کارڈ، لفافے، روپیہ پیسے کوئی تصویر اس دالان میں نہ رہے۔"

ذی رُوح کی تصویر سے کس قدر نفرت اور اجتناب ہے؟ اور وہ بھی کس کی تصویریں؟ انگریز حکمرانوں کی۔

- "خبردار کوئی شعر میری مدح کا نہ پڑھا جائے ——— یوں ہی قبر پر"

علماء ربانی کی یہی شان ہے۔

- "فاتحہ کے کھانا سے اغنیاء کو کچھ نہ دیا جائے، صرف فقراء کو دیں۔

اور وہ بھی اعزاز اور خاطر داری کے ساتھ، نہ کہ جھڑک کر۔

غرض کوئی بات خلافِ سُنّت نہ ہو۔

اعزہ سے اگر بطیبِ خاطر ممکن ہو تو فاتحہ میں، ہفتہ میں دو تین بار ان اشیاء سے بھی کچھ بھیج دیا کریں ——— دودھ کا برف خانہ ساز اگرچہ بھینس کے دودھ کا ہو ——— مُرغ کی بریانی، مُرغ پلاؤ ——— خواہ بکری کا شامی کباب ——— پراٹھے اور بالائی ——— فیرینی ——— اُرد کی پھریری ——— دال مع ادرک ولوازم ——— گوشت بھری کچوریاں ——— سیب کا پانی ——— انار کا پانی ——— سوڈے کی بوتل ——— دُودھ کا برف ——— اگر روزانہ ایک چیز ہوسکے یوں کرو

یا جیسے مناسب جانو ـــــــ مگر بطیبِ خاطر ـــــــ میرے لکھنے پر مجبورانہ، نہ ہو۔" [1]

سُبحان اللہ! دُنیا سے رخصت ہوتے ہوئے بھی غرباء اور فقراء کا اس قدر خیال ہے کہ ان کے لیے ایسی ایسی چیزوں کا انتظام فرما گئے جو ان کے خواب وخیال میں بھی نہ آسکتی تھیں۔ علماء اہل سنت پر شکم پروری کا الزام لگانے والے غور کریں کہ یہ اپنے پیٹ کی فکر ہے یا ناداروں کے پیٹ کی!

امام احمد رضا بریلوی کی حیاتِ ظاہرہ میں غریب پروری کا عالم یہ تھا:

"کاشانۂ اقدس سے کبھی کوئی سائل خالی نہ پھرتا، اس کے علاوہ بیوگان کی امداد، ضرورت مندوں کی حاجت روائی، ناداروں کے توکلاً علی اللہ مہینے مقرر تھے اور یہ اعانت فقط مقامی ہی نہ تھی، بلکہ بیرونجات میں بذریعہ منی آرڈر رقوم امداد روانہ فرمایا کرتے تھے۔" [2]

جب کہ اُن کی اپنی خوراک کی مقدار یہ تھی:

"زیادہ سے زیادہ ایک پیالی شوربا بکری کا بغیر مرچ کا اور ایک یا ڈیڑھ بسکٹ سوجی کا اور وہ بھی روزانہ نہیں، بلکہ بسا اوقات ناغہ بھی ہوتا تھا۔" [3]

وصیت میں ایک شق یہ بھی تھی۔

"رضا حسین، حسنین اور تم سب محبت واتفاق سے رہو اور حتی الامکان اتباعِ شریعت نہ چھوڑو، اور میرا دین ومذہب جو میری کتب سے ظاہر ہے، اس پر مضبوطی سے قائم رہنا ہر فرض سے اہم فرض ہے۔" [4]

---

[1] حسنین رضا خاں، مولانا: وصایا شریف ص ۲۴ — ۲۲

[2] ظفر الدین بہاری، مولانا: حیاتِ اعلیٰ حضرت ج ۲، ص ۵۲

[3] ایضاً: " " ص ۲۷

[4] حسنین رضا خاں، مولانا: وصایا شریف ص ۲۵

ظاہر ہے کہ دین نام ہے اسلامی عقائد کا، جن پر قائم رہنا ہر حال میں ضروری ہے۔
اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ وَقَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّۢ بِالْاِيْمَانِ (الآیۃ)" جبر واکراہ کی صورت
میں بھی تصدیق قلبی کا برقرار رہنا ضروری ہے۔ اور شریعت، عملی احکام کو کہتے ہیں، جن پر بقدرِ طاقت
عمل کیا جائے گا: لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا (الآیۃ، ۲۸۶۔ البقرۃ ۲)

بعض لوگ یہ تاثر دینے کی کوشش کرتے ہیں کہ انہوں نے نیا دین ایجاد کیا تھا جس پر
کاربند رہنے کی تاکید شدید کر رہے ہیں، حالانکہ ان کی تصانیف موجود ہیں، کوئی بھی شخص مطالعہ کر کے
معلوم کر سکتا ہے کہ انہوں نے دین اسلام کی صحیح ترجمانی کی ہے اور نت نئے اٹھنے والے فرقوں
کا سختی کے ساتھ محاسبہ کیا ہے۔

وصال سے چند روز پہلے جو ارشادات بطورِ وصیت فرمائے، ان میں فرمایا:
"اللہ و رسول کی سچی محبت، ان کی تعظیم اور اُن کے دوستوں کی خدمت اور ان کی
تکریم اور اُن کے دشمنوں سے سچی عداوت ــــــ جس سے اللہ و رسول
کی شان میں ادنیٰ توہین پاؤ، پھر وہ تمہارا کیسا ہی پیارا کیوں نہ ہو، فوراً اس سے
جُدا ہو جاؤ ــــــ جس کو بارگاہِ رسالت میں ذرا بھی گستاخ دیکھو، پھر وہ
تمہارا کیسا ہی بزرگ معظم کیوں نہ ہو، اپنے اندر سے اسے دودھ سے مکھی کی طرح
نکال کر پھینک دو ــــــ میں پونے چودہ برس کی عمر سے یہی بتاتا رہا
اور اس وقت پھر یہی عرض کرتا ہوں۔"[۱]

سید الطاف علی بریلوی نمازِ جنازہ کی چشم دید روداد ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں:
"حضرت کی میت ان کی جائے قیام، محلہ سوداگراں سے شہر کے باہر تین چار میل
کے فاصلہ پر دریائے رام گنگا کے کنارے واقع عیدگاہ، جہاں وہ عیدین کی
نماز پڑھایا کرتے تھے، لے جائی گئی، اس وقت سخت گرمی اور دھوپ تھی، لیکن

---

[۱] حسنین رضا خاں، مولانا: وصایا شریف ص ۱۹

اس کے باوجود جلوس اور نماز میں کم از کم دس ہزار عقیدت مندوں کا ہجوم تھا
...... اس روز پورے شہر میں ہر شخص کو بے پناہ صدمہ تھا اور گھر گھر صفِ ماتم
بچھی ہوئی تھی۔" [1]

اس دور میں جبکہ ذرائع ابلاغ اور وسائل نقل و حمل محدود تھے۔ اس قدر اجتماع معمولی نہیں ہے۔

## مبالغہ آرائی

"البریلویۃ" (ص ۵۱ ــــ ۶۴) میں یہ تاثر دینے کی کوشش کی گئی ہے کہ امام احمد رضا کے عقیدت مندوں نے ان کے بارے میں بے جا مبالغہ سے کام لیا ہے۔ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ چند اقتباسات مخالفین کی تصانیف سے پیش کر دیئے جائیں تاکہ معلوم ہو جائے کہ مبالغہ آمیزی سے کس نے کام لیا ہے اور کس قدر؟

سید احمد بریلوی (رائے بریلی کی طرف منسوب) کے ہاتھ پر ایک شرابی بیعت کرتا ہے، سید صاحب نے کہا کہ ہمارے سامنے نہ پینا، وہ گھر جا کر پینے لگتا ہے، تو سید صاحب سامنے، کوٹھڑی میں جا کر پینے لگا، تو پھر سامنے!

"آخر لاچار ہو کر پاخانہ میں شراب طلب کی، تو وہاں بھی حضرت کو سامنے کھڑا دیکھا۔" [2]

اب سوال یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حاضر و ناظر ہونے کے عقیدے کو تو بریلویوں کے ان خصوصی عقائد میں شمار کیا جاتا ہے، جو عقل و نقل کے خلاف ہیں [3] لیکن اپنے پیرومرشد کی عظمت چمکانے کے لیے یہ قوت ثابت کی جا رہی ہے کہ وہ جہاں چاہیں حاضر و ناظر

---

[1] محمد مرید احمد چشتی: جہانِ رضا ص ۱۱۳

[2] محمد جعفر تھانیسری: حیاتِ سید احمد شہید (نفیس اکیڈمی کراچی) ص ۱۳۹

[3] ظہیر: البریلویۃ ص ۱۰۶

ہوجائیں، آخر عقل ونقل کے مخالف یہ شعبدہ بازی کیوں تسلیم کرلی گئی ہے؟

ایک طرف تو انبیاء واولیاء کے لیے علمِ غیب کے اثبات کو کتاب وسنت اور فقہ حنفی کے مخالف قرار دیا جارہا ہے[1] دوسری طرف سید صاحب کی شان میں دل کھول کر مبالغہ کیا جاتا ہے:

"سید صاحب نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے ایسی بصیرت عطا کی ہے کہ میں دیکھ سکتا ہوں کہ یہ بہشتی ہے یا دوزخی"[2]

یہ مبالغہ نہیں، تو اسے حقیقت کے کس خانے میں فٹ کیا جائے گا؟

ایک دل دہلا دینے والا مبالغہ بھی ملاحظہ ہو، سید صاحب کی زبانی یہ کہلوایا گیا ہے:

"جب تک ہند کا شرک اور ایران کا رفض اور چین کا کفر اور افغانستان کا نفاق میرے ہاتھ سے محو ہو کر ہر مردہ سنت زندہ نہ ہو جائے گی، اللہ رب العزت مجھ کو نہیں اٹھائے گا، اگر قبل از ظہور ان واقعات کے کوئی شخص میری موت کی خبر تم کو دے اور تصدیق پر حلف بھی کرے کہ سید احمد میرے روبرو مارا گیا، تو تم اس کے قول پر ہرگز اعتبار نہ کرنا، کیونکہ میرے رب نے مجھ سے وعدۂ واثق کیا ہے کہ ان چیزوں کو میرے ہاتھ پر پورا کر کے مارے گا"[3]

آج تک ان امور میں سے کوئی بھی معرضِ ظہور میں نہیں آیا، اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہوتا تو یقیناً پورا ہوتا، اس لیے یہ کہنا حق بجانب ہوگا کہ یہ خود ساختہ الہام ہے، الہام ربانی ہرگز نہیں ہو سکتا — مولوی سخاوت علی جونپوری لکھتے ہیں:

"تفصیلش در معیار الحق مصنفہ مولانا حجۃ اللہ علی العالمین . . . . .

---

| | | |
|---|---|---|
| [1] ظہیر: | البریلویۃ | ص ۸۵ |
| [2] محمد جعفر تھانیسری: | حیات سید احمد شہید | ص ۱۷۴ |
| [3] ایضاً: | " " | ص ۱۷۲ |

مولانا سید محمد نذیر حسین صاحب ادامت برکاتہ علی کافۃ الخلق مرقوم ہے[1]

مولوی عبدالجبار عمر پوری، میاں نذیر حسین کی شان میں لکھتے ہیں:

احیٰی طریق الحق بعد مماتہ

ووجودہ من اٰیۃ الرحمٰن

احسن بہ من فایق اقرانہ

ماندۃ فی عالم الامکان[2]

حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی کمالاتِ عالیہ میں نظیر ممکن، مگر میاں صاحب کی نظیر ناممکن، ان کا وجود آیت الرحمٰن ہے، اس مبالغے کا کیا جواز ہے؟

قاضی طلا محمد پشاوری، میاں صاحب کی مدح میں لکھتے ہیں:

شیخ اجل، چراغِ امل، صادق العمل
غوثِ زمیں، غیاثِ زماں، پیرِ باصفا

بدرِ جلی، صفی و ولی، عترۃ علی
دانائے ہر خفی و جلی، معدنِ سخا

موقوف بر قبولِ تو احکامِ شرع و دیں
چوں بر اصولِ ہندسہ، برہانِ مدعا

ہم فکر بے قرین، تو حلالِ مشکلات
ہم عقل پیش بین تو کشافِ مدعا[3]

انبیاء و اولیاء کے لیے غوثِ زمیں، غیاثِ زماں، دانائے ہر خفی و جلی اور حلالِ مشکلات

---

[1] فضل حسین بہاری: الحیاۃ بعد المماۃ (مکتبہ شعیب کراچی) ص ۵۲۳

[2] ایضاً: " " " ص ۴۹۷

[3] ایضاً: " " " ص ۴۷۹-۴۸۰

کے الفاظ استعمال کرنے والا فتوائے شرک سے محفوظ نہیں رہ سکتا، مگر میاں صاحب کے بارے میں سب کچھ روا، بلکہ احکامِ شرع و دین ان کے قبول کرنے پر موقوف، اور اگر وہ قبول نہ کریں، تو؟ ؎

ہر حکم بے رضائے تو مردودِ اہلِ دل،
ہر نکتہ بے قبول تو ناچیز چوں لفا[1]

ایک اور شعر ملاحظہ ہو، یوسف حسین صابری لکھتے ہیں:

کرامتے ست کہ تبدیل ماہیاتِ نمود
مجالِ عقل شدہ پیشِ سعیؔ اُو مجبور[2]

میاں صاحب کی کرامات کو اس بلندی پر لے جایا جارہا ہے کہ وہ ماہیات و حقائق کو تبدیل کرسکتے ہیں۔

نواب صدیق حسن خان، اپنی بیگم نواب شاہجہان بیگم کی مدح و ثنا میں دادِ بلاغت دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

واحییت السنن وامانت البدع ...... الی ان سالت فیوضها العامة لکل حاضر وبادی وجالت خیول جودها فی کل بادیة ووادی .... جامعة للفضائل التی قلما تجتمع فی رجل فضلا عن النسوان، حاویة للفواضل التی قصرون تبیانها لسان الترجمان وهٰذه ذرة من میدان مناقبها العلیة[3]

---

[1] فضل حسین بہاری: الحیاۃ بعد المماۃ ص ۴۷۸

[2] ایضاً: " " ص ۵۰۳

[3] صدیق حسن بھوپالی، نواب: ابجد العلوم ج ۳، ص ۲۸۶-۲۸۷

"اُس نے سُنّتوں کو زندہ کیا اور بدعتوں کو مار دیا، اُس کے فیضِ عام کا سیلاب ہر شہری اور دیہاتی تک پہنچے، اور اُس کی سخاوت کے گھوڑے ہر جنگل اور ہر وادی میں پہنچے، وہ ایسے فضائل کی جامع ہے جو عورتوں میں تو کجا، مردوں میں بھی شاذ و نادر پائے جاتے ہیں، وہ ایسے کمالات کی حامل ہے، جن کے بیان سے ترجمان کی زبان عاجز ہے، اور یہ اس کے بلند مناقب کے میدان کا ایک ترجمہ ہے۔"

جس شخص کو معلوم نہ ہو کہ مبالغہ کسے کہتے ہیں، وہ اس عبارت کو پڑھ کر مبالغہ کی حقیقت معلوم کر سکتا ہے ——— خود نواب صاحب کی تعریف میں جو قلابے ملائے گئے ہیں، وہ بھی ایک نظر دیکھ لیجئے:

تمکن من اعنۃ البیان مالم یتمکن علیہا الاعیان
فجاء فی عصرہ عدیم النظیر فی ما یکون وکان [1]

"وہ بیان کی اُن لگاموں پر قادر ہیں، جن پر بڑے بڑے قادر نہ ہو سکے، وہ اپنے زمانے میں بے نظیر ہیں، ان کی نظیر ماضی میں ہوئی نہ آئندہ ہوگی۔"

مولوی عبدالباری سہسوانی، ان کی مدح میں لکھتے ہیں:

ھُوَ حُجَّۃٌ لِلّٰہِ قَاھِرَۃ
ھُوَ بیننا اُعجوبۃ الدھر
ھو آیۃ فی الخلق ظاھرۃ
انوارہ اربت علی الفجر

اس کے باوجود یہ تصریح کرتے ہیں:

وثنائی ھذا علیہ لیس من المبالغۃ فی شیئ ——— [2]

---

[1] عبدالباری سہسوانی: خاتمہ ابجد العلوم ج ۳، ص ۲۹۱

[2] ایضاً: ″ ″ ج ۳، ص ۵-۲۹۴

"وہ اللہ تعالیٰ کی حجتِ قاہرہ ہیں، وہ ہمارے درمیان زمانے کا عجوبہ ہیں، وہ مخلوق میں آیتِ ظاہرہ ہیں، جس کے انوار صبحِ صادق سے زیادہ ہیں ــــ اس میں کچھ مبالغہ نہیں ہے۔"

## اربابِ علم و دانش کے چند تاثرات

ذیل میں امام احمد رضا بریلوی کے بارے میں چند اہلِ علم کے تاثرات پیش کیے جاتے ہیں، جن کی شخصیت شک و شبہ سے بالاتر ہے۔ ان مبنی بر حقیقت تاثرات کو غلوِ عقیدت قرار نہیں دیا جا سکتا۔

علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی سابق وزیرِ حقوق، بیروت، امام احمد رضا کی تصنیف لطیف الدولۃ المکیۃ پر تقریظ لکھتے ہوئے فرماتے ہیں؛

فوجدتہ من انفع الکتب الدینیۃ واقواھا حجۃ ولا یصدر مثلہ الا عن امام کبیر، علامۃ نحریر فرضی اللہ عن مؤلفہ وارضاہ وبلغہ من کل خیر مناہ۔[1]

"میں نے اسے کتبِ دینیہ میں نافع ترین اور دلیل کے اعتبار سے مضبوط تر پایا، ایسی کتاب امام کبیر اور علامہ اجل ہی لکھ سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے مؤلف سے راضی ہو اور انہیں راضی کرے اور ان کی تمام پاکیزہ امیدوں کو بر لائے۔"

مولانا احمد ابو الخیر بن عبد اللہ میرداد، مدرس مسجد حرام، مکہ معظمہ فرماتے ہیں؛

فقد نظرت فی ھذہ الرسالۃ نظر تدقیق وامعان فالفیتھا فی غایۃ من الحسن والتحقیق قد شرح القلوب بیانھا وسطع فی سماء التحقیق برھانھا وکیف لاوھی

[1] الفیوضات الملکیۃ لمحب الدولۃ المکیۃ، دالمکتبہ، کراچی، ص ۶۲-۷۴

جمع العلامۃ الامام النبیل الذکی الھمام ورأس المؤلفین فی زمانہ وامام المصنفین بحکم اقرانہ[1]

"میں نے اس رسالہ کا گہری نظر سے مطالعہ کیا، تو اُسے حسن، تحقیق اور پختگی میں انتہا کو پہنچا ہوا پایا، اس کا بیان شرحِ صدر عطا کرتا ہے اور اس کے دلائل آسمانِ تحقیق پر درخشاں ہیں اور کیوں نہ ہو، یہ امام علامہ، دانشور، ذکی، بلند ہمت، اپنے زمانے کے مولفین کے رئیس اور معاصرین کے اعتراف کے مطابق، مصنفین کے امام کی تصنیف ہے۔"

حضرت شیخ موسیٰ علی شامی، مدنی فرماتے ہیں:

امام الائمۃ المجدد لھذہ الامۃ۔[2]

"اماموں کے امام اور اس امت کے مجدد"

ڈاکٹر سر ضیاء الدین، وائس چانسلر مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ ریاضی کے ایک پیچیدہ مسئلے کے حل کے لیے جرمنی جانا چاہتے تھے۔ مولانا سید سلیمان اشرف بہاری کے مشورے پر بریلی حاضر ہوئے۔ امام احمد رضا بریلوی نے چند منٹ میں وہ مسئلہ حل کر دیا، واپسی پر ڈاکٹر صاحب کا تاثر یہ تھا:

وہ اتنا زبردست محقق عالم اس وقت ان کے سوا شاید ہی ہو، اللہ نے ایسا علم دیا ہے کہ عقل حیران ہے۔ دینی، مذہبی، اسلامی علوم کے ساتھ ریاضی، اقلیدس، جبر و مقابلہ، توقیت (میں) اتنی زبردست قابلیت اور مہارت کہ میری عقل جس مسئلے کو ہفتوں غور و فکر کے بعد بھی حل نہ کر سکی، حضرت نے چند منٹ میں حل کر کے رکھ دیا ——— صحیح معنیٰ میں یہ ہستی نوبل پرائز کی مستحق ہے۔[3]

---

[1] الفیوضات الملکیۃ ص ۳۰

[2] ایضاً: ص ۴۶۲

[3] محمد برہان الحق جبلپوری، مفتی: اکرام امام احمد رضا (مجلس رضا، لاہور) ص ۶۰-۵۹

تفصیل کے لیے دیکھئے پروفیسر محمد مسعود احمد مدظلہٗ کی تصنیف فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں اور امام احمد رضا اور عالمِ اسلام ملاحظہ فرمائیں تو اندازہ ہوجائے گا کہ علمائے اسلام نے امام احمد رضا کی بارگاہ میں کیسے کیسے گلہائے عقیدت پیش کیے ہیں :

## تواضع زگردن فرازاں نکوست

شعر و سخن اور خاص طور پر اُردو نعت کے میدان میں امام احمد رضا بریلوی کے مقام کو ایک عالم نے تسلیم کیا ہے، متعدد دانشوروں اور ادیبوں کے تاثرات اس سے پہلے نقل کیے جا چکے ہیں، خود انہوں نے تحدیثِ نعمت کے طور پر فرمایا ہے ؎

مُلکِ سخن کی شاہی تم کو رضؔا مُسلّم
جس سمت آ گئے ہو سکّے بٹھا دیئے ہیں[1]

علم و فضل اور نعت گوئی کے بلند ترین منصب پر فائز ہونے کے باوجود بارگاہِ رسالت سے والہانہ لگاؤ اور ادب و احترام ان کے رگ و پے میں سرایت کیے ہوئے تھا، یہاں تک کہ ان کے مخالفین بھی یہ تسلیم کرنے پر مجبور ہیں کہ وہ واقعی عاشقِ رسول تھے، فرماتے ہیں،

کوئی کیوں پوچھے تیری بات رضؔا
تجھ سے کتنے ہزار پھرتے ہیں[2]

اس شعر سے بارگاہِ رسالت کے ساتھ جس گہری عقیدت و الفت اور اپنے عجز و انکسار کا اظہار ہو رہا ہے، اسے محبت آشنا قلوب ہی محسوس کر سکتے ہیں۔ دیدہ و دل فرشِ راہ کرنے والے اس کیف کا اندازہ کر سکتے ہیں۔ محرومِ محبت افراد کی اس سوز و گداز کی لذت تک رسائی نہیں ہو سکتی۔

---

[1] احمد رضا بریلوی، امام : حدائق بخشش مع تحقیقی ادبی جائزہ (مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی) ص ۹۸

[2] ایضاً : ص ۷۷

علّامہ ابن حجر مکّی فرماتے ہیں:

رؤی انصاری فی النوم فقیل لہ ما فعل اللہ بك قال غفر لی قیل بماذا قال بالشبه الذی بینی و بین النبی صلی اللہ علیہ وسلم قیل لہ انت شریف؟ قال لا: قیل فمن این الشبه؟ قال کشبه الکلب الی الراعی[1]

"ایک انصاری کو کسی نے خواب میں دیکھ کر پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا؟ فرمایا: مجھے بخش دیا، پوچھا کس سبب سے؟ فرمایا: اس مناسبت کی بناء پر جو میرے اور نبیٔ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے درمیان ہے پوچھا کیا آپ سید ہیں؟ فرمایا: نہیں، پوچھا پھر مناسبت کونسی ہے؟ فرمایا: جو ایک کتے اور نگہبان کے درمیان۔"

سُبحان اللہ! یہ تعلق اللہ تعالیٰ کو اس قدر پسند ہے کہ اسی کی بنا پر بخش دیا۔ مولانا محمد عبدالرحمٰن جامی قدس سرہٗ جو عاشقانِ رسولِ مقبول میں نہایت بلند مقام رکھتے ہیں، عرض کرتے ہیں: ع

سگت را کاشں جامی نام بودے

"کاش کہ آپ کے کُتّے کا نام جامی ہوتا"

حضرت قدسی رحمہ اللہ تعالیٰ یوں عرض نیاز کرتے ہیں ؎

نسبتِ خود بسگت کردم و بس منفعلم

زانکہ نسبت بسگ کوئے تو شد بے ادبی

"میں نے اپنی نسبت آپ کے کُتّے کی طرف کی اور شرمسار ہوں، کہ آپ کی گلی کے کُتّے کی طرف نسبت بھی بے ادبی ہے"

---

[1] احمد بن حجر الہیتمی المکّی، الامام: الصواعق المحرقہ (مکتبۃ القاہرۃ، مصر) ص ۲۴۲

لیکن غیر صحت مند نگاہوں کو اس میں تضاد نظر آتا ہے، انہیں ہر طرف مبالغہ ہی مبالغہ نظر آتا ہے۔[1]

امام احمد رضا بریلوی کے پہلے شعر کا ترجمہ یہ کیا جاتا ہے:

انا ملك مملكة البيان ولا بد للناس من تسليم كل ما اقوله[2]

"میں مملکتِ بیان کا بادشاہ ہوں، اور میں جو کچھ کہوں لوگوں پر اسے تسلیم کرنا ضروری ہے۔"

خط کشیدہ عبارت خود ساختہ ہے، اس شعر میں ایسا کوئی نشان نہیں ہے ؎

مُلکِ سخن کی شاہی تم کو رضاؔ مسلّم
جس سمت آ گئے ہو سکّے بٹھا دیئے ہیں

## تلامذہ اور خلفاء

ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہ نے حرمین شریفین اور دیگر ممالک کے ۳۲ علماء اور پاک و ہند کے ۷۲ علماء کا تذکرہ کیا ہے، جنہیں امام احمد رضا نے خلافت و اجازت عطا فرمائی۔[3] یہ تمام حضرات آسمانِ شریعت و طریقت کے آفتاب و ماہتاب گزرے ہیں، جنہوں نے اپنے علم و فضل کی تابانیوں سے ایک جہان کو منور کیا۔

آج بحمدہٖ تعالیٰ پاکستان کے طول و عرض میں پھیلے ہوئے تنظیم المدارس سے وابستہ تقریباً چھ سو مدارس امام احمد رضا کے مسلک، مسلکِ اہل سنت و جماعت کی نمائندگی کر رہے ہیں۔ اسی طرح ہندوستان میں سینکڑوں مدارس دین کی تعلیم و تبلیغ میں مصروف ہیں۔

---

[1] ظہیر البریلویۃ ص ۱ - ۵۰

[2] ایضاً ص ۵۰

[3] محمد مسعود احمد، ڈاکٹر فاضل بریلوی علماء حجاز کی نظر میں (مجلسِ رضا لاہور) ص ۹۰ - ۸۸

# تحریکِ پاکستان

امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ کے بعد امام احمد رضا بریلوی نے دو قومی نظریہ کی ببانگِ دُہل حمایت اور حفاظت کی۔ علامہ اقبال اور قائد اعظم کے اس نظریے کو اپنانے سے پہلے امام احمد رضا اور اُن کے ہم مسلک علماء پوری ثابت قدمی کے ساتھ اس نظریے کی حفاظت کے لیے جہاد کر چکے تھے۔

۳ نومبر ۱۹۲۱ء کو روزنامہ پیسہ اخبار لاہور نے ایک اداریہ لکھا جس کا عنوان تھا:

آہ! مولانا احمد رضا خاں صاحب

اس عنوان کے تحت امام احمد رضا کے سیاسی موقف کو ان الفاظ میں بیان کیا گیا:

"ترکِ مُوالات کے متعلق مرحوم کی رائے یہ تھی کہ جب مسلمانوں میں ترکِ مُوالات کا حکم صاف ہے تو اس میں استثناء کی ضرورت نہیں۔ وہ یہ کہ جب اسلام میں یہود و نصاریٰ اور مشرکین کے ساتھ یکساں ترکِ موالات کا حکم ہے، تو جس طرح انگریزوں اور ان کی حکومت سے ترکِ موالات کیا جاتا ہے، ویسے ہی ہندوؤں سے بھی جو مشرکین شمار کیے جاتے ہیں، ترکِ موالات ہونی چاہیئے۔ یہ منطق نہایت کمزور ہے کہ انگریزوں سے تو ترکِ موالات ہو ــ اور ہندوؤں سے محض سیاسی اتحاد کے لیے موالات روا رکھی جائے۔"[1]

امام احمد رضا کے وصال کے بعد اُن کے تلامذہ، خلفاء اور ہم مسلک علماء اسی راہ پر چلتے رہے اور ملتِ اسلامیہ کی بہتری اور کامیابی کے لیے تمام تر رعنائیاں صرف کرتے رہے۔

---

[1] محمد مرید احمد چشتی، خیابانِ رضا (عظیم پبلی کیشنز، لاہور) ص ۲۶

انگریز حکمرانوں کی جانب داری اور ہندوؤں کی ہٹ دھرمی نے اصحاب فکر و نظر مسلمانوں کو یہ سوچنے پر مجبور کر دیا تھا کہ پُرامن اور باعزت زندگی گزارنے کے لیے مسلمانوں کے لیے الگ وطن کا ہونا ضروری ہے۔ اس سلسلے میں سب سے پہلے اہل سنت کے ایک مفکر محمد عبدالقدیر نے ۱۹۲۵ء میں ایک رسالہ ہندو مسلم اتحاد پر کھلا خط گاندھی کے نام لکھا، جس میں تقسیم ہند کے سلسلے میں تفصیلی تجاویز پیش کی گئیں اور یہ تجویز پیش کی کہ جس علاقے میں مسلمانوں کی اکثریت ہو وہ مسلمانوں کو دے دیا جائے پھر انھوں نے ضلع وار ان علاقوں کی نشان دہی بھی کر دی اور جن علاقوں میں ہندو یا دوسری قومیں اکثریت میں ہوں، وہ انہیں دے دیے جائیں۔ یہ رسالہ ۱۹۲۵ء میں علی گڑھ سے شائع ہوا تھا۔[1]

۱۹۳۰ء میں جب علامہ اقبال نے اپنے خطبۂ الٰہ آباد میں تقسیم ہند کی اسی تجویز کو پیش کیا، تو ہندوؤں نے اس پر بڑی برہمی کا اظہار کیا، طبقۂ علماء میں سب سے پہلے حضرت صدر الافاضل سید محمد نعیم الدین مراد آبادی نے اس تجویز کی پُرزور تائید کی اور فرمایا:

"ڈاکٹر اقبال کی رائے پر کہ ہندوستان کو دو حصوں پر تقسیم کر دیا جائے۔ ایک حصہ ہندوؤں کے زیر اقتدار اور دوسرا مسلمانوں کے ــــــ ہندوؤں کو کس قدر اس پر غیظ آیا؟ یہ ہندو اخبارات کو دیکھنے سے ظاہر ہوگا۔ کیا یہ کوئی ناانصافی کی بات تھی؟ اگر اس سے ایک طرف مسلمانوں کو کوئی فائدہ پہنچتا تھا، تو ہندوؤں کو بھی اسی نسبت سے فائدہ ملتا تھا ــــــ کیا چیز تھی جو اس رائے کی مخالفت پر ہندوؤں کو برانگیختہ کرتی رہی اور انہیں اس میں اپنا کیا ضرر نظر آیا؟ بجز اس کے کہ مسلمانوں کی بقا کی ایک صورت اس میں نظر آتی تھی اور انہیں تھوڑا سا اقتدار ملا جاتا تھا۔ . . .

اس حالت میں بھی مسلمان کہلانے والی جماعت (جمعیۃ العلماء ہند وغیرہ) ہندوؤں کا کلمہ پڑھتی ہے اور اپنی اس پُرانی فرسودہ لکیر کو پیٹا کرے، تو اس پر ہزار افسوس۔"[2]

---

[1] محمد مسعود احمد، ڈاکٹر: تحریک آزادی ہند اور السواد الاعظم (رضا پبلی کیشنز، لاہور) ص ۲۷۵

[2] ایضاً: 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ص ۲۷۶-۷

# آل انڈیا سنی کانفرنس

مارچ ۱۹۲۵ء میں جامعہ نعیمیہ مراد آباد (بھارت) میں چار روزہ کانفرنس ہوئی جس میں حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں نے صدر مجلس استقبالیہ کی حیثیت سے خطبہ صدارت پڑھا، اسی کانفرنس میں الجمعیۃ العالیۃ المرکزیۃ (آل انڈیا سنی کانفرنس) کی داغ بیل ڈالی گئی۔ صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی اس کے ناظم اعلیٰ اور امیر ملت حضرت پیر سید جماعت علی شاہ علی پوری، اس کے صدر منتخب کیے گئے۔ قائدین نے شبانہ روز کوشش سے متحدہ پاک و ہند کے گوشے گوشے میں اس جماعت کی شاخیں قائم کیں۔ ایک طرف اہل سنت و جماعت کے علماء و مشائخ کو منظم کیا، تو دوسری طرف ہندوؤں اور کانگریسی علماء کی چالوں کا مردانہ وار مقابلہ کیا — ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی لکھتے ہیں:

"بریلوی مکتبِ فکر کی قیادت (بعد ازاں) مولانا نعیم الدین مراد آبادی کے ہاتھوں میں آگئی جمعیۃ علماء ہند کے برعکس وہ ۳۹–۱۹۳۸ء میں ہی اس بات پر یقین کر چکے تھے کہ انگریز زیادہ عرصے تک برِ صغیر پر اپنا اقتدار قائم نہیں رکھ سکیں گے ان کے لیے یہ سوال شدت اختیار کرتا جا رہا تھا کہ اس کے بعد ملک کا اقتدار کون سنبھالے گا؟ چنانچہ وہ اس نتیجے پر پہنچے کہ مسلم اکثریت کے صوبوں پر مشتمل مسلمانوں کی ایک الگ ریاست تشکیل دینی چاہیے، اس لیے جونہی قرارداد پاکستان (۱۹۴۰ء) منظور ہوئی، اس مکتبِ فکر سے تعلق رکھنے والے علماء جنہوں نے اس سے قبل بھی کانگریس کے مقابلہ میں مسلم لیگ کی مدد کی تھی۔ قیام پاکستان کے لیے جدوجہد کرنے کا فیصلہ کیا۔ انہوں نے اپنی جماعت کے کام کو وسیع تر کر دیا اور ان کی ہر شاخ پاکستان کے قیام کی ضرورت کی تبلیغ میں مصروف ہو گئی — مولانا سید نعیم الدین نے بذاتِ خود شمالی برِ صغیر کا دورہ کیا اور اس کے متعدد چھوٹے

اور بڑے شہروں اور قصبات میں تقریریں کیں، تنظیم کا نیا دستور تیار کیا گیا اور اسے نیا نام دیا گیا — آل انڈیا سُنّی کانفرنس سے اس کا نام "جمہوریۃ الاسلامیہ" رکھ دیا گیا۔"[1]

۱۹۴۰ء میں منٹو پارک (مینارِ پاکستان) لاہور میں جب قراردادِ پاکستان منظور ہوئی تو اس اجلاس میں علامہ عبد الحامد بدایونی، علامہ عبد الغفور ہزاروی اور علامہ ابو الحسنات قادری بھی شریک تھے۔ علامہ بدایونی نے قرارداد کے حق میں خطاب بھی فرمایا۔[2]

قیامِ پاکستان سے اہلِ سنّت کے قلبی لگاؤ کا اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ اہلِ سنّت کے ترجمان ہفت روزہ الفقیہ، امرتسر کی پیشانی پر ۱۹۴۲ء میں ہی پاکستان لکھا ہوتا تھا جبکہ بدقسمتی سے امرتسر پاکستان میں شامل ہی نہ ہو سکا۔

۱۴؍جون ۱۹۴۵ء کو وائسرائے ہند لارڈ ویول نے ایک منصوبے کا اعلان کیا کہ ہندوستان کی سیاسی جماعتوں کے مشورے سے نئی ایگزیکٹو کونسل کی تشکیل کی جائے گی۔ ۲۵؍جون کو شملہ میں اس کانفرنس کا انعقاد ہوا۔ قائدِ اعظم نے وائسرائے سے اس امر کی یقین دہانی چاہی کہ مسلمانوں کی طرف سے کونسل میں صرف مسلم لیگ کو نمائندگی دی جائے۔[3]

اس موقع پر مفتیٔ اعظم ہند مولانا مصطفٰے رضا خاں نے بریلی سے وائسرائے ہند کے نام مسلم لیگ کی حمایت میں شملہ تار ارسال کیا۔ یہ خبر ۱۵؍جولائی ۱۹۴۵ء پھر ۲۷؍اکتوبر ۱۹۴۵ء کو روزنامہ انجام دہلی میں چھپی جسے اہلِ سنّت کے ترجمان ہفت روزہ الفقیہ امرتسر نے ۷ تا ۱۴؍نومبر ۱۹۴۵ء کے شمارے میں نقل کیا۔ الفقیہ کے تراشے کا عکس خطبات آل انڈیا سنی کانفرنس

---

[1] ریاست علی قادری، سید؛ معارفِ رضا (مطبوعہ کراچی ۱۹۸۳ء) ص ۲۳۸

[2] محمد صادق قصوری؛ اکابرِ تحریکِ پاکستان (نوری کتب خانہ، لاہور) ص ۱۴۹

[3] محمد جلال الدین قادری؛ خطبات آل انڈیا سُنّی کانفرنس ص ۳۲

[4] رضی حیدر، خواجہ؛ قائدِ اعظم کے ۷۲ سال (نفیس اکیڈمی کراچی) ص ۳-۲۹۲

میں چھپ چکا ہے۔[1]

۲۶ نومبر ۱۹۴۵ء کو مرکزی اسمبلی کا انتخاب ہوا، مسلمانوں کی تیس نشستوں پر مسلم لیگ کے نمائندوں نے انتخاب لڑا، اور بھاری اکثریت میں کامیابی حاصل کی۔ جمعیۃ علماء، دہلی احرار، خاکسار اور مسلم مجلس نے بھی اپنے نمائندے مختلف نشستوں کے لیے کھڑے کیے تھے ان میں سے کوئی بھی کامیاب نہ ہو سکا۔[2] فروری ۱۹۴۶ء میں صوبائی اسمبلی کے انتخاب میں بھی مسلم لیگ نے زبردست کامیابی حاصل کی۔

۴ دسمبر ۱۹۴۵ء کو وزیر ہند نے برطانیہ کے دارالامراء میں اعلان کیا کہ انتخابات کے کے بعد حکومت برطانیہ، ہندوستان میں دستور ساز اسمبلی قائم کرے گی اور ایک کیبنٹ مشن ہندوستان بھیجے گی تاکہ یہ ہندوستانی رہنماؤں سے ملاقات کر کے بحیثیتِ آزاد مملکت ہندوستان کے مستقبل کا فیصلہ کر سکے۔[3]

۲۴ مارچ ۱۹۴۶ء کو کیبنٹ مشن، دہلی پہنچ گیا جو لارڈ پیتھک لارنس، سر اسٹیفورڈ کرپس اور اے وی الیگزنڈر پر مشتمل تھا۔ اسی دن پریس کانفرنس سے خطاب کرتے ہوئے مشن کے ایک رکن سر اسٹیفورڈ کرپس نے کہا:

"ہم کھلے دل کے ساتھ ہندوستان آئے ہیں، ہمارے پاس کوئی سکیم نہیں، ہم ہر سیاسی مسئلہ کے متعلق تحقیقات کریں گے۔"[4]

یہ وہ نازک ترین دور تھا، جس میں حکومتِ برطانیہ کو فیصلہ کرنا تھا کہ تقسیم ہند اور قیام پاکستان کو منظور کیا جائے یا نہیں؛ علماء اہل سنت نے پوری قوت کے ساتھ قیام پاکستان کی حمایت کی اور آل انڈیا سنی کانفرنس کی جد و جہد عروج کو پہنچ گئی۔

---

[1] رئیس احمد جعفری: حیات محمد علی جناح ص ۸-۴۶۵

[2] رضی حیدر خواجہ: قائد اعظم کے ۷۲ سال ص ۳۹۹

[3] ایضاً:

[4] ایضاً: " " ص ۷-۴۰۶

حضرتِ مفتی اعجاز ولی خاں، مدرس مدرسہ منظرِ اسلام بریلی نے اسی سال پاکستان کی حمایت میں فتویٰ جاری کیا۔[1]

۱۹۴۶ء میں علماء اہل سنت کا ایک فتویٰ شائع ہوا، جس میں کانگریس کی مخالفت اور مسلم لیگ کی تائید کی گئی تھی۔ ذیل میں وہ فتویٰ پیش کیا جاتا ہے:

"آل انڈیا سنی کانفرنس کے مشاہیر علماء و مشائخین کا متفقہ فیصلہ:

مُسلم لیگ کو ووٹ دے کر

کانگریس کو شکست دی جائے

آل انڈیا سُنی کانفرنس، مسلم لیگ کے ہر اس طریقۂ عمل کی تائید کر سکتی ہے جو شریعتِ مطہرہ کے خلاف نہ ہو جیسے کہ الیکشن کے معاملہ میں کانگریس کو ناکام کرنے کی کوشش۔ اس میں مسلم لیگ جس مسلمان کو بھی اُٹھائے، سُنی کانفرنس کے اراکین و ممبران اس کی تائید کر سکتے ہیں، ووٹ دے سکتے ہیں، دوسروں کو اس کے ووٹ دینے کی ترغیب دے سکتے ہیں مسئلہ پاکستان یعنی ہندوستان کے کسی حصہ میں آئین شریعت کے مطابق فقہی اصول پر حکومت قائم کرنا سُنی کانفرنس کے نزدیک محمود و مستحسن ہے۔"

اس فتوے پر پچاس سے زیادہ اہل سنت کے جلیل القدر علماء کے دستخط ہیں، جن میں سرِفہرست مفتیٔ اعظم ہند مولانا محمد مصطفےٰ رضا خاں (جانشین و فرزند امام احمد رضا بریلوی) صدر الافاضل مولانا سیّد محمد نعیم الدین مراد آبادی (خلیفۂ امام احمد رضا) صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی (خلیفۂ امام احمد رضا) مفسرِ اعظم ہند مولانا محمد ابراہیم رضا خاں (جانشین و فرزند حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں) ان کے علاوہ دار العلوم منظرِ اسلام بریلی کے مدرسین مولانا تقدس علی خاں، مہتمم، محدّثِ اعظم پاکستان مولانا محمد سردار احمد، صدر مدرس، مولانا سردار علی خاں، مدرس

[1] محمد صادق قصوری، اکابر تحریکِ پاکستان (نوری کتب خانہ لاہور) ج ۲، ص ۶۶

مولانا وقار الدین پیلی بھیتی، مدرس ۔ مولانا عبد الغفور، مدرس ۔ مولانا احسان علی مظفر پوری، مدرس ۔ مولانا انوار احمد، مدرس اور مولانا فضل غنی، مدرس کے دستخط ہیں ـــــ یہ فتویٰ بصورتِ اشتہار شاعرِ آستانہ مولانا محمد یعقوب حسین ضیاء القادری، پروپیگنڈہ سیکرٹری ڈسٹرکٹ سُنّی کانفرنس، بدایوں، یوپی نے شائع کیا[1] اس کے علاوہ ۲۹ مارچ ۱۹۴۶ء کو اخبار دبدبہ سکندری ج ۸۴ شمارہ ۱۵ میں بھی یہ فتویٰ شائع ہوا۔[2]

۲۳ تا ۲۵ صفر مطابق ۲۸ تا ۳۰ جنوری ۱۳۶۵ھ/ ۱۹۴۶ء کو اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی کے عرس مبارک کے موقع پر متحدہ پاک و ہند کے اطراف و اکناف سے تشریف لائے ہوتے علماء و مشائخ جمع ہیں اور ہر شخص مسئلۂ پاکستان کے بارے میں سوچ رہا ہے۔ جذبات کے تلاطم کا یہ عالم کہ بازار میں قائم کیے جانے والے ہوٹلوں کے نام پاکستان کی نسبت سے رکھے جا رہے ہیں کسی ہوٹل کا نام حامدی پاکستان ہوٹل اور کسی کا رضوی پاکستان ہوٹل، یہ فضا صرف اسی وقت قائم ہو سکتی ہے، جب کسی مطالبے کی لہر ہر کس و ناکس کو اپنی لپیٹ میں لے چکی ہو۔

سٹیج پر جو مقرر آتا ہے، اس کا موضوع الیکشن اور پاکستان ہی ہے حضرت صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی (خلیفۂ امام احمد رضا) نے اپنے خطاب میں فرمایا:

> کانگرس فتنۂ عظیمہ ہے، وہ ہندوستان سے مسلمانوں کے استیصال کا ارادہ کر چکی ہے ۔ ۔ ۔ ۔ علمائے اہلِ سنّت مسلمانوں کو اس جال میں پھنستا دیکھ کر صبر نہیں کر سکتے، اس لیے ہم مدت سے اعلان کر رہے ہیں اور ہماری تمام سُنّی کانفرنسیں جو ملک کے گوشہ گوشہ میں ہر ہر صوبہ میں قائم ہیں۔ کانگریس کے مقابلہ میں پوری جدّ و جہد کر رہی ہیں؛ چنانچہ پچھلے الیکشن (نومبر ۱۹۴۵ء مرکزی الیکشن)

---

[1] عکسِ فتویٰ؛ قادیانی مرتد (مجلسِ رضا، لاہور) ص ۴۴

[2] عکسِ فتویٰ؛ خطباتِ آل انڈیا سنّی کانفرنس ص ۳۳۸

میں ان کانفرنسوں کی کوششیں بہت مفید ثابت ہوئیں۔ اس وقت (فروری ۱۹۴۶ء) میں ہونے والے صوبائی انتخابات کے لیے، ہم پھر یہی اعلان کرتے ہیں۔"[1]

اس خطاب کے بعد حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی نے تائید کرتے ہوئے فرمایا:

"الیکشن کے معاملہ میں ہماری اجتماعی کوشش یہی ہے کہ کانگریس کو ناکام کر دیا جائے، ہم اس خدمت کو مسلمانوں کے حق میں نافع سمجھ کر رضائے الٰہی کے لیے انجام دیتے ہیں۔"[2]

## مفتیٔ اعظم پاکستان

۱۹۴۶ء کے فیصلہ کن الیکشن میں حضرت مفتیٔ اعظم ہند مولانا محمد مصطفےٰ رضا خاں بریلی میں مسلم لیگ کے امیدوار کے حق میں سب سے پہلا ووٹ ڈالا۔ لیگی رضا کار انہیں جلوس کی شکل میں مفتیٔ اعظم پاکستان کے نعرے لگاتے ہوئے واپس آستانۂ رضویہ تک لائے۔

حضرت مولانا تقدس علی خاں مدظلہ، پیر جو گوٹھ، سندھ فرماتے ہیں:

"حضرت مفتیٔ اعظم ہند قدس سرہ العزیز غالباً ۱۹۴۶ء کے الیکشن میں جس میں کانگریس اور مسلم لیگ کا سخت مقابلہ تھا اور یہ فیصلہ ہونا تھا کہ پاکستان بنے یا نہیں؟ اس میں اوّل ووٹ حضرت کا ہوا، امیدوار عزیز احمد خاں ایڈووکیٹ تھے، عزیز احمد خاں مسلم لیگ کی طرف سے تھے، اور ووٹ ڈالنے کے بعد حضرت کو جلوس کی شکل میں مسلم لیگ کے رضا کار مفتیٔ اعظم پاکستان کے نعروں کے ساتھ آستانہ شریف پر واپس لاتے۔"[3]

---

[1] محمد جلال الدین قادری، مولانا، خطبات آل انڈیا سنی کانفرنس (بحوالہ دبدبہ سکندری) ص ۱۰۰-۹۸

[2] ایضاً، ص ۱۱ ۳

[3] مکتوب بنام راقم الحروف، تحریر ۲۸ فروری ۱۹۸۵ء

یہ واقعہ فروری ۱۹۴۶ء کے صوبائی انتخابات کا ہے جس میں بریلی، پیلی بھیت شہری حلقے میں مولوی عزیز احمد خاں، مسلم لیگ کے امیدوار تھے، انہیں ۱۱۵۳۱ ووٹ ملے، ان کے مقابل عبداللطیف فاروقی قوم پرست تھے، جنہیں ۶۰۰ ووٹ ملے تھے، مسلم لیگ کے امیدوار بھاری اکثریت سے کامیاب ہوئے۔ [1]

## آل انڈیا سُنّی کانفرنس بنارس ۱۹۴۶ء

یوں تو آل انڈیا سنّی کانفرنس کی متحدہ پاک وہند کے گوشے گوشے میں پھیلی ہوئی کثیر التعداد شاخیں اور ان سے وابستہ ہزاروں علماء اپنے حلقوں میں تحریک پاکستان اور اس کے مقاصد سے عوام وخواص کو روشناس کرا رہے تھے، لیکن بنارس کا اجلاس اپنی جامعیت اور شان وشوکت کے لحاظ سے اپنی مثال آپ تھا، اہل سنّت وجماعت کے پانچ ہزار علماء ومشائخ اور ہر اجلاس میں تقریباً ڈیڑھ لاکھ حاضرین کا اجتماع [2] شرکاء کے جنوں خیز جذبے اور پاکستان کے ساتھ گہرے قلبی لگاؤ کا غماز تھا۔ بلاشبہ یہ کانفرنس تحریکِ پاکستان کا وہ سنگِ میل ہے جس کے تذکرے کے بغیر قیامِ پاکستان کی کوئی تاریخ مکمل نہیں کہلا سکتی۔

یہ کانفرنس ۲۷ تا ۳۰ اپریل ۱۹۴۶ء کو فاطماں باغ، بنارس میں منعقد ہوئی، چاروں دن ہر اجلاس کی صدارت پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری نے فرمائی [3] اس کانفرنس میں کیبنٹ مشن، مسٹر کرپس اور ان کے ساتھیوں کو بھی دعوت دی گئی تاکہ وہ پورے ملک کے نمائندہ اجتماع میں حاضر ہو کر بچشمِ خود، پاکستان سے متعلق مسلمانوں کے والہانہ جذبات کو دیکھ لیں۔ انہوں نے شمولیت کا وعدہ بھی کیا، لیکن اپنی گوناگوں مصروفیات کے سبب عین

---

[1] ولی مظہر، ایڈووکیٹ، عظیم قائد عظیم تحریک (مطبوعہ ملتان ۱۹۸۳ء) ج ۱، ص ۳۷۶

[2] غلام معین الدین نعیمی، مولانا، حیات صدر الافاضل (مکتبہ نعیمیہ رضویہ، لاہور) ص ۱۸۹

[3] محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، تحریک آزادیٔ ہند اور السواد الاعظم ص ۳-۲۵۲

آخر وقت میں بذریعہ تار اپنی معذرت کا اظہار کر دیا۔[۱]

۲۹ر اپریل ۱۹۴۶ء کو صبح نو بجے سے ایک بجے دوپہر تک، منعقد ہونے والے کانفرنس کے تیسرے اجلاس میں متفقہ طور پر یہ قرارداد منظور کی گئی:

"آل انڈیا سُنّی کانفرنس کا یہ اجلاس مطالبۂ پاکستان کی پُرزور حمایت کرتا ہے، اور اعلان کرتا ہے کہ علماء و مشائخ اہل سنّت، اسلامی حکومت کے قیام کی تحریک کو کامیاب بنانے کے لیے ہر امکانی قربانی کے واسطے تیار ہیں اور یہ اپنا فرض سمجھتے ہیں کہ ایک ایسی حکومت قائم کریں جو قرآنِ کریم اور حدیثِ نبویہ کی روشنی میں فقہی اصول کے مطابق ہو۔"[۲]

اسی اجلاس میں اسلامی حکومت کے لئے لائحہ عمل مرتب کرنے کے لیے ایک کمیٹی تشکیل کی گئی جس میں حسبِ ذیل حضرات شامل تھے:

"مولانا سید محمد محدّثِ اعظم ہند کچھوچھوی، مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی، مولانا مصطفےٰ رضا خاں بریلوی، مولانا امجد علی اعظمی، مولانا عبدالعلیم صدیقی میرٹھی، مولانا ابوالبرکات سید احمد قادری (یہ تمام حضرات امام احمد رضا کے خلفاء ہیں) مولانا عبدالحامد بدایونی، دیوان سید آلِ رسول، اجمیر شریف۔ خواجہ قمر الدین سیالوی، سیال شریف۔ شاہ عبدالرحمٰن بھرچونڈی شریف (سندھ) مولانا سید امین الحسنات، مانکی شریف (سرحد)، خان بہادر بخشی مصطفےٰ علی، مدراس۔ مولانا ابوالحسنات سید محمد احمد قادری، لاہور"[۳]

۲۷ر اپریل ۱۹۴۶ء کو جمہوریتِ اسلامیہ (آل انڈیا سُنّی کانفرنس کا دوسرا نام) کی مجلسِ استقبالیہ

---

[۱] غلام معین الدین نعیمی، مولانا: حیات صدر الافاضل ص ۱۸۹

[۲] مختصر رپورٹ خطبۂ صدارت، جمہوریہ اسلامیہ، مطبوعہ مراد آباد ۱۹۴۶ء ص ۲۹

[۳] ایضاً: " " " " " ص ۲۹

کے صدر، محدثِ اعظم ہند مولانا سید محمد کچھوچھوی نے ولولہ انگیز اور انتہائی بلیغ خطبہ ارشاد فرمایا، اس میں انہوں نے فرمایا:

"آل انڈیا سنی کانفرنس کا پاکستان ایک ایسی خود مختار آزاد حکومت ہے، جس میں شریعتِ اسلامیہ کے مطابق فقہی اصول پر کسی قوم کی نہیں، بلکہ اسلام کی حکومت ہو، جس کو مختصر یوں کہیے کہ خلافتِ راشدہ کا نمونہ ہو۔" [1]

آل انڈیا سنی کانفرنس، اجمیر منعقدہ ۷ر-۸ر جون ۱۳۶۵ھ/۱۹۴۶ء میں خطاب فرماتے ہوئے محدثِ اعظم ہند کچھوچھوی نے فرمایا:

"ان پاکوں کا عزم یہ ہے کہ رفتہ رفتہ ہندوستان کو پاکستان بنا کر دکھا دینا ہے یہی علماء و مشائخ اور ان کے برگزیدہ عزائم اور ارادے ہیں، جس کا نام آل انڈیا سُنّی کانفرنس یا جمہوریتِ اسلامیہ ہے اور جس میں اس وقت تک صرف علماءؑ و مشائخ کی تعداد بیس ہزار سے زیادہ ہے ..... اب بحث کی لعنت چھوڑو ـــــ اب غفلت کے جرم سے باز آؤ ـــــ اُٹھ پڑو ـــــ کھڑے ہو جاؤ ـــــ چلے چلو، ایک منٹ بھی نہ رُکو ـــــ پاکستان بناؤ تو جا کر دم لو ـــــ کہ یہ کام اے سُنّیو! سُن لو کہ صرف تمہارا ہے۔" [2]

آل انڈیا سُنّی کانفرنس کی تنظیم میں سب سے زیادہ حصہ مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی کا تھا۔ ان کے سوز و گداز اور حکیمانہ طریق کار کا اثر یہ تھا کہ تمام علماء و مشائخ اہل سنت کو ایک سٹیج پر لا کھڑا کیا۔

ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی آل انڈیا سُنّی کانفرنس کے بارے میں لکھتے ہیں:

اس کے ارکان پاکستان پر اس قدر اعتقاد رکھتے تھے کہ مولانا نعیم الدین

---

[1] مختصر رپورٹ خطبہ صدارت جمہوریہ اسلامیہ، مطبوعہ مراد آباد ۱۹۴۶ء ص ۲۳

[2] الخطبۃ الاشرفیۃ للجمہوریۃ الاسلامیہ (مطبوعہ مراد آباد) ص ۷-۸

مراد آبادی نے "جمہوریۃ الاسلامیہ" پنجاب کے آرگنائزر مولانا ابوالحسنات کو ایک خط میں لکھا:

"جمہوریۃ الاسلامیہ کو کسی بھی صورتِ حال میں پاکستان کے مطالبہ سے دستبردار ہونا قبول نہیں، خواہ جناح خود اس کے حامی رہیں یا نہ رہیں۔ کیبنٹ مشن تجاویز سے ہمارا مقصد حاصل نہیں ہوتا۔"[1]

بنارس کانفرنس کا تذکرہ کرتے ہوئے ڈاکٹر صاحب لکھتے ہیں:

بنارس میں ۲۷ تا ۳۰ اپریل ۱۹۴۶ء ایک عظیم الشان کانفرنس منعقد ہوئی، جس میں پانچ ہزار علماء نے شرکت کی اور حاضرین و مندوبین کے سامنے پاکستان کی ضرورت و اہمیت کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی گئی۔ جب یہ علمائے اپنے اپنے علاقوں میں واپس گئے، تو قیامِ پاکستان کی تحریک کو وسیع پیمانے پر پذیرائی حاصل ہوئی۔[2]

صدرالافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی کی مساعی کی ہمہ گیری اور سُنّی کانفرنس کی بے پناہ مقبولیت کا اندازہ اس سے کیا جاسکتا ہے کہ اس کے ممبران کی تعداد ایک کروڑ سے متجاوز ہو چکی تھی۔[3]

حضرت مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی کی زبان میں قدرت نے ایسی تاثیر رکھی تھی کہ اُن کی گفتگو سُننے والا متاثر ہوئے بغیر نہیں رہتا تھا۔ مولانا محمد علی جوہر اور مولانا شوکت علی تحریکات کے زمانے میں ہندو مسلم اتحاد کے زبردست حامی تھے۔ صدرالافاضل، دہلی جاکر مولانا جوہر سے ملے اور انہیں ہندوؤں سے اتحاد کے نقصانات کی طرف توجہ دلائی، خدا کی شان کہ مولانا جوہر نے فرمایا:

---

[1] ریاست علی قادری، سید: معارفِ رضا (مطبوعہ کراچی ۱۹۸۳ء) ص ۲۳۹

[2] ایضاً: " " " " " ص ۲۳۹

[3] غلام معین الدین نعیمی، مولانا: حیات صدرالافاضل ص ۱۸۸

"مولانا! آپ گواہ رہیں، میں اب توبہ کرتا ہوں، آئندہ کبھی ہنود و غیر مسلموں سے اتحاد و وداد نہ رکھوں گا۔ مولانا! میں نے ہندوؤں سے میل جول رکھ کر مسلمانوں کو سخت نقصان پہنچایا ہے۔ دُعا فرمائیے کہ مابقی (باقی) عمر میں اس نقصان کی تلافی کر سکوں، اب میں گاندھی کے پاس جا رہا ہوں، آپ دیکھیں گے کہ یہ میری اس سے آخری ملاقات ہوگی۔"[1]

مولانا جوہر، گاندھی کے پاس گئے اور مسلمانوں کی فلاح و بہبود کے چند فارمولے اُس کے سامنے رکھے، اُس نے صاف انکار کر دیا اور مولانا جوہر لڑکر واپس آگئے اور بیزاری کا اعلان کر دیا۔ اس واقعہ کے تین ماہ بعد گول میز کانفرنس، لندن کے موقع پر ان کا وصال ہوگیا۔

مولانا شوکت علی نے خود مراد آباد جا کر صدر الافاضل کے سامنے ہندو مسلم اتحاد کے سلسلے میں سرزد ہونے والے غیر شرعی افعال و اقوال سے توبہ کی۔[2]

مولانا مفتی محمد بُرہان الحق جبل پوری، خلیفۂ امام احمد رضا بریلوی نے بھی تحریک پاکستان میں نمایاں خدمات انجام دیں، ان کا بیان ہے:

"فقیر نے تعمیر پاکستان میں جو نمایاں حصّہ لیا اور مسٹر جناح کے مشن کو تقویت دینے کے لیے صوبہ پنجاب، صوبہ سرحد اور صوبہ سندھ کا پورا دورہ کیا اور اس سلسلے میں جو فقیر کی تقریریں ہیں وہ ایک علیحدہ موضوع ہے جو بعونہٖ تعالیٰ قلم بند ہے، مگر فقیر اپنی شہرت کا نہ کبھی طالب ہوا، نہ اس کی اشاعت ضروری سمجھی۔ مسٹر جناح کے ایک شکریہ کا خط بھی محفوظ ہے۔ اللہ تعالیٰ میری کوششوں کو قبول فرمائے اور پاکستان کو ہر قسم کے شر و فساد اور پریشانی سے محفوظ فرمائے آمین واللہ الموفق۔"[3]

---

[1] غلام معین الدین نعیمی، مولانا ـــ حیات صدر الافاضل ـــ ص ۱۷۳

[2] ایضاً ـــ " ـــ " ـــ ص ۱۷۳-۱۷۴

[3] محمد بُرہان الحق جبل پوری، مفتی: اکرام امام احمد رضا (مجلس رضا، لاہور)، ص ۱۱۸

نوٹ: ۲۰ دسمبر ۱۹۸۴ء کو حضرت وصال فرما گئے، انا للہ وانا الیہ راجعون، ۱۲ قادری

امام احمد رضا بریلوی کے ہم مسلک علماء و مشائخ نے تحریکِ پاکستان کی بھرپور حمایت کی۔ مشائخ میں سے حضرت امیرِ ملت پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری، مانکی شریف، زکوڑی شریف، گولڑہ شریف، جلال پور شریف، سیال شریف، تونسہ شریف، بھرچونڈی شریف وغیرہم کے سجادہ نشین اور دیگر مشائخ کرام نے ہر طرح تحریک کا ساتھ دیا۔

علماء کرام میں سے مولانا عبدالحامد بدایونی، شاہ عبدالعلیم صدیقی میرٹھی، شاہ عارف اللہ قادری، علامہ ابوالحسنات قادری، علامہ عبدالغفور ہزاروی، مولانا غلام الدین، لاہور۔ مولانا غلام محمد ترنم، مولانا محمد بخش مسلم، علامہ عبدالمصطفےٰ ازہری، مفتی محمد عمر نعیمی، علامہ سید احمد سعید کاظمی، مولانا شاہ احمد نورانی اور مولانا عبدالستار نیازی وغیرہم نے اس تحریک میں اہم کردار ادا کیا۔

اس موضوع پر تفصیلات جاننے کے لیے درج ذیل کتب کا مطالعہ مفید رہے گا۔

| کتاب | مصنف | مطبع |
|---|---|---|
| ۱۔ تحریکِ آزادیٔ ہند اور السواد الاعظم | پروفیسر محمد مسعود احمد | مطبوعہ لاہور |
| ۲۔ فاضل بریلوی اور ترکِ موالات | " | " |
| ۳۔ خطباتِ آل انڈیا سُنّی کانفرنس | محمد جلال الدین قادری | " |
| ۴۔ ابوالکلام آزاد کی تاریخی شکست | " | " |
| ۵۔ اکابرِ تحریکِ پاکستان (۲ جلد) | محمد صادق قصوری | " |
| ۶۔ پاکستان کا پس منظر اور پیش منظر | میاں عبدالرشید | " |
| ۷۔ حیات صدر الافاضل | سید غلام معین الدین نعیمی | " |
| ۸۔ معارفِ رضا | سید ریاست علی قادری | مطبوعہ کراچی |

قیامِ پاکستان کے بعد حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی، محدثِ اعظم ہند سید محمد محدثِ کچھوچھوی، مفتی محمد عمر نعیمی اور مولانا غلام معین الدین نعیمی مارچ ۱۹۴۸ء میں پاکستان تشریف لائے اور دستورِ اسلامی کے مسئلے پر لاہور اور کراچی

کے علماء سے مذاکرات کیے، طے پایا کہ صدر الافاضل دستور اسلامی کا مسودہ تیار کریں، کوشش کی جائے گی کہ پاکستان کی قومی اسمبلی سے اسے منظور کرایا جائے۔ اسی اثناء میں صدر الافاضل سخت علیل ہوگئے۔ اس لیے انہیں واپس جانا پڑا۔ مراد آباد جا کر ابھی دستور کی گیارہ دفعات تحریر کر پائے تھے کہ پیام اجل آ پہنچا اور ۱۸ ذی الحجہ ۲۲ اکتوبر ۱۳۶۷ھ / ۱۹۴۸ء کو وصال فرما گئے۔ [1]

## جمعیۃ العلماء پاکستان

تقسیم ملک کے بعد مارچ ۱۹۴۸ء میں مدرسہ انوار العلوم، ملتان میں علماء اہل سنت کا اجتماع ہوا، جس میں طے پایا کہ پاکستان میں سنی کانفرنس کا نام تبدیل کر کے جمعیۃ العلمائے پاکستان رکھا جائے، کیونکہ دونوں ملکوں میں سنی کانفرنس کے نام سے کام کرتے سے مختلف دشواریاں پیش آسکتی ہیں۔

حضرت علامہ ابوالحسنات سید محمد احمد قادری سابق صدر پنجاب سنی کانفرنس کو جمعیۃ العلماء پاکستان کا صدر اور حضرت علامہ احمد سعید کاظمی کو ناظم اعلیٰ منتخب کیا گیا۔ [2]

علامہ ابوالحسنات قادری کے بعد علامہ عبدالحامد بدایونی، صاحبزادہ سید فیض الحسن شاہ آلو مہاروی، علامہ عبدالغفور ہزاروی، شیخ الاسلام خواجہ قمر الدین سیالوی یکے بعد دیگرے جمعیت کے صدر رہے۔ ان دنوں قائد اہل سنت مولانا شاہ احمد نورانی صدر اور مجاہد ملت حضرت مولانا عبدالستار خان نیازی جنرل سیکرٹری ہیں۔

---

[1] محمد مسعود احمد، ڈاکٹر: تحریک آزادی ہند اور السواد الاعظم ص ۵۵

[2] غلام معین الدین نعیمی، مولانا: حیات صدر الافاضل ص ۱۹۶

# بابِ دوم

## غیر مقلدین کی انگریز نوازی تاریخ کے آئینے میں

شیشے کے گھر میں بیٹھ کر پتھر ہیں پھینکتے
دیوارِ آہنی پہ حماقت تو دیکھئے

# شیشے کے گھر

علماء اہل سنت وجماعت کا یہ طرۂ امتیاز رہا ہے کہ وہ اربابِ اقتدار کی چوکھٹ پہ جبہ سائی کو اپنے دینی منصب اور مقام کے خلاف سمجھتے ہوئے ہمیشہ اس سے مجتنب رہے۔ وہ غیر مسلم حکمران تو کجا مسلمان سلاطین اور نوابوں سے بھی تعلق خاطر رکھنے کے روادار نہ ہوئے۔ ایک دفعہ امام احمد رضا خاں بریلوی سے ریاست نانپارہ کے نواب کی شان میں قصیدہ لکھنے کی فرمائش کی گئی تو آپ نے حضور سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں ایک نعت لکھی اور مقطع میں فرمایا ؎

کروں مدحِ اہلِ دُوَل رضاؔ، پڑے اس بلا میں میری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا، میرا دین پارۂ ناں نہیں

ایسے بے نفس اور پیکرِ ورع وتقویٰ حضرات کا انگریزی حکومت سے راہ ورسم رکھنے اور اس کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے خوشامد اور تملق سے کام لینے کا کوئی انصاف پسند دیانت دار تصور بھی نہیں کر سکتا، یہی روایت آج تک جاری ہے۔

پیشِ نظر مقالہ میں علماء اہل حدیث کی فکری اور سیاسی تاریخ کا ایک حصہ پیش کیا گیا ہے احسان الٰہی ظہیر کی طرح خود ساختہ نتائج اخذ نہیں کئے گئے، بلکہ ان کی کتابوں کے اقتباسات من وعن پیش کر دیئے گئے ہیں۔ مقامِ حیرت ہے کہ اتنا کمزور اور نازک ماضی رکھنے کے باوجود غیر مقلدین، علماء اہل سنت پر انگریز نوازی کا جھوٹا اور بے بنیاد الزام لگاتے ہوئے نہیں شرماتے

کچھ عرصہ سے انھوں نے اتہام پردازی کی مہم چلا رکھی ہے، اس لیے انہیں آئینہ دکھانے کی ضرورت محسوس کی گئی۔ اس مقالہ کے مطالعہ کے بعد قارئین یہ محسوس کیے بغیر نہیں رہ سکیں گے کہ ان پر "شیشے کے مکان میں بیٹھ کر کلوخ اندازی" کی مثال کس قدر صحیح صادق آتی ہے ؎

شیشے کے گھر میں بیٹھ کر پتھر ہیں پھینکتے
دیوارِ آہنی پہ، حماقت تو دیکھئے

## اہل حدیث کی وہابیت سے نفرت

یہ ایک کھُلی ہوئی حقیقت ہے کہ اہل حدیث آج تک وہابیت سے نفرت اور بیزاری کا اعلان کرتے رہے ہیں۔ مولوی محمد حسین بٹالوی نے گورنمنٹ برطانیہ سے بڑی کوششوں کے بعد وہابی نام کی جگہ اہل حدیث منظور کرایا۔ ذیل کے چند اقتباسات اس حقیقت کو عیاں کرنے کے لیے کافی ہیں۔

نواب صدیق حسن خاں بھوپالی لکھتے ہیں:

"ہند کے لوگوں کو وہابیہ نجدیہ سے نسبت دینا کمال نادانی اور نہایت بے وقوفی اور صریح غلطی ہے۔"[1]

اس الزام کو رد کرتے ہوئے مزید لکھتے ہیں:

"اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو لوگ قرآن و حدیث پر عامل ہیں، ان کا نام اہل سنت و جماعت ہے نہ وہابی — اور ہندوستان کے اکثر مسلمان سُنّی مذہب رکھتے ہیں نہ مذہب حنبلی — اور علماءِ اسلام نے جہاں تعداد بہتر فرقوں اس امتِ اسلام کی لکھی ہے اور نام بنام ان کو گنا ہے، ان میں کہیں کسی جگہ کسی فرقہ کا نام وہابیہ نہیں بتلایا۔

---

[1] صدیق حسن خاں بھوپالی، نواب: ترجمانِ وہابیہ، ص ۱۴

"اور یہ بھی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو دین قدیم اسلام میں کوئی نئی راہ و طریقہ یا جدید مذہب و فساد کی بات نکالے، اس کا نام بدعتی اور ہوائی ہے اور وہ دوزخیوں میں ہے، پھر کس طرح کوئی سچا مسلمان کسی نئے طریقے نکالے ہوئے پر چل سکتا ہے اور وہ کب کسی لقب جدید کو اپنے لیے پسند کرے گا"[1]

غور کیجئے نواب صاحب کتنی صراحت کے ساتھ کہہ گئے ہیں کہ وہابی نجدی سچے مسلمان نہیں، بلکہ دوزخی ہیں، اس کے علاوہ حنبلیوں کے سُنّی ہونے کی بھی نفی کر گئے ہیں۔

مولوی محمد حسین بٹالوی کی ادارت میں شائع ہونے والا جریدہ "اشاعۃ السنۃ" تمام اہل حدیث کا ترجمان رہا ہے، اس میں لکھا ہے:

"اہل حدیث کو وہابی کہنا لائبل (مزیل حیثیت) ہے"[2]

نیز لکھا:

"وہابی باغی و نمک حرام"[3]

غلام رسول مہر لکھتے ہیں:

"وہابی کا لفظ اس لیے بھی غلط تھا کہ یہاں کے اہل حدیث کو نجد کے وہابیوں سے کوئی تعلق نہ تھا۔ اہلِ نجد حنبلی ہیں۔ اہل حدیث کسی امام کے مقلد نہیں، لیکن انگریزوں نے انہیں زبردستی "وہابی" کہنا شروع کیا، اس کے خلاف جتنی کوششیں ہوئیں، وہ بالکل درست تھیں"[4]

---

[1] صدیق حسن خاں بھوپالی، نواب: ترجمانِ وہابیہ ص ۱۴

[2] اشاعۃ السنۃ: ج ۱۰، شمارہ اوّل، ص ۱۰ (حاشیہ)

[3] ایضاً: ج ۱۱، شمارہ ۲، ص ۳۴

[4] غلام رسول مہر: افاداتِ مہر (مرتبہ ڈاکٹر شیر بہادر خاں پنی) شیخ غلام علی، لاہور، ص ۲۳۶

مگر آج کے اہل حدیث بڑے فخر سے اپنا تعلق وہابیت اور محمد بن عبد الوہاب نجدی سے جوڑ رہے ہیں، آخر کیوں؛ سوائے اس کے کیا کہا جا سکتا ہے کہ نجدی ریالوں کی چمک دمک اپنی جانب کھینچ رہی ہے۔ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

حُبُّ الدُّنْیَا رَأْسُ کُلِّ خَطِیْئَۃٍ

ذرا افراطِ عقیدت دیکھیے، مجدد الدعوة السلفية فى شبه الجزيرة وامام اهل التوحيد محى السنة قاطع الشرك والبدعة شيخ الاسلام محمد بن عبد الوهاب[1] ایک ایک لفظ میں ریالوں کی کھنک محسوس کی جا سکتی ہے۔

۷ر ذیقعدہ ۱۴۰۵ھ
۲۶ر جولائی ۱۹۸۵ء

شرف قادری

---

[1] ظہیر:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

# انگریزی دور — زمانۂ ترقی

متحدہ پاک و ہند میں انگریزی کی آمد تک تمام مسلمان سُنّی حنفی مسلک سے وابستہ تھے۔ سلاطین بھی اکثر و بیشتر حنفی تھے، البتہ بعض بادشاہوں نے نئی راہیں اپنانے کی کوشش کی، مگر انہیں عامۃ المسلمین کی تائید و حمایت حاصل نہ ہو سکی۔ بعض مقامات پر فقہ جعفری کے پیروکار بھی پائے جاتے تھے۔ کہیں کہیں فقہ شافعی پر عمل کرنے والے بھی موجود تھے مگر غالب اکثریت احناف ہی کی تھی۔

نواب صدیق حسن خاں بھوپالی لکھتے ہیں:

"خلاصہ حال ہندوستان کے مسلمانوں کا یہ ہے کہ جب سے یہاں اسلام آیا ہے، چونکہ اکثر لوگ بادشاہوں کے طریقہ اور مذہب کو پسند کرتے ہیں — اس وقت سے آج تک یہ لوگ حنفی مذہب پر قائم رہے اور ہیں اور اسی مذہب کے عالم اور فاضل، قاضی اور مفتی اور حاکم ہوتے رہے۔"[1]

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں:

"اور ہند کے اکثر حنفی اور بعض شیعے اور کمتر اہل حدیث ہیں۔"[2]

---

[1] صدیق حسن خاں بھوپالی، نواب: ترجمانِ وہابیہ، ص ۱۰

[2] ایضاً: " ص ۵۷

جب سے اس سرزمین پر انگریز کے منحوس قدم آئے، تو دین و مذہب سے آزادی اور بے راہروی کی رَو بھی چل نکلی۔ مولوی محمد حسین بٹالوی اہل حدیث لکھتے ہیں:

"اے حضرات! یہ مذہب سے آزادی اور خود سری و خود اجتہادی کی تیز ہوا یورپ سے چلی ہے اور ہندوستان کے ہر شہر و بستی و کوچہ و گلی میں پھیل گئی ہے جس نے غالباً ہندوؤں کو ہندو اور مسلمانوں کو مسلمان رہنے نہیں دیا۔ حنفی اور شافعی مذاہب کا تو کیا پوچھنا ہے"[1]

آزادروی کی یہ ہوا اتفاقاً نہیں چلی تھی، بلکہ اس میں انگریزی حکومت کی منشا بھی شامل تھی۔ نواب صدیق حسن خاں بھوپالی لکھتے ہیں:

"فرمانروایانِ بھوپال کو ہمیشہ آزادگیٔ مذہب میں کوشش رہی جو خاص منشا گورنمنٹ انڈیا کا ہے . . . . . . . دولتِ عالیہ برٹش نے اس معاملہ میں قدیماً و حدیثاً ہر جگہ انصاف پر نظر رکھی ہے، کسی جگہ مجرد تہمت و افترا پر کارروائی خلافِ واقع نہیں فرمائی، بلکہ اشتہار آزادی مذہب جاری کیا"[2]

مزید لکھتے ہیں:

"اگر کوئی بدخواہ و بداندیش سلطنت برٹش کا ہوگا، تو وہی شخص ہوگا جو آزادگیٔ مذہب کو ناپسند کرتا ہے اور ایک مذہبِ خاص پر جو باپ دادوں کے وقت سے چلا آتا ہے، جما ہوا ہے۔"[3]

خاص طور پر حنفی، شافعی وغیرہ مذاہب سے آزادی کے بارے میں لکھتے ہیں:

"یہ آزادگی ہماری مذاہبِ جدیدہ سے عین مرادِ قانونِ انگلشیہ ہے"[4]

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ ج ۱۹، شمارہ ۸، ص ۲۵۵

[2] صدیق حسن خاں بھوپالی: ترجمانِ وہابیہ (مطبع محمدی، لاہور) ص ۳

[3] ایضاً: ص ۵

[4] ایضاً: ص ۲۰

ملکہ وکٹوریہ کے جشنِ جوبلی پر غیر مقلدین کی طرف سے جو ایڈریس (سپاسنامہ) پیش کیا گیا اُس کی ایک شق یہ تھی:

"وہ خصوصیت ہے کہ یہ مذہبی آزادی اس گروہ کو خاص کر اسی سلطنت میں حاصل ہے۔ بخلاف دوسرے اسلامی فرقوں کے کہ ان کو اور اسلامی سلطنتوں میں بھی یہ آزادی حاصل ہے۔" [1]

مولوی محمد حسین بٹالوی، حکومت کے "وہابی" کی بجائے اہل حدیث نام الاٹ کرنے پر شکریہ ادا کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"فرقہ اہل حدیث، گورنمنٹ کے اس حکم سے اپنی کامل حق رسی کا معترف ہے اور اپنے ہر دل عزیز اور مسلمانوں کے خیر خواہ وائسرائے لارڈ ڈفرن اور اپنے پیارے اور رحم دل اور فیاض لیفٹیننٹ گورنر سر چارلس ایچی سن کا تہ دل سے شکر گزار ہے اور بعوض و شکریہ اس احسان اور احسانات سابقہ گورنمنٹ کے (جو بشمول دیگر رعایا خصوصاً اہلِ اسلام اس فرقہ پر مبذول ہیں) علی الخصوص احسان آزادی مذہبی کے (جس سے یہ فرقہ عام اہلِ اسلام سے بڑھ کر ایک خصوصیت کے ساتھ فائدہ اٹھا رہا ہے)" [2]

ایک جگہ تو پوری صراحت کے ساتھ غیر مقلدین کی آزادروی کو انگریزی حکومت کے اشارۂ ابرو کا مرہونِ منت قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

"یہ لوگ (غیر مقلدین) اپنے دین میں وہی آزادگی برتتے ہیں، جس کا اشتہار بار بار انگریزی سرکار سے جاری ہوا ہے، خصوصاً دربارِ دہلی میں جو سب درباروں کا سردار ہے . . . یہ آزادگی سرکار برٹش گویا اُن کو جو اس حکومت میں اظہار

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ ج ۹ شمارہ ۷، ص ۲۰۶

[2] ایضاً، ص ۲۰۳

اپنی آزادگی مذہبِ خاص کا کرتے ہیں، مبارک رہے۔ اب تامل کرنا چاہیے کہ دشمن سرکار کا وہ ہوگا جو کسی قید میں اسیر (مقلد) ہے یا وہ ہوگا جو آزاد و فقیر (غیر مقلد) ہے۔"[۱]

محمد حسین بٹالوی اپنے فرقے کا تعلق تمام سلف صالحین سے قطع کر کے صرف نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مقلد ہونا ظاہر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"یہ فرقہ اہل حدیث بجز پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کسی صحابی (ابوبکر، عمر فاروق، علی مرتضیٰ، عثمان رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین) کسی تابعی (حسن بصری، زہری، سعید بن المسیّب وغیرہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم) کسی امام (ابوحنیفہ، شافعی، مالک احمد بن حنبل رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کسی صوفی (جنید بغدادی، شیخ عبدالقادر جیلانی وغیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کسی مولوی زندہ یا مردہ کا محض مقلد نہیں ہے اور اسی وجہ سے اس گروہ کا نام ان کے مخالفوں نے لامذہب و غیر مقلد رکھا ہوا ہے۔"[۲]

گویا صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ والا صراطِ مستقیم فرسودہ ہو چکا تھا، اس لیے نئے راستے کی ضرورت پیدا ہوئی۔

نواب صدیق حسن خاں بھوپالی اس فرقہ کے نو پیدا ہونے کی شہادت دیتے ہیں:

فقد نبتت فی هٰذا الزمان فرقة ذات سمعة وریاء تدعی لانفسها علم الحدیث والقراٰن والعمل بهما علی العلات فی کل شان مع انها لیست فی شیئ من اهل العلم والعمل والعرفان[۳]

---

[۱] صدیق حسن خاں بھوپالی: ترجمانِ وہابیہ، ص ۳

[۲] محمد حسین بٹالوی: اشاعة السنة، ج ۹، شمارہ ۳، ص ۴۲

[۳] صدیق حسن خاں بھوپالی: الحطہ (اسلامی اکیڈمی، لاہور) ص ۱۵۲

"اس زمانہ میں نمائش اور ریا کاری کا عادی فرقہ پیدا ہوا ہے جو اپنے علاقی بھائیوں (احناف) کے مقابل حدیث وقرآن کے علم اور ہر معاملے میں قرآن وحدیث پر عمل کا دعویٰ کرتا ہے، حالانکہ علم، عمل اور معرفت میں ان کا کوئی مقام نہیں ہے۔"

میاں نذیر حسین دہلوی کے استاذ اور خسر مولانا عبدالخالق فرماتے ہیں :

"سو بانی مبانی اس طریقۂ احداث (غیر مقلدین) کا عبدالحق ہے جو چند روز سے بنارس میں رہتا ہے۔" [1]

مولوی محمد شاہ شاہجہانپوری جو خود غیر مقلد ہیں، لکھتے ہیں :

"کچھ عرصہ سے ہندوستان میں ایک ایسے غیر مانوس مذہب کے لوگ دیکھنے میں آرہے ہیں جس سے لوگ بالکل ناآشنا ہیں۔ پچھلے زمانہ میں شاذونادر اس خیال کے لوگ کہیں ہوں تو ہوں، مگر اس کثرت سے دیکھنے میں نہیں آئے، بلکہ ان کا نام ابھی تھوڑے ہی دنوں سے سُنا ہے۔

اپنے آپ کو تو وہ اہل حدیث یا محمدی یا موحد کہتے ہیں، مگر مخالف فریق میں ان کا نام غیر مقلد یا وہابی یا لامذہب لیا جاتا ہے۔" [2]

## تقلید ائمہ اور اجماع کا انکار

ہندوستان کے مسلمانوں کی عظیم اکثریت مذہب حنفی سے وابستہ تھی۔ نواب صدیق حسن خاں بھوپالی لکھتے ہیں :

---

[1] عبدالخالق، مولانا : تنبیہ الضالین (مطبع ریاض ہند، آگرہ) ص ۳

[2] بشیر احمد قادری : اہل حدیث اور انگریز (ابوحنیفہ اکیڈمی، فقیروالی)، ص ۱۶-۱۵
بحوالہ الارشاد الی سبیل الرشاد، ص ۱۳

"اور ہند کے اکثر حنفی اور بعض شیعے اور کمتر اہل حدیث ہیں"۔ [1]

ایسے عالم میں تشکیک کی فضا قائم کرنا اور عامۃ المسلمین کو ائمہ دین کی پیروی سے منع کرنا، وحدتِ ملی کے ختم کرنے کی جانب پہلا قدم تھا، غیر مقلدین کے پہلے امام شاہ اسمٰعیل دہلوی لکھتے ہیں:

"اس زمانے میں دین کی بات میں لوگ کتنی راہیں چلتے ہیں، کتنے پہلوں کی رسموں کو پکڑتے ہیں۔ کتنے قصے بزرگوں کے دیکھتے ہیں اور کتنے مولویوں کی باتوں کو جو انہوں نے اپنے ذہن کی تیزی (اجتہاد) سے نکالی ہیں، سند پکڑتے ہیں اور سب سے بہتر راہ یہ ہے کہ اللہ و رسول کے کلام کو اصل رکھئے اور اس کی سند پکڑیئے"۔ [2]

حالانکہ حقیقت صرف اتنی ہے کہ مقلدین قرآن و حدیث کے ان احکام پر عمل کرتے ہیں جو ائمہ دین نے بیان کیے جن کے علم و فضل اور تقویٰ و دیانت پر تمام دنیا کے مسلمان متفق ہیں، جبکہ غیر مقلدین براہِ راست قرآن و حدیث سے احکام حاصل کرنے اور اجتہاد کے مدعی ہیں، ان غیر مقلدین کو قرآن و حدیث کے فہم میں ائمہ مجتہدین سے کیا نسبت ؟ جن کی جلالت اور ثقاہت پر دُنیا کے تمام مسلمان متفق ہیں۔

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

فاذا کان جاھل فی بلاد الھند او بلاد ماوراء النھر ولیس ھناك عالم شافعی ولا مالکی ولا حنبلی ولا کتاب من کتب ھذہ المذاھب وجب علیه ان یقلد لمذھب ابی حنیفة ویحرم علیه ان یخرج من مذھبه لانه حینئذ یخلع ربقة الشریعة ویبقی سدا مھملا [3]

---

[1] صدیق حسن خاں بھوپالی: ترجمانِ وہابیہ ص ۵۷

[2] اسمٰعیل دہلوی: تقویۃ الایمان (اخبار محمدی دہلی) ص ۳

[3] ولی اللہ، محدث دہلوی، شاہ: الانصاف (مکتبہ الشیق استانبول) ص ۲۲

"جب ہند اور ماوراء النہر کے شہروں میں کوئی بے علم شخص ہو اور وہاں کوئی شافعی، مالکی اور حنبلی عالم نہ ہو اور ان مذاہب کی کوئی کتاب بھی نہ ہو تو اس پر امام ابوحنیفہ کے مذہب کی تقلید واجب ہے اور اس پر حرام ہے کہ امام کے مذہب کو ترک کرے کیونکہ وہ اس وقت شریعت کا قلادہ (گلے سے) اتار پھینکے گا اور بے کار اور مہمل رہ جائے گا۔"

## چھوٹا مُنہ اور بڑی بات

نواب صدیق حسن خاں اپنے زمانہ کے مدعیانِ علم کے بارے میں لکھتے ہیں، اس سے واضح ہو جائے گا کہ عالم کون ہے اور بے علم کون؟

ان قصارى نظر ابناء هذا الزمان فى علم الحديث فى مشارق الانوار فان ترفعت الى مصابيح البغوى ظنت انها تصل الى درجة المحدثين وما ذاك الا لجهلهم بالحديث بل لوحفظهما عن ظهر قلب وضم اليهما من المتون مثلهما لم يكن محدثا (حتى يلج الجمل فى سم الخياط) وانما الذى يعده اهل الزمان بالغا الى النهاية وينادونه محدث المحدثين وبخارى العصر من اشتغل بجامع الاصول لابن الاثير مع حفظ علوم الحديث لابن الصلاح او التقريب للنووى الا انه ليس فى شيئ من رتبة المحدثين [1]

[1] صدیق حسن خاں بھوپالی، الحطہ، ص ١٥٢

"علمِ حدیث میں ہمارے معاصرین کی نظر زیادہ سے زیادہ مشارق الانوار تک ہے اور اگر وہ امام بغوی کی مصابیح تک پہنچ جائیں تو اس زعم میں مبتلا ہو جاتے ہیں کہ وہ درجۂ محدثین تک پہنچ گئے ہیں، حالانکہ وہ اگر ان دونوں کتابوں کو زبانی یاد کر لیں اور ان کے علاوہ دیگر متون بھی حفظ کر لیں تو وہ محدث نہیں ہوں گے، یہاں تک کہ اونٹ سُوئی کے سوراخ میں داخل ہو جائے۔

ہمارے معاصرین جسے انتہا کو پہنچا ہوا شمار کرتے ہیں اور اسے محدثوں کا محدث اور بخاریٔ عصر کہتے ہیں وہ ہے جو ابن اثیر کی جامع الاصول (کے پڑھنے پڑھانے) میں مصروف ہوا اور ابن صلاح کی علوم الحدیث یا امام نووی کی تقریب اسے یاد ہو حالانکہ اسے محدثین کا کوئی مرتبہ حاصل نہیں ہے۔"

خود نواب صاحب نے ائمۂ مجتہدین کی راہ پر چلنے سے جا بجا انکار کیا ہے اور دُنیا بھر کے حنفی شافعی، مالکی اور حنبلی مسلمانوں کے اجماع کو قبول کرنے سے گریز کیا ہے، چنانچہ لکھتے ہیں،

"ہم ایک خدا کے ماننے والے اور ایک نبی برحق کی چال چلنے والے اپنے تئیں کسی اگلے بڑے اماموں کی طرف منسوب نہیں کرتے۔ نہ اپنے تئیں حنفی اور شافعی کہتے ہیں اور نہ حنبلی اور مالکی کہنے سے راضی ہوتے ہیں۔[1]

اس سے چند سطر بعد اجماع کو نظر انداز کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"اور بڑی بات تو یہ ہے کہ ہم لوگ صرف کتاب وسنت (اجماع کا کوئی ذکر نہیں) کی دلیلوں کو اپنا دستور العمل ٹھیراتے ہیں اور اگلے بڑے بڑے مجتہدوں اور عالموں کی طرف منسوب ہونے سے عار کرتے ہیں۔"[2]

---

[1] صدیق حسن خاں بھوپالی: ترجمان وہابیہ، ص ۱۹

[2] ایضاً: ص ۲۰

ائمۂ مجتہدین کے اجتہادات کو مکر و فریب اور امتِ مسلمہ کی غالب اکثریت کو خرابیوں کے جال میں گرفتار قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں :

"اور یہ ظاہر ہے کہ سرچشمہ سارے جھوٹے حیلوں اور مکروں کا اور کان تمام فریبوں اور دغا بازیوں کی علم رائے (اجتہاد) ہے جو مسلمانوں میں بعد پیغمبر برحق کے پھیلا ہے اور مہا جال ان سب خرابیوں کا بول چال فقہاء اور مقلدوں کی ہے" [1]

چند سطر بعد اس سے بھی آگے کی خبر دیتے ہیں اور لکھتے ہیں :

"غرض یہ کہ اگر غور سے دیکھو اور خوب خیال کرو، تو سارے عالم کا فساد اور تمام خرابیوں کی بنیاد یہی گروہ ہے جو اپنے آپ کو کسی مذہب وغیرہ کا مقلد کہتا ہے" [2]

نواب وحید الزمان جو خود بھی غیر مقلد ہیں، اپنے بھائیوں کو تنبیہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

"غیر مقلدوں کا گروہ جو اپنے تئیں اہل حدیث کہتے ہیں، انہوں نے ایسی آزادی اختیار کی ہے کہ مسائل اجماعی کی پرواہ نہیں کرتے نہ سلف صالحین اور صحابہ اور تابعین کی، قرآن کی تفسیر، صرف لغت سے اپنی من مانی کر لیتے ہیں، حدیث شریف میں جو تفسیر آچکی ہے، اس کو بھی نہیں سنتے ہیں" [3]

## غیر مقلدین کی تقلید

لطف کی بات یہ کہ ائمۂ مجتہدین کی تقلید کو عار جاننے والے، ابن تیمیہ، ابن قیم اور قاضی شوکانی کے اقوال کے آگے مقلدانہ سرِ تسلیم خم کر دیتے ہیں۔ نواب وحید الزماں اس غلو

---

[1] صدیق حسن خاں بھوپالی، ترجمانِ وہابیہ ص ۲۴

[2] ایضاً : ص ۲۴

[3] محمد عبد الحلیم چشتی، حیات وحید الزماں (نور محمد کراچی) ص ۱۰۲ (بحوالہ وحید اللغات، مادہ شر شعب)

پر افسوس کا اظہار کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"ہمارے اہل حدیث بھائیوں نے ابن تیمیہ اور ابن قیمؒ اور شوکانی اور شاہ ولی اللہ صاحب اور مولوی اسماعیل صاحب شہید نور اللہ مرقدہم کو دین کا ٹھیکیدار بنا رکھا ہے۔ جہاں کسی مسلمان نے ان بزرگوں کے خلاف کسی قول کو اختیار کیا، بس اس کے پیچھے پڑ گئے، بُرا بھلا کہنے لگے۔

بھائیو! ذرا تو غور کرو اور انصاف کرو، جب تم نے ابوحنیفہ اور شافعی کی تقلید چھوڑی، تو ابن تیمیہ اور ابن قیمؒ اور شوکانی جو ان سے بہت متاخر ہیں، ان کی تقلید کی کیا ضرورت ہے؟"[1]

اسی لیے میاں نذیر حسین دہلوی کے استاذ اور خسر مولانا عبدالخالق لکھتے ہیں:

"جیسے یہ نئے مذہب والے (غیر مقلدین) ہیں کہ کسی مذہب کو نہیں مانتے تو وہ مقر اجماع امتِ مرحومہ کا مخالف ہے، اُس کو محمدی خالص جاننا عین ضلالت ہے۔"[2]

مولانا عبدالحی لکھنوی اس قسم کے نو پیدا فرقوں کے ظہور اور ان کے پیدا ہونے کے اسباب بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

ولعمری افساد هؤلاء الملاحدة وافساد اخوانهم الاصاغر المشهورين بغير المقلدين الذين سموا انفسهم باهل الحديث وشتان ما بينهم وبين اهل الحديث قد شاع في جميع بلاد الهند وبعض بلاد غير الهند فخربت به البلاد ووقع النزاع والعناد فالى الله

---

[1] محمد عبدالحلیم چشتی: حیات وحید الزماں (بحوالہ وحید اللغات) ص ۱۰۲

[2] عبدالخالق، مولانا: تنبیہ الضالین (مطبع ریاض ہند، آگرہ) ص ۳۹

المشتكى واليه المتضرع والملتجى بدأ الدين غريبا وسيعود غريبا فطوبى للغرباء۔

ولقد كان حدوث مثل هؤلاء المفسدين والملحدين فى الازمنة السابقة فى ازمنة السلطنة الاسلامية غير مرة فقابلتهم اساطين الملة وسلاطين الامة بالصوارم المنكبة واجروا عليهم الجوازم المفنية فاندفعت فتنتهم بهلاكهم ولما لم تبق فى بلاد الهند فى اعصارنا سلطنة اسلامية ذات شوكة وقوة عمت الفتن واوقعت عباد الله فى المحن فانا لله وانا اليه راجعون ۔[1]

"ملحد نیچریوں کے چھوٹے بھائی غیر مقلدین ہیں جنہوں نے اپنا نام اہل حدیث رکھا ہوا ہے، حالانکہ ان کے اور اہل حدیث کے درمیان زمین و آسمان کا فرق ہے۔ ان دونوں فرقوں کا فساد ہندوستان کے تمام شہروں اور بیرونِ ہند کے بعض شہروں میں پھیل گیا ہے، چنانچہ شہر خراب ہو گئے اور جھگڑا اور عناد پیدا ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ ہی کی بارگاہ میں شکایت، عاجزی اور التجا ہے، دین کی ابتدا غربت میں ہوئی اور وہ پھر غریب ہو جائے گا۔ پس غرباء کے لیے خوشخبری ہے۔

ایسے مفسدین اور ملحدین، گزشتہ ادوار میں اسلامی سلطنت کے زمانے میں کئی دفعہ پیدا ہوتے رہے، ملتِ اسلامیہ کے سلاطین تلواروں سے ان کا مقابلہ کرتے رہے اور ان کے خاتمہ کے حتمی احکام صادر کرتے رہے۔ چنانچہ ان کی

---

[1] عبدالحی لکھنوی، مولانا، الآثار المرفوعۃ (مکتبہ قدوسیہ، لاہور) ص ۹

ہلاکت کے ساتھ ان کا فتنہ مرد ہوتا رہا اور جب ہمارے زمانے کے ہندوستان میں قوت و شوکت والی اسلامی سلطنت باقی نہ رہی تو فتنے عام ہو گئے اور انہوں نے اللہ تعالیٰ کے بندوں کو مصیبتوں میں ڈال دیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

مسعود عالم ندوی لکھتے ہیں:

"راقم کو اگر کوئی طنز سے وہابی کہتا ہے تو تردید کی ضرورت نہیں سمجھتا، لیکن اگر کوئی اہل حدیث کے نام سے یاد کرے تو اس سے برأت کرنا اپنا فرض سمجھتا ہے، اہل حدیث سے تحزّب اور گروہ بندی کی بو آتی ہے۔" [1]

## فرقۂ قلیلہ

پاک و ہند میں غالب اکثریت سُنّی حنفی مسلمانوں کی رہی ہے۔ غیر مقلدین ہمیشہ تعداد میں کم رہے ہیں۔ اس حقیقت کا اعتراف خود انہیں بھی رہا ہے۔

مولوی محمد حسین بٹالوی اپنے ہم خیال علماء کو خطاب کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"پھر خاص اپنے گروہ جو عام مسلمانوں کی نسبت ایسے ہیں جیسے آٹے میں نمک، کی قلت پر اور عام مسلمانوں کی نظروں میں ان کی حقارت اور ذلت پر ترس کھائیں اس قلت اور ذلت کو اور نہ بڑھائیں۔" [2]

نواب صدیق حسن خاں بھوپالی کہتے ہیں:

"خلاصہ حال ہندوستان کے مسلمانوں کا یہ ہے کہ جب سے یہاں اسلام آیا ہے، اس وقت سے آج تک یہ لوگ حنفی مذہب پر قائم رہے اور ہیں۔" [3]

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں:

---

[1] مسعود عالم ندوی، حاشیہ ہندوستان کی پہلی اسلامی تحریک (ادارہ مطبوعات سلیمانی، لاہور) ص ۲۹

[2] محمد حسین بٹالوی، اشاعۃ السنۃ، ج ۷، شمارہ ۱۲، ص ۳۷۰

[3] صدیق حسن بھوپالی، ترجمانِ وہابیہ ص ۱۰

"حنفیہ جن سے یہ ملک بالکل بھرا ہوا ہے۔"[1]

ان کا یہ قول بھی قابل ملاحظہ ہے :

"اور ہند کے مسلمان، اکثر حنفی اور بعضے شیعہ اور کمتر اہل حدیث۔"[2]

مولوی ثناء اللہ امرتسری غیر مقلد لکھتے ہیں :

"امرتسر میں مسلم آبادی، غیر مسلم آبادی (ہندو سکھ وغیرہ) کے مساوی ہے، اسی سال قبل پہلے قریباً سب مسلمان اسی خیال کے تھے، جن کو آج کل بریلوی حنفی خیال کیا جاتا ہے۔"[3]

طرفہ تماشا یہ کہ اس تمام تر قلت اور ذلت کے باوجود دنیا بھر کی برائیوں کا الزام سوادِ اعظم احناف کو دینے سے باز نہیں آتے اور صاف صاف کہہ دیتے ہیں :

"اگر غور سے دیکھو اور خوب خیال کرو تو سارے عالم کا فساد اور تمام خرابیوں کی بنیاد یہی گروہ ہے جو اپنے آپ کو کسی مذہب وغیرہ کا مقلد کہتا ہے۔"[4]

مطلب یہ ہوا کہ ہندوستان میں اسلام کی آمد سے آج تک جو جماعت غالب اکثریت کے ساتھ موجود رہی، وہ جھوٹی ہے اور سچا فرقہ صرف وہ ہے جو انگریز کی آمد کے بعد پیدا ہوا، فیاللعجب !

مولوی بشیر احمد قادری دیوبندی لکھتے ہیں :

"سارے عالمِ اسلام میں غیر مقلدین کا فرقہ باقاعدہ جماعتی رنگ میں کبھی پہلے تھا اور نہ ہی اب موجود ہے۔ صرف ہندوستان ایک ایسا ملک ہے جس میں

---

[1] صدیق حسن خاں بھوپالی : ترجمان وہابیہ ص ۱۵

[2] ایضاً ص ۵۷

[3] ثناء اللہ امرتسری : شمعِ توحید (مطبوعہ سرگودھا) ص ۴۰

[4] صدیق حسن خاں بھوپالی : ترجمانِ وہابیہ ص ۲۴

یہ فرقہ کہیں کہیں پایا جاتا ہے، لیکن ہندوستان میں انگریزی کی حکمرانی سے قبل اس گروہ کا کہیں بھی نام ونشان تک نہ تھا۔ ہندوستان میں اس فرقہ کا ظہور و وجود، انگریز کی نظرِ کرم اور چشمِ التفات کا رہینِ منت ہے۔" [1]

## فتنوں کا سرچشمہ

سلف صالحین اور ائمہ مجتہدین کا راستہ اور طریقہ نہ صرف صراط الذین انعمت علیہم کا مصداق ہے، بلکہ ان حضرات کی پیروی وہ بابرکت قلعہ ہے جس کے اندر رہنے والا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے نئے نئے فتنوں سے محفوظ اور مامون رہتا ہے اور جب کوئی شخص ان حفاظتی حدود کو پھلانگ جاتا ہے، تو نہیں کہا جا سکتا کہ وہ کس گڑھے میں جا گرے گا۔

غیر مقلدین نے اتباعِ ائمہ کی رسی اپنی گردن سے کیا اتاری کہ جو شخص جس شکاری کی زد میں آیا، اسی کے جال میں گرفتار ہو گیا۔

غیر مقلد عالم قاضی عبدالاحد خانپوری لکھتے ہیں:

"پس اس زمانہ کے جھوٹے اہل حدیث مبتدعین، مخالفین، سلف صالحین جو حقیقت ما جاء بہ الرسول سے جاہل ہیں، وہ صفت میں وارث اور خلیفہ ہوئے ہیں، شیعہ و روافض کے، یعنی جس طرح شیعہ پہلے زمانوں میں باب اور دہلیز کفر و نفاق کے تھے اور مدخل ملاحدہ و زنادقہ کا تھے اسلام کی طرف، یہ جاہل بدعتی اہل حدیث اس زمانہ میں باب اور دہلیز اور مدخل ہیں، ملاحدہ اور زنادقہ منافقین کے بعینہٖ مثل اہلِ تشیع۔" [2]

محمد سعید الرحمٰن علوی دیوبندی لکھتے ہیں:

---

[1] بشیر احمد قادری: اہل حدیث اور انگریز (ابوحنیفہ اکیڈمی، فقیر والی) ص ۶

[2] ایضاً: غیر مقلدین اپنے اکابر کی نظر میں (مطبوعہ فقیر والی) ص ۳۰

"دعویٰ تو اہل حدیث ہونے کا ہے، لیکن حالت یہ ہے کہ نیچریت، انکارِ حدیث، قادیانیت سمیت اکثر و بیشتر فرقوں کے بانی غیر مقلدیت کے بطن سے پیدا ہوئے"[1]

محمد حسین بٹالوی لکھتے ہیں:

"سر سید کا مذہب اسلامی دنیا کو معلوم ہے کہ عقلی تاویلات، اور ملاحدہ یورپ کے خیالات تھے، چند روز انہوں نے اہل حدیث کہلایا۔"[2]

نواب صدیق حسن بھوپالی لکھتے ہیں:

"سید احمد خاں سی ایس آئی دعویٰ وہابیت کا کرتے ہیں۔"[3]

محمد حسین بٹالوی لکھتے ہیں:

"قادیان میں مرزا پیدا ہوا، تو اُس کو بھی اہل حدیث کے مولوی حکیم نورالدین بھیروی۔ جمونی اور مولوی احسن امروہوی بھوپالی نے ویلکم یا لبیک کہا۔

فتنۂ انکار حدیث (چکڑالوی مذہب) نے مسجد چینیانوالی میں جو اہلحدیث کی مسجد ہے، جنم لیا اور چٹو و محکم الدین وغیرہ (جو اہل حدیث کہلاتے تھے) کی گود میں نشو و نما پایا اور یہی مسجد بانی مذہب چکڑالوی کا ہیڈ کوارٹر بنایا گیا"[4]

آج کل احسان الٰہی ظہیر اسی مسجد کے خطیب ہیں۔

مولوی بشیر احمد قادری دیوبندی لکھتے ہیں:

"اس مقصد کے لیے بھی غیر مقلدین نے اس (انگریز) کو چند نہایت موزوں افراد فراہم کیے۔ یہ تھے لاہور کی چینیانوالی مسجد کے خطیب عبداللہ چکڑالوی،

---

[1] بشیر احمد قادری: اہل حدیث اور انگریز (مقدمہ) ص ۳

[2] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۱۹ شمارہ ۸، ص ۲۵۲

[3] صدیق حسن بھوپالی: ترجمانِ وہابیہ ص ۵۷

[4] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۱۹، شمارہ ۸، ص ۲۵۲

احمد دین بگوی، اسلم جیراجپوری، نیاز فتح پوری اور اُن کے اتباع و اذناب یہ اشخاص انگریز کی آرزوؤں، خواہشوں اور تمناؤں کو عملی جامہ پہنانے کے لیے نہایت تیزی سے آگے بڑھے اور فرقۂ انکار حدیث کی بنیاد رکھی۔ [1]

مولوی بشیر احمد دیوبندی "خیر التنقید" کے حوالے سے لکھتے ہیں:

"جناب بٹالوی صاحب ...... لکھتے ہیں: — پچیس برس کے تجربہ سے ہم کو یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ جو لوگ بے علمی کے ساتھ مجتہد مطلق ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں) اور مطلق تقلید کے تارک بن جاتے ہیں، وہ آخر اسلام کو سلام کر بیٹھتے ہیں۔ کفر و ارتداد کے اسباب اور بھی بکثرت موجود ہیں، مگر دینداروں کے بے دین ہو جانے کے لیے بے علمی کے ساتھ ترکِ تقلید بڑا بھاری سبب ہے" [2]

## عُلماء دیوبند ——— اور اہل حدیث

دیوبندی مکتبِ فکر کے اعتقادیات میں اہل حدیث کے ساتھ متفق ہونے کے باوجود اہل حدیث کے بارے میں تاثرات لائقِ مطالعہ ہیں۔

## غیر مقلدی بے دینی کا دروازہ

مولوی اشرف علی تھانوی، محمد حسین بٹالوی کے بارے میں کہتے ہیں:

"مولانا موصوف غیر مقلد تھے، مگر منصف مزاج۔ حضرت (تھانوی صاحب) نے فرمایا کہ میں نے خود ان کے رسالہ "اشاعۃ السنۃ" میں ان کا یہ مضمون دیکھا ہے

---

[1] بشیر احمد قادری، اہل حدیث اور انگریز ص ۱۱-۱۰

[2] ایضاً، اہل حدیث اپنے اکابر کی نظر میں ص ۳۴

جس کا خلاصہ یہ ہے کہ :

"پچیس سال کے تجربہ سے معلوم ہوا کہ غیر مقلدی بے دینی کا دروازہ ہے۔ حضرت گنگوہی نے اس قول کو سبیل السداد میں نقل کیا ہے۔" [1]

تھانوی صاحب کے چند اقوال ملاحظہ ہوں :

"ارشاد فرمایا کہ غیر مقلدی بے عقلی کی دلیل ہے، بے دینی کی نہیں، ہاں جو ائمہ مجتہدین پر تبرا کرے، تو بے دینی ہے۔" [2]

## بے ادب اور گستاخ

"ایسے ہی اکثر غیر مقلد ہیں، حدیث کا تو نام ہی نام ہے۔ محض قیاسات ہی قیاسات ہیں، اپنے ہی مقلد ہیں، حدیث کی تو ہوا بھی نہیں لگی اور ایک چیز کا تو ان میں نام و نشان نہیں، وہ ادب ہے، نہایت ہی گستاخ اور بے ادب ہوتے ہیں جو جس کو چاہتے ہیں کہہ ڈالتے ہیں، بڑے جری ہیں اس باب میں اور بزرگوں کی شان میں گستاخی کرنے والا بڑے ہی خطرہ میں ہوتا ہے سوء خاتمہ کا" [3]

## رخصتوں کا مجموعہ

"حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ اکثر غیر مقلدوں کے مذہب کا حاصل مجموعۂ رخص (رخصتوں پر عمل کرنا) ہے جس کا نتیجہ اکثر بد دینی ہے" [4]

---

[1] محمد شفیع، مفتی : مجالسِ حکیم الامت (دارالاشاعت، کراچی) ص ۲۴۲

[2] ایضاً : ص ۲۲۴

[3] محمد اشرف علی تھانوی : افاضات یومیہ (ادارۂ تالیفات اشرفیہ، ملتان) ج ۴، ص ۲۴

[4] ایضاً : ج ۴، ص ۲۶۹

## غیر مقلّد ہونا آسان

"غیر مقلد ہونا تو بہت آسان ہے، البتہ مقلد ہونا مشکل ہے، کیونکہ غیر مقلدی میں تو یہ ہے کہ جو جی میں آیا کرلیا، جسے چاہا بدعت کہہ دیا، جسے چاہا سنّت کہہ دیا کوئی معیار ہی نہیں، مگر مقلد ایسا نہیں کرسکتا، اس کو قدم قدم پر دیکھ بھال کرنے کی ضرورت ہے۔ بعضے آزاد غیر مقلدوں کی ایسی مثال ہے کہ جیسے سانڈ ہوتے ہیں۔ اس کھیت میں منہ مارا، اُس کھیت میں منہ مارا، نہ کوئی کھونٹا ہے نہ تھان ہے۔"[1]

## ادب و تہذیب سے دُور

اکثر بچے محبت دنیا ہیں، بزرگوں سے بدگمانی اس قدر بڑھی ہوئی ہے جس کا کوئی حد و حساب نہیں اور اس سے آگے بڑھ کر یہ ہے کہ بدزبانی تک پہنچے ہوئے ہیں۔ ادب اور تہذیب ان کو چھو بھی نہیں گئے۔ ہاں بعضے محتاط بھی ہیں۔ وقلیل ماھم[3] (اور وہ بہت تھوڑے ہیں)

## نیّت پر بھی شبہ

"بعضے غیر مقلدوں میں تشدد بہت ہوتا ہے، طبیعت میں شر ہوتا ہے اور مجھے تو الّا ماشاء اللہ ان کی نیّت پر بھی شبہ ہے۔ سنّت سمجھ کر شاید ہی کوئی

---

[1] محمد اشرف علی تھانوی: افاضاتِ یومیہ، ج ۴، ص ۲۹۴

[2] ایضاً: ج ۱، ص ۲۲۲

[3] ایضاً: ج ۱، ص ۲۲۳

عمل کرتے ہوں، مشکل ہی سا معلوم ہوتا ہے"۔[1]

## ابطالِ سُنّت

"آج کل کے اکثر غیر مقلدوں میں تو سوءِ ظن کا خاص مرض ہے۔ کسی کے ساتھ بھی حُسنِ ظن نہیں رکھتے۔ بڑے ہی جری ہوتے ہیں، جو جی میں آتا ہے جس کو چاہتے ہیں جو چاہیں کہہ ڈالتے ہیں۔ ایک سنّت کی حمایت میں دوسری سنّت کا ابطال کرنے لگتے ہیں۔"[2]

## فتنوں کے بانی غیر مقلدیت کے بطن سے

ہفت روزہ خدّام الدّین لاہور کے سابق مدیر، محمد سعید الرحمٰن علوی لکھتے ہیں:

"دعویٰ اہل حدیث ہونے کا ہے، لیکن حالت یہ ہے کہ نیچریت، انکارِ حدیث، قادیانیت سمیت اکثر و بیشتر فرقوں کے بانی غیر مقلدیت کے بطن سے پیدا ہوئے"۔[3]

## انگریز کی نظرِ کرم کا رہینِ منّت فرقہ

مولوی بشیر احمد قادری دیوبندی، مدرّس مدرسہ قاسم العلوم، فقیر والی لکھتے ہیں:

"ہندوستان میں اس فرقے کا ظہور و وجود، انگریز کی نظرِ کرم اور چشم التفات کا رہینِ منّت ہے۔ ہندوستان میں جب انگریز نے اپنے منحوس قدم جمائے، تو اُس نے مسلمانوں میں انتشار و خلفشار، اختلاف و افتراق اور تشتّت لامرکزیت

---

[1] محمد اشرف علی تھانوی: افاضاتِ یومیہ ج ۱، ص ۳۰۹

[2] ایضاً: ج ۲، ص ۳۲۲

[3] محمد سعید الرحمٰن علوی: تقدیم اہل حدیث اور انگریز (ابو حنیفہ اکیڈمی فقیر والی) ص ۳

پیدا کرنے کے لیے "لڑاؤ اور حکومت کرو" کے شاطرانہ اصول کے تحت یہاں کے باشندگان کو مذہبی آزادی دی، . . . . . کیونکہ وہ ابلیسِ سیاست تھا، بنا بریں وہ بخوبی جانتا تھا کہ مذہبی آزاد خیالی ہی تمام فتنوں کا منبع، مصدر اور سرچشمہ ہے، اس مذہبی آزادی کے نتیجہ میں فرقہ غیر مقلدین ظہور پذیر ہوا۔[1]

آخر میں بہ طور خلاصہ لکھتے ہیں:

کیا وہ جماعت (جس کے بانی اور مؤسس ایسے گھناؤنے کردار اور گھٹیا ذہن کے مالک ہوں کہ جن کی ساری زندگی انگریز پرستی اور اسلام دشمنی میں گزری ہو، جن کی زندگی کا مشن اور نصب العین ہی انگریز کی وفاداری اور جاں نثاری ہو، جو انگریز سرکار کے مقاصد کی تکمیل میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیتے رہے ہوں) محبِ وطن اور ملک و ملت کی غم خوار اور بہی خواہ ہو سکتی ہے؟ کیا ایسی جماعت صحیح اسلام کی علمبردار ہو سکتی ہے؟ نہیں اور یقیناً نہیں۔

. . . . . . جب ان کے اکابر کے کردار کا یہ حال ہے، تو ان کے اصاغر کے کردار کا اندازہ، ناظرین کرام بخوبی لگا سکتے ہیں ع

قیاس کن ز گلستانِ من بہار مرا[2]

## بے ادب اور گستاخ

آزاد روی کا ایک نتیجہ یہ نکلا کہ اس طبقے کا رجحان خطرناک حد تک گستاخی اور بے ادبی کی طرف ہو گیا، علماء اہل سنت کے شدید محاسبے نے کسی حد تک روک تھام کی ورنہ یہ منہ زور سیلاب نہ جانے کہاں تک جا پہنچتا۔

---

[1] بشیر احمد قادری: اہل حدیث اور انگریز ص ۷

[2] ایضاً: ص ۱۰۴ — ۵

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

● "غیب کا دریافت کرنا اپنے اختیار میں ہو، جب چاہے دریافت کر لیجئے، یہ اللہ صاحب ہی کی شان ہے۔"[1]

اس کا مطلب سوائے اس کے اور کیا ہے کہ غیب کا علم ہر وقت اللہ تعالیٰ کو بھی نہیں ہے، معاذ اللہ! وہ غیب سے جاہل رہتا ہے تاوقتیکہ اس کے جاننے کا ارادہ نہ کرے۔

● اور یہ یقین جان لینا چاہیے کہ ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا، وہ اللہ تعالیٰ کی شان کے آگے چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہے۔"[2]

اس عبارت کو پڑھ کر بندۂ مومن کی روح تک کانپ اٹھتی ہے؛ "ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا" میں تمام انبیاء، ملائکہ اور اولیاء کرام سب ہی آگئے۔ ان کے بارے میں یہ ذلیل کلمات لکھنا کس قدر متعفن ذہنیت کا غماز ہے؟ کوئی عیسائی یہ کلمات لکھتا تو بات سمجھ میں آسکتی تھی، مگر حیف ہے کہ یہ کلمات ایک کلمہ پڑھنے والے نے لکھے ہیں۔

● "شیخ اور ان کے امثال، خواہ وہ جناب رسالت مآب ہی ہوں، کی طرف ہمت کا لگا دینا، اپنی گائے اور گدھے کے خیال میں غرق ہونے سے بدرجہا بدتر ہے۔"[3] (ترجمہ)

ہمیں بحث و مناظرہ سے غرض نہیں ہے۔ اگر آپ کے سینے میں دل اور دل میں نور ایمان کی کوئی کرن موجود ہے تو انصاف و دیانت کے نام پر بتائیے کہ اس میں سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین و تنقیص ہے یا نہیں؟ اور کیا توحید کی تکمیل کے لیے تنقیصِ رسالت ضروری ہے؟ ہم اللہ تعالیٰ کو گواہ بنا کر عرض کرتے ہیں کہ ایسی توحید شیطانی تو ہو سکتی ہے، رحمانی ہرگز نہیں!

مولانا رومی اور مولانا جامی رحمہما اللہ تعالیٰ کی عظمت و ولایت کا ایک جہان معترف ہے،

---

[1] محمد اسمٰعیل دہلوی: تقویۃ الایمان (اخبار محمدی، دہلی) ص ۲۲

[2] ایضاً: ص ۱۵

[3] ایضاً: صراطِ مستقیم، فارسی (مکتبہ سلفیہ لاہور) ص ۸۶

مگر اہل حدیث انہیں کن القاب سے یاد کرتے ہیں ؟ مولوی نور محمد کی تصنیف شہبازِ شریعت کا مطالعہ کیجیے، وہ لکھتے ہیں ؛

ایہ جامی کُتا سجھو کیا اندر تحفے کفراں والے
جو جامی رُومی دے پھلگ اوہ کافر سڑن منہ کالے
مثنوی رُومی دے وچہ جامی شارح چک چلا یا
ہلکیاں کُتیاں والے چکوں رکھیں شرم خدایا[1]

یاد رہے کہ علامہ اقبال، پیر رومی کے اس قدر عقیدت مند ہیں کہ اپنے کلام میں جابجا اُن کے ارشادات کا تذکرہ کرتے ہیں اور مولانا جامی کی عظمتوں کو ان الفاظ میں خراجِ عقیدت پیش کرتے ہیں ؎

کشتۂ انداز مُلّا جامیم
نظم و نثر اُو علاج خامیم

اللہ تعالیٰ بزرگانِ دین کی بے ادبی اور گستاخی سے محفوظ رکھے۔

عامۃ المسلمین کو بات بات پر مشرک قرار دینا، تو اس قوم کا دل پسند مشغلہ ہے۔ ذیل کا ایک اقتباس ملاحظہ ہو، کس بے دردی سے تمام اُمتِ مُسلمہ کو مشرک قرار دیا ہے اور غیر شعوری طور پر اپنے آپ کو بھی اسی زمرے میں داخل کر دیا ہے۔ ایک حدیث نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں؛

"پھر اللہ ایک ایسی باؤ (ہوا) بھیجے گا کہ سب اچھے بندے کہ جن کے دل میں تھوڑا سا بھی ایمان ہوگا، مر جائیں گے کہ جن میں کچھ بھلائی نہیں یعنی نہ اللہ کی تعظیم، نہ رسول کی راہ پر چلنے کا شوق، بلکہ باپ دادوں کی رسموں کی سند پکڑنے لگیں گے اسی طرح سے شرک میں پڑ جائیں گے ..... اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آخر زمانہ میں قدیم شرک بھی رائج ہوگا۔ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمانے کے

---

[1] نور محمد، مولوی : شہبازِ شریعت (مطبع محمدی لاہور) ص ۳-۱۳۲

موافق ہوا۔" [1]

اِن چند حوالوں کے پیش کرنے کا مقصد اس ذہنیت کی نشان دہی کرنا ہے جو اہل حدیث کا امتیازی وصف ہے، تفصیل کے لیے دیکھئے،

| | |
|---|---|
| تحقیق الفتویٰ | علامہ فضل حق خیرآبادی |
| اطیب البیان | مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی |
| الکوکبۃ الشہابیہ | امام احمد رضا بریلوی |
| مولانا اسمٰعیل دہلوی اور تقویۃ الایمان | مولانا ابوالحسن زید فاروقی دہلوی |

## تبدیلیٔ عنوان

سید احمد بریلوی اور شاہ اسمٰعیل دہلوی نے ائمہ اربعہ کے طریقے پر چلنے کو غیر ضروری قرار دیا اور کہا کہ ان چاروں مسالک سے جو کتاب وسنّت کے قریب ہو اس پر عمل کر لیا جائے اور کسی درپیش مسئلہ میں کسی بھی امام کے قول پر عمل کر لینا چاہیے۔ کسی ایک معین امام کی تقلید ضروری نہیں ہے۔ اس فرقے کا نام سید صاحب کی نسبت سے "احمدی" رکھا گیا [2]

سید صاحب کی وفات کے بعد ان کے معتقدین میں مزید شدّت پیدا ہو گئی اور انہوں نے اپنے افکار کے ساتھ ساتھ نئے نئے نام تجویز کرنا شروع کر دیئے۔ پہلے محمدی پھر موحد اور آخر میں اہل حدیث نام تجویز کیا۔ مولوی محمد شاہجہانپوری غیر مقلد لکھتے ہیں :

اُن کا نام ابھی تھوڑے ہی دنوں سے سنا ہے۔ اپنے آپ کو تو وہ اہل حدیث یا محمدی یا موحد کہتے ہیں، مگر مخالف فریق میں ان کا نام غیر مقلد یا وہابی یا لامذہب لیا جاتا ہے

(الارشاد الی سبیل الرشاد، ص ۱۳) [3]

---

[1] محمد اسمٰعیل دہلوی : تقویۃ الایمان (دہلی) ص ۵۲

[2] محمد علی قصوری : مشاہداتِ کابل و یاغستان (انجمن ترقی اردو، کراچی) ص ۱۰۶

[3] بشیر احمد قادری : غیر مقلدین اپنے اکابر کی نظر میں ص ۱۷

غیر مقلدین کے مخالفین انہیں وہابی کے نام سے یاد کرتے تھے، حکومت کے کاغذات میں بھی یہی نام استعمال ہوتا تھا۔ غیر مقلدین کے مشہور راہنما مولوی محمد حسین بٹالوی نے باقاعدہ درخواست دے کر انگریزی حکومت سے اپنا نام "اہل حدیث" الاٹ کرایا اور حکومت کو اپنی وفاداری کا یقین دلایا۔

مولوی محمد حسین بٹالوی نے جو درخواست حکومت کو دی، اس کے چند اقتباسات ذیل میں پیش کئے جاتے ہیں:

- لفظ وہابی ایسے دو بُرے معنوں میں مستعمل ہے جن سے گروہ اہل حدیث کی براءت و نفرت ثابت ہے...... لہٰذا اہل حدیث اپنے حق میں اس لفظ کی استعمال جائز نہیں جانتے اور اس کو لائبل (مزیل حیثیت) لفظ خیال کرتے ہیں۔ جیسا کہ مومن، لفظ کافر کو یا مسلمان، لفظ حلال خور کو۔ اور اپنی مہربان گورنمنٹ اور خواص ملک سے وہ اصرار کے ساتھ یہ درخواست کرتے ہیں کہ وہ اس لفظ سے اس گروہ کو مخاطب نہ کیا کریں۔
- یہ فرقہ گورنمنٹ کا دلی خیر خواہ، گورنمنٹ سے اس درخواست کرنے کی جرات کرتا ہے کہ گورنمنٹ اپنی خیر خواہ رعایا کی نسبت ایسے لفظ کا استعمال قطعاً ترک کرے۔

یہ درخواست ۱۹ / جنوری ۱۸۸۷ء کو منظور ہوئی۔ بٹالوی صاحب نے اس کا تذکرہ تمام تر ممنونیت کے ساتھ کیا، لکھتے ہیں:

"اس درخواست کو ہمارے رحم دل اور فیاض لفٹیننٹ گورنر پنجاب سر چارلس ایچی سن صاحب بہادر بالقابہ نے معرض قبول میں جگہ دی اور بڑے زور کے ساتھ گورنمنٹ ہند کی خدمت میں اس کی قبولیت کے لیے سفارش کی۔

مسلمانوں کے حال پر رحم فرما و ہمدرد دل عزیز وائسرائے و گورنر جنرل لارڈ

ڈفرن بالقابہ نے بھی سر چارلس ایچی سن صاحب بالقابہ کی رائے زریں سے اتفاق رائے ظاہر فرمایا اور سرکاری کاغذات میں اس لفظ کے استعمال سے ممانعت کا حکم فرمایا۔"[1]

نام کی تبدیلی کا اہم فائدہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں،

منجملہ ان نتائج کے جو ۱۸۸۶ء میں ظاہر ہوئے ہیں۔ ایک عمدہ نتیجہ یہ ہے کہ اس رسالہ (اشاعۃ السنۃ) نے گروہِ اہل حدیث کی وفاداری گورنمنٹ پر ثابت کردی اور ان کے حق میں لفظ "وہابی" کا (جو ناواقفوں کے خیال میں ان کی وفاداری میں شبہ انداز تھا) استعمال حکماً موقوف کرادیا۔"[2]

اگست ۱۹۰۲ء میں مولوی محمد حسین بٹالوی شملہ گئے، تو رپورٹ مردم شماری میں بعض جگہ اہل حدیث کے لیے لفظ وہابی لکھا ہوا دیکھا، چنانچہ انہوں نے سپرنٹنڈنٹ مردم شماری پنجاب، ایچ۔ اے روز کو ایک درخواست دی، جس میں لکھا:

"ازراہِ مہربانی و انصاف پروری اس نِک نیم (بدنام) کو رپورٹ میں بدل دیا جائے۔ . . . اس بُرے لقب کو اپنے حق میں کوئی اہل حدیث استعمال نہیں کرتا۔"[3]

ایچ اے روز نے یہ درخواست اپنے سفارشی ریمارک کے ساتھ گورنمنٹ پنجاب کو بھیج دی، پھر بٹالوی صاحب لفٹیننٹ گورنر پنجاب کو ملے اور اس معاملہ کی طرف توجہ دلائی۔

"جس پر ہمارے بیدار مغز جز ورس نامور لفٹیننٹ گورنر سر چارلس ریواز صاحب

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۹، شمارہ ۷، ص ۹-۱۹۷

[2] ایضاً، 〃 〃 ج ۱۰، شمارہ ۱، ص ۷

[3] ایضاً، 〃 〃 ج ۱۹، شمارہ ۹، ص ۱

بہادر نے حکم صادر فرمایا کہ جن کاغذاتِ مردم شماری میں لفظ "وہابی" لکھا گیا، ان کو ردّی کر کے از سرِ نو کاغذات چھپائے جائیں۔" [1]

ہندوستان کی برطانوی حکومت نے ۱۸۸۱ء کی مردم شماری رپورٹ میں اس فرقے کا اندراج "وہابی" کے تحت کیا ہے۔ [2]

لیکن بعد کی رپورٹوں میں ان کی درخواست پر ان کے فرقہ کو "اہلِ حدیث" کے حروفِ تہجی کے تحت لائے ہیں۔

روز نے اس فرقہ کے عقائد کی تفصیلات تحریر کرتے ہوئے لکھا ہے:

"اس فرقے کے پیرو دیگر تمام مسلمانوں کو "مشرک" کہتے ہیں۔

They call the rest of the Muhammadans Mushrik [3]

ان تفصیلات سے اس فرقہ کی حکومت سے وفاداری، حکومت کی نگاہ میں قدر و منزلت اور بٹالوی صاحب کی شبانہ روز تگ و دو کا اندازہ بخوبی لگایا جا سکتا ہے۔

## مُستند خیرخواہ

نام کی اس تبدیلی کے فائدے پر اس انداز سے روشنی ڈالی گئی ہے:

اس سے زیادہ اور کیا ہو سکتا ہے کہ گورنمنٹ پنجاب سے ایک سرکلر جاری

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ ج ۱۹، شمارہ ۹، ص ۲

[2] Ibbetson, D.C. : Census Report for the Panjab, Lahore, 1882, pp. 147-48

[3] Rose, H. R : A Glossary of the Tribes and Castes of the Punjab and North West Frontier Province, Lahore, 1978, Vol. II p. 8

کرا دیا کہ اہل حدیث کو وہابی کہنا لائبل (مزیل حیثیت) ہے خود گورنمنٹ پنجاب اور اس کے اعلیٰ حکام نے اپنی چٹھیوں میں اعتراف کیا ہے کہ اہل حدیث برٹش گورنمنٹ کے بدخواہ نہیں ہیں، بلکہ خیر خواہ ہیں۔" [۱]

# اہل حدیث ــــــ اور انگریز

اس میں شک نہیں کہ غیر مقلدین سیاستِ جدیدہ سے بخوبی واقف واقع ہوئے ہیں، زمانے کے نشیب و فراز اور اپنے مشن کو آگے بڑھانے کے گُر سے واقف ہیں، چاہے اس کے لیے کیسے ہی جائز اور ناجائز طریقے اختیار کرنا پڑیں۔

شاہ اسمٰعیل دہلوی خاندانِ ولی اللٰہی میں امتیازی شخصیت کے حامل تھے علمی ماحول میں پیدا ہوئے، پلے بڑھے اور مروجہ علوم دینیہ حاصل کیے۔ گھڑ سواری اور تیراکی کے خاص طور پر شائق تھے۔ مرزا حیرت دہلوی لکھتے ہیں ؛

"اس کثرت سے پانی میں رہنے سے آپ کو جل مانس کا لقب دلوا دیا تھا۔" [۲]

شاہ اسمٰعیل دہلوی کے مزاج میں ابتدا ہی سے آزاد روی پائی جاتی تھی دہلی میں جب انہوں نے اپنے حنفی آباء و اجداد اور اساتذہ کے برعکس رفع یدین شروع کیا، تو ان کے چچا شاہ عبدالقادر محدث دہلوی نے انہیں کہلا بھیجا کہ رفع یدین چھوڑ دو، اس سے خواہ مخواہ فتنہ پیدا ہوگا، انہوں نے جواب میں فوراً یہ حدیث پڑھ دی :

من تمسك بسُنتي عند فساد اُمتي فلهٗ اجر مائة شهيد

جو شخص میری امت کے فساد کے وقت میری سنت کو اپنائے اُس کے لیے سو شہید کا اجر ہے

---

[۱] محمد حسین بٹالوی ؛ اشاعۃ السنۃ، جلد ۱۰، شمارہ ۱، ص ۱۰

[۲] مرزا حیرت دہلوی ؛ حیاتِ طیبہ (مکتبۃ السلام، لاہور) ص ۶۱

اس پر شاہ عبد القادر محدث دہلوی نے فرمایا:

"بابا ہم تو سمجھے تھے کہ اسمٰعیل عالم ہوگیا، مگر وہ تو ایک حدیث کے معنی بھی نہ سمجھا۔ یہ حکم اس وقت ہے، جبکہ سنّت کے مقابل خلافِ سنّت ہو اور ما نحن فیہ (زیرِ بحث مسئلہ) میں سنّت کا مقابل خلافِ سنّت نہیں، بلکہ دوسری سنّت ہے، کیونکہ جس طرح رفع یدین سنت ہے، یوں ہی ارسال بھی سُنّت ہے۔"[1]

اسی آزادروی کا نتیجہ تھا کہ تقویۃ الایمان نامی کتاب لکھی جس میں انبیاء و اولیاء کے حق میں ایسی زبان استعمال کی گئی جو قطعاً اُن کے شایانِ شان نہ تھی۔ عامۃ المسلمین کو بے دریغ مشرک اور اسلام سے خارج قرار دیا گیا۔ محمد اعظم بیگ لکھتے ہیں:

"اور انبیاء و اولیاء وغیرہ بزرگوں کے ذکر میں گستاخانہ کلام ہمیشہ ان سے ہوتا ہے جو خلافِ شان اس عظیم الشان گروہ کے ہے، چنانچہ تقویۃ الایمان وغیرہ ان کے رسائل نظم و نثر میں بہت جگہ اشارہ اس طرف ہے اور بہت عقائد جو مختلف فیہ ہیں، ان پر بڑے شد و مد سے یہ لوگ عوام کو ایک طرف کھینچتے ہیں اور تقلیدِ حنفی کو پسند نہیں کرتے۔"[2]

اس تشدد کا خود انہیں بھی احساس تھا، چنانچہ ایک مجلس میں شاہ اسمٰعیل دہلوی نے کہا:

"میں جانتا ہوں کہ اس میں بعض جگہ ذرا تیز الفاظ بھی آگئے ہیں اور بعض جگہ تشدد بھی ہوگیا ہے۔ مثلاً ان امور کو جو شرکِ خفی تھے، شرکِ جلی لکھ دیا گیا ہے۔ ان وجوہ سے مجھے اندیشہ ہے کہ اس کی اشاعت سے شورش ضرور ہوگی، گو اس سے شورش ہوگی مگر توقع ہے کہ لڑ بھڑ کر خود ٹھیک ہو جائیں گے۔"[3]

---

[1] اشرف علی تھانوی: حکایاتِ اولیاء (دار الاشاعت، کراچی) ص ۱۰۱-۱۲۰

[2] محمد اعظم بیگ: تواریخ ہزارہ (وکٹوریہ پریس، لاہور، ۱۸۷۸ء) ص ۴۳۷

[3] اشرف علی تھانوی: حکایاتِ اولیاء ص ۹۸-۱۰۳

حقیقت یہ ہے کہ اس کتاب کی بدولت وہ شورش پیدا ہوئی جو کبھی ختم نہ ہو سکی اور مسلمانوں میں ایسی فرقہ وارانہ خلیج حائل ہوگئی کہ بعد میں اس کے پاٹنے کی کوئی سبیل پیدا نہ ہو سکی؛ انگریز کو ایسے ہی افراد کی ضرورت تھی جو مسلمانوں کو فرقوں میں تقسیم کر دیں اور کبھی متحد نہ ہونے دیں۔ شاطرِ فرنگی کی سیاست کی بنیاد ہی یہ ہے کہ "لڑاؤ اور حکومت کرو۔" اس مقصد کے لیے وہ لوگ قطعاً موزوں نہ تھے جو قدیم طریقوں پر سختی کے ساتھ قائم رہنے میں ہی اپنی بقا تصور کرتے ہوں۔ پھر یہ امر بھی قابلِ غور ہے کہ شرکِ خفی کو شرکِ جلی قرار دینے کا اختیار کہاں سے حاصل ہوگیا؟ یہ تو خود شارع بننے کے مترادف ہے۔

انگریزوں نے تقویۃ الایمان کو اس قدر اہمیت دی کہ اس کا انگریزی ترجمہ کروا کر شائع کیا، ظاہر ہے کہ بلاوجہ اتنی اہمیت نہیں دی گئی۔ سر سید لکھتے ہیں:

"جن چودہ کتابوں کا ذکر ڈاکٹر ہنٹر صاحب نے اپنی کتاب میں کیا ہے، ان میں ساتویں کتاب "تقویۃ الایمان" ہے، چنانچہ اس کتاب کا انگریزی ترجمہ "رائل ایشیاٹک سوسائٹی (لندن) کے رسالہ (جلد ۱۳، ۱۸۵۲ء) میں چھپا تھا۔"[۱]

یہ انگریزی ترجمہ منشی شہامت علی نے کیا تھا، جو ۱۸۵۲ء میں لندن سے شائع ہوا۔ شہامت علی نے دہلی کالج میں انگریزی تعلیم حاصل کی اور مختلف اوقات میں انگریزوں کے ترجمان کے طور پر کام کرتا رہا۔ خاص طور پر اس نے سر سی۔ ایم ویڈ (Wade) کے ساتھ منشی کے طور پر کام کیا تھا۔[۲]

سید احمد بریلوی ۱۲۰۱ھ/۱۷۸۶ء میں رائے بریلی میں پیدا ہوئے۔ بچپن ہی میں خاموشی پسند اور علم و تعلیم سے بے تعلق واقع ہوئے تھے۔ مرزا حیرت دہلوی لکھتے ہیں:

---

۱۔ ا: سید احمد خاں، سر: مقالاتِ سر سید (مجلس ترقی ادب، لاہور) ج ۹، ص ۱۷۸

ب: ایضاً: ج ۹، ص ۱۳۱

۲۔ منظور الحق صدیقی، پروفیسر: تاریخ حسن ابدال (ادارۂ تحقیقات پاکستان، لاہور) ص ۱۲۶

"یہ تعجب سے نظر کیا جاتا ہے کہ بزرگ سید بچپن میں اپنے غیر معمولی سکوت کی وجہ سے پرلے درجے کا غبی مشہور ہو گیا تھا اور لوگوں کا خیال تھا کہ اسے تعلیم دینا بے سود ہے، کبھی کچھ آئے جائے گا نہیں۔" [1]

"قرآن پاک پڑھنے کے بعد کریما پڑھنے کی باری آئی تو حال یہ تھا کریما کا پہلا مصرع خاصہ دُعائیہ ہے، مگر یہ بھی بزرگ سید کو تین دن میں یاد ہوا تھا اس پر بھی کبھی کریما کو بھول گئے، تو کبھی برحال ما کو دل سے محو کر دیا۔" [2]

بیس سال کی عمر میں حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کے پاس دہلی پہنچے اور دو سال اُن کے پاس رہے۔ ۲۳ سال کی عمر میں امیر خاں پنڈاری کے پاس مالوہ میں جا کر سواروں میں ملازم ہو گئے، پھر باڈی گارڈ افسر بنا دیئے گئے۔ اسی دوران انھوں نے ایک اہم کارنامہ انجام دیا اور وہ یہ کہ امیر خاں جو انگریزوں سے برسرِ پیکار رہتا تھا، اس کی صُلح انگریز سے کروادی۔

"لارڈ ہیسٹنگ سید احمد صاحب کی بے نظیر کارگزاری سے بہت خوش تھا۔ دونوں لشکروں کے بیچ میں ایک خیمہ کھڑا کیا گیا اور اس میں تین آدمیوں کا باہم معاہدہ ہوا۔ امیر خاں، لارڈ ہیسٹنگ اور سید احمد صاحب — سید احمد صاحب نے امیر خان کو بڑی مشکل سے شیشے میں اتارا تھا۔ آپ نے اسے یقین دلا دیا تھا کہ انگریزوں سے مقابلہ کرنا اور لڑنا بھڑنا اگر تمہارے لیے بڑا نہیں ہے، تو تمہاری اولاد کے لیے سمِ قاتل کا اثر رکھتا ہے۔" [3]

ایک عرصہ بعد امیر خاں کی ملازمت ترک کر کے پھر دہلی پہنچے۔ شاہ اسمٰعیل دہلوی اور مولوی عبدالحئی دہلوی ایسے علماء سید صاحب کی اقتدار میں دو رکعت نماز ادا کر کے اتنا متاثر

---

[1] مرزا حیرت دہلوی — حیاتِ طیبہ — ص ۴۸۵

[2] ایضاً، — ص ۴۸۶

[3] ایضاً، — ص ۵۱۳

ہوئے کہ حلقۂ بیعت میں داخل ہو گئے۔" [1]

## کیا یہ تحریک انگریز کے خلاف تھی؟

سید صاحب کی صوفیانہ وضع قطع اور شاہ اسمٰعیل کا علم اور زورِ خطابت جمع ہوئے تو ایک قیادت کا سامان فراہم ہو گیا۔ طے یہ پایا کہ جگہ جگہ وعظ کر کے سکھوں کے ساتھ جہاد کرنے کے لیے چندہ اور افرادی قوت جمع کی جائے، چنانچہ اس پروگرام پر پورے زور و شور سے عمل کیا گیا۔ جہاد سے پہلے مناسب معلوم ہوا کہ حج کر لیا جائے۔ ۱۲۳۶ھ میں ایک قافلہ کے ہمراہ سفرِ حج پر روانہ ہوئے۔ [2]

انگریزی قلمرو میں اس تمام کارروائی اور سفرِ حج کا تذکرہ کرتے ہوئے نواب صدیق حسن خان بھوپالی لکھتے ہیں:

"ان کو فضلِ رسول بدایونی نے وہابی اور سرکار کا دشمن بتلایا، حالانکہ وہ کلکتہ تک گئے تھے اور ہزاروں مسلمان فوجِ انگریزی کے ان کے مرید ہوتے تھے، مگر انہوں نے کبھی یہ ارادہ (جہاد) ساتھ سرکار انگریزی کے ظاہر نہیں کیا اور نہ سرکار نے ان سے کچھ تعرض فرمایا، حالانکہ خاص کلکتہ سے سات سو آدمی اپنے ہمراہ لے کر حج کو گئے اور مدت دراز تک ہزاروں مریدوں کو ہمراہ لے کر ہندوستان کے شہروں میں وعظ و نصیحت کرتے پھرے۔" [3]

حج کے بعد زور شور سے سکھوں سے جہاد کے وعظ کہے گئے اور روانگی سے پہلے انگریزی حکومت سے باقاعدہ اجازت حاصل کی گئی۔

---

[1] محمد علی، سید، مخزنِ احمدی (مطبع مفید عام، آگرہ) ص ۳۵

[2] مرزا حیرت دہلوی، حیاتِ طیبہ ص ۵۱۸

[3] صدیق حسن خاں بھوپالی، ترجمان وہابیہ ص ۴۵

سید صاحب نے مولانا شہید کے مشورہ سے شیخ غلام علی رئیس الہ آباد کی معرفت لفٹیننٹ گورنر ممالک مغربی شمال کی خدمت میں اطلاع دی کہ ہم لوگ سکھوں پر جہاد کرنے کی تیاری کرتے ہیں۔ سرکار کو تو اس میں کچھ اعتراض نہیں ہے۔ لفٹیننٹ گورنر نے صاف لکھ دیا کہ ہماری عملداری امن میں خلل نہ پڑے، تو ہمیں آپ سے کچھ سروکار نہیں۔ نہ ہم ایسی تیاری میں مانع ہیں ہے[1]

اس وقت تک پنجاب اور موجودہ سرحد پر انگریز کا تسلط نہیں ہوا تھا۔ پنجاب سے ہری پور تک سکھوں کی حکومت تھی، ایسے میں سکھوں کے خلاف کارروائی کو انگریز ناپسندیدگی کی نگاہ سے کیوں دیکھتے ؟ اس طرح تو اُن کی راہ کا ایک سنگِ گراں خود بخود دُور ہو رہا تھا۔

سبط الحسن ضیغم لکھتے ہیں :

"تحریکِ مجاہدین کا قیام پنجاب کی سکھ حکومت کے خاتمے کے لیے عمل میں لایا گیا اور ایسٹ انڈیا کمپنی کے ارباب بست وکشاد بجا طور پر یہ سمجھتے تھے کہ اس تحریک سے ان کے دو مقاصد پورے ہو رہے ہیں۔ ایک یہ کہ وادیٔ گنگ وجمن کی مسلم اشرافیہ کے ذہین نوجوان ترکِ وطن کرکے ان کے لیے راہ ہموار کر رہے ہیں اور دوسرے یہ کہ پنجابی (سکھ) حکومت کے خلاف جہاد میں مصروف ہیں، جس سے دونوں قوتیں کمزور ہو رہی ہیں۔"

ضیغم صاحب ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی کی تصنیف "برِصغیر پاک و ہند کی ملتِ اسلامیہ" ص ۲۶۸-۲۶۹ کے حوالہ سے مزید لکھتے ہیں :

"اسی بنا پر کمپنی کے زیرِ تسلط علاقوں میں سید احمد اور شاہ اسمٰعیل کو کئی سہولتیں فراہم کی گئیں۔ انہیں نہ صرف ہر جگہ عوام سے خطاب کرنے کے مواقع فراہم کیے گئے۔ بلکہ ان کی تحریک کے لیے چندے کی فراہمی میں بھی انگریزوں نے تعاون

---

[1] مرزا حیرت دہلوی؛ حیاتِ طیبہ ص ۵۲۳۔

کیا۔ یہاں تک کہ ان مقامی ساہوکاروں پر انگلیسی عدالتوں میں مقدمہ چلانے کی اجازت بھی دے دی جو اس روپے کو مجاہدین تک پہنچانے میں کوتاہی برتتے تھے جو انہیں اس مقصد کے لیے دیا جاتا۔ علاوہ ازیں تیل کے کارخانوں اور دوسرے کاروباری اداروں کے مقامی مزدوروں کے جہاد میں حصّہ لینے کے لیے مختلف مراعات عطا کی گئیں۔" [1]

اس تفصیل سے یہ حقیقت بالکل عیاں ہوجاتی ہے کہ یہ تحریک انگریزی حکومت کے خلاف قطعاً نہ تھی، اس سے تو گورنمنٹ کے مقاصد کی تکمیل ہو رہی تھی۔ سرحدی مسلمان اگر اس قسم کے خدشات کا اظہار کرتے تھے، تو ان کو بے بنیاد نہیں کہا جا سکتا :

"خلیفہ سیّد احمد پر شک کرتے تھے کہ یہ شاید انگریز کے مشورہ سے واسطے فتح اس ملک کے آیا ہے، جہاد کا نام فرضی مقرر کیا ہوا ہے۔" [2]

اس تحریک کے ہندوستان میں ردِعمل کی بابت ۱۸۲۷ء میں میٹکاف نے گورنر جنرل کو جو رپورٹ پیش کی، اس میں لکھا ہے :

"سیّد احمد، مولوی اسمٰعیل اور ان کے پیروکار ساتھیوں نے ہماری مسلمان رعایا کے قلب و ذہن پر ہمہ گیر تو نہیں، لیکن ایک وسیع اثر انگیزی ضرور مرتب کی ہے رنجیت سنگھ کے زیرِ عملداری علاقوں پر ان (مجاہدین) کی حالیہ یلغار نے دہلی کی مسلم آبادی کے دلوں میں ان کی کامیابی کے لیے مضطربانہ جذبات موجزن کر دیئے ہیں، چنانچہ عام لوگوں کی کثیر تعداد اپنے گھر بار چھوڑ کر لشکرِ مجاہدین میں جا شامل ہوتی ہے اور فوجی ملازمین مستعفی ہو کر ان سے جا ملے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ شاہِ دہلی (بہادر شاہ ظفر) نے لوگوں میں اس جوش و جذبہ کے فروغ کی حوصلہ افزائی کی ہے۔"

---

[1] سبط الحسن ضیغم، سیّد : ماہنامہ المعارف، لاہور (فروری ۱۹۸۳ء) ص ۲۱

[2] محمد اعظم بیگ، : تواریخ ہزارہ (وکٹوریہ پریس لاہور ۱۸۷۸ء) ص ۲۲۵

**Metcalfe reported the repercussions in India to the governor general in the following words: "Syed Ahmed, Maulvi Ismail, and their colleagues have established a very extensive, if not universal, influence over the minds of our Mohammedan subjects. During the period of their recent attack on Ranjit Singh's territories, the most fervent anxiety for their success pervaded the Mohammedan population of Delhi. Numbers quitted their homes and marched to join them, including some who resigned their employments in the Company's service, both the military and the civil branches, for that purpose. It is said that the King of Delhi encouraged this spirit." (PC 38 of 22.6.1827.)** [1]

اس تحریک کے بارے میں تحقیق و دیانت کا فیصلہ یہی ہے کہ یہ انگریزوں کے خلاف ہرگز نہ تھی۔ اُردو ادب کے مشہور محقق اور سید صاحب کے عقیدت مند حافظ محمود شیرانی نے ہنٹر کے نقطۂ نظر کی مدلل تردید ان الفاظ میں کی ہے:

"یہاں لفظ "باغی" پر میرا اعتراض ہے۔ سید صاحب (سید احمد) کے سرحد پہنچنے کے وقت پنجاب و سرحد میں انگریز کا نام و نشان تک نہ تھا۔ پھر سید صاحب نے انگریز سے کدھر بغاوت کی۔ سید صاحب کی تحریک ہندوستان میں شروع ہوئی اور ہندوستان میں پروان چڑھی اور یہ سب کچھ انگریز کی آنکھوں کے سامنے ہو رہا تھا، چونکہ تحریک سکھوں کے خلاف تھی، اس لیے کمپنی نے دانستہ اغماض کیا اور اپنے علاقے میں اس تحریک کے دبانے کی کوشش نہیں کی اس لیے سید صاحب کو ہنٹر کا باغی لکھنا، اس لفظ کا غلط اور جلد بازانہ استعمال ہے" [2]

مرزا حیرت دہلوی لکھتے ہیں:

"یہ تمام بیّن ثبوت صاف اس امر پر دلالت کرتے ہیں کہ یہ جہاد صرف سکھوں سے مخصوص تھا، سرکارِ انگریزی سے مسلمانوں کو ہرگز مخاصمت نہ تھی" [3]

---

[1] Khushwant Singh : History of the Sikhs, Delhi, Oxford University Press, 1977, Vol. I p. 272 F.n.

[2] مجلۂ تحقیق، حافظ محمود شیرانی نمبر (جلد ۳، شمارہ ۲ — ۳) پنجاب یونیورسٹی لاہور، ص ۲۴۸

[3] مرزا حیرت دہلوی، حیاتِ طیبہ ص ۵۲۳

سر سید لکھتے ہیں ،

"جب صاحب کمشنر اور صاحب مجسٹریٹ کو اس امر کی اطلاع ہوئی تو انہوں نے گورنمنٹ کو اطلاع دی۔ گورنمنٹ نے ان کو صاف لکھا کہ تم کو اس معاملہ میں ہرگز دست اندازی نہیں کرنی چاہیئے، کیونکہ ان کا ارادہ کچھ گورنمنٹ انگریزی کے مقاصد کے خلاف نہیں ہے۔" [1]

خط کشیدہ الفاظ خاص طور پر توجہ طلب ہیں کہ کمپنی اس تحریک کو اپنے حق میں نہ صرف بے ضرر سمجھتی تھی، بلکہ اپنے مقاصد کے مطابق قرار دیتی تھی۔

کلکتہ میں جہاد کے موضوع پر تقریر ہو رہی تھی۔ سکھوں کے مظالم بیان کیے جا رہے تھے کہ ایک شخص نے دریافت کیا آپ انگریزوں کے خلاف جہاد کا فتویٰ کیوں نہیں دیتے؟ شاہ اسماعیل دہلوی نے جواب دیا،

"ان پر جہاد کسی طرح واجب نہیں ہے، ایک تو اُن کی رعیت ہیں۔ دوسرے ہمارے مذہبی ارکان کے ادا کرنے میں وہ ذرا بھی دست اندازی نہیں کرتے۔ ہمیں ان کی حکومت میں ہر طرح کی آزادی ہے ــــــ بلکہ اگر ان پر کوئی حملہ آور ہو تو مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ اس سے لڑیں اور اپنی گورنمنٹ پر آنچ نہ آنے دیں۔" [2]

مولوی محمد حسین بٹالوی لکھتے ہیں،

"ہم پہلے بھی کہہ چکے ہیں اور اب پھر کہتے ہیں کہ مولانا اسمٰعیل شہید کا جہاد سکھوں سے تھا جو مسلمانوں کے مذہب سے تعرض کرتے تھے، نہ انگریزوں سے جن کو کسی مذہب سے

---

[1] سید احمد خاں، سر، مقالات سر سید (مجلس ترقی ادب لاہور) ج ۹، ص ۱۴۲

[2] مرزا حیرت دہلوی، حیاتِ طیبہ (مطبع فاروقی دہلی) ص ۲۹۴

نوٹ: حیاتِ طیبہ مطبوعہ لاہور میں اخفاءِ حقائق کے لیے یہ عبارت حذف کر دی گئی ہے۔

آخر ع کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے؟ ۱۲ قادری

تعرض نہیں ہے، بلکہ انگریزوں سے جہاد کرنے کو وہ برملا ناجائز کہتے تھے۔" [1]

مشہور سکھ مؤرخ خوشونت سنگھ (Khushwant Singh) لکھتا ہے

**The British government made no attempt to check this crusade against a state with which it had signed a treaty of friendship.** [2]

برٹش سرکار نے جس (سکھ) ریاست کے ساتھ تحریری معاہدہ دوستی کیا تھا اس کے خلاف ہونے والے جہاد کی راہ میں کوئی مزاحمت نہیں کی۔

مولوی حسین احمد مدنی لکھتے ہیں:

"جب سید صاحب کا ارادہ سکھوں سے جنگ کرنے کا ہوا تو انگریزوں نے اطمینان کا سانس لیا اور جنگی ضرورتوں کے مہیا کرنے میں سید صاحب کی مدد کی" [3]

## گردابِ حیرت

مولوی محمد حسین بٹالوی کہتے ہیں: "مجاہدین" انگریزوں سے جہاد کرنے کو برملا ناجائز کہتے تھے۔ خوشونت سنگھ کہتا ہے: "برطانوی حکومت نے دوستوں کے خلاف مجاہدین کی کارروائی پر پابندی عائد نہ کی" مدنی صاحب کہتے ہیں کہ "انگریزوں نے جنگی سامان کے مہیا کرنے میں سید صاحب کی مدد کی۔" مقامِ حیرت ہے کہ آخری جنگ میں ایک انگریز ——— الیگزینڈر گارڈنر بھی "مجاہدین" کے شانہ بشانہ لڑ رہا تھا اور صرف شریک ہی نہیں، بلکہ ایک دستے کا کمانڈر بھی تھا۔ اس سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ انگریزوں نے مجاہدین کو کس حد تک امداد فراہم کی تھی اور اس

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۹، شمارہ ۲، ص ۲۹

[2] Khushwant Singh : History of the Sikhs, Delhi, 1977, Vol. I. p. 271.

[3] حسین احمد مدنی: نقش حیات (بیت التوحید، کراچی) ج ۲، ص ۱۹م

پروپیگنڈے کی حقیقت بھی بے نقاب ہو جاتی ہے کہ اس تحریک کا اصل مقصد انگریزی حکومت کا خاتمہ تھا گارڈنر، سید صاحب تک کس طرح پہنچا؟ اس کی تفصیل خود اُس نے بیان کی ہے۔[1]

"امیر (والیٔ کابل، دوست محمد خاں) نے مالِ غنیمت کو تو بخوشی منظور کیا، لیکن موٹے جھوٹے لباس والے اہلِ سیف کے لشکر کو (اپنی ملازمت میں) قبول نہ کیا، یہ لوگ اپنے بر خود غلط اعتماد سے پشیمان اور پریشان ہو کر علاقہ جات باجوڑ کی طرف روانہ ہوئے، وہاں انہیں میر عالم خاں نے اپنی ملازمت میں (سید احمد غازی کی امداد کے لیے) بھرتی کر لیا۔

سید صاحب اُس وقت سکھوں کے خلاف اپنی آخری لڑائی لڑ رہے تھے مذکورہ لشکر کی نفری دو سو پچاس تک کیسے پہنچ گئی؟ یہ امر واضح نہیں ہوتا۔

جونہی گارڈنر، سید صاحب کی صف آرائی کے مقام پر پہنچا اُس نے ونتورہ کے ہاتھوں ان کی شکست و ہزیمت کا نظارا کیا، چنانچہ طالع آزما (گارڈنر) نے کسی معرکہ کے بغیر لوٹ مار کے مال سے اپنا حصّہ وصول کیا اور اپنے (زیر کمان) فوجیوں کو برخاست کرتے ہوئے انہیں واپسی کا حکم دیا" اسے مالِ غنیمت کی یافت، کن ذرائع سے اور کس طور ہوئی؟ یہ امر واضح نہیں۔

---

[1] جنرل وینٹورہ (Ventura) وہ پہلا غیر ملکی جنرل تھا جس نے رنجیت سنگھ کی فوج کو مغربی طرز پر تربیت دی، وہ ایک اتالوی تھا جو نپولین کی فوج میں جنرل رہ چکا تھا۔ وہ ۱۸۲۲ء میں لاہور پہنچا، اسے رنجیت سنگھ نے ملازم رکھ لیا، بہت بڑی تنخواہ اور جاگیریں دیں اور بڑی بڑی مہمات اس کے سپرد کی گئیں ـــ ۳ ـــ ۱۸۳۱ء میں (مجاہدین کے خلاف) جو مہمات روانہ کی گئیں، یہ اُن میں بھی شریک تھا، پھر اسے لاہور کا قاضی اور گورنر بنا دیا گیا، ۱۸۵۸ء میں فوت ہوا۔

[2] Buckland, C. E. : Dictionary of Indian Biography, Lahore, 1975, pp. 435-6.

اصل عبارت یہ ہے :

**The Amir gracefully accepted the booty, but declined the swords of "the men in buckram," who, doubtlessly repenting of their misplaced confidence, drifted into the Bajour country, and accepted service with Mir Alam Khan,** who hired the band, swollen in some unexplained manner to 250 men, to Syad Ahmad Ghazi, then making his last stand against the Sikhs. Gardiner reached the Syad just in time to see him routed by Ventura, whereupon the adventurer retired, and sharing out the booty, dismissed his band. Where this booty came from is also unexplained.[1]

اس تحریک کا مطالعہ کرنے والا یہ معلوم کر کے حیرت زدہ رہ جاتا ہے کہ یہ تحریک جو سکھوں کے خلاف تھی، اس کا ابتدائی تصادم مسلمانوں سے ہوا،

"سید صاحب نے پہلا جہاد مسمٰی یار محمد خاں حاکم یاغستان سے کیا تھا"[2]

یہ ۱۸۳۰ء کا واقعہ ہے، اس کے بعد پائندہ خاں کو دعوت دی کہ سید صاحب کے ہاتھ پر بیعت کر لو، وہ بیعت پر آمادہ نہ ہوا، تو اس پر کفر کا فتویٰ لگا کر اس پر چڑھائی کر دی۔ پائندہ خاں جو تمام زندگی سکھوں کے خلاف برسرِ پیکار رہا، اس نے وقتی طور پہ سکھوں سے صلح کر لی اور اپنا بیٹا جہاں داد خاں بہ طورِ ضمانت گروی رکھ کر دو پلٹن فوج حاصل کی ...... اور مجاہدین سے اپنا علاقہ خالی کرا لیا، بعد میں سکھوں کے ساتھ پائندہ خاں کی جنگیں بدستور ہوتی رہیں۔[3]

---

[1] Grey : European Adventurers in Northern India, Lahore. 1929, pp. 274.

[2] عاشق الٰہی میرٹھی، — تذکرۃ الرشید (مکتبہ بحرالعلوم، کراچی) ج ۲، ص ۲۷۰

[3] مراد علی، سید؛ تاریخ تناولیاں، تالیف ۱۸۷۵ء (مکتبہ قادریہ لاہور) ص ۵۴-۹

الیگزنڈر گارڈنر؛ جو بعد میں پنجاب آرمی میں کرنل کے عہدے پر فائز ہوا اور مجاہدین کی معیت میں تھا، اس نے اس لڑائی کا چشم دید بیان ان الفاظ میں کیا ہے:

"سید احمد اور مولوی عبدالحی[1] اپنے بقیۃ السیف ہندوستانی پیروکاروں کی ہمراہی میں سکھ فوج کے جنونی اکالیوں کا مقابلہ دست بدست جنگ میں نہایت بے جگری سے کر رہے تھے، انہیں اچانک یہ صورت پیش آئی کہ وہ اپنے لشکروں کی مجموعی قوتِ بازو سے کٹ کر رہ گئے۔ سید صاحب کا بڑا لشکر جو ان سے فاصلے پر تھا، اپنے قائد کے بغیر کسی اچھی جنگی مہارت کا مظاہرہ نہ کر پایا، جونہی میری نظر سید احمد اور مولوی عبدالحی کی جانب اُٹھی، تو میں نے دیکھا کہ انہیں سینکڑوں ہتھیاروں سے چھید ڈالا گیا تھا۔ ان دونوں قائدین کے اردگرد جتنے لوگ تھے، ایک ایک کر کے قتل ہوتے (اور سید صاحب کی فوج کا بڑا حصہ اطراف و جوانب میں تتر بتر ہو گیا)

جس دم سیّد صاحب زخمی ہو کر گرے تو میرا ان سے صرف چند سو گز کا فاصلہ تھا، میں نے نہیں دیکھا کہ کوئی فرشتہ نازل ہوا ہو اور موصوف کو بہشت کی طرف اُٹھا کر لے گیا ہو، اگرچہ ان کے بہت سے مریدوں نے بعد میں اپنی یادداشت سے یہ بیان کیا کہ انہوں نے حقیقۃً اس کا مشاہدہ کیا تھا۔"

اصل عبارت ملاحظہ ہو:

Alexander Gardner, who later became a colonel in the Punjab army and was with the crusaders at the time, gave an account of this skirmish in the following words:

[1] اس وضاحت میں خوشونت سنگھ کو مغالطہ واقع ہوا ہے، مولوی سے گارڈنر کی مراد مولوی محمد اسمٰعیل دہلوی ہے۔ مولوی عبدالحی، تو اس واقعہ سے پہلے ۸ شعبان ۱۲۴۳ھ / ۱۸۲۸ء کو فوت ہو گئے تھے (ملاحظہ ہو: "حیات سید احمد شہید" محمد جعفر تھانیسری، مطبوعہ نفیس اکیڈمی، کراچی، ص ۷ - ۲۳۶)

'Syed Ahmed and the Maulvi (Abdul Haye), surrounded by his surviving Indian followers, were fighting desperately hand to hand with the equally fanatical Akalis of the Sikh army. They had been taken by surprise and isolated from the main body of the Syed's forces, which fought very badly without their leader. Even as I caught sight of the Syed and Maulvi they fell pierced by a hundred weapons. Those around them were slain to a man, and the main body dispersed in every direction. . . . I was literally within a few hundred yards of the Syed when he fell, but I did not see the angel descend and carry him off to paradise, although many of his followers remembered afterwards that they had seen it distinctly enough."[1]

[1] *Memoirs o[illegible] r[illegible] Garc[illegible]er*, pp. 171-[illegible] [ل]

## گارڈنر کون تھا؟

اس کا مختصر تعارف یہ ہے کہ وہ ایک مہم جو تھا۔ امریکہ میں ۱۷۸۵ء میں ایک ڈاکٹر کے ہاں پیدا ہوا۔ ۱۸۱۲ء میں مصر اور ایران سے ہوتا ہوا افغانستان پہنچا اور امیر دوست محمد خاں والیِ افغانستان کے بھتیجے امیر حبیب اللہ خاں کے ہاں ملازم ہوا، وہ چونکہ افغانستان کے سیاسی معاملات میں ملوث تھا، اس لیے قندھار میں گرفتار ہوا اور نو ماہ قید رہا۔ وہ موجودہ صوبہ سرحد میں اُس وقت پہنچا جب "مجاہدین" سکھوں پر آخری حملہ کرنے کی تیاری کر رہے تھے، اُس نے اپنے آپ کو سید احمد بریلوی کے سامنے پیش کیا اور "مجاہدین" میں شامل ہو گیا، "مجاہدین" کی شکست کے بعد وہ رنجیت سنگھ کی فوج میں کرنل آف آرٹلری بنا دیا گیا۔ اُس نے رنجیت سنگھ کی موت ۱۸۳۹ء تک اُس کے لیے مہمات میں اہم خدمات انجام دیں۔ ۱۸۴۶ء میں گلاب سنگھ والیِ جموں و کشمیر کا ملازم ہو گیا اور اپنی موت ۱۸۷۷ء تک اسی خدمت پر مامور رہا۔ وہ سیالکوٹ میں دفن کیا گیا۔

تفصیل کے لیے دیکھیے،

Buckland, C. E. : Dictionary of Indian Biography, Lahore, 1975. p. 159

---

[ل] Khushwant Singh : Ranjit Singh, London. G. Allen, 19[illegible]2. pp. 164-65.

Grey, C : European Adventurers of Northern India, ed. by Garrett, Lahore, 1929, p. 274, 265-291

Khushwant Singh : Ranjit Singh, London, 1962, p. 164-65

## انوکھا معیارِ تحقیق

اس جماعت کے کارناموں کو منظرِ عام پر لانے میں مشہور مؤرخ غلام رسول مہر کا بڑا حصّہ ہے۔ انہوں نے تاریخ کی بنیاد حقائق پر رکھنے کی بجائے عقیدت پر رکھی ہے، خود اُن کا بیان ہے:

"میں مجاہدین کی شان و آبرو بہر حال قائم رکھنے کا قائل ہوں۔ اگرچہ وہ بعض سابقہ بیانات یا توجیہات سے عین مطابق نہ ہو۔" [۱]

اب اگر کوئی شخص خالص تاریخی نکتۂ نگاہ سے حقائق سے آگاہی حاصل کرنا چاہے تو اُسے اصل مآخذ کی طرف رجوع کرنا پڑے گا۔ عقیدے اور عقیدت کے بنیاد پر تاریخ لکھنے والوں سے اطمینان میسر نہ ہو سکے گا۔

## مقصدِ "جہاد"

کسی بھی کام کی خوبی یا خرابی میں اس کے مقصد کا بڑا دخل ہوتا ہے۔ سید صاحب کی تحریک کا تمام تر رُخ سکھوں کی طرف تھا یا سرحدی مسلمانوں کی طرف، انگریزوں کی طرف ہرگز نہ تھا جیسا کہ اس سے پہلے باحوالہ گزر چکا۔ اس تحریک کے مقصد کا ایک دوسرا پہلو بھی کچھ کم حیرت انگیز نہیں ہے۔ مولوی حسین احمد مدنی لکھتے ہیں:

"سید صاحب کا اصل مقصد چونکہ ہندوستان سے انگریزی تسلط و اقتدار کا قلع قمع کرنا تھا جس کے باعث ہندو اور مسلمان دونوں ہی پریشان تھے، اس بنا پر آپ نے اپنے ساتھ ہندوؤں کو شرکت کی دعوت دی اور اس میں صاف صاف انہیں بتا دیا کہ آپ کا واحد مقصد ملک سے پردیسی لوگوں کا اقتدار ختم کر دینا ہے۔ اس کے بعد حکومت کس کی ہوگی؟ —— اس سے آپ کو غرض نہیں ہے۔ جو لوگ حکومت کے اہل

---

[۱] شیر محمد بنی، ڈاکٹر، افاداتِ مہر (شیخ غلام علی، لاہور) ص ۲۳۱-۲

ہوں گے۔ ہندو ہوں یا مسلمان یا دونوں وہ حکومت کریں گے۔" [1]

اس پر علامہ ارشد القادری نے ان الفاظ میں تبصرہ کیا:

"آپ ہی انصاف سے بتائیے کہ مذکورہ حوالہ کی روشنی میں سید صاحب کے اس لشکر کے متعلق سوا اس کے اور کیا رائے قائم کی جا سکتی ہے کہ وہ ٹھیک انڈین نیشنل کانگریس کے رضاکاروں کا ایک دستہ تھا جو ہندوستان میں سیکولر اسٹیٹ (لادینی حکومت) قائم کرنے کے لیے اٹھا تھا۔" [2]

زلزلہ پر تبصرہ کرتے ہوئے عامر عثمانی، ایڈیٹر ماہنامہ تجلّی، دیوبند نے علامہ ارشد القادری کے اس تبصرہ پر داد دینے میں کسی بخل سے کام نہیں لیا۔ وہ بطورِ اعترافِ حقیقت لکھتے ہیں:

"ہم کتنی ہی جانبداری سے کام لیں، زیادہ سے زیادہ یہ کہہ سکتے ہیں کہ اس ریمارک میں لفظاً تلخی آگئی ہے لیکن معنوی اور منطقی اعتبار سے بھی اس میں کوئی نقص ہے؟ کوئی افترا ہے؟ کوئی زیادتی ہے؟

کوئی شک نہیں اگر استادِ محترم حضرت مدنی کے ارشادِ گرامی کو درست مان لیا جائے، تو حضرت اسمٰعیل کی شہادت محض افسانہ بن جاتی ہے — مادّی پریشانیوں کو رفع کرنے کے لیے غیر ملکی حکومت کے خاتمے کی کوشش کرنا ذرا بھی مقدس نصب العین نہیں، اس نصب العین میں کافر و مومن سب یکساں ہیں، اس طرح کی کوشش کے دوران مارا جانا اُس شہادت سے بھلا کیا تعلق رکھے گا جو اسلام کی ایک معزز ترین اور مخصوص اصطلاح ہے اور اس طرح کی کوششوں کے نتیجہ میں قید و بند کی مصیبتیں اٹھانا اجرِ آخرت کا موجب کیوں ہوگا؟" [3]

---

[1] حسین احمد مدنی: نقشِ حیات ج ۲، ص ۱۹م

[2] ارشد القادری، علامہ: زلزلہ (مکتبہ نبویہ، لاہور) ص ۱۰۰

[3] عامر عثمانی: (تبصرہ) زلزلہ ص ۱۸۷

یہ کسی بریلوی کے رشحاتِ قلم نہیں ہیں، جنہیں تعصب قرار دے کر رد کر دیا جائے، یہ ان کے ایک عقیدت مند کا اعتراف ہے، جو بے ساختہ صفحۂ قرطاس پر منتقل ہو گیا ہے۔

دراصل اختلافِ عقائد کے سبب، سید صاحب عامۃ المسلمین کو منافق قرار دیتے تھے اور ان کا خاتمہ بھی تحریک کے مقاصد میں اہم مقصد کی حیثیت رکھتا تھا۔ کون نہیں جانتا کہ سرحد اور افغانستان کے مسلمان کٹر سُنّی حنفی تھے۔ ان کے بارے میں سید صاحب، رئیسِ قلات، خان خاناں خلجائی کے نام ایک مکتوب میں لکھتے ہیں:

"جناب والا! خود غزنیں کے نواح میں منافقین پر چھاپے مارنا شروع کر دیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اور میں بھی اِدھر سے پشاور کے منافقوں کی طرف متوجہ ہوتا ہوں۔ جب منافقین بدکار کی موجودگی سے وہ مقام پاک ہو جائے تو میں جلال آباد پہنچ جاؤں گا اور اسی طرح پھر وہاں سے کابل جاؤں گا۔ اس طرح مردود و منافقین جو پشاور سے قندھار تک پھیلے ہوئے ہیں، ان کے پاؤں ایسے اکھڑ جائیں گے۔" [1]

یہ کون سے لوگ ہیں جنہیں منافقین کہا جا رہا ہے اور جن کے استیصال کے لیے لمبے چوڑے منصوبے بنائے جا رہے ہیں۔ سر سید کی زبانی سنیے:

"مجھ کو صدہا پہاڑی لوگوں کے دیکھنے کا اتفاق ہوا، لیکن میری نظر سے آج تک کوئی پہاڑی پٹھان ایسا نہیں گزرا جو سوائے حنفی مذہب کے اور کسی مذہب کا پیرو ہو یا وہابیت کی جانب ذرا بھی میلان رکھتا ہو۔" [2]

تاریخ بنانے والے اہلِ قلم، سرحدی پٹھانوں کو غدار قرار دیتے ہوئے یہ نہیں سوچتے کہ نظریاتی اور اعتقادی اختلاف کو برداشت کرنے کی بجائے جب تشدد کی راہ اختیار کی گئی، سیدھے سادے مسلمان پٹھانوں کو منافق قرار دیا گیا، ان کے خلاف میدانِ کارزار گرم کیا گیا،

---

[1] محمد جعفر تھانیسری: مکتوبات سید احمد شہید (نفیس اکیڈمی، کراچی) ص ۴۸

[2] سید احمد خان، سر: مقالات سر سید (مجلس ترقی ادب، لاہور) ج ۹، ص ۱۳۹

ان پر چھاپے مارے گئے، ان کی بیوہ خواتین سے بزور نکاح کیا گیا، تو ان سے خیر خواہی کی توقع کس طرح کی جا سکتی تھی ؟ وہ بجا طور پر مجاہدین کے خلاف کوئی بھی قدم اٹھا سکتے تھے ۔

" ان کی سختیاں حد سے زیادہ بڑھ گئی تھیں اور بعض اوقات بیوہ خواتین کو مجبور کرتے تھے کہ ان سے نکاح کر لیں ۔ اکثر بیوائیں جو بعض حالات میں نکاح ثانی کرنا پسند نہ کرتیں، زبردستی مسجد میں لے جا کر نکاح پڑھا جاتا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ان پاکباز مجاہدین سے اگر کوئی ناجائز فعل سرزد نہ بھی ہوتا، تو ان کا یہ کام کہ رانڈ بیوہ کی عدت گزر جانے پر ان کا نکاح جبراً کر دینا خواہ اُن کی مرضی نہ بھی ہو، اُن کو بدنام کرنے کے لیے کافی تھا ۔"[1]

پھر پٹھانوں پر اپنے مذہبی عقائد ٹھونسنے کی بھی کوشش کی گئی جس میں کامیابی نہ ہو سکی ۔

" پہاڑی قومیں ان کے عقائد کے مخالف تھیں، اس لیے وہابی ان پہاڑیوں کو ہرگز اس بات پر راضی نہ کر سکے کہ وہ ان کے مسائل کو بھی اچھا سمجھتے ۔"[2]

اس تشدد کا نتیجہ سوائے تباہی کے کچھ نہ نکلا :

" چونکہ یہ قوم مذہبی مخالفت میں نہایت سخت ہے، اس سبب سے اس قوم نے اخیر میں وہابیوں سے دغا کر کے سکھوں سے اتفاق کر لیا اور مولوی محمد اسمٰعیل صاحب اور سید احمد صاحب کو شہید کر دیا ۔"[3]

اس موضوع پر تفصیلی مطالعہ کے لیے درج ذیل کتب کا مطالعہ مفید رہے گا :

۱ ۔ سید احمد شہید کی صحیح تصویر — وحید احمد مسعود بدایونی

۲ ۔ امتیازِ حق — راجا غلام محمد

---

[1] مرزا حیرت دہلوی : حیاتِ طیبہ (مطبوعہ لاہور) ص ۳۵۵

[2] سید احمد خاں، سر : مقالاتِ سرسید، ج ۹، ص ۱۴۰ ۔ ۱۳۹

[3] ایضاً ص ۱۴۰

۳- حقائقِ تحریکِ بالاکوٹ — شاہ حسین گردیزی
۴- تاریخ تناولیاں — سید مراد علی
۵- حقیقت افسانۂ جہاد — سید نور محمد قادری

# واقعۂ بالاکوٹ کے بعد

اس واقعہ کے بعد "مجاہدین" کی قیادت صادق پور کے علماء کے ہاتھ آئی، مولوی عنایت علی اپنے ساتھیوں کے ہمراہ راجہ گلاب سنگھ والیٔ کشمیر سے برسرِپیکار رہے۔ ان کے بڑے بھائی اور سید صاحب کے خلیفہ مولوی ولایت علی اس علاقہ میں پہنچے، تو قیادت اُن کے سپرد کر دی گئی۔

ادھر ۱۸۴۹ء میں انگریزی تسلط پنجاب کو لپیٹ میں لے کر صوبہ سرحد تک پہنچ چکا تھا، انگریز جو اس سے پہلے اس تحریک کے پنپنے کے مواقع فراہم کرتا رہا تھا۔ پنجاب سے سکھوں کا کانٹا نکل جانے پر اس نے مجاہدین کو مزید کار وائی سے منع کر دیا، کیونکہ اس کا مقصد پورا ہو گیا تھا۔

مسعود عالم ندوی لکھتے ہیں:

"کہنا یہ ہے اور صاف صاف کہ جب تک مجاہدین سکھوں سے اُلجھے رہے کمپنی کی حکومت خاموش اور غیر جانب دار رہی "سانپ مرے اور لاٹھی نہ ٹوٹے" پر ترکوں نے نجد میں عمل کیا تھا، اُن کے اُستادوں نے اس فارمولے پر یہاں عمل کیا۔ مقصود یہ تھا کہ مجاہدین اور سکھوں کی آویزش میں سرکارِ عالی کا کچھ نہ کچھ فائدہ ہی ہو رہے گا، لیکن جونہی پنجاب کا الحاق عمل میں آیا (۱۲۶۵ھ/۱۸۴۹ء) کمپنی اور سرکار کی نظر میں مجاہدین سے بُرا کوئی نہیں تھا۔" [1]

عبدالرحیم عظیم آبادی لکھتے ہیں:

"اس اثناء میں ملکِ پنجاب، گورنمنٹ برطانیہ کے تصرف میں آ گیا تھا، جب

---

[1] مسعود عالم ندوی: ہندوستان کی پہلی اسلامی تحریک — ص ۱۱۳

گلاب سنگھ کا اکثر ملک مجاہدین کے قبضہ میں آگیا اور وہ تاب مقابلہ کی نہ لاسکا۔
مایوس ہوکر سرکارِ انگریزی سے اعانت کا خواہاں ہوا۔

اس وقت گورنمنٹ انگریزی نے ایک خط بنام مولوی ولایت علی و مولوی
عنایت علی علیہما الرحمۃ کے لکھا کہ گلاب سنگھ نے سرکارِ انگریزی سے معاہدہ کیا
ہے اور بموجب اس معاہدہ کے اب وہ گورنمنٹ کی حمایت میں ہے۔ اب اس سے
لڑنا عین گورنمنٹ سے لڑنا ہے، لہٰذا تم کو چاہیے کہ اب اس سے مت لڑو۔ ۔ ۔ ۔
تب بڑے حضرت (مولوی ولایت علی) نے اس ملک کو چھوڑ کر سوات کے ملک میں جانا چاہا۔[1]
بالاکوٹ سے سوات جاتے ہوئے راستہ میں انگریزی فوج نے گھیر لیا۔ اس کے بعد کی
تفصیل مولوی عبدالرحیم عظیم آبادی کی زبانی سنیے:

"اس وقت مجاہدین و جملہ فوج لڑنے کو تیار تھی، مگر جناب مولانا (ولایت علی)
نے اپنی عادل گورنمنٹ سے لڑنا مصلحت نہ سمجھ کر اطاعت افسرانِ انگریزی کرلی۔
ان افسروں نے مولانا کو بجائے جانے سوات کے مع لشکر طرف لاہور کے
روانہ کردیا۔ یہ دونوں حضرات مع فوج و توپ خانہ وغیرہ سامان جنگ زیرِ نگرانی
افواجِ انگریزی لاہور میں پہنچے۔ ان ایام میں جان لارنس صاحب بہادر، چیف کمشنر
پنجاب کے تھے، صاحب بہادر استقبال کرکے مولوی صاحب کو لاہور میں لائے
اور بعد بہت گفتگو کے یہ بات قرار پائی کہ یہ دونوں حضرات مع ہندوستانی مجاہدین
کے اپنے وطن کو واپس جائیں اور کل اسلحہ مع توپ خانہ گورنمنٹ کے ہاتھ فروخت
کرکے اس کی قیمت سے فوج کی بقایا تنخواہ دے کر برخاست کردیں، اس وقت
صرف پانچ سو مجاہدین آپ کے ساتھ رہ گئے تھے۔ سر جان لارنس صاحب بہادر
نے گورنمنٹ کی طرف سے مع کل مجاہدین کے آپ کی دعوت کی دوسرے روز صاحب

---

[1] عبدالرحیم عظیم آبادی: تذکرۂ صادقہ (ہادی المطابع، کلکتہ، بارِ اول) ص ۱۰۰ - ۱۹

ممدوح نے خود اپنے گنج سے دعوت دی۔ تیسرے روز مولوی رجب علی صاحب نے جو میر منشی کمشنری پنجاب کے تھے، دعوت کی۔

بعد اس کے یہ لوگ بہ اعزاز و اکرام تمام طیّ مراحل کرتے ہوئے مع فوج مجاہدین پٹنہ پہنچے ........ پھر آپ وہاں سے رخصت ہوکر اپنے مکان پر تشریف لائے اور بدستور سابق وعظ و نصائح و مراقبہ و مشاہدہ میں مصروف ہوئے[1]

اس طویل اقتباس سے یہ حقیقت واضح ہو جاتی ہے کہ وہ تحریک جو سرحد کے سکھوں اور وہاں کے مسلمانوں کے خلاف چلائی گئی تھی، اپنے منطقی انجام کو پہنچ کر ختم ہو گئی تھی۔

چند سال بعد مولوی ولایت علی اور عنایت علی وغیرہ اپنی جائدادیں فروخت کر کے ستھانہ (سرحد) چلے گئے اور وہیں گوشہ نشین ہوکر درس و تدریس کا سلسلہ جاری رکھا۔[2] ستھانہ اور سوات میں یہ لوگ کافی تعداد میں موجود تھے۔ ان کے نام ہندوستان سے مالی امداد اور متعلقین کی آمد و رفت جاری رہتی تھی۔ انگریز نے جب سرحد میں اپنا تسلط جمانا چاہا، تو اس امداد کے سلسلے کو سختی سے بند کر دیا، ممانعت کے باوجود جن لوگوں نے یہ سلسلہ جاری رکھا، ان پر مقدمات چلائے گئے اور انہیں کڑی سزائیں دی گئیں۔ اس معاملہ میں صادق پور کے علماء سرفہرست تھے۔ یہ کہنا قطعاً درست نہیں ہے کہ ان حضرات نے انگریز کے خلاف جہاد میں حصّہ لیا تھا، اس لیے انہیں نشانۂ ستم بننا پڑا۔

سید طفیل احمد منگلوری جو سید صاحب کی تحریک کے دل و جان سے مدّاح ہیں، لکھتے ہیں،

"یہ معاملہ متعدد بار گورنمنٹ ہند کے علم میں مقامی حکام کی طرف سے لایا گیا' جس پر کوئی باز پرس نہ کی گئی اور صرف نگرانی کا حکم دیا گیا۔

مگر ۱۸۶۴ء میں جب گورنمنٹ ہند نے سرحد میں پیش قدمی شروع کی تب اس

---

[1] عبدالرحیم عظیم آبادی، تذکرۂ صادقہ ص ۱۰۱-۱۰۰

[2] سید طفیل احمد منگلوری؛ مسلمانوں کا روشن مستقبل (مطبع علیمی دہلی ۱۹۴۵ء) ص ۱۲۲

امر کی ضرورت محسوس ہوئی کہ ہندوستان سے سرحد کے تعلقات بالکل قطع کر دیئے جائیں، چنانچہ ۱۸۶۴ء سے ۱۸۷۰ء تک سرحدی محاربات کے دوران میں باشندگانِ ہند پر یکے بعد دیگرے پانچ مقدماتِ بغاوت چلائے گئے۔ ان مقدمات میں سب سے بڑے ملزمان پٹنہ کے خاندان کے لوگ اور ان کے مریدین و معتقدین تھے۔

مولوی ولایت علی کے بڑے صاحبزادے مولوی عبداللہ اپنے والد کے ساتھ ہجرت کر کے چلے گئے تھے۔ ان کے حقیقی چچا زاد بھائی مولوی عبدالرحیم اور آخر الذکر کے حقیقی ماموں مولوی یحییٰ علی اور مولوی احمد اللہ سب کے سب ۱۸۶۴ء میں اس جرم میں ماخوذ ہوئے کہ انہوں نے اپنے عزیزوں سے خط و کتابت رکھی اور انہیں مالی امداد بھیجی، حالانکہ یہ سلسلہ ۱۸۲۴ء سے جاری تھا جبکہ حکام گورنمنٹ خود مجاہدین کی ہُنڈیوں کا روپیہ انہیں وصول کرا دیتے تھے۔ مولوی عبداللہ اور مولوی یحییٰ علی پٹنہ کے بڑے رؤسا میں سے تھے اور اول الذکر (مولوی عبداللہ) گورنمنٹ کے مسلّم خیر خواہ تھے۔"[1]

۱۸۲۴ء اور اس کے بعد عرصہ تک سرمایہ کے سرحد منتقل کرنے پر انگریز نے کوئی پابندی نہ لگائی، بلکہ معاونت کی اور ۱۸۶۴ء کے بعد کیوں پابندی لگا دی؟ وجہ ظاہر ہے کہ انگریز کے مقاصد پورے ہو چکے تھے اور اب انگریز کی نظر میں ان لوگوں کے سرحد میں قیام کا کوئی جواز نہ تھا، لٰہذا اس نے ہندوستان سے سرحد آنے والی مالی امداد کا پوری سختی سے دروازہ بند کر دیا جس کے نتیجے میں سرحد میں جھڑپیں بھی ہوئیں۔

---

[1] طفیل احمد منگلوری، سید: مسلمانوں کا روشن مستقبل ص ۱۲۳

# گورنمنٹ سے روابط

مولوی محمد حسین بٹالوی، ایڈیٹر اشاعۃ السنۃ، اہل حدیث کے فاضل اور فعال عالم اور اُن کے "شیخ الکل" میاں نذیر حسین دہلوی کے شاگرد تھے، انہوں نے اپنے فرقہ کا رابطہ عقیدت و وفاداری برٹش گورنمنٹ سے قائم کرنے میں اہم کردار ادا کیا۔

"کسی قوم کی ترقی (جس میں مذہبی ترقی بھی شامل ہے) دنیاوی اسباب سے قطع تعلق کرنے سے نہیں ہوئی اور نہ ہو سکتی ہے اور موجودۃ الوقت سلطنت سے ارتباط اور اس کی پالیسی کی مراعاۃ اور اس کے حضور عقیدت وانقیاد اور ارکانِ سلطنت سے رابطہ محبت و اتحاد، اسبابِ دنیاوی سے ایک عمدہ اور قوی التاثیر سبب ہے۔[1]

یہ خیال کسی کو پیدا نہ ہوا کہ مذہب بلا استعانتِ اسبابِ حسن معاشرت چل نہیں سکتا اور سلطنتِ وقت کے حضور میں اظہارِ عقیدت اور ارکان سلطنت سے ارتباط و موانست، اسبابِ دنیاوی سے اعلیٰ سبب ہے۔ اسی بےخیالی میں وہ (اہل حدیث) اپنی مسجدوں میں صحیح بخاری کا درس کرتے رہے یا کسی حجرہ میں خلوت گزیں ہو کر یاحی یاقیوم پڑھتے رہے اور کسی سے منجملہ اعیان ملک یا ارکانِ سلطنت ارتباط و اتحاد کا تعلق پیدا نہ کیا اور نہ کسی کے آگے اپنی عقیدت و اطاعتِ سلطنت کا اظہار کیا۔"[2]

بقول بٹالوی صاحب اسی طرزِ عمل کا نتیجہ تھا کہ مخالفین نے حکومت کو یہ تاثر دینا

---

[1] محمد حسین بٹالوی، اشاعۃ السنۃ ج ۹، شمارہ ۷، ص ۱۹۴

[2] ایضاً، ص ۱۹۵

شروع کر دیا کہ یہ لوگ گورنمنٹ کے مخالف ہیں :

"ان کا اور ان کے حریفوں کا یہ حال دیکھ کر اس قوم کے خادم و وکیل ایڈیٹر اشاعۃ السنّۃ کو یہ تعجب انگریز (انگیز) خیال پیدا ہوا کہ ہندوستان کے تمام طبقات رعایا سے صرف یہی ایک فرقہ "اہل حدیث" ہے جو اس سلطنت کے زیر سایہ رہنے کو بلحاظ امن و آزادی، اسلامی سلطنتوں کے زیر سایہ رہنے سے بھی بہتر جانتا ہے، کیونکہ اس فرقہ کو بجز اس سلطنت کے کسی اور سلطنت میں (اسلامی کیوں نہ ہو) پوری آزادی حاصل نہیں ہے۔" [1]

یہ وہ حالات تھے جن کی بنا پر بٹالوی صاحب نے جماعتِ اہل حدیث کا خصوصی رابطہ گورنمنٹ سے قائم کیا اور تمام وفاداریاں حکومت کو پیش کر دیں۔

"اُدھر اپنی مہربان گورنمنٹ سے ارتباط اور ارکان سلطنت سے رابطۂ ملاقات پیدا کیا، قوم (اہل حدیث) کے وفادارانہ و مطیعانہ خیالات کو گورنمنٹ تک پہنچایا اور گورنمنٹ کی نظرِ عنایت شاہانہ کو قوم کی طرف متوجہ کیا۔" [2]

پھر اپنی قوم کے تمام افراد اور طبقات کو پُرزور اپیل کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

"اس تمہید کو پڑھ کر اُمید ہے ہمارے اخوان اہل حدیث، خصوصاً اُن کے اکابر و رہبر اس ضرورت کا بڑھ کر ہونا تسلیم کریں گے، بلکہ خود بھی "اشاعۃ السنّۃ" کی تقلید اختیار کر کے جابجا اسی قسم کی کاروائیاں شروع کر دیں گے۔ واعظین و مدرسین اپنی مجالس وعظ و درس میں، اور مصنفین اپنی کتب و رسائل میں اس قسم کے مضامین شائع کریں گے اور قولاً و عملاً گورنمنٹ پر اپنے سچے اور وفادارانہ خیالات ظاہر کرنے میں سرگرمی سے کوشش کریں گے۔" [3]

---

[1] محمد حسین بٹالوی، اشاعۃ السنّۃ ج ۹، شمارہ ۷ ص ۶-۱۹۵

[2] ایضاً، ص ۱۹۶

[3] ایضاً، ص ۱۹۶

اس کارروائی کا ایک حصہ، اہل حدیث نام الاٹ کرانے کی کوشش اور درخواست تھی (جس کا مختصر تذکرہ گزشتہ صفحات میں کیا جا چکا ہے) اس درخواست کی توثیق پورے ہندوستان کے اہل حدیث نے کی اور تین ہزار ایک سو چھتیس ۳۱۳۶ اعیان و اشخاص نے دستخط کیے اس سے صاف ظاہر ہے کہ بٹالوی صاحب کی کارروائی سے تمام اہل حدیث متفق تھے۔

## ہدیۂ تشکر

مولوی محمد حسین بٹالوی کی درخواستوں اور پے در پے کوششوں سے انگریزی حکومت نے اس فرقہ کا نام اہل حدیث تسلیم کر لیا۔ اس احسانِ عظیم کا شکریہ دل و جان سے ادا کیا گیا اور ہدیۂ تشکر کے اظہار کے لیے کوئی موقع ہاتھ سے نہ دیا۔ چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱۔ فرقہ اہل حدیث گورنمنٹ کے اس حکم سے اپنی کامل حق رسی کا معترف ہے اور اپنے ہر دلعزیز اور مسلمانوں کے خیرخواہ "وائسرائے لارڈ ڈفرن" اور اپنے پیارے رحم دل اور فیاض لفٹیننٹ گورنر "سر چارلس ایچی سن" کا تہِ دل سے شکرگزار ہے اور بعوض و بشکریہ اس احسان اور احساناتِ سابقہ گورنمنٹ کے (جو بشمول دیگر رعایا خصوصاً اہلِ اسلام اس فرقہ پر مبذول ہیں) علی الخصوص احسان آزادیِ مذہبی کے (جس سے یہ فرقہ عام اہلِ اسلام سے بڑھ کر ایک خصوصیت کے ساتھ فائدہ اٹھا رہا ہے) اہل حدیث لاہور نے جشنِ جوبلی کی تقریب پر کمال مسرت ظاہر کی اور قیصرۂ ہند کی پنجاہ سالہ حکومت کی خوشی میں اہلِ اسلام کی مکلف ضیافت کی جس میں رؤسا، شرفاء، علماء و عام اہلِ اسلام رونق افروز ہوئے۔[1]

تعداد اہل دعوت کا ٹھیک اندازہ نہیں ہو سکا، مگر ناظرین و حاضرین کے قیاس میں سات آٹھ ہزار اشخاص کا مجمع تھا۔"[2]

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۹، شمارہ ۷، ص ۲۰۳

[2] ایضاً: ص ۲۰۴

۲۔ اس دعوت میں گورنر پنجاب اور اس کے سیکریٹریوں سے بھی شمولیت کی درخواست کی گئی تھی۔ انہوں نے فرصت نہ ہونے کے سبب معذرت کر دی، تاہم انہیں ہدیۂ نیاز پیش کرنے کے لیے ایک دوسرا طریقہ اختیار کیا گیا:

اُس دعوت کے مقام (مولوی الٰہی بخش کی کوٹھی) کے عین دروازہ کے سامنے سے رات کے وقت ملاحظہ روشنی کے لیے نواب لیفٹننٹ گورنر بہادر کا گزر کرنا مقرر تھا۔ اس جگہ اہل حدیث نے ایک بلند اور وسیع دروازہ بنایا جس پر سنہری حرفوں میں ایک طرف انگریزی میں یہ کلمات دعائیہ مرقوم تھے:

THE AHL-I-HADIS WISH EMPRESS ALONE LIFE

(اہل حدیث چاہتے ہیں کہ قیصرِ ہند کی عمر دراز ہو)

دوسری طرف لاجوردی رنگ سے یہ بیت اُردو ؎

دل سے ہے یہ دُعائے اہل حدیث

جشنِ جوبلی مبارک ہو

اس دروازہ سے لیفٹننٹ گورنر اور ان کے مصاحبوں اور رئیسوں کی سواریوں کا گزر ہوا تو سب کی نگاہیں ان کلماتِ دُعائیہ کی طرف (جو لیمپ جھاڑ اور مہتابیوں کی روشنی سے روزِ روشن کی طرح نمایاں تھی) لگی ہوئی تھی اور اکثر کی زبان سے کلمہ "اہل حدیث" جاری تھا۔[1]

۳۔ اسی خوشی و مسرت و عقیدتِ سلطنت کے اظہار کے لیے اسی رات دس بجے اہلِ پنجاب کی مختلف سوسائٹیوں کے ایڈریس مبارکباد پیش ہوئے۔ ان میں دسویں نمبر پر "اہل حدیث" کا ایڈریس جس کی نقل حاشیہ میں ہے، بذریعہ ڈیپوٹیشن پیش ہوا۔ اس ایڈریس پر مختلف اضلاع ہندوستان و پنجاب، بمبئی، مدراس و بنگال وغیرہ اعیانِ اہل حدیث کے دستخط ثبت تھے۔"[2]

---

[1] محمد حسین بٹالوی، اشاعۃ السنّۃ، ج ۹، شمارہ ۷، ص ۵-۲۰۴

[2] ایضاً، ص ۶-۲۰۵

یہ سپاسنامہ بھی ملاحظہ ہو، اس کے ایک ایک حرف سے عقیدت و نیاز کے فوارے پھوٹتے ہوئے محسوس ہوتے ہیں:

ایڈریس گروہ مسلمانانِ اہلِ حدیث

بحضور فیض گنجور کوئین وکٹوریہ ملکہ گریٹ برٹن

و قیصرۂ ہند بارک اللہ فی سلطنتہا

(۱) ہم ممبرانِ گروہِ اہلِ حدیث اپنے گروہ کے کل اشخاص کی طرف سے حضور والا کی خدمتِ عالی میں جشنِ جوبلی کی دلی مسرت سے مبارکباد پیش کرتے ہیں۔

(۲) برٹش رعایائے ہند میں کوئی فرقہ ایسا نہ ہوگا جس کے دل میں مبارک تقریب کی مسرت جوش زن نہ ہوگی اور اس کے بال بال سے صدائے مبارکباد نہ اٹھتی ہوگی۔ مگر خاص کر فرقۂ اہلِ اسلام جس کو سلطنت کی اطاعت اور فرماں روائے وقت کی عقیدت اس کا مقدس مذہب سکھاتا ہے اور اس کو ایک فرضِ مذہبی قرار دیتا ہے۔ اس اظہارِ مسرت اور ادائے مبارکباد میں دیگر مذاہب کی رعایا سے پیش قدم ہے۔

علی الخصوص گروہِ اہلِ حدیث من جملہ اہلِ اسلام اس اظہارِ مسرت و عقیدت اور دعائے برکت میں چند قدم اور بھی سبقت رکھتا ہے جس کی وجہ یہ ہے کہ جن برکتوں اور نعمتوں کی وجہ سے یہ ملک تاجِ برطانیہ کا حلقہ بگوش ہو رہا ہے ازاں جملہ ایک بے بہا نعمت مذہبی آزادی سے یہ گروہ ایک خصوصیت کے ساتھ اپنا نصیبہ اٹھا رہا ہے۔

(۳) وہ خصوصیت یہ ہے کہ یہ مذہبی آزادی اس گروہ کو خاص کر اسی سلطنت میں حاصل ہے، بخلاف دوسرے اسلامی فرقوں کے کہ اُن کو اور اسلامی سلطنتوں میں بھی یہ آزادی حاصل ہے۔ اس خصوصیت سے یقین ہو سکتا ہے کہ اس گروہ کو اس سلطنت کے قیام و استحکام سے زیادہ مسرت ہے اور اُن کے دل سے مبارکباد

کی صدائیں زیادہ زور کے ساتھ نعرہ زن ہیں۔

ہم بڑے جوش سے یہ دُعا مانگتے ہیں کہ خداوند تعالیٰ حضور والا کی حکومت کو اور بڑھائے اور زنادیر حضور والا کی رعایا کا نگہبان رہے تاکہ حضور والا کی رعایا کے تمام لوگ حضور کی وسیع حکومت میں امن وتہذیب کی برکتوں سے فائدہ اُٹھائیں۔" [1]

۱۸۸۶ء میں ملکہ وکٹوریہ کی حکومت کا جشن پنجاہ سالہ (گولڈن جوبلی) سرکاری طور پر منایا گیا تھا جس میں جماعتِ اہل حدیث، لاہور نے مذکورہ بالا سپاسنامہ پیش کیا تھا۔ [2]

۱۸۸۸ء میں ملکہ وکٹوریہ کی طرف سے اس اڈریس کی منظوری کا پروانہ جاری کیا گیا جسے اشاعۃ السنۃ میں ان الفاظ میں شائع کیا گیا:

## ملکہ "معظمہ" کی طرف سے اہل حدیث کو خطاب

ہم اس مژدہ کے سنانے سے بھی نہیں رہ سکتے کہ ہماری مہربان ملکہ معظمہ انگلینڈ وقیصرِ ہند نے اہل حدیث کے اڈریس موقعہ جوبلی کو کمالِ مسرت کے ساتھ قبول فرمایا ہے اور ازراہِ عنایتِ خسروانہ گروہ اہل حدیث کا شکریہ ادا کیا ہے۔ اُس شکریہ میں اس گروہ کو اُسے اہل حدیث خطاب "اہل حدیث" سے مخاطب کیا گیا ہے جو ان کے کمال امتیاز واعزاز کا موجب ہے۔ اس اعزازِ شاہانہ و اکرامِ خسروانہ ملکہ معظمہ قیصرِ ہند پر اہل حدیث ہند کمال ادب و انکسار کے ساتھ اپنی مہربان ایمپرس کا شکریہ ادا کرتے ہیں اور اُن کی درازیٔ عمر وترقیٔ توفیق و اقبال کے لیے دست بدعا ہیں۔" [3]

---

[1] محمد حسین بٹالوی، اشاعۃ السنۃ، ج ۹، شمارہ ۷، حاشیہ ص ۶ - ۲۰۵

[2] پیام شاہجہانپوری، پندرہ روزہ تقاضے، لاہور (۱۵ مارچ و یکم اپریل ۱۹۸۳ء) ص ۳۷

[3] محمد حسین بٹالوی، اشاعۃ السنۃ ج ۱۱، شمارہ ۲، ص ۴۶

اس کے بعد دو مکتوب پیش کیے گئے ہیں، جن میں ایڈریس کی قبولیت کا مژدہ سنایا گیا ہے۔ ذیل میں ایک مکتوب کی نقل پیش کی جاتی ہے:

نمبر ۱۴۶۷ ۔ ہوم ڈیپارٹمنٹ (پبلک)

از طرف: جے۔ پی ہیوٹ صاحب ۔ انڈر سیکرٹری گورنمنٹ ہند

بنام: ممبرانِ اہل حدیث پنجاب

مقام شملہ ۱۱ر جون ۱۸۸۸ء

صاحبانِ شرفا! مجھے یہ کہنے کی ہدایت ہوئی ہے کہ صاحب سکرٹری آف اسٹنٹ نے اطلاع دی ہے کہ ہز میجسٹی ملکہ معظمہ قیصر ہند نے بالطاف خسروانہ اُس ایڈریس وغیرہ کو قبول فرمایا ہے جو آپ صاحبان نے ہز میجسٹی کی خدمت میں جوبلی کے موقعہ پر پیش کیا تھا اور ارشاد فرمایا ہے کہ ہز میجسٹی کا خاص شکریہ آپ لوگوں کو اس خیر خواہانہ نذرانہ کے لیے پہنچایا جائے۔

مجھے اے صاحبان آپ کا نہایت فرمانبردار ملازم ہونے کی عزت حاصل ہے۔

جے ۔ پی ۔ ہیوٹ

انڈر سکرٹری گورنمنٹ ہند[1]

ملکہ برطانیہ کی گولڈن جوبلی کے موقع پر اہل حدیث نے جس خوشامد اور اظہار عقیدت و وفاداری کا اظہار کیا، وہ صرف ظاہرداری کی بنیاد پر نہ تھا، بلکہ دلی جذبات کی ترجمانی تھا۔ نیز اس پر انہیں کبھی ندامت نہیں ہوئی، بلکہ اس طرزِ عمل کے جواز پر انہوں نے شریعت کے حوالے سے دلائل بھی پیش کیے، محمد حسین بٹالوی لکھتے ہیں:

"اُس مضمون میں دلائل کتاب وسنت کا بیان دو غرض سے ہوتا ہے، ایک یہ کہ گورنمنٹ کو یہ یقین ہو کہ اس موقع پر مسلمانوں نے جو کچھ کیا ہے سچے دل سے کیا ہے

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۱۱، شمارہ ۲، ص ۷۴

اور اپنے مقدس مذہب کی ہدایت سے کیا ہے۔ صرف ظاہرداری اور جھوٹی خوشامد سے کام نہیں لیا۔

دوسری یہ کہ ناواقف مسلمانوں کو مسلمانوں کے اس فعل میں عدم جواز اور مخالفتِ شریعت کا وہم و گمان پیدا نہ ہو۔" [1]

مزید لکھتے ہیں:

"پس واضح ہو کہ جو کچھ اس موقع پر اہل حدیث نے کیا ہے، وہ امور ذیل ہیں:

(۱) ملکہ معظمہ کی تعظیم کرنا اور تعظیمی الفاظ سے اس کو یاد کرنا۔

(۲) ملکہ معظمہ کی حکومت پنجاہ سالہ پر خوشی کرنا اور اس خوشی میں مسلمانوں کو کھانا کھلانا۔

(۳) برٹش سلطنت کی اطاعت و عقیدت کو ظاہر کرنا اور اس کو فرضِ مذہبی بتانا۔

(۴) اس سلطنت کی برکات و احسانات (امن آزادی وغیرہ) کا معترف ہونا اور اس پر ملکہ معظمہ اور سلطنت کی تعریف کرنا اور شکرگزار رہنا۔

(۵) ملکہ معظمہ اور اس کی سلطنت کے لیے دعائے سلامت و حفاظت و برکت کرنا وعلیٰ ہذا القیاس ان امور میں کوئی امر بھی ایسا نہیں ہے جس کے جواز پر شریعت کی شہادت پائی نہ جاتی ہو۔" [2]

## لارڈ ڈفرن کے حضور

غالباً ۱۸۸۸ء میں ہندوستان کے گورنر جنرل اور وائسرائے لارڈ ڈفرن کے حضور، جماعتِ اہلِ حدیث نے اس کی وطن واپسی کے موقع پر ایک سپاسنامہ پیش کیا۔ سپاسنامہ کیا ہے؟ عقیدت و وفاداری کا نچوڑ پیش کر دیا گیا ہے اور بقول بٹالوی صاحب:

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۹، شمارہ ۸، ص ۲۲۸

[2] ایضاً: ص ۲۲۹

"ڈیپوٹیشن دُھوم دھام کا تھا۔"[1]

سپاسنامہ فارسی میں تھا، اس کا ترجمہ مع تلخیص پیش کیا جاتا ہے:

حضور والا!

ہم فرقہ اہل حدیث کے چند ارکان اور پنجاب اور ہندوستان کے دیگر اسلامی فرقوں کے چند اشخاص اپنی طرف سے اصالۃً اور اپنے دیگر ہم مشربوں کی طرف سے وکالۃً، اس والا درجات کے احسانات کا شکریہ ادا کرنے اور اس ذات ستودہ صفات کی مفارقت پر اظہارِ غم کرنے کے لیے حاضر ہوتے ہیں —— "خیر اندیشوں" اور "جاں نثاروں" کے مذہب کے مطابق کمالِ عجز و انکسار کے ساتھ، عرض مدعا کی اجازت چاہتے ہیں — اس "کرم گستر" اور "عدل پرور" کے عہد سعادت مہد کی برکتیں اور احسانات، بارانِ رحمت، عمیم البرکت کی طرح اس اطاعت شعار علاقہ کے تمام لوگوں اور تمام قوموں پر برسے ہیں (جیسے مملکت میں قیام امن، حدود سلطنت کا استحکام، پبلک سروس کمیشن کا تقرر اور لیڈی ڈفرن فنڈ کی تجویز وغیرہ) ہندوستان کے مسلمانوں نے دوسری قوموں کی طرح اور ان کے برابر ان سے کافی و وافی حصہ حاصل کیا ہے۔ "حضور پُرنور" کے بعض انعامات اور احسانات ایسے ظاہر ہوتے ہیں جن سے استفادہ کرنے میں اہل اسلام عموماً اور اہل حدیث خصوصاً سبقت لے گئے ہیں اور ایک قسم کی خصوصیت پیدا کی ہے۔

خاص طور پر فرقہ اہل حدیث کے لیے جو عظیم مہربانی اور گراں قدر احسان روا رکھا ہے، وہ یہ ہے کہ ان کے حق میں لفظ وہابی کا استعمال سرکاری دفاتر میں ممنوع قرار دے دیا ہے جو ان کی دل آزاری کرتا تھا اور ان کی وفاداری اور جاں نثاری جو نازک وقتوں میں پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے اور سرکار والا کے نزدیک بھی مسلم ہے،

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ ج ۱۱، شمارہ ۲، ص ۴۳

ناواقفوں کی نظر میں مشکوک بنا دیتا تھا، اس طرح بے خبروں کی بدگمانیوں کو ختم کر دیا۔

اہلِ اسلام عموماً اور اہلِ حدیث پر خصوصاً ان انعامات عامہ و خاصہ پر نظر کرتے ہوئے ہزار زبان سے اس والا دودمان کے احسان کا شکر تہِ دل سے بجا لاتے ہیں اور اس منظہرِ جود و احسان کی قبل از وقت مفارقت پر اشکِ حسرت بہاتے ہیں اور دلی رنج کو اس آرزو کے ساتھ ظاہر کرتے ہیں کہ کاش ہُما کا ہم پلہ سایہ، مقرّرہ میعاد تک ان کے سروں پر پھیلا رہتا اور حکومت کی مدّت دوگنا ہو جاتی تاکہ فوائد و منافع، مسلمانوں کا نصیب ہو کر بارِ احسان ان کے کندھوں پر رکھ دیتے۔

آخر میں حضور موفور السرور کی ناگزیر مفارقت پر فراق گزیدہ بے چارے صبر و سکون کا دامن پکڑ کر اس دعائے خیر کے ساتھ اپنے آپ کو تسلی دیتے ہیں کہ خداوندِ عالم، ذات مکرمت صفات کو امن و عافیت کے ساتھ وطن مالوف تک پہنچائے اور اس جگہ روز افزوں ترقیِ اقبال عطا فرما کر اہلِ اسلام کے فائدے اور بہتری کے لیے سرچشمہ بنائے۔

اور تاج و تخت برطانیہ جس کی نیابت کا شرف جناب والا کو حاصل ہے کو تمام تر قیام و استحکام عطا فرما کر ملک کے لیے موجبِ امن و برکت اور مسلمانوں کی حفاظت و حمایت کا باعث بنائے۔

ہم ہیں حضور کی وفادار اور جاں نثار رعایا [1]

اگر زحمت نہ ہو تو ایک دفعہ پھر اس سپاسنامے کو پڑھ لیجیے اور خیر اندیشوں اور جاں نثاروں کا حضور پُر نور، کرم گستر اور عدل پرور کی بارگاہ میں یہ فدویانہ اعتراف ملاحظہ فرمائیے کہ آپ کے

---

[1] محمد حسین بٹالوی، اشاعۃ السنۃ، ج ۱۱، شمارہ ۲، ص ۱۴۰-۱۴۱

بعض انعامات وہ ہیں جن کے حصول میں اہل حدیث خصوصیت کے ساتھ سبقت لے گئے ہیں اور پھر نگاہ حیرت سے یہ نظارہ بھی دیکھئے کہ ان کی جبین پر عرق انفعال نام کی کوئی چیز دکھائی نہیں دیتی :

"اور پھر مولانا محمد حسین بٹالوی کے متعلق ماسوا اس کے کہ انہوں نے انگریز گورنر کے پنجاب یونیورسٹی کی بنیاد رکھنے، لوکل گورنمنٹ کے اجراء، چیفس کالج کے قائم کرنے، پبلک لائبریری کے بنانے اور طلبہ کو وظائف دینے پر اس کا شکریہ ادا کیا ہے اور کون سی چیز ہے جس پر انہیں مطعون کیا جاسکتا ہے۔" [1]

اسے کہتے ہیں کہ اپنی آنکھ کا شہتیر نظر نہیں آتا۔ اگر بٹالوی صاحب کے سپاسنامے میں طعن کی کوئی وجہ نہیں ہے، بلکہ انگریزی حکومت سے مربعے حاصل کرنے اور حرمتِ جہاد کا فتویٰ دینے اور خوشامدوں کے طومار کھڑے کر دینے میں بھی آپ کے نزدیک طعن کی کوئی وجہ نہیں ہے تو پھر کہہ دیجئے کہ دنیا میں کسی ایسی چیز کا وجود ہی نہیں ہے جس پر طعن کیا جاسکے۔

جان چھڑانے کا ایک تعجب خیز انداز بھی دیکھتے چلئے :

رہا معاملہ محمد حسین بٹالوی کے دو ایڈریسوں کا تو ہم اس سلسلہ میں متنبی قادیانی کی اُمت کی طرح کسی طرح کی تاویل و تحریف کے چکر میں پڑنے کی بجائے اس بات کا اظہار کرتے ہیں کہ اگر کسی فرد یا چند افراد نے ایسا کیا تو غلط کیا، ہم انہیں نہ معصوم سمجھتے ہیں اور نہ صاحبِ شریعت کہ ان کی ہر بات ہمارے لیے حجت و سند ہو قوم میں ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جن سے غلطیوں اور لغزشوں کا صدور ہوتا ہے ان سے مجموعی طور پر قوم کے دامن پر دھبہ نہیں لگ سکتا اور نہ ہی ان کی بنا پر کسی گروہ کو مطعون کیا جاسکتا ہے۔" [2]

---

[1] ظہیر : مرزائیت اور اسلام ص ۲۳۳

[2] ایضاً : ص ۲۳۳

مقامِ عبرت ہے کہ جب اس ایڈریس میں کوئی ایسی چیز نہیں ہے جس پر کسی کو مطعون کیا جا سکے، تو اس برأت کی کیا ضرورت؟ پھر یہ معاملہ ایک فرد یا چند افراد کا نہیں ہے۔ اس سپاسنامے پر دستخط کرنے والے اس وقت کے اہلِ حدیث کے تمام بڑے بڑے ستون اور قائدین شامل ہیں اور حد یہ کہ "شیخ الکل" میاں نذیر حسین دہلوی کے دستخط سرِ فہرست ہیں۔ انصاف و دیانت کا پتا اس وقت چلے گا، جب ان سب سے اظہارِ برأت کر دیا جائے گا، ورنہ گلو خلاصی کی کوئی صورت نہیں ہے۔

اس سپاسنامے پر دستخط کرنے والوں کے چند نام ملاحظہ ہوں:

مولوی سید محمد نذیر حسین دہلوی (شیخ الکل)

ابو سعید محمد حسین (بٹالوی)، وکیل اہلِ حدیث ہند

مولوی محمد یونس خاں، رئیس وتاولی، علی گڑھ

مولوی قطب الدین، پیشوائے اہلِ حدیث، روپڑ

مولوی محمد سعید، بنارس

مولوی الٰہی بخش پلیڈر، لاہور

مولوی سید نظام الدین پیشوائے اہلِ حدیث، مدراس، وغیرہ وغیرہ [1]

اس سپاسنامہ کے جواب میں وائسرائے لارڈ ڈفرن نے جو کچھ کہا، اس کا ایک اقتباس ملاحظہ ہو:

صاحبان! میں اس ایڈریس کے لیے جو ابھی آپ نے مجھے دیا ہے، آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں اور آپ کے خیر خواہانہ اظہاراتِ عقیدت، نسبت برٹش گورنمنٹ کو سن کر خوش ہوتا ہوں اور میں خلوصِ دل سے امید کرتا ہوں کہ شمال مغربی سرحد کو استحکام دینے کی وجہ سے (جس میں آپ میں سے اکثر بوجہ اس کے کہ

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۱۱، شمارہ ۲، ص ۴۲-۴۱

سرحدی صوبہ کے باشندے ہیں، خاص دلچسپی رکھتے ہیں) جو امن اس وقت ہمیں حاصل ہے، قائم رہے گا۔" [1]

## لیفٹیننٹ گورنر پنجاب ایچی سن کے حضور

۲۴ مارچ ۱۸۸۷ء کو گورنر پنجاب کی رخصت پر اہل حدیث نے ایک سپاسنامہ پیش کیا جس میں اظہار عقیدت و وفاداری کا وہی والہانہ انداز ہے جو لارڈ ڈفرن کے سپاسنامہ میں ہے۔ اس سپاسنامہ کا ایک حصہ نقل کیا جاتا ہے:

ایڈریس منجانب فرقہ اہل حدیث و ممبران دیگر فرقہا اہل اسلام

بحضور سر چارلس امفرسٹن ایچیسن صاحب بہادر کے۔ سی۔ ایس۔ آئی

سی۔ آئی۔ ای۔ ایل ایل۔ ڈی لیفٹیننٹ گورنر پنجاب وغیرہ

ہم ممبران فرقہ اہل حدیث و دیگر فرقہائے اہل اسلام حضور والا کی عالی خدمت میں اس موقعہ پر (جب کہ حضور اس صوبہ سے مرخص ہوتے ہیں) کمال ادب و اخلاص کے ساتھ حضور والا کے خسروانہ احسانات و مربیانہ عنایات کا شکریہ ادا کرنے اور حضور کی مفارقت پر دلی افسوس ظاہر کرنے کی غرض سے حاضر ہوتے ہیں۔

حضور والا کے شاہانہ عنایات و مربیانہ توجہات ابتداء رونق افروزی ہندوستان سے اس عہد گورنری تک اس ملک ہندوستان پر اس کثرت و تواتر سے مبذول رہی ہیں کہ اگر ان کو متواتر باران رحمت یا موجزن دریا موہبت کہا جائے تو بیجا نہیں ہے

آخر میں لکھتے ہیں:

خاتمہ میں ان کلمات دعائیہ کی عرض پر اکتفا کرتے ہیں کہ خداوند عالم

---

[1] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۱۱، شمارہ ۲، ص ۴۳

حضور فیض گنجور کو صحت و سلامتی کے ساتھ وطن مالوف میں پہنچائے اور پھر بہت جلد حضور کو عہدۂ گورنر جنرل پر مامور و معزز فرما کر ہندوستان میں لاوے اور ہماری آنکھوں کو دوبارہ حضور کے دیدار فیض آثار سے منور کرے۔ آمین ثم آمین

؎ بوطن رفتنت مبارکباد بسلامت روی و باز آئی[1]

## دربار دہلی میں ارمغانِ عقیدت

اہل حدیث کی تاریخ یہ رہی ہے کہ انہوں نے حکومت برطانیہ کی خوشامد کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔ مولوی محمد حسین بٹالوی لکھتے ہیں،

"خاکسار نے بمشورہ بعض اعیان اہل حدیث پنجاب و بنگال گورنمنٹ پنجاب سے اس مضمون کی درخواست کی کہ ہر چند مختلف اضلاع اور شہروں کے تمام جلسوں میں، جن میں اہلِ اسلام ہندوستان نے بتقریب تاجپوشی ہز میجسٹی کنگ امپرر مسرت کا اظہار کیا ہے۔ مسلمانانِ اہل حدیث بھی شامل رہے ہیں، مگر خاص موقع دربارِ دہلی میں وہ لوگ خصوصیت کے ساتھ اظہار مسرت چاہتے ہیں۔۔۔

اس درخواست کے جواب میں سکرٹری گورنمنٹ پنجاب کی طرف سے یادداشت نمبری ۶۳۹ دفتر اشاعۃ السنۃ میں موصول ہوئی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ تخت نشینی ہز میجسٹی کنگ امپرر کی تقریب پر ہندوستان کے مختلف فرقوں کو ایڈریس مبارکباد پیش کرنے کا کئی دفعہ موقع دیا گیا ہے، لہذا گورنمنٹ ہند کی تجویز نہیں ہے کہ اب دربار دہلی میں کوئی ڈیپوٹیشن ایڈریس پیش کرے۔ ہاں فرقہ اہلحدیث معمولی طور پر گورنمنٹ ہند کی خدمت میں مبارکباد کا ایڈریس پیش کرے تو گورنمنٹ ہند کو اس کے قبول کرنے میں عذر نہ ہوگا۔"[2]

---

[1] محمد حسین بٹالوی، اشاعۃ السنۃ، ج ۹، شمارہ ۸، ص ۲۵۱-۲۵۴

[2] ایضاً، اشاعۃ السنۃ، ج ۱۹، شمارہ ۹، ص ۴

کوئی وجہ نہ تھی کہ خصوصی طور پر ہدیۂ عقیدت پیش کرنے کی اجازت نہ دی جاتی کیوں کہ حکومتِ برطانیہ کو یہ جاں نثاری اور وفاداری کسی دوسرے فرقہ سے نہیں ملی تھی۔

# الاقتصاد فی مسائل الجہاد

مولوی محمد حسین بٹالوی اہل حدیث کے وکیل اور سرکردہ علماء میں سے تھے۔ ۱۷ محرم ۱۲۵۶ھ / ۱۸۴۰ء کو پیدا ہوئے اور ۱۳۳۸ھ / ۲۰-۱۹۱۹ء کو فوت ہوئے۔

حکیم عبدالحی لکھنوی لکھتے ہیں:

الشیخ الفاضل ابوسعید محمد حسین بن رحیم بخش بن ذوق محمد الہندی البطالوی احد کبار العلماء[1]

گزشتہ صفحات میں انگریزی حکومت سے روابط کا تذکرہ زیادہ تر ان ہی کے حوالہ سے کیا گیا ہے اور ان معاملات میں زیادہ تر وہی پیش پیش رہے ہیں۔

۱۸۷۶ء میں انہوں نے ایک رسالہ الاقتصاد لکھا جس میں انہوں نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ ہندوستان تو ہندوستان دنیا کے کسی بھی اسلامی ملک کے مسلمانوں کا گورنمنٹ سے جہاد جائز نہیں۔

"۱۸۷۶ء میں ایڈیٹر اشاعۃ السنۃ رسالہ اقتصاد فی مسائل الجہاد تالیف کر چکا ہے جس میں قرآن و حدیث اور فقہی دلائل سے ثابت و مدلل ہے کہ اس گورنمنٹ سے مسلمانوں کا ہند کے ہوں خواہ روم یا عرب کے مذہبی جہاد جائز نہیں اور اسی سال پنجاب کے عام اہل حدیث نے بذریعہ ایک عرضداشت اپنی عقیدت اطاعت گورنمنٹ کا اظہار کیا تھا جس پر گورنمنٹ کی طرف سے اس کی تائید و تصدیق میں ایک سرکلر جاری ہوا تھا جو "اشاعۃ السنۃ" نمبر ۹، جلد ۸ میں منقول ہو چکا ہے۔"[2]

---

[1] عبدالحی لکھنوی، مورخ: نزہۃ الخواطر (نور محمد، کراچی) ج ۸، ص ۴۲۷

[2] محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ، ج ۹، شمارہ ۱، ص ۲۶

## ہندوستان دارالاسلام ہے

بٹالوی صاحب لکھتے ہیں:

"جس شہر یا ملک میں مسلمانوں کو مذہبی فرائض ادا کرنے کی آزادی حاصل ہو، وہ شہر یا ملک دارالحرب نہیں کہلاتا۔ پھر اگر وہ دراصل مسلمانوں کا ملک یا شہر ہو، اقوامِ غیر نے اس پر تغلب سے تسلط پالیا ہو، (جیساکہ ملک ہندوستان ہے) تو جب تک اس میں ادائے شعائرِ اسلام کی آزادی رہے، وہ بحکم حالتِ قدیم دارالاسلام کہلاتا ہے"[1]

دُنیا کا کوئی مسلمان بادشاہ گورنمنٹ سے جہاد نہیں کرسکتا۔

بٹالوی صاحب لکھتے ہیں:

"اس مسئلہ اور اس کے دلائل سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ ملکِ ہندوستان باوجودیکہ عیسائی سلطنت کے قبضہ میں ہے، دارالاسلام ہے، اس پر کسی بادشاہ کو عرب کا ہو خواہ عجم کا، مہدی سوڈان ہو یا خود حضرت سلطان (ترکی کا بادشاہ) شاہ ایران ہو خواہ امیر خراسان، مذہبی لڑائی وچڑھائی کرنا جائز نہیں ہے"[2]

## جہاد کہیں بھی نہیں ہوسکتا

مولوی محمد حسین بٹالوی لکھتے ہیں:

اُن دو نتیجوں سے ایک اور نتیجہ پیدا ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں بھی شرعی جہاد کی کوئی صورت نہیں ہے، کیونکہ اس وقت نہ کوئی مسلمانوں کا امام موصوف بصفات و

---

[1] محمد حسین بٹالوی، الاقتصاد (وکٹوریہ پریس)، ص ۱۹

[2] ایضاً، ص ۲۵

شرائط امامت موجود ہے اور نہ اُن کو ایسی شوکت و جمعیت حاصل ہے جس سے وہ اپنے مخالفوں پر فتح یاب ہونے کی اُمید کر سکیں۔

ہم جب کبھی بعض اخبارات میں یہ خبر دیکھتے ہیں کہ سلطنتِ روم یا ریاستِ افغانستان وغیرہ بلادِ اسلام سے جہاد کا اشتہار دیا گیا ہے، تو ہم کو سخت تعجب ہوتا ہے اور اس خبر کا یقین نہیں آتا اور یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس وقت روئے زمین پر امام کہاں ہیں جس کی پناہ میں اور اُس کے امر و اجازت سے مسلمان جہاد کر سکیں اور ایسی جمعیت و شوکت کس کو میسّر ہے جس سے وہ اپنے دشمنوں اور مخالفوں پر فتح یاب ہونے کی اُمید رکھیں۔" [1]

بعض لوگ جب تسلیم سے راہِ فرار اختیار نہیں کر سکتے، تو یہ عذر تراشتے ہیں کہ اس قسم کی کارروائیوں کی ذمہ داری بٹالوی صاحب یا چند دیگر افراد کے سر ہے[2]، حالانکہ بٹالوی صاحب نے رسالہ الاقتصاد پر پورے ملک کے سینکڑوں علماء سے تصدیق حاصل کی تھی، چنانچہ وہ لکھتے ہیں :

"یہ رسالہ میں نے ۱۸۷۶ء میں تالیف کیا اور اس میں علماءِ اسلام کی رائیں لینے اور اُن کا توافق رائے حاصل کرنے کے لیے لاہور سے عظیم آباد، پٹنہ تک سفر کیا اور اکابر علماء مختلف فرقہ ہائے اسلام کو یہ رسالہ حرف بحرف سنا کر ان کا توافق رائے حاصل کیا اور بعض بلادِ ہندوستان و پنجاب میں (جہاں راقم خود نہیں جا سکا) اس رسالہ کی متعدد کاپیاں بھجوا کر ان بلاد کے اکابر علماء کا اتفاق رائے حاصل کیا۔ پھر ۱۸۷۹ء میں اس رسالہ کے اصل اصول مسائل کو بہ ضمن ضمیمہ نمبر ۱۱ جلد ۲ رسالہ "اشاعۃ السنۃ" بعنوان استشہاد عام لوگوں میں شائع کیا اور اس میں عام اہلِ اسلام کو ان مسائل میں اپنی آراء ظاہر کرنے کا موقع دیا جس پر بہت سے مواضع ہندوستان و پنجاب کے

---

[1] محمد حسین بٹالوی : الاقتصاد ص ۴۷

[2] ظہیر : مرزائیت اور اسلام (ادارہ ترجمان السنۃ لاہور) ص ۲۳۳

(جہاں وہ ضمیمہ پہنچا) صدہا عوام و خواص نے ان مسائل کی نسبت اپنا اتفاق رائے ظاہر کیا۔"[1]

صاف ظاہر ہے کہ اس رسالہ کے مندرجات تمام اہل حدیث کے اتفاقی تھے، بٹالوی صاحب کے انفرادی نظریات نہ تھے۔

قصور میں اہل حدیث کے سرکردہ علماء میں مولوی غلام علی قصوری ثم امرتسری اور مولوی مرزا فتح محمد بیگ تھے۔ وہ دونوں بٹالوی صاحب سے کبھی پہلے جہاد کے حرام ہونے کا فتویٰ دے چکے تھے۔ اس وقت ہمارے سامنے مرزا فتح محمد بیگ کی نگرانی میں شائع ہونے والے ماہانہ رسالہ انجمن مفید عام قصور کا ایک شمارہ ہے جس میں مرزا موصوف کے رسالہ جہاد پر ریویو ترجمہ ایک معاصر اخبار سے نقل کیا گیا ہے۔ ذیل میں اس کے چند اقتباس پیش کیے جاتے ہیں:

"مرزا صاحب (فتح محمد بیگ) نے جملہ ساکنان پنجاب کی نسبت اعلیٰ حکام کے سامنے بارہا ظاہر کیا ہے کہ وہ سب کے سب بمقابلہ گورنمنٹ جہاد کو حرام خیال کرتے ہیں۔"[2]

علاوہ بریں اور بہت سے علماء دین نے جہاد مسئلہ کی بابت بہت کچھ لکھا اور کہا ہے ان کا کیا نقصان ہوا؟ جیسا کہ جناب مولانا حضرت مولوی سید محمد خان صاحب بہادر نجم الہند نے ایک رسالہ ڈاکٹر ہنٹر کے جواب میں لکھا اور مولوی غلام علی صاحب امرتسری ایک مدت سے اس مسئلہ کو بیان کر رہے ہیں، صاحب آخر الذکر خاص کر کے اُس وقت بھی جہاد کو مخالف گورنمنٹ انگریزی ایسا ہی ناجائز اور حرام کہتے تھے، جبکہ مولوی محمد حسین بٹالوی اس مسئلہ میں اُن کے برخلاف تھے۔"[3]

---

[1] محمد حسین بٹالوی: الاقتصاد ص ۳ — ۴

[2] رسالہ انجمن مفید عام قصور، شمارہ فروری ۱۸۸۰ء ص ۲۲

[3] ایضاً: ص ۲۴ — ۲۳

"۱۸۵۷ء کے غدر میں، میں اپنے دل ہی دل میں کہا کرتا تھا کہ انگریز بھلے ہوں تو سمٹ کر تھوڑے دنوں کے لیے سمندر میں ہو رہیں۔ یہی باغیان ناعاقبت اندیش برخود غلط، جو عملداری کے تنزل سے خوش ہیں، چند روز میں عاجز آکر بہ منت انگریزوں کو منا لائیں تو سہی۔ میرا اس وقت کا فیصلہ یہ تھا کہ انگریز ہی سلطنتِ ہندوستان کے اہل ہیں۔"[1]

ایک لیکچر کے چند نکات ملاحظہ ہوں:

- "ہماری سلطنت جاتی رہی تو خدا نے برٹش گورنمنٹ میں ہم کو اس کا نعم البدل عطا فرمایا ہے۔
- لا تفسدوا فی الارض بعد اصلاحھا ....

پس ہم مسلمان تو مذہباً اطاعت حکام پر مجبور رہیں اور جو فعل موہم سرکشی ہو، ہمارے یہاں منہیات شرعیہ میں سے ہے۔

- انگریزوں کے ہم مسلمانانِ ہند پر اتنے حقوق ہیں کہ وہ اہلِ کتاب ہیں اور ہم سے عہدِ امن رکھتے ہیں اور تیسری بات یہ کہ ان کی حکومت، حکومتِ صالحہ ہے۔
- انگریزوں کی حکومت اگر حکومت صالحہ نہ ہوتی، تاہم مُستامن ہونے کی حیثیت سے ان کی خیر خواہی اور اطاعت ہمارا فرض اسلامی ہوتا، فکیف جبکہ امن، آسائش اور آزادی کے اعتبار سے ہمارے حق میں خدا کی رحمت ہے اگر انگریز نہ آتے تو ہم کبھی کے کٹ مرے ہوتے۔"[2]

ڈاکٹر افتخار احمد صدیقی لکھتے ہیں:

---

[1] افتخار احمد صدیقی: مولوی نذیر احمد دہلوی ص ۱۵۶

[2] ایضاً، ص ۱۶۰

انہوں نے اپنے خطبات اور مذہبی تصانیف میں نہ صرف انگریزی حکومت کی اطاعت کی تلقین کی، بلکہ انگریزوں سے معاشرتی روابط پیدا کرنے کے حق میں بھی مذہبی دلائل پیش کیے۔"[۱]

ڈپٹی نذیر احمد دہلوی ان الفاظ میں تلقین کرتے ہیں:

"آخر ہم ہندوؤں میں رہتے، ان سے ملتے جلتے ہیں اور ان کے ساتھ راہ و رسم رکھتے ہیں، تو انگریزوں کے ساتھ بدرجہ اولیٰ ہم کو دُنیاوی ارتباط رکھنا چاہیے اور اسی میں ہمارا فائدہ ہے، کیونکہ دریا میں رہنا اور مگرمچھ سے بَیر نبھ نہیں سکتا۔"[۲]

## انعام

ڈپٹی نذیر احمد کی کتاب "مرآۃ العروس" پر حکومت نے گراں قدر انعام سے نوازا۔ مسٹر کیمپسن، ناظم تعلیمات صوبہ شمالی مغربی نے ان کی کتابیں دیکھیں، تو پسند کیں اور فرمائش کی کہ ان کی نقلیں میرے پاس بھیج دو:

دو ماہ بعد انہوں نے اطلاع بھیجی کہ مرآت العروس ایک ہزار روپے کے اوّل انعام کے لیے حکومت کے سامنے پیش کی جا رہی ہے۔ صوبے کے لیفٹیننٹ گورنر سر ولیم میور نے آگرہ کے دربار میں انعام سے نوازا، مصنّف کی عزّت افزائی کے لیے اپنی جیب خاص سے ایک گھڑی مرحمت فرمائی۔ حکومت کی طرف سے کتاب کی دو ہزار جلدیں خریدی گئیں۔[۳]

ڈپٹی نذیر احمد دہلوی نے سر ولیم میور کی شان میں ایک عربی قصیدہ لکھا جس کے چند

---

[۱] افتخار احمد صدیقی، ڈاکٹر: مولوی نذیر احمد دہلوی ص ۳۸۶

[۲] ایضاً: ص ۱۵۹

[۳] ایضاً: ص ۸۷

اشعار درج ذیل ہیں:

فانی اذا مارمت اظہار شکرکم
تقصر عنہ منطقی وبیانی
ولم ار قبلی قط من نال غایۃ
تخلف عنہا اھل کل زمان
نقودی فلی فی الفہ الف حاجۃ
قضاء دیون وافتکاک رھان
وغیرھما مالا اکاد اعدھا
وذا ساعتی صیغت من العقیان
اقلدھا جیدی لیعلم اننی
لسر ولیم فی ربقۃ الاحسان

میں جب آپ کا شکریہ ادا کرنا چاہتا ہوں، تو میری گفتگو اور قوتِ گویائی ساتھ نہیں دیتی۔

میں نے ایسا کوئی شخص نہیں دیکھا جس نے اس سے پہلے وہ بلند مقام حاصل کیا ہو جس سے تمام اہلِ زمانہ پیچھے رہ گئے ہیں۔

ایک ہزار نقد میں میری ہزار حاجتیں ہیں، قرضوں کی ادائیگی اور رہن کی واگزاری۔

ان کے علاوہ بے شمار حاجتیں ہیں، اور یہ گھڑی ہے جو سونے سے بنائی گئی ہے میں اسے اپنی گردن میں لٹکا کر رکھوں گا تاکہ معلوم ہو کہ میں سر ولیم کے قلادۂ احسان میں ہوں۔

# قاضی محمد سلیمان منصور پوری

قاضی صاحب سیشن جج پٹیالہ اور مصنف رحمۃ للعالمین نے ۳۰ مارچ ۱۹۲۸ء کو آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس کے پندرھویں سالانہ اجلاس آگرہ میں ایک طویل خطبہ دیا، جس میں کانفرنس کے مقاصد بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

## مقصدِ ششم

"اس کانفرنس کا حکومت کی وفاداری کے ساتھ ساتھ دینی دنیوی ترقی کا انتظام کرنا ہے۔ مجھے اُمید ہے کہ کوئی مسلمان بھی بغاوت یا مجرمانہ سازش یا معاندت سلطنت کا روادار نہیں، مسلمانوں کو اللہ تعالیٰ جل شانہ کا حکم وینھیٰ عن الفحشاء والمنکر والبغی یاد ہے اور ہمیشہ یاد رہنا چاہیئے۔"[1]

# مولوی ثناء اللہ امرتسری

مشہور مناظر مولوی ثناء اللہ امرتسری ۱۲۸۷ھ/۱۸۷۰ء میں پیدا ہوئے۔ مولوی احمد اللہ امرتسری، مولوی عبد المنان وزیرآبادی سے تعلیم پائی۔ دیوبند میں بھی پڑھتے رہے۔ کانپور میں مولانا احمد حسن کانپوری سے آخری کتابیں پڑھیں۔ تمام عمر امرتسر میں رہے۔ تقسیم کے بعد

---

[1] محمد سلیمان، منصور پوری، قاضی، خطباتِ سلیمان (مسلمان کمپنی، سوہدرہ، گوجرانوالہ) ص ۲۳۱

پاکستان آ گئے۔ ۲۶ جمادی الاولیٰ ۱۳۶۷ھ / ۱۹۴۸ء کو سرگودھا میں فوت ہوئے۔[1]

## تفسیر یا تحریف؟

ان کی تصانیف میں سے تفسیر القرآن بکلام الرحمٰن عربی نے خوب شہرت پائی، اُن کے ہم مسلک اہل حدیث علماء نے اس تفسیر پر سخت تنقید کی۔ مولوی عبدالحی، مؤرخ لکھتے ہیں:

وقد تعقب علیہ بعض العلماء[2]

بعض علماء نے اس پر تعاقب کیا ہے

یہ تعاقب اتنا سرسری نہیں تھا، جس طرح بیان کیا گیا ہے۔ اہل حدیث کے مسلّم عالم مولوی عبداللہ غزنوی کے شاگرد مولوی عبدالحق غزنوی نے ایک رسالہ الاربعین میں چالیس ایسے مقامات کی نشاندہی کی ہے جو ان کے نزدیک قابلِ اعتراض تھے۔ اس تفسیر کے بارے میں ان کے تاثرات یہ ہیں:

"الفاظ غلط، معانی غلط، استدلالات غلط، بلکہ تحریفات میں یہودیوں کی بھی ناک کاٹ ڈالی۔"[3]

حقیقت میں یہ بے انصاف، ناحق شناس، بدنام کنندۂ نکو نامے چند ناحق اہل حدیث کو بدنام کر رہا ہے، بلکہ اہل حدیث سے بالکل مخالف اور اہل سنت و جماعت سے خارج ہے۔ فلاسفہ اور نیچریوں اور معتزلہ کا مقلد ہے ناسخ و منسوخ، تقدیر، معجزات، کرامات، صفاتِ باری، دیدارِ الٰہی، میزان، عذاب قبر، عرش، لوح محفوظ، دابۃ الارض، طلوع شمس از مغرب وغیرہ وغیرہ

---

[1] عبدالحی، حکیم: نزہۃ الخواطر (نور محمد، کراچی) ج ۸، ص ۶-۹۵

[2] ایضاً: ص ۹۵

[3] عبدالحق غزنوی: الاربعین (لاہور پرنٹنگ پریس لاہور) ص ۳

جو اہل سنت میں مسائل اعتقادیہ اجماعیہ ہیں اور آیاتِ قرآنیہ اُن پر شاہد ہیں اور علماء اہل سنت نے اپنی تفاسیر میں بالاتفاق جن آیات کی تفسیر ان مسائل کے ساتھ کی ہے۔ انہوں نے اُن سب آیتوں کو بتقلید کفرۂ یونان و فرقۂ ضالہ معتزلہ و قدریہ وجہمیہ خذلھم اللہ محرف و مبدل کر کے سبیل مومنین کو چھوڑ کر اپنے آپ کو ویتبع غیر سبیل المؤمنین نولہ ماتولّٰی ونصلہ جھنم وساءت مصیرا کا مصداق بنایا۔" [1]

یہ صرف مولوی عبد الحق غزنوی کی ذاتی رائے نہیں ہے، لاہور، امرتسر، راولپنڈی، ملتان، مدراس اور دیوبند وغیرہ کے چوراسی ذمہ دار علماء نے اپنی تقریظوں میں الاربعین کی تائید کرتے ہوئے اس تفسیر کو نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، صحابہ کرام اور متقدمین کی تفاسیر کے مخالف قرار دیا ہے، ان میں اکثریت علماء اہل حدیث کی ہے۔ یہ تمام تقریظیں الاربعین میں شامل کر دی گئی ہیں۔

اہل حدیث کے امام مولوی عبد الجبار غزنوی لکھتے ہیں:

"مولوی مذکور نے اپنی تفسیر میں بہت جگہ تفسیر نبوی اور تفاسیر خیر قرون اور تفاسیر اہل سنت و جماعت کو چھوڑ کر تفسیر جہمیہ اور معتزلہ وغیرہ فرق ضالہ کو منتخب کیا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ باایں ہمہ اہل سنت و جماعت بلکہ اہل سُنّت میں فرقہ اہل حدیث کا دعویٰ کرنا اس کی دھوکہ دہی اور ابلہ فریبی ہے، بلکہ اہل حدیث تو درکنار اہل سنّت و جماعت سے خارج ہے۔" [2]

اہل حدیث کے وکیل مولوی محمد حسین بٹالوی لکھتے ہیں:

"تفسیر امرتسری کو تفسیرِ مرزائی کہا جائے تو بجا ہے، تفسیر چکڑالوی کا خطاب

---

[1] عبد الحق غزنوی: الاربعین ص ۵

[2] ایضاً الاربعین ص ۲۷

دیا جائے تو رواہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اس کا مصنف اس تفسیر سراپا الحاد و تحریف میں پورا مرزائی، پورا چکڑالوی اور چھٹا ہوا نیچری ہے۔"[1]

اسی پر بس نہیں ۱۳۴۴ھ/۱۹۲۶ء میں مولوی ثناء اللہ امرتسری کی تجویز پر یہ مقدمہ سعودی عرب کے بادشاہ عبدالعزیز ابن سعود کے سامنے پیش کیا گیا۔ شاہ نے اپنے علماء کے سامنے یہ مقدمہ پیش کیا۔ انہوں نے الاربعین کی تائید کی اور امرتسری صاحب کو تائب ہونے کے لیے کہا۔

شیخ عبداللہ بن سلیمان آل بلیہد نے اپنی رائے اس انداز میں ظاہر کی:

"میں نے ان کو اہل حدیث اور اہل سنت کے مذہب و مسلک کی طرف رجوع کرنے کی دعوت دی، مگر باوجود ان سب باتوں کے انہوں نے اپنی غلطیوں پر اصرار کیا اور معاندانہ روش اختیار کی"[2] (ترجمہ)

ریاض کے قاضی شیخ محمد بن عبداللطیف آل شیخ نے لکھا:

"نہ تو مولوی ثناء اللہ سے علم حاصل کرنا جائز ہے اور نہ اس کی اقتداء جائز ہے اور نہ اس کی شہادت قبول کی جائے اور نہ اس سے کوئی بات روایت کی جائے اور نہ اس کی امامت صحیح ہے، میں نے اس پر حجت قائم کر دی، مگر وہ اپنی بات پر اڑا رہا۔ پس اس کے کفر اور مرتد ہونے میں شک نہیں۔"[3]

مولوی عبدالاحد خانپوری اہل حدیث لکھتے ہیں:

اور ثناء اللہ ملحد زندیق کا دین اللہ کا دین نہیں ہے، اس کا کچھ دین تو فلاسفہ دہریہ نمارِدہ[4] صائبین کا ہے جو ابراہیم خلیل اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دشمن

---

[1] عبدالحق غزنوی: الاربعین ص ۴۳

[2] عبدالعزیز: فیصلہ مکہ (جمعیۃ مرکزیہ اہل حدیث ہند، لاہور) ص ۱۵

[3] ایضاً: ص ۱۷

[4] نمرود کی جمع، بمعنی سرکش

ہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اور کچھ دین اس کا ابوجہل کا ہے جو اس امت کا فرعون تھا بلکہ اس سے بھی بدتر ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ پس وہ بحکم قرآن واجب القتل ہے۔" [1]

یہ سب اہل حدیث کے ذمہ دار اور مستند علماء کے فتوے ہیں، مگر موجودہ دور کے اہل حدیث کے نزدیک وہ مسلّم شیخ الاسلام ہیں:

"اہل حدیث امرتسر کے نامور مدیر شیخ الاسلام حضرت مولانا امرتسری رحمۃ اللہ علیہ" [2]

اب سوال یہ ہے کہ کیا امرتسری صاحب نے اپنے ان اقوال سے توبہ کر لی تھی جن کی بناء پر مذکورہ بالا فتوے لگائے گئے تھے اور اگر نہیں تو شیخ الاسلام کے معزز ترین لقب ہی کا پاس کیا ہوتا؟

## مرزائیوں کے پیچھے نماز جائز

امرتسری صاحب مرزائیوں سے مناظرہ اور مقابلہ کرتے رہے، لیکن مرزائیوں کے بارے میں اُن کا موقف کیا تھا؟ مولوی عبدالعزیز، سیکرٹری جمعیۃ مرکزیہ اہل حدیث، ہند کی زبانی سنیئے مولوی ثناء اللہ امرتسری کو مخاطب کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"آپ نے لاہوری مرزائیوں کے پیچھے نماز پڑھی، آپ مرزائی کیوں نہیں؟

آپ نے فتوٰی دیا کہ مرزائیوں کے پیچھے نماز جائز ہے۔ اس سے آپ خود مرزائی کیوں نہیں؟

آپ نے مرزائیوں کی عدالت میں مرزائی وکیل کے سوالات کا جواب دیتے ہوئے مرزائیوں کو مسلمان مانا۔ اس سے آپ خود مرزائی کیوں نہیں ہوتے؟" [3]

---

[1] عبدالاحد خانپوری: الفیصلۃ الحجازیۃ السلطانیۃ (امان سرحد برقی پریس راولپنڈی) ص ۸

[2] ظہیر: مرزائیت اور اسلام ص ۱۴۸

ب ایضاً: ص ۱۸۱

[3] عبدالعزیز: فیصلہ مکہ ص ۳۶

اس کے باوجود اگر انہیں شیخ الاسلام قرار دینے پر اصرار ہے تو ہمیں بتایا جائے کہ وہ کونسا اسلام ہے؟ خدا و رسول کا اسلام تو ہو نہیں سکتا۔

آخر میں برٹش گورنمنٹ کے بارے میں اُن کا نظریہ بھی دیکھ لیجئے۔

غلام رسول مہر، اہل حدیث لکھتے ہیں:

"۱۹۲۲ء میں ایک اجتماع کا انتظام ہوا اور اس میں مولانا ثناء اللہ مرحوم امرتسری بھی شریک تھے۔ وہ اہل حدیث کانفرنس کے سیکرٹری تھے۔ انہوں نے ہمیں کانفرنس کے اغراض و مقاصد دیئے، تو اُن میں پہلی شق یہ تھی:

"حکومتِ برطانیہ سے وفاداری"

ہم نے عرض کیا کہ مولانا اسے تو نکال دیجئے۔ ہم ترکِ موالات کیے بیٹھے ہیں، تو وہ سخت غصے میں آ گئے، لیکن اکثریت نے یہ شق نکلوا دی۔" [1]

خیال فرمایا آپ نے کہ حکومتِ برطانیہ کی وفاداری کس قدر عزیز تھی؟ اکثریت نے اگرچہ یہ شق نکلوا دی، مگر امرتسری صاحب آخر تک اس شق کے حذف کرنے کو قبول نہ کر سکے، پھر اس شق کا نکلوا دینا بھی محلِ غور ہے، کیونکہ اس سے پہلے گزر چکا ہے کہ ۱۹۲۸ء میں آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس کے پندرھویں جلسے آگرہ میں منعقد ہوا تھا ــــ قاضی محمد سلیمان منصورپوری نے اپنے خطبہ میں کانفرنس کا چھٹا مقصد، حکومت کی وفاداری کو قرار دیا تھا۔

## اُجلی پیشانیاں

گزشتہ اوراق میں سید احمد بریلوی، شاہ اسمٰعیل دہلوی، میاں نذیر حسین دہلوی، مولوی محمد حسین بٹالوی، نواب صدیق حسن بھوپالی، ڈپٹی نذیر احمد دہلوی، قاضی محمد سلیمان منصورپوری اور مولوی ثناء اللہ امرتسری وغیرہم زعماء اہل حدیث کے انگریزی حکومت سے روابط و مراسم

[1] غلام رسول مہر: افاداتِ مہر (مرتبہ ڈاکٹر شیر بہادر پنی)، ص ۲۳۶

اور وفاداری کے عہد و پیمان، ناقابلِ انکار شواہد اور حوالہ جات سے بیان کیے گئے ہیں، جن سے یہ حقیقت روزِ روشن کی طرح واضح ہو جاتی ہے کہ ان حضرات کی اُجلی پیشانیوں اور درخشندہ جبینوں پر انگریز دشمنی کا داغ تک نہیں ہے۔ ان پر انگریز دشمنی کا الزام لگانے والا اُن کا دشمن تو ہو سکتا ہے، خیر خواہ اور عقیدت مند ہرگز نہیں ہو سکتا۔

## برٹش گورنمنٹ کے خطاب یافتگان

مولوی عبدالرحیم عظیم آبادی نے "الدر المنثور فی تراجم اہلِ صادقفور" میں حکومتِ برطانیہ سے شمس العلماء یا خان بہادر کا خطاب پانے والے جن علماء اہل حدیث کا ذکر کیا، اُن کی فہرست پہلے ایڈیشن کے ٹائیٹل کے اندرونی صفحے پر دی ہے اور انگریزی حکومت کو گورنمنٹ عالیہ عادلہ کے القاب سے یاد کیا ہے اور حق شکر گزاری اس طرح ادا کیا ہے:

"خاص کر فرقہ اہل حدیث کے لیے تو کسی اسلامی سلطنت میں بھی یہ آزادی مذہبی کہ وہ بلا مزاحمت اپنے تمام ارکان دینی ادا کریں، نصیب نہیں جو برٹش حکومت میں انہیں حاصل ہے، پس ان کا فرضِ مذہبی و منصبی دونوں ہے کہ وہ ایسی عادل اور مہربان گورنمنٹ کی مطیع و فرماں بردار رعایا ہوں اور ہمیشہ دُعا گوئے سلطنت رہیں، فتدبروا و تفکروا ولا تکن من الغافلین"[1]

اگلے صفحے پر اس فہرست کا عکس ملاحظہ ہو، یاد رہے کہ یہ صرف وہ خطاب یافتہ اہل حدیث ہیں، جن کا ذکر "الدر المنثور" میں ہوا ہے، ورنہ تتبع اور تلاش سے یہ فہرست مزید طویل ہو سکتی ہے۔

---

[1] عبدالرحیم عظیم آبادی: الدر المنثور (ہادی المطابع، کلکتہ پہلا ایڈیشن) ٹائیٹل ص ۲

# ایقاظ

مین اس جگہ ایک فہرست اون حضرات کی لکھتا ہون کہ جنکے نام نامی اس تذکرہ مین درج ہوئے ہین اور انکو ہماری گورنمنٹ عالیہ ملکہ کی طرف سے خطاب عطا ہوا ہے اور وہ کل سات ہین پانچ انمین سے وہ ہین کہ جنکو شمس العلما کا خطاب مرحمت ہوا اور دو وہ مین جنکو خان بہادر کا خطاب بخشا گیا وھو ھذہ

۱۔ شمس العلما جناب حضرت مولانا محمد سعید قدس سرہ ساکن محلہ مغلپورہ شہر پٹنہ

نمبر۲۔ شمس العلما جناب مولانا محمد حسن رحمۃ اللہ علیہ ساکن محلہ صادقپور شہر پٹنہ

نمبر۳۔ شمس العلما برادرم عزیز مولوی عبدالرؤف مرحوم و مغفور ساکن محلہ صادقپور شہر پٹنہ

نمبر۴۔ شمس العلما مولوی محمد عبدالغنی صاحب ایم۔ اے پروفیسر میور سنٹرل کالج الہ آباد ساکن صادقپور پٹنہ

نمبر۵۔ شمس العلما جناب حضرت مولانا نذیر حسین مدظلہ محدث دہلوی ساکن سورجگڈھ ضلع مونگیر

نمبر۶۔ خان بہادر جناب قاضی سید محمد اجل مرحوم ساکن قصبہ باڑہ ضلع پٹنہ

نمبر۷۔ خان بہادر جناب قاضی مولوی فرزند احمد صاحب سلمہ ساکن گیا

چونکہ یہ خطابات بلاعوض کسی خدمت کے محض براہ شفقت و مہربانی خسروانہ و عنایت شاہانہ ہم مسلمان لوگون کی عزت افزائی و قدر شناسی کے لئے گورنمنٹ عالیہ نے مرحمت فرمائے ہین پس ہم سب مسلمانون کو عموماً اور فرقہ اہل حدیث کو خصوصاً اور علی الخصوص خاندان صادقپور کو اسکا شکریہ قولاً و فعلاً ادا کرنا چاہیے کیونکہ الشکر یزید النعمۃ ہم مسلمانون کا فطرتی اور مذہبی شیوہ ہے کہ محسن کے احسان کا قولاً و فعلاً اعتراف کرین۔ جیسا کہ جناب سرور کائنات فخر موجودات رحمۃ للعالمین کا ارشاد ہے لا یشکر اللہ من لا یشکر الناس پھر کون مسلمان ہوگا جو اسپر عمل نہین کرے گا۔ خاصکر فرقہ اہل حدیث کے لئے تو کسی اسلامی سلطنت مین بھی یہ آزادی مذہبی (کہ وہ بلا مزاحمت اپنے تمام ارکان دینی ادا کرین) نصیب نہین جو برٹش حکومت مین انہین حاصل ہے۔ پس ان کا فرض مذہبی و منصبی دونون ہے کہ وہ ایسی عادل اور مہربان گورنمنٹ کی مطیع و فرمان بردار رعایا ہون اور ہمیشہ دعا گوئے سلطنت رہین فتدبر و تفکر ولا تکن من الغافلین ۔

۵ اس کتاب کی تالیف کے بعد مولوی محمد یوسف جعفری [illegible] کو سنہ ۱۹۰۵ء مین شمس العلماء کا خطاب دیا گیا

الدر المنثور کے ایک صفحہ کا عکس

# اندھیرے سے اُجالے تک

# اور

# شیشے کے گھر

## ارباب علم و صحافت کی نظر میں

ترتیب

ممتاز احمد سدیدی

## حضرت علامہ مولانا تقدس علی خاں رحمۃ اللہ تعالیٰ

شیخ الجامعہ جامعہ راشدیہ، پیر جو گوٹھ، سندھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

محبِّ محترم مولانا عبدالحکیم شرف قادری صاحب شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور۔ اہل سنّت کی قابلِ قدر شخصیت ہیں، وہ اپنی ذات کو درس و تدریس، تالیف وتصنیف کے لیے وقف کر چکے ہیں، مولانا موصوف مصروف ترین اور ہمہ گیر شخصیت ہیں، متعدد درسی کتابوں کے تراجم اور حواشی لکھ چکے ہیں اور متعدد موضوعات پر ان کی تصانیف ان کے علم وفضل کا بیّن ثبوت ہیں، ایک عالم متقی ہونے کے ساتھ خاموش طبع بھی ہیں۔

زیرِ نظر کتاب اندھیرے سے اجالے تک میں مولانا نے اغیار کی ملمع کا پردہ چاک کر دیا اور اپنی شستہ تحریر میں حقائق کو واشگاف کر دیا اور ثابت کر دیا کہ امام احمد رضا اعلیٰ حضرت قبلہ قدس سرہ پر جو الزامات لگائے گئے ہیں وہ بالکل بے سروپا اور غلط ہیں اور چلتی پھرتی روایتوں اور افواہوں کا بھی قلع قمع کر دیا اور انصاف کے دامن سے وابستہ رہتے ہوئے ہر بات پر قول باحوالہ درج کر دیا۔

بہرحال مولانا نے جس موضوع پر قلم اٹھایا ہے حقیقت میں اس کا حق ادا کر دیا ہے، میری دلی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ جل جلالہ بطفیل سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم انہیں صحت وسلامتی کے ساتھ مسلک اہل سنّت کی تبلیغ واشاعت کی مزید توفیق عطا فرمائے

| | |
|---|---|
| فقیر تقدس علی قادری شیخ الجامعہ | ۲۴ر جمادی الاولیٰ ۱۴۰۸ھ |
| جامعہ راشدیہ، پیر گوٹھ، خیرپور (سندھ) | ۱۵ر جنوری ۱۹۸۸ء |

افسوس کہ حضرت اقدس ۳ر رجب المرجب ۲۲ر فروری ۱۴۰۸ھ/۱۹۸۸ء کو دارِ فانی سے رحلت [illegible] ضلع خیرپور سندھ میں آپ کا مزار ہے۔

# غزالئ زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ تعالٰے

(ملتان)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ وَنُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحۡبِہٖ اَجۡمَعِیۡنَ ؕ

اعلیٰ حضرت مجدّدِ ملّت الامام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ تعالٰے علیہ اور مسلکِ اہلِ سنّت کی طرف سے عامّۃ المسلمین کو بدظن کرنے کی جو مہم معاندین کی طرف سے شکم پروری کی خاطر عرصہ دراز سے چلائی گئی اس کی بنیاد دروغ گوئی اور الزام تراشی کے سوا اور کچھ نہ تھی۔ جب وہ انتہائی کس مپرسی کی حالت میں مضمحل ہو کر دم توڑنے لگی تو اچانک سعودی خزانوں کے دھانے کھل گئے ریالوں کی بھرمار شروع ہو گئی۔ پھر کیا تھا یار لوگوں نے خوب ہاتھ رنگے اور شکم پروری کے اس موقع سے جی بھر کے فائدہ اٹھانے میں کوئی کسر باقی نہ چھوڑی ملک اور بیرون ملک اس مذموم مہم کو بڑی تیزی سے چلانا شروع کر دیا گیا۔ اس سعی نامسعود کا نتیجہ رسوائے زمانہ کتاب "البریلویۃ" ہے جس کے بد باطن مؤلّف نے اعلیٰ حضرت پر جھوٹے الزام لگائے اور مسلکِ اہلِ سنّت کو مسخ کر کے کفر و شرک اور بدعت و ضلالت کی صورت میں پیش کیا حقائقِ ثابتہ کو دجل و فریب کے پردوں اور چمکتی ہوئی صداقتوں کو شکوک و اوہام کی تاریکیوں میں چھپانے کی ناکام کوشش کی مگر بفحوائے "ہر فرعون را موسےٰ" اللہ تعالٰے کی توفیق سے فاضلِ جلیل حضرت مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری میدان میں آئے اور انہوں نے اس کے ردّ میں "اندھیرے سے اجالے تک" کتاب لکھی جو اسم بامسمّٰی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ فاضل مصنّف نے مؤلف البریلویۃ کے مکر و فریب اور دجل کے تمام پردوں کو چاک کر دیا اور علم و یقین کے نور سے شکوک و

اوہام کی ظلمتوں کو نیست و نابود کر دیا ہے۔ اس کا جو حصّہ سامنے آیا ہے اس کے پڑھنے سے یقیناً ایسا ہی محسوس ہوتا ہے کہ ہم اندھیرے سے اجالے تک پہنچ گئے۔ مصنّفِ ممدوح نے نہایت خوبی اور خوش اسلوبی کے ساتھ حقائق کو بے نقاب کیا ہے۔ مدلّل اور مسکت جوابات دیے ہیں، انتہائی سلیس اور پاکیزہ اندازِ بیان ہے تحقیق اور انصاف کی روشنی میں اگر یہ کتاب پڑھی جائے تو پڑھنے والا بیساختہ کہے گا حق یہی ہے جو "اندھیرے سے اجالے تک" کتاب کے مصنّف نے لکھا۔

فاضلِ محترم مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری مستحقِ تحسین و آفرین ہیں کہ انہوں نے یہ بے نظیر کتاب لکھ کر حقائق کے چہروں سے نقاب اٹھا دیا۔ اللہ تعالیٰ ان کی اس تصنیف کو شرفِ قبول عطا فرمائے اور انہیں ان خدمات کے لیے زندہ و سلامت رکھے۔ آمین

سید احمد سعید کاظمی ، ۵ رجب المرجب ۱۴۰۶ھ
مطابق ۱۷ مارچ ۱۹۸۶ء [1]

حکیم محمد سعید دہلوی
ہمدرد منزل۔ کراچی ۵

محترم جناب محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب!

السلام علیکم و رحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کی مرسلہ کتابیں (۱) اندھیرے سے اجالے تک (۲) حیات امام اہلِ سنّت (۳) اجالا (۴) امام احمد رضا بریلوی اپنوں اور غیروں کی نظر میں (۵) سلام رضا (۶) بہارِ شباب مع سوانح حیات (۷) قادیانی مرتد پر خدائی تلوار، ملیں۔

---

[1] افسوس کہ حضرت غزالیٔ زماں قدس سرہ ۲۵ رمضان المبارک ۴ جون ۱۴۰۶ھ / ۱۹۸۶ء کو دارِ فانی سے رحلت فرما گئے۔ رحمہ اللہ تعالیٰ و رضی عنہ

آپ کے ان تحائف کا شکریہ!

ساری کتابیں معلومات افزا ہیں اور ان سے فاضل بریلوی مولانا احمد رضا خاں کے حالات و سوانح اور ان کے علمی کارناموں پر اچھے انداز میں روشنی ڈالی گئی ہے

دعا ہے کہ ان کتابوں کو قبول عام نصیب ہو! آمین!

آپ کی اس کرم فرمائی کا شکریہ مکرر

امید ہے کہ مزاج بہ عافیت ہوگا۔

به احترامات فراواں

۷ر ذیقعد ۱۴۰۶ھ — آپ کا مخلص

۱۵ر جولائی ۱۹۸۶ء — حکیم محمد سعید

## مولانا محمد احمد مصباحی

جامعہ اشرفیہ، مبارکپور، انڈیا

"اندھیرے سے اجالے تک" آپ کا عظیم جماعتی اور علمی و تاریخی کارنامہ ہے جسے دیکھ کر بڑی مسرت ہوئی — اس کتاب کی چند خصوصیات ہیں :۔

۱۔ البریلویۃ (احسان الٰہی ظہیر) کے ہر الزام کا جواب بسط و شرح سے پیش کیا گیا ہے۔

۲۔ ہر موضوع سے متعلق امام احمد رضا کے حالات و خدمات کا تفصیلی جائزہ لیا گیا ہے جو بجائے خود ایک سوانحی خدمت ہے، جس کی روشنی میں الزامات خود ہی تارعنکبوت کی طرح اڑتے ہوئے نظر آتے ہیں، اس طرح یہ کتاب ایک مثبت تحقیق کی بھی حامل ہے

۳۔ البریلویۃ کے افتراءات کا جواب بڑی ہی بردباری، علمی متانت عقلی

سنجیدگی اور حوالوں کی پختگی کے ساتھ دیا گیا ہے، میری نظر میں یہ آپ کے قلم کی سب سے بڑی خوبی ہے — ورنہ ظہیر نے جس عیاری و بے باکی کے ساتھ حقائق کو مسخ کرنے اور شخصیت کی مکروہ تصویر بنانے کی ناروا کوشش کی ہے وہ امام احمد رضا کے ہر معتقد کو شعلۂ قلم بنانے کے لیے کافی ہے۔

سو سال بلکہ زیادہ عرصہ سے قادیانی، رافضی، نیچری، غیر مقلد، دیوبندی سبھی فرقے امام احمد رضا کے سخت مخالف ہیں، لیکن مخالفت، تعصب اور عناد کے باوجود امام احمد رضا کی فقہی مہارت، غیر معمولی ذہانت، قوتِ تحریر اور مختلف علوم و فنون میں کمال کے معترف رہے ہیں — لیکن احسان الٰہی ظہیر وہ پہلا شخص ہے جسے عناد و تعصب میں اس مرتبۂ کمال تک ترقی ہوئی کہ امام احمد رضا کو "سیئ الحافظ غائب الدماغ" لکھا اور ان کی تصانیف کو ان کے متعلقین اور تلامذہ کا کارنامہ شمار کیا — آخر ان متعلقین اور تلامذہ نے امام احمد رضا کے بعد یا انکی زندگی ہی میں کوئی ایک ہی کتاب ان کے معیار کی لکھی ہوتی، ان کے لیے کون سا مانع تھا؟ جب وہ خود اپنے نام سے اپنی کتابیں شائع کرتے ہیں تو وہ بلندئ فکر و استدلال نہیں ملتی جو امام احمد رضا کی کتابوں میں ہے۔

۴۔ اندھیرے سے اجالے تک کے تمام حوالے انتہائی دیانت داری سے پیش کیے گئے ہیں اور جملہ مندرجات کے مآخذ موجود ہیں، جب کہ البریلویۃ میں بغیر کسی حوالہ کے امام رضا کے ابتدائی استاد مرزا غلام قادر بیگ بریلوی کو قادیانی کا بھائی بنا دیا ہے اور جگہ جگہ حوالے تو دیئے ہیں لیکن عبارت بالکل مختلف ہے، اصل میں کچھ ہے اور البریلویۃ میں کچھ۔

خدا کا شکر ہے کہ اہلِ سنت کے پاس حقائق ہی حقائق ہیں جن کا اجالا پھیلتے ہی اندھیرا غائب ہو جاتا ہے اور معاند کی پر تعصب کاوشِ فکر و قلم خاک

میں مل کر رہ جاتی ہے۔

۵۔ آپ کی کتاب اس لحاظ سے بھی ممتاز ہے کہ استطراد سے خالی ہے اور ایجاز و حسنِ بیان سے آراستہ ہے، حوالے اور دلائل زیادہ ہیں اور بے ضرورت خامہ فرسائی بالکل نہیں۔

۶ کتاب کی کتابت اور تصحیح بھی بہت عمدہ ہے — جب کہ اس زمانہ میں اکثر کتابیں اغلاطِ کتابت کی خاصی مقدار لیے ہوتی ہیں، غالباً پروف پر آپ کی بھی نظر گزری ہے۔

آپ نے اہلِ سنّت کو ایک عظیم فرضِ کفایہ سے سبکدوش کرنے کی کامیاب کوشش کی ہے — رب کریم آپ کو ہم تمام سنیوں کی طرف سے اپنی شان کے لائق جزاؤں سے نوازے اور اس کتاب کے عربی ایڈیشن اور دیگر ابواب کی تکمیل کا سامان بھی احسن و اکمل طور پر بہت جلد فرمائے

دوشنبہ { ۴ ربیع النور ۱۴۰۶ھ
۱۸ نومبر ۱۹۸۵ء }

محمد احمد مصباحی بھیروی
رکن المجمع الاسلامی، فیض العلوم
محمد آباد، گوہنہ، اعظم گڑھ، یو۔ پی

## پروفیسر محمد مسعود احمد، پرنسپل

گورنمنٹ ڈگری کالج، ٹھٹھہ (سندھ)

نوازش نامہ اور تحفۂ نیفہ موصول ہوئے۔ آپ نے بڑی محنت کی اور تحقیق کا حق ادا کر دیا، جزاکم اللہ! — مدلل، محقق، مختصر نگارشات دورِ جدید کا تقاضا ہیں، آپ نے اس تقاضے کو بحسن وخوبی پورا فرمایا، آپ کے لیے دل سے دعا نکلتی ہے۔ مولیٰ تعالےٰ دارین میں اپنی رحمتوں سے مالا مال فرمائے آمین — آپ جن حالات میں کام کر رہے ہیں، اُن حالات میں اہلِ عزیمت ہی کام کرتے ہیں مولیٰ تعالےٰ آپ کو ہمت و استقامت عطا فرمائے آمین!

آپ ان ممتاز اہلِ قلم میں سے ایک ہیں جن سے فقیر استفادہ کرتا ہے۔ آپ کی مساعی لائقِ تحسین و آفریں ہیں۔

احقر محمد مسعود احمد عفی عنہ
۱۴ر نومبر ۱۹۸۵ء

مولانا علامہ محمد اشرف سیالوی
شیخ الحدیث سیال شریف

جناب کے رسالہ دو لمعۂ عطیّہ اندھیرے سے اجالے تک موصول ہوئے، بہت مستحسن کوشش ہے اور انتہائی محتاط انداز بیان۔ اللہ تعالیٰ مزید برکات سے بہرہ ور فرمائے اور خدمت دین قوم کی توفیقِ رفیق خیر رفیق

ملک شبیر محمد خاں، کالا باغ

آپ کی ارسال کردہ کتاب موسومہ اندھیرے سے اجالے تک موصول ہوئی، جس کے لیے اعماقِ قلب سے ممنون ہوں۔ میں اس کتاب کی طباعت کا منتظر تھا۔ کتاب موصول ہوتے ہی ایک ہی نشست میں پڑھ ڈالی۔ فاضل مؤلف نے البریلویہ کے تمام اعتراضات کی دھجیاں بکھیر کر رکھ دی ہیں۔ اندازِ بیان دلکش، سنجیدہ اور مہذب ہے۔ فاضل مؤلف کے لیے بے ساختہ دل سے یہ دعا نکلتی ہے

ع اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ

والسلام خیر طلب
۲۳ر اکتوبر ۸۵ء شبیر محمد خاں ؎

---

؎ افسوس کہ ملک صاحب ۱۳ر جمادی الثانیہ ۲۳ر فروری ۱۴۰۶ھ / ۱۹۸۶ء کو دارِ فانی سے رحلت فرما گئے۔

## مولانا عبدالحکیم خاں اختر شاہجہانپوری

مترجم کتب حدیث — لاہور

اندھیرے سے اجالے تک، ندائے یارسول اللہ اور مجموعہ رسائل متعلقہ ردّ روافض، یہ تینوں آپ کی نگارشات بغور دیکھیں اور دوران مطالعہ بار بار آپ کے لیے دل سے دعائیں نکلتی رہیں — جزاک اللہ فی الدارین خیراً "علامہ" احسان الٰہی ظہیر صاحب کے الزامات کا جس عالمانہ اور فاضلانہ شان سے بے سر و پا ہونا ثابت کیا ہے اور جس طرح مُسکت جوابات، دیے ہیں ان کے باعث آپ جملہ اہل سنت وجماعت کی طرف سے شکریہ کے مستحق ہیں۔ اپنی اس کاوشں اور سعی مشکور کے باعث آپ نے اپنے رضوی ہونے کا منہ بولتا ثبوت فراہم کر دیا ہے

۴ رمضان المبارک ۱۴۰۶ھ — اختر شاہجہان پوری مظہری

۱۴ رمئی ۱۹۸۶ء

## پروفیسر محمد ارشد، لیکچرر شعبۂ تاریخ

گیذٹ کالج، حسن ابدال ..........

چند دن پہلے آپ کی کتاب شیشے کے گھر دیکھنے کا اتفاق ہوا، اپنے موضوع پر بہت اچھی اور لائق تحسین کوشش ہے "اندھیرے سے اجالے تک" آپ کی دوسری نسبتاً زیادہ ضخیم کتاب بھی پڑھ چکا ہوں۔ البریلویۃ کا بہت چرچا سنا تھا راقم الحروف، کو عربی پر دسترس نہیں ہے۔ اس لیے خود تو اس کا مطالعہ نہ کر سکا تھا اب آپ کی کتاب اندھیرے سے اجالے تک نے جو اس فریب کا پردہ چاک کیا ہے تو معلوم ہوا کہ البریلویۃ کے مؤلف کتنی کھلی کھلی بد دیانتیوں کے مرتکب ہوئے ہیں جو ایک عالم دین تو کیا ایک شریف انسان سے بھی متوقع نہیں ہوتیں

مخلص : محمد ارشد

۳۰ رجون ۱۹۸۶ء

## علامہ اقبال احمد فاروقی، لاہور

غیر مقلدین کے خطیب وادیب علامہ احسان الٰہی ظہیر صاحب نے اپنی بیمار عربی زبان میں البریلویہ لکھ کر وادئ نجد کے نو کیلے ذہنوں کو خوش کر دیا تھا۔ اس کتاب کی غلط بیانیوں کو ہمارے فاضل دوست جناب مولانا محمد عبدالحکیم شرف نے اندھیرے سے اجالے تک میں آڑے ہاتھوں لیا، یہ کتاب نظریاتی افق پر ایک لطیف اجالا بکھیرتی ہوئی آئی۔

## محمد عالم مختار حق ــــ لاہور

اندھیرے سے اجالے تک کا کئی دن ہوئے مطالعہ کر چکا ہوں اور اس انتظار میں تھا کہ اس کا حصہ دوم بھی نظر نواز ہو تو مطالعہ کے بعد اپنی گزارشات پیش کر دوں، مگر دوسرا حصہ غالباً ابھی تک منصۂ شہود پر نہیں آیا۔ آپ نے جس انداز سے احسان الٰہی ظہیر صاحب کی رسوائے زمانہ کتاب البریلویۃ کا تعاقب کیا ہے میں اس پر ہدیۂ تبریک پیش کرتا ہوں، آپ نے غنیم کے مورچوں کو ہی صرف تہس نہس نہیں کیا بلکہ دشمن کے علاقہ میں گھس کر اسے ہینڈز اپ کرنے پر مجبور کر دیا اور احسان الٰہی صاحب نے البریلویۃ میں اپنی عربی دانی کا جو قلعہ تعمیر کیا تھا اسے اسکے اندرونی دوستوں کی معاونت ہی سے منہدم کر دیا۔ میری مراد اس اسلحہ سے ہے جو آپ کو ہفت روزہ اہل حدیث کے شمارہ دل سے ملا، اسے کہتے ہیں اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے، مگر میں سمجھتا ہوں سب سے بڑا کمال آپ کا یہ ہے کہ کتاب کی اندرونی شہادتوں سے آپ نے احسان صاحب کے مبلغ علم کا جو پول کھولا ہے اور اس طرح جو اسے زخم پہنچائے ہیں وہ مدتوں ان کو سہلاتے رہیں گے ــــ البتہ ایک بات کی طرف آپ کی توجہ مبذول کرانا چاہتا ہوں وہ یہ کہ

آپ کی کتاب میں بھی اردو میں بعض غلطیاں رہ گئی ہیں جن میں گو اکثر غلط العوام ہیں مگر فریق مخالف کے ہاتھ میں ایک ہتھیار تو آسکتا ہے

۲۱ رجنوری ۸۶ء آپ کا محمد عالم

## ارائؤ سلطان مجاہد الطاہری

سینئر سول انجینئر ........ اوکاڑا

آپ کی مختلف کتابیں نظر سے گزری ہیں، مرکزی مجلس رضا کی کتابیں بھی زیر مطالعہ رہتی ہیں، ہمارے مسلک میں آپ ان مصنّفین میں شمار کیے جاسکتے ہیں جن کی تحریریں ہلکے اور بازاری الفاظ سے مبرّا ہیں، دراصل آج کے دور میں یہی تحریریں قابل قبول و ستائش رہ گئی ہیں، آپ ایسے مصنّفین ہمارے لیے قابل فخر سرمایہ ہیں، جن کی نگارشات ہر طبقہ میں پسند کی جائیں۔ پراثر ہوں ـــ ہم نے صرف اپنا نقطۂ نظر پیش کرنا ہوتا ہے۔ دوسروں پر بے جا تنقید اور بے مقصد حملے دراصل صحیح موقف کو کمزور کردیتے ہیں اور پڑھے لکھے لوگوں میں یہ تحریریں آج کل نفرت کی علامت سمجھی جاتی ہیں، ماشاء اللہ! آپ کی تحریریں ان آلائشوں سے پاک ہیں، اللہ تعالےٰ نے یہ نعمت آپ کو دی ہے۔ اس کا شکر ہے اور آپ کو مبارک ہو

۹ رفروری ۸۶ء آپ کا اسلامی ساتھی

سلطان مجاہد الطاہری

## سیّد محمد ریاست علی قادری

بانی ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی

اندھیرے سے اجالے تک پوری کتاب کا ترجمہ کرنے کا ارادہ ہے اگر یہ کتاب جدید عربی میں ترجمہ ہوگئی تو بہت مفید ہوگی، یہاں بندوبست

کرلیا ہے۔ آپ اپنی رائے سے مطلع کیجئے!

ماشاءاللہ! بہت خوب لکھی ہے، ہم تمام عقیدتمندان اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف سے دلی مبارک باد قبول فرمائیں

سید ریاست علی قادری

غلام مرتضیٰ سعیدی

فروکہ.....ضلع سرگودھا

میری طرف سے اپنی بے نظیر تصنیف اندھیرے سے اجالے تک کی اشاعت پر مبارک باد قبول فرمایئے — بندہ ایک طالب علم اور انجمن طلباء اسلام کا ایک ادنیٰ سا رکن ہے اس لیے جناب کے اس شہ پارے پر تبصرہ کرنا بندہ کے بس کی بات نہیں ہے مگر اتنا ضرور عرض ہے کہ آپ نے زبان زیادہ نرم استعمال کی ہے۔ شاید آپ کے اعلیٰ اخلاق کا ثمر ہو، مگر جو زبان البریلویۃ میں استعمال کی گئی ہے میرے خیال میں زبان ایسی ہی ہونی چاہیے تھی میں نے مذکورہ بالا کتاب نہیں پڑھی مگر جہاں کہیں آپ نے حوالہ جات نقل کیے ہیں تو اس عبارت کو پڑھ کر قلب و باطن میں اک آگ سی لگ جاتی ہے اور جواب دینے کی بجائے جی چاہتا ہے کہ اس دروغ گو کی زبان کاٹ دی جائے

غلام مرتضیٰ سعیدی

## جرائد

### احسان الٰہی ظہیر

سوال: کیا پاکستان میں بریلوی علماء کی طرف سے (البریلویۃ کے) جواب میں کوئی

کتاب نہیں لکھی گئی ؟

جواب : صرف چند پمفلٹ لکھے گئے ہیں دلیل کے ساتھ کوئی بات نہیں کی گئی تھی، محض دشنام طرازی سے کام لیا گیا تھا۔ مجھے اس پر حیرت بھی ہے کہ چار برس میں پورا عالم بریلویت میری اس کتاب کا جواب نہیں دے سکا ہے۔ حالانکہ ان میں بڑے بڑے مبشرات کے حاملین بھی شامل ہیں جن کا یہ بھی دعویٰ ہے کہ انہیں بشارتیں ملتی ہیں اور بہت سے ایسے تیس مار خاں بھی ان میں شامل ہیں جو سمجھتے ہیں کہ ان کے سامنے کسی دوسرے کا چراغ ہرگز نہیں جلتا کسی نے مجھے جواب دینے کی جرأت نہیں کی ہے

( ماہنامہ قومی ڈائجسٹ لاہور ، شمارہ فروری ۱۹۸۷ء ص ۳۴ )

## مولانا ابو داؤد محمد صادق

سرپرست ماہنامہ رضائے مصطفےٰ ، گوجرانوالہ

جن پمفلٹوں کا ظہیر صاحب نے ذکر کیا ہے ان میں دشنام طرازی نہیں کی گئی بلکہ خود ان کی دشنام طرازی و غلط بیانی کو بطور نمونہ مشتے از خروارے بیان کیا گیا ہے لہٰذا انہیں چاہیے تھا کہ اگر ان (پمفلٹوں) کی ایک ہی غلط بیانی ہوتی تو اس کی بھی صفائی پیش کرتے یا اپنی غلطی کا اعتراف کرتے۔ مذکورہ پمفلٹوں کے جواب میں ان کی خاموشی نے ان کی ذات اور کتاب دونوں کو مشکوک و داغدار کر دیا ہے

دوسری بات یہ ہے کہ کتاب البریلویۃ کا کھلم کھلا رد و جواب اس لیے شائع نہیں کیا گیا کہ اس کتاب پہ پابندی کی خبر آ گئی تھی اور اس پر فرقۂ وہابیہ نے سخت واویلا بھی کیا تھا لہٰذا ظاہر ہے کہ پابندی کی خبر کے بعد جواب کی اشاعت پہ بھی اثر پڑتا

تیسری بات یہ ہے کہ کتاب البریلویۃ کے مختلف پہلوؤں کے رد میں مولانا عبد الحکیم

شرف صاحب نے اندھیرے سے اجالے تک، شیشے کے گھر، ندائے یارسول اللہ جیسے مختلف عنوانات سے جواب شائع کیا ہے جس میں محض دلیل و متانت سے گفتگو کی گئی ہے، معلوم نہیں ظہیر صاحب کی نظر سے مولانا شرف صاحب موصوف کی تصانیف کیوں نہیں گزریں؟ یا مصلحۃً انہوں نے ان کے ذکر سے چشم پوشی کی ہے، بہرحال یہ بھی ظہیر صاحب کی محض خوش فہمی و غلط بیانی ہے کہ ان کی مذکورہ کتاب کا جواب نہیں دیا گیا۔

(ماہنامہ قومی ڈائجسٹ، لاہور شمارہ مارچ ۱۹۸۷ء ص ۳۰۰)

الجواب: آئینہ میں چونکہ اپنی ہی صورت نظر آتی ہے اس لیے ظہیر صاحب کو اپنی دشنام طرازی کا جواب بھی دشنام طرازی کی صورت میں نظر آیا۔ بہتر ہوتا کہ ظہیر صاحب ''چند پمفلٹ'' کا نام بھی لکھ دیتے تاکہ ''قومی ڈائجسٹ'' اور ''رضائے مصطفےٰ'' کے قارئین کو وہ دیکھ کر ان کی سچائی کو پرکھنے کا موقع مل جاتا۔ اب ظہیر صاحب کو کھل کر یہ بتانا ہوگا کہ کیا؛

مجدّد الامۃ: (من ھو احمد رضا) علامہ شجاعت علی قادری کی ۲۱۶ صفحات کی عربی کتاب ''پمفلٹ'' ہے؟ اور کیا احسان الٰہی ظہیر نے اس کا جواب لکھا ہے؟

''اندھیرے سے اجالے تک'' فاضل محقق علامہ عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ العالی کی ۲۰۸ صفحات کی کتاب ''پمفلٹ'' ہے؟ جس میں علامہ موصوف نے اعلیٰحضرت علیہ الرحمۃ پر ظہیر کے جھوٹے الزامات کی دھجیاں بکھیر دی ہیں۔

''شیشے کا گھر'': علامہ موصوف کی ۱۲۸ صفحات کی کتاب ''پمفلٹ'' ہے؟ جس میں فاضل محقق نے لکھا ہے کہ خود انگریز نوازی کا، اتنا کمزور اور نازک ماضی رکھنے کے باوجود غیر مقلدین (ظہیر وغیرہ) علمائے اہل سنت پر انگریز نوازی کا جھوٹا اور بے بنیاد الزام لگاتے ہوئے نہیں شرماتے۔ ان پر شیشے کے مکان میں بیٹھ کر کلوخ اندازی کی مثال کس قدر صحیح صادق آتی ہے؟

شیشے کے گھر میں بیٹھ کر پتھر ہیں پھینکتے
دیوارِ آہنی پہ حماقت تو دیکھئے

"نُدائے یارسول اللہ"؛۔ (مسئلہ توسل واستغاثہ) علامہ موصوف کی ۱۲۹ صفحات کی یہ ایمان افروز شائع کردہ کتاب "پمفلٹ" ہے؟ جس میں مسئلہ ندا، علم غیب اور توسل واستغاثہ پر مسلکِ اعلیٰحضرت علیہ الرحمۃ کو مدلّل و مفصل بیان کرنے کے علاوہ ظہیر صاحب کو ان کے گھر کا آئینہ بھی دکھایا گیا ہے۔

"مجموعۂ رسائل"؛۔ (ردِ روافض) علامہ موصوف کی ۸۸ صفحات کی شائع کردہ کتاب "پمفلٹ" ہے؟ جس میں اعلیٰحضرت علیہ الرحمۃ پر ظہیر کے شیعہ سے ہمنوائی کے بہتان کے پرخچے اڑائے گئے ہیں۔

"مجموعۂ رسائل"؛۔ (ردِّ مرزائیت) علامہ موصوف کی ۱۰۶ صفحات کی شائع کردہ کتاب "پمفلٹ" ہے؟ جس میں اعلیٰحضرت علیہ الرحمۃ پر ظہیر کے مرزائیوں سے بھائی چارے اور مرزا قادیانی کے بھائی کو اعلیٰحضرت کا استاذ قرار دینے پر ظہیر کی بے ایمانی و بددیانتی اور اس کی شقاوت وحماقت کا ردّ بلیغ فرمایا گیا ہے۔

نام نہاد؛۔ "البریلویت" کے ردّ وجواب میں وسیع پیمانہ پر اس قدر تحقیقی تاریخی اور مدلّل و مفصل شستہ و پاکیزہ علمی ذخیرہ کی اشاعت کے باوجود ظہیر صاحب کے اس بیان پر کہ نام نہاد "البریلویت" کے جواب میں "صرف چند پمفلٹ لکھے گئے ہیں"۔ اس کے سوا اور کیا کہا جا سکتا ہے

الحاصل؛۔ ظہیر صاحب کے ایک ایک الزام و افتراء کے جواب میں پوری پوری کتاب کی اشاعت کے بعد صورت حال بدل چکی ہے اور اب مذکورہ کتب کا جواب الجواب اور اپنی کذب بیانی و بددیانتی کی صفائی پیش کرنا خود ان کے ذمہ ہے جیسا کہ فاضل محقق علامہ عبدالحکیم شرف قادری نے ان کی نشاندہی کی ہے۔

(مولانا ابوداؤد محمد صادق مدظلہ، ماہنامہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ، شمارہ مارچ ۱۹۸۷ء)

احسان الٰہی ظہیر صاحب نے البریلویۃ نامی ایک کتاب عربی میں لکھی ہے، جس میں بریلوی لوگوں کے مزعومہ ومفروضہ عقاید کی تردید کرنے کے علاوہ اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی کی ذات والاصفات پر بھی رکیک حملے کیے گئے ہیں اور عجیب وغریب الزامات عائد کیے گئے ہیں۔ اس کتاب کی عربی پڑھ کر مجھے اپنے بچپن کا ایک واقعہ یاد آگیا۔ ان دنوں میں صرف ونحو کی ابتدائی کتابیں پڑھ رہا تھا۔ بابوں اور ضمیروں سے کسی حد تک آگاہ ہوچکا تھا، مگر عربی لغات سے ناآشنا تھا ایک دن خانقاہ شریف کے مال خانے میں بھینس کی ایک بچی — جسے ہماری زبان میں "کٹی" کہا جاتا ہے — بندھی ہوئی تھی اور دم ہلا رہی تھی، سید محمود شاہ صاحب مدظلہ نے مجھ سے پوچھا کہ کٹی پوچھل ہلاندی اسے (کٹی دم ہلاتی ہے) کی عربی کیا ہوگی؟ مجھے نہ "کٹی" کی عربی آتی تھی نہ "پوچھل" کی۔

اس سلسلے میں نے فی الفور کٹی کو عربی طریقے سے مونث کیا اور پوچھل کے ساتھ ضمیر لگائی اور کہا: اَلْکَٹَّۃُ تُحَرِّکُ پُوْچَھلَھَا۔ شاہ صاحب اس عربی پر بہت ہنسے۔ اب بھی جب کبھی ہم دونوں عہد گزشتہ کی باتیں کر رہے ہوں تو اس واقعہ کو یاد کر کے خوب ہنستے ہیں۔

احسان صاحب کی اس کتاب میں بھی ایسی ہی عربی پائی جاتی ہے۔ مثلاً "رسید" فارسی لفظ ہے۔ احسان صاحب کو شاید اس کا عربی متبادل معلوم نہ تھا، اس لیے "رسید" کو ہی تھی کر لیا۔ چنانچہ لکھتے ہیں:۔

فَاِنَّھُمْ اَعْطَوُالِلدُّعَاۃِ الْبُغَاۃِ رَسِیْدَ الْجَنَّۃِ۔ ص ۱۳۵

اسی طرح "بوسہ" بھی فارسی لفظ ہے۔ احسان صاحب نے اس سے "یَبُوْسُ" بنا لیا (صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معلوم) ملاحظہ ہو ص ۱۳۹

اس قسم کی اور بھی مثالیں پائی جاتی ہیں۔

علامہ شرف صاحب کی زیر نظر کتاب "۔۔ اندھیرے سے اجالے تک ۔۔ احسان صاحب کی اسی کتاب البریلویہ کا مسکت جواب ہے۔

بحیثیت مجموعی یہ ایک لاجواب کتاب ہے اور اس میں جو خاص بات ہے، وہ مصنف کی عالمانہ متانت ہے، جو کتاب کے صفحۂ اوّل سے صفحۂ آخر تک برقرار رہی، اور کہیں بھی جذباتی رنگ جھلکنے نہیں پاتا۔ بلا شبہ ایسی ہی کتابیں اہل علم میں قدر کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہیں اور بلند پایہ لائبریریوں کی زینت بنتی ہیں۔

کتابت کی غلطیاں کہیں کہیں پائی جاتی ہیں. مثلاً مولانا رضا علی خان کے واقعہ کے بیان میں "صورۃ" کی جگہ "سورۃ" لکھا ہوا ہے، مگر اتنی ضخیم کتاب میں کتابت کی چند غلطیاں رہ جانا کوئی تعجب کی بات نہیں، البتہ ص۲۶۲ پر ایک مشہور شعر کو مولانا جامی کی طرف منسوب کر دیا گیا ہے ۔

نسبت خود بسگت کردم و بس منفعلم
زانکہ نسبت بسگِ کوئے تو شد بے ادبی

حالانکہ یہ شعر جان محمد قدسی کی اس مشہورِ عالم نعت کا ہے، جس کا مطلع ہے

ع مرحبا سیّد مکّی مدنی العربی

اس غلطی کی اصلاح ضروری ہے۔

طباعت اور کاغذ نہایت معیاری ہے۔

(تبصرہ نگار: قاضی عبدالدائم دائم ماہنامہ جام عرفان، ھری پور، شمارہ اکتوبر ۱۹۸۶ء ص ۴۸ - ۴۶)

نوٹ: اس کتاب کے دوسرے ایڈیشن میں امکانی حد تک غلطیوں کی اصلاح کر دی گئی ہے جن جن حضرات نے اغلاط کی نشاندہی فرمائی مصنف ان کے شکر گزار ہیں ۱۲ ۔ ۔ قادری

# شیشے کے گھر

حضرت ابوالحسن زید فاروقی مدظلہ
خانقاہ نقشبندیہ، مجددیہ، دھلی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

السلام علیک ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کی تازہ تالیفِ لطیف شیشے کے گھر شنبہ ۲۸ رمضان ، ۷ جون کو دو نسخے ڈاک سے ملے۔ آپ نے اچھا نام تجویز کیا ہے اللہ تعالیٰ آپ کو اجر دے ـــ
زَادَکَ اللّٰہُ فِی الْعِلْمِ بَسْطَۃً۔

اس قسم کے علمی جواہر پارے وقتاً فوقتاً شائع فرماتے رہیں۔ اللہ تعالیٰ اہل سنت و جماعت کی شوکت میں اضافہ فرمائے۔ آپ دارین میں عافیت سے رہیں

جمعہ ۵ ، شوال ۱۴۰۶ھ
۱۳ ، جون ۱۹۸۶ء

والسلام
زید ابوالحسن فاروقی

حکیم محمود احمد برکاتی

۲۹۸۔اے۔ لیاقت آباد نمبر ۴، کراچی ۱۹

شیشے کا گھر ملا، خوب ہے، بڑی محنت کی ہے آپ نے، مگر بڑا کام ہوگیا، اہل حدیث حضرات کی سرگرمیاں عہد ضیائی میں تیز تر ہوگئی ہیں اور پراسرار بھی ہیں، اس فرقے کی تاریخ قبل غدر سے ملت دشمنی اور

انگریز دوستی کی تاریخ ہے — حکیم صاحب محترم (حضرت حکیم نصیر الدین کراچی) کو بھی ان کا نسخہ پہنچا دیا ہے — اللہ کرے آپ بخیر و عافیت ہوں

خاکسار

۲۰ر جولائی ۸۶ء          محمود احمد برکاتی

## مولانا نور احمد خاں فریدی

قصر الادب ۹۱، رائٹرز کالونی، ملتان

مرسلہ کتاب شیشے کا گھر موصول ہوئی، مناظرین کے لیے نہایت عمدہ کتاب ہے، اس کی تدوین میں خاصی محنت کی گئی ہے، میں نے شروع سے اخیر تک پڑھا اور کتاب اپنی جامع مسجد کے امام صاحب کو دے دی

۲۶ر جون ۱۹۸۶ء

## حکیم محمد حسین بدر چشتی

ڈیرہ نواب صاحب بہاولپور

مرکزی مجلس رضا کی نئی اشاعت شیشے کے گھر موصول ہو گئی ہے، بہترین تحقیقی کوشش ہے۔ جناب مولانا عبدالحکیم شرف قادری مبارکباد کے مستحق ہیں۔ آپ از راہ کرم اس کتاب کی دس کاپیاں مجھے بھجوائیں میں نے اپنے بعض محسنین کو روانہ کرنی ہیں

والسلام

نیاز کیش: محمد حسین بدر چشتی[1]

---

[1] افسوس کہ حکیم صاحب موصوف ۲۴ر صفر المظفر مطابق ۸ر اکتوبر ۱۴۰۷ھ / ۱۹۸۶ء کو دارِ فانی سے رحلت فرما گئے رحمہ اللہ تعالیٰ۔

## روزنامہ امن، کراچی۔

مجلس رضا کراچی نے امام اہلِ سنت مولانا شاہ رضا کی تعلیمات وخدمات دینی وعلمی پر مبنی مطبوعات کا ایک سلسلہ جاری کیا ہوا ہے۔ جس کی یہ نویں اشاعت ہے جس میں اکابر اہلِ حدیث کی مستند کتابوں کے اقتباسات کے حوالوں سے ان الزامات کی تردید کی گئی ہے کہ علمائے اہلِ سنت (مقلدین) انگریزی حکومت کے کبھی وفادار رہے ہوں یا انہوں نے سامراجی استبداد کو قبول کیا ہو۔

تاریخی حوالوں سے ثابت کیا گیا کہ برصغیر میں انگریزوں کی آمد تک بقول مولوی بشیر احمد دیوبندی "ہندوستان میں انگریز کی حکمرانی سے قبل اس گروہ (غیر مقلد) کا کہیں نام ونشان نہ تھا۔ اس فرقہ کا ظہور انگریز کی چشمِ التفات کا رہینِ منت ہے" عقائد سے متعلق اور برٹش سرکار سے روابط کے سلسلے میں شاہ ولی اللہ، شاہ عبدالعزیز محدث، سید احمد بریلوی، شاہ اسماعیل، مولوی محمد حسین بٹالوی، نواب صدیق حسن، ڈپٹی نذیر احمد، مولانا اشرف علی تھانوی، مولوی ثناء اللہ امرتسری، مولانا غلام رسول مہر اور بہت سے زعماء وعلماء کی تحریروں کے اقتباس شامل کیے گئے ہیں۔ دراصل یہ کتاب ان کتابوں یا مضامین کے جواب میں مرتب کی گئی ہے جو علمائے اہلِ حدیث کی جانب سے متنازعہ موضوعات پر شائع ہوئی ہیں۔

ہمارے خیال میں امتِ مسلمہ آج جن حالات سے گزر رہی ہے اسے سیاسی سے زیادہ مذہبی ہم آہنگی کی ضرورت ہے۔ دوسروں کے عقائد چھیڑے بغیر اپنے عقائد کا اظہار وابلاغ مناسب ہوگا۔ ورنہ اس پریشان کن ماحول میں فریقین کے اکابرین کو ہدفِ ملامت بناکر امتِ مسلمہ کو مزید نفاق کی راہ پر لگانا ہے صورتحال میں مناسب نہ ہوگا جبکہ عام آدمی سے قطع نظر اہلِ علم وفکر اور مختلف مسالک کے

علماء کی نظر سے ماضی میں جو کچھ ہوا وہ پوشیدہ نہیں ۔ ایسے مباحث منافرت سے زیادہ مناقشوں اور مجادلوں کا باعث بن سکتے ہیں ۔ لیکن یہ بھی ممکن ہے کہ فریقین پہل کرنے سے احتراز کریں ورنہ جواباً زلزلہ اور "شیشے کے گھر" جیسی کتابیں منظر عام پہ آتی رہیں گی ۔ تاہم یہ خوشی ہے کہ مؤلف نے روایتی جارحیت کے بجائے عالمانہ شائستگی، استدلال علمی اور آداب قلم ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے اقتباسات کے ذریعہ التزامی رویئے سے کام لیا ہے

(تبصرہ نگار : عاقل بریلوی)

## مجاہد ملت مولانا عبدالستار خاں نیازی

بعض بدنہاد اور نا فرجام لوگوں نے اختلاف اور انتشار پھیلانے کے لیے کتابیں لکھی ہیں اور ان کے عزائم مشؤمہ سے ہماری تحریک (اتحاد) کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ لاحق ہوا ہے ۔ مگر ان کی پھیلائی ہوئی گمراہیوں کو بے نقاب کرنے کے لیے "اندھیرے سے اجالے تک" اور "شیشے کے گھر" جیسی تالیفات نے متلاشیان حق کے لیے کافی مواد فراہم کر دیا ہے اور قارئین کو بتا دیا ہے کہ کتاب و سنت میں کفار و منافقین کی بابت واضح اشارات کو شمع رسالت کے پروانوں پر چسپاں نہیں کیا جا سکتا ۔

(اتحاد بین المسلمین حصہ دوم ص ۱۸ مکتبہ رضویہ ، لاہور جنوری ۱۹۸۸ء)




## ہفت روزہ الہام، بہاولپور

۷ جون ۱۹۸۶ء

مولانا احمد رضا خاں پر مدت سے الزام لگایا جارہا ہے کہ وہ انگریزوں کے کاسہ لیس اور ان کی حکومت کے حامی تھے۔ لیکن آج تک کوئی مائی کا لال ان کی تحریر و تقریر سے یہ ثابت نہ کرسکا۔ اس کے برعکس اہل حدیث حضرات جو پہلے وہابیت سے ملقب کیے جاتے تھے اور مسلمہ طور پر سرکار پرست اور انگریزی حکومت کے مداح اور بہی خواہ رہے ہیں۔ اپنی تمام سابقہ روایات کو چھپا کر اہل سنّت اور امام احمد رضا خاں بریلوی پر انگریز نوازی کا اتہام عائد کرنے میں کوئی عار محسوس نہیں کرتے۔

زیر تبصرہ کتاب میں انکو آئینہ دکھایا ہے اور ان کی تحریروں اور کتابوں سے یہ ثابت کیا ہے کہ انگریزی حکومت کی کاسہ لیسی کا طعنہ دینے والے خود سب سے بڑے انگریزی حکومت نواز رہے ہیں۔ "شیشے کے گھر" میں نواب صدیق حسن خاں سے لے کر مولوی محمد حسین بٹالوی کی تحریروں تک بے شمار ایسے شواہد پیش کیے ہیں کہ غیر مقلدین کا انگریز پرست ہونا قطعی ظاہر ہے ان کا یہ کہنا کہ ان کے اکابر نے جہاد آزادی میں بے شمار قربانیاں دیں۔ جھوٹ کا پلندہ ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ ان حضرات نے مجاہدین آزادی کو سرپھرا اور بیوقوف گردانا ہے۔

محمد عبدالحکیم شرف قادری بڑے محتاط صاحب قلم ہیں۔ تحقیق و تاریخ پر ان کی گہری نظر ہے۔ باقی دیگر تصانیف میں بھی یہ پہلو ہمیشہ پیش نظر رہا ہے اور شیشے کے گھر میں بھی انھوں نے یہی طریق استعمال کیا ہے جو لوگ شیشے کے گھر میں بیٹھ کر دوسروں پر سنگ زنی کرتے ہیں انھیں پہلے اپنے گھر کا جائزہ لینا چاہیے ؎

مجاہدِ ملت مولانا محمد عبدالستار خاں نیازی مدظلہ وفاقی وزیر امور مذہبی پاکستان

کے

# تاثرات

بعض بد نہاد اور نا فرجام لوگوں نے اختلاف اور انتشار پھیلانے کے لیے کتابیں لکھی ہیں اور ان کے عزائم مشئومہ سے ہماری تحریک (اتحاد) کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ لاحق ہوا ہے۔ مگر ان کی پھیلائی ہوئی گمراہیوں کو بے نقاب کرنے کے لیے "اندھیرے سے اجالے تک" اور "شیشے کے گھر" جیسی تالیفات نے متلاشیان حق کے لیے کافی مواد فراہم کر دیا ہے اور قارئین کو بتا دیا ہے کہ کتاب وسنت میں کفار و منافقین کی بابت واضح اشارات کو شمع رسالت کے پروانوں پر چسپاں نہیں کیا جا سکتا۔

اتحاد بین المسلمین حصہ دوم ص ۱۸

مکتبہ رضویہ لاہور، جنوری ۱۹۸۸ء

رضا دار الاشاعت ۲۵ نشتر روڈ، لاہور، پاکستان